آبکار - ف - ذ - (آب + کار) (۱) کلال - بادہ کار - مے فروش شراب کھینچنے (شراب کا کام) اور بیچنے والا

آبکاری - ف - اسم مؤنث - (۱) کلال کا کام شراب کی کشید اور بیع - شراب کا بیوپار - شراب کھینچنا - (۲) شراب کی دوکان (۳) محکمۂ شراب - (۴) شراب کے کارخانوں پر جو محصول لگایا جاتا ہے -

آبِ کوثر - ف + ع اسم مذکر - (۱) اُس نہر کا ٹھنڈا میٹھا صاف پانی جو بہشت میں واقع ہے - منتخب اللغات میں لکھا ہے کہ کوثر اس نہر کا نام ہے جو بہشت سے آکر حوضِ کوثر میں گرتی ہے یہہ حوض بہشت کے باہر واقع ہے

دیکھی تجلیِ حق ہاتھہ آیا آبِ کوثر ارشد تم تھے سدا سے ارشد خواہانِ آبِ آتش

آبنائے - ف + ع اسم مؤنث (آب + نائے) (پانی + ملانا نزدیک آنا) (۱) ناکا - اہل جغرافیہ کی اصطلاح میں اس پانی کا نام ہے جو دو بڑے پانی کے قطعوں کو ملاوے

آبِ نقرہ ف + ع - اسم مذکر - (۱) چاندی کا پانی گلائی ہوئی چاندی + پارہ

آب نے - ف - اسم مؤنث - (آب + نے) (نَی) ٹیروا - پچھوارا - گڑگرا - وُہ لمبی نلی جسپر چلم رکھتے ہیں

[چونکہ گڑگڑی کی ایک طرف کی نال پانی میں ڈوبی رہتی ہے جسکے باعث سے آواز نکلتی ہے اِسلئے آب نے کہتے ہیں]

آب و تاب - ف - اسم مؤنث - (آب + تافتن) (۱) تیزی - روشنی رونق - چمک - دمک (باقی معنے آب تاب میں دیکھو)

آب تاب چشم جاناں دیکھکر ثابت ہوا (رند) بھر دیئے ہیں صانع قدرت نے موتی گوش کے

سب یہ بے آب و تاب ہو جاتیں سودا ساری چیزیں خراب ہو جاتیں

خط کھور ہا ہی اُس رُخ روشن کی آب و تاب امانت دن آفتاب حسن پہ آئے زوال کے

(۲) زیب و زینت - آرایش - زیبایش -

یہہ جواہر خانۂ دُنیا جو ہی با آب و تاب نظیر اہل صورت کا ہی دریا اہل معنی کا سراب

آب و خور - آب و خورش - ف - اسم مؤنث (آب + خوردن) دانہ پانی - آب و دانہ - روزی - رزق - کھانا پینا - ان جل - خوراک -

آب و دانہ (عوام) آب دانہ - ف - اسم مذکر (۱) دیکھو (آب و خور آب و خورش)

ذرا تو اپنے اسیروں کی لے خبر صیاد بجرات قفس میں کیسے ترستے ہیں آب و دانہ کو

آب اُٹھ کر آئے تھے وابستہ ہو تو دام میں (ناسخ) کھینچ کر لائی تھی تجھے آب و دانہ کی ہوس

حسابِ آب و دانہ حشر میں ہوگا تو کہدونگا امانت پیا ہے عمر بھر خون جگر غم مینے کھایا ہے

قفس میں غم نہو اپنے آب و دانہ کا شہید دے لے خزان و بہار چمن کی فکر رہی

(۲) قسمت - تقدیر - پرالبدھ - نصیب - تقدیر کا لکھا - حکم خدا - سرنوشتہ - سنجوگ - اتفاق - بھاگ - کرم - دیو لوگ -

چونکہ تمام ایشیائی لوگوں کا یہہ خیال ہے کہ ایک ایک دانہ پر خدا تعالے نے مُہر کر دی ہے کہ فلانے کا ہی کھانے والے کا نام لکھا ہے اِس وجہ سے امور تقدیری - اور سرنوشت وغیرہ پر اِسکا اطلاق ہونے لگا -

ثابت ہوا کہ عالم ہستی ہے بے ثبات نسیم دہلوی کھینچے گا پھر عدم کی طرف آب و دانہ کیا

کیا زبردست آب و دانہ ہی گھر کا دیکھنا نادر نکلا دریا سے تو کیسا جلد پہنچا کان تک

کہاں ہم کہاں تم ہوا یہہ جو ساتھ میر حسن یہی تھی بات سب آب و دانہ کے ہاتھ

دکھایا کُنج قفس مجکو آب و دانہ نے ذوق وگرنہ دام کہاں میں کہاں کہاں صیاد

ہم کہاں اور کہاں قفس صیاد " ہوے مجبور آب و دانہ سے +

آب و دانہ اُٹھنا - ف + ہ - فعل لازم - رزق اُٹھنا - دانہ پانی اُٹھنا - مُراد اسفر ہونا - موت آنا - روزگار سے برطرف ہونا - بیماری میں کھانا پینا چھوٹ جانا

قفس کر قید سے صیاد کی ہوتی بری رہا رند آب و دانہ تیرا او بلبل شیدا اُٹھا

آب و رنگ - ف - اسم مذکر - (آب + رنگ) (رونق خوبی) (۱) رونق صفائی زیبایش (۲) سیر تماشا - کیفیت - لُطف - مزا - بہار

جسنے اس دُنیا میں آکر ایک دن بھی پی نہ بھنگ نظیر اُسنے ہم پوچھو تو کیا دیکھا جہان کا آب و رنگ

آب و گِل - ف - اسم مؤنث - (آب + گِل) (پانی مٹی) (۱) طینت - سرشت اصل - جڑ - بُنیاد - خمیر -

(چونکہ خدا تعالے نے حضرت آدمؑ کا خمیر مٹی سے کیا تھا اس سبب سے آدمی کی سرشت پر اطلاق ہوتا ہے)

تُو نہیں مہر و محبت کی عیاذاً باللہ رند آب و گِل میں تری اُو ترک جفا کاری ہے

سر میں تھا شور شوق دل میں تھا آتش عشق ہی اُسکی آب و گِل میں تھا

مُجھے صہبا یار و پلانے ہو ناحق + مؤلف کہ شوخی بھری ہے مری آب و گِل میں

(۲) قالبِ بشری - کالبود - جسم - تن - بدن - کایا - (از بہار عجم)

آب و نمک - ف - اسم مذکر - نمک مرچ کا ٹھیک ہونا مصالحے کا اندازہ ذائقہ - سواد

(فقرہ) ذرا اس سالن کے آب و نمک کو بھی ملاحظہ فرمائیے (باورچی)

آب و ہوا - ف - اسم مؤنث - (۱) پون پانی - پانی اور ہوا کا وہ مزاج جو انسان اور حیوانکی صحت و بیماری یا زمین کی پیداوار سے علاقہ رکھتا ہے

(۲) موسم - رُت - پانی اور ہوا کی کیفیت

دل اس آب و ہوا پہ لوٹے ہے معروف گریہ و آہ بھی عجب شے ہے

آب و ہوا راس آنا - یا مُوافق آنا - ہونا - ف + ہ فعل لازم - کسی مقام کے موسم یا پانی اور ہوا کا مزاج کے مُوافق آنا -

آب و ہوا کا بگاڑ - ف + ہ - اسم مذکر - زمین کے کثیف بُخارات سے

آب وہوا میں سمیت کا پیدا ہوجانا - پون پانی کا بگاڑ - موسم کی خرابی - رُت کا بگاڑ ہونا

**آب ہونا - ف + ہ فعل لازم** (۱) پانی ہونا - رقیق ہونا - پتلا ہونا -

کھینچا تیغ جو نکلی چشم سے یاں موج اشک ظفر ای ظفر خجلت سے تیغ اصفہانی آب ہو

سیماب جسکو کہتے ہیں سیماب یہ نہیں نظیر دل آب ہوگیا ہی کسی ناصبور کا +

(۲) شرمندہ ہونا جھینپنا - شرمانا - دیکھو (آب آب ہونا نمبر ۳)

مت آئینہ کو دکھلا اپنا جمال روشن ولی تجھ مکھ کی آب دیکھ آئینہ آب ہوگا

میں وہ سرکش ہوں چمن میں جسکی تصویر کھینچکر آتش آب ہوجاتا ہے شیرہ دانہ انگور کا +

چشم پرخوں کو ہماری تو بچا کر ساقی مدام ظفر کیوں نہ پھر جام شراب ارغوانی آب ہو

(۳) پسیجنا - پسیو آنا - پسینہ آنا -

نالوں سے میرے آب ہو سنگ بارہا ظفر اُس سنگدل کا دل نہ پسیجا کسی طرح

**آبی - ف - صفت** - پانی کا جل کا جیسے آبی گھوڑا - آبی جانور - مردم آبی

(۲) نیلگوں - ہلکا نیلا - آسمانی -

کیا چھپے آبی دوپٹہ میں جھلک اُس کانکی شہیک جلوہ عکس قمر کا آب کب حائل ہوا

بار محرم سے پڑے ہیں سینۂ نازک پہ نیل امانت ای پری آنگیا کا سب آب رواں آبی ہوا

ہے حباب لب جو شرم سے پانی پانی اسیر جب سے دیکھا ہے ترے پیرہن آبی کو

(۳) روغنی کے مقابل میں ایک قسم کی میدے کی روٹی ہی جو تنور میں پکائی جاتی ہی چونکہ روغنی کے خمیر میں گھی اور دودھ ڈالتے ہیں اور اسکے خمیر میں فقط پانی اسواسطے اسکو آبی روٹی کہتے یہہ روٹیاں تیز ابوں کے ساتھ جوڑا لگا کر اکثر مُردہ کی رسموں میں تقسیم ہوا کرتی ہیں

پا اگر داب سے ہے گردۂ نان آبی + ذوق تیری بخشش سے جو دریا کا معین ہے کفاف

(۴) وُہ زمین جسمیں کسی ذریعہ سے آب پاشی ہوتی ہو -

**آبی برج** - اہل تنجیم نے آسمان کے بارہ بُرجوں کو اُنکے خواص کے موافق اربعہ عناصر پر اسطرح تقسیم کیا ہے کہ ہر عنصر سے تین تین برج متعلق رکھے ہیں چنانچہ یہہ برج آبی کہلاتے ہیں - سرطان - عقرب - حوت یعنے کرکٹ - برچھک - مین -

دیکھا آبی دوپٹا مُنہ پر اُسکے وقت جوا ذوق برج آبی میں ہے مہ یا مہر روشن آب میں

**آبی حرف** - قاعدہ جفر سے ابجد کے سات سات حرف اُنکی خاصیت کی مناسبت سے سبعہ سیارہ اور اربعہ عناصر پر تقسیم کئے گئے ہیں چنانچہ انمیں سے یہہ سات حرف آبی ہیں ج - ز - ک - س - ق - ث - ظ

**آباد - ف - صفت** - مادہ (بودن) سے (آواد) س आबाद آواس

(۱) ضد ویران - بھرا ہوا - بسا ہوا - آدمیوں سے مزیّن - معمور - گنجان گھر

[اِس لفظ کا استعمال مکان اور مکین دونوں پر جائز ہے جیسے وُہ گھر آباد ہی یا وُہ شخص اِس گھر میں آباد ہی

شہر تصویر کی تمثال ہے غافل یہ جہاں معروف جا کر خوش ہیں اسیر طفل مزاجاں آ

بستے ہیں ترے سایہ میں سب شیخ و برہمن درد آباد ہی تجھسے ہی تو گھر دیر و حرم کا

کوہ و صحرا ایک ہمارے دم سے ہی اب آباد ہیں غافل ہو گئے اپنے یہیں مجنوں ہمیں فرہاد

(۲) (مرکب میں) شہر - بستی - گانو - کھیڑا -

شاہجہان آباد - فیروز آباد - جلال آباد - یعنی شاہجہاں کا شہر - فیروز شاہ کا شہر - علا

(۳) خوش خوش و خرم - پھلا پھولا - بھرا پُرا - بنا ہوا - رچا ہوا - رچا بچا

جو دل تھا وصل میں آباد ہجر میں آہ نظیر بنی ہے شکل اب اُسکی اُجاڑ بن کیسی

(فقرات) وُہ نواب خوب آباد ہے - روٹی سے آباد ہی - اپنے گھر سے آباد رہئے -

(۴) رونق پر - تروتازہ - سرسبز - شاداب - عوض خوش آیندہ - اچھا - عمدہ بڑا

وُہ گل ہے تو آج حُسن اجیا و نظیر ہے گلشن حُسن تجھسے آباد

کم نہیں جلوہ گری میں ترے کوچہ سے بہشت غالب یہی نقشہ ہی ولے اِسقدر آباد نہیں

کعبہ تلک تو سُنتے ہیں ویرانہ و خراب میلہ آباد ہی سو خانۂ خمّار آج کل

اسے ملک لکھے ہو یہہ فاسق و فاجر لیکن معروف ہے خرابات جہاں باعث انسا

حاکم شہر کرے منہ نہ حسینوں کا اگر آئینہ گر کی نہ دیکھو کوئی دوکان

وُہ باغ خوب آباد ہے + اُس بزار کے برابر کوئی آباد نہیں - شہزادے کے آنے

گلی کوچے آباد ہو رہے ہیں -

(۵) دُعائیہ حرف - خوش رہو - چین کرو - جیسے خانہ آباد دولت زیاد

[جب کسی نوکر یا دوست سے بگڑتی ہے اور وُہ ترک ملازمت یا ملاقات کرکے جاتا ہے تو یہہ فقرہ کہتے یعنے تم اپنے گھر خوش ہم اپنے گھر خوش -

ہوگیا حد سے زیادہ دل ویراں آباد معروف بس غم و یاس و الم خانۂ احساں

پلا یا نشہ تو نے کیا خانہ آباد کہ ہوتا ہے ساقی ترے سے گھر

(۶) جُتی دھرتی - باہن کھیت - جوتی بوئی دھرتی - زمین کاشتنی

**آبادانی - ف - اسم مؤنث** ث - (آوادانی) عوام (اوادانی) مزید علیہ

(چونکہ فارسی اور ہندی دونوں زبانوں میں ب و کا بدل بکثرت پایا جاتا ہے اِس سبب سے یہ لفظ عام میں ب کی جگہہ واؤ سے زیادہ بولا جاتا ہے)

(۱) بستی - معموری - پُری - گہما گہمی - چہل پہل

بھوکے کو اَن - پیاسے کو پانی جنگل جنگل اوادانی (طوطے کا سبق)

(۲) تہذیب - درستی - آراستگی خوش اخلاقی - ایکا - ہمدردی

مسلمانی اوادانی (مثل)

(۳) سرسبزی - خیر خواہی - جسکا کھائے ان پانی اُسکی کیجے اوادانی (مثل)

ہندی زبان کا حرف ظاہر ہوتا ہے

(۴) - رونق - چہل - دل لگی - خوشی
جہاں جائے بھانڈ مضانی وہیں ہووے اوادانی (بھانڈوں کا قول)

(۵) بوئی جوتی زمین -

**آباد رہنا - ف + ہ فعل لازم** (۱) بسا رہنا - بھرا رہنا - معمور رہنا -
کب تصوّر سے ہی خالی دلِ خستہ اے دوست نسیم ہم کو ہر دم آباد رہا کرتا ہے ویرانۂ عشق

(۲) بنا رہنا - قایم رہنا - سلامت رہنا - برقرار رہنا -
خداوند رہے آباد جلسہ دوستداروں کا اسید کبھی ہنس بول کر ہم دو گھڑی دل شاد کرتے ہیں

(۳) ہرا بھرا رہنا - پھلا پھولا رہنا - سرسبز رہنا - بھرا پُرا رہنا -
بہار آئی ہے بھر دے بادۂ گلگوں سے پیمانہ نا معلوم رہیں لاکھوں برس ساقی ترا آباد میخانہ

(۴) خوش رہنا - موجیں مارنا - آنند رہنا - آرام سے رہنا - عیش میں رہنا - پھلتے پھولتے رہنا - (فقرہ) خوش رہو آباد رہو

**آباد رہو - صیغۂ امر جمع حاضر - تعظیماً واحد حاضر** - (۱) کلمۂ دعائیہ - جیتے رہو - خوش رہو - بنے رہو - سلامت رہو - عیش و آرام سے رہو
لو فقیروں کی دعا ہر طرح آباد رہو + انشا خوش رہو موجیں کرو تازہ رہو شاد رہو

**آباد رہے - صیغۂ امر** (۱) قایم رہے - بنا رہے - سلامت رہے - خوش رہے - برقرار رہے - آرام سے رہے - عیش میں رہے -
ہم غریبوں کو بھی مل جاتی ہیں پیمانۂ عشق نسیم دیکھو یا رب آباد رہے صحبت میخانۂ عشق

**آباد کرنا - ف + ہ - فعل متعدّی** - (۱) بسانا - بھرنا - معمور کرنا - کرایہ دار رکھنا + بنیاد ڈالنا - نیو ڈالنا - بنیاد رکھنا - کسی جگہہ کو آبادی کے قابل کرنا - مکانات بڑھانا -
جوشِ سودا جبکہ تیرے وحشیوں کے سر چڑھا جات شہر اُجڑ ہو گیا آباد ویرانے کئے
(فقرہ) اکبر نے اکبر آباد کو بسایا تو شاہجہان نے شاہجہان آباد کو آباد کیا -

(۲) رونق بخشنا - زینت دینا - مزیّن کرنا + شب باش ہونا - اُنکو رہنا - استراحت کرنا - آرام کرنا - سونا (اِن معنوں میں گھر کے ساتھ زیادہ بولتے ہیں)
بخت شیریں کا ستارہ عرش کا تارہ ہوا شیریں اسکے ویرانے کو وہ کرتی میں آباد رہی
ہم جان گئے کلمۂ رخصت کے اشارے نسیم دیکھو اب اور کہیں جا کو گھر آباد کرو گے

(۳) بونا جوتنا - کاشت کرنا - زراعت کرنا - زراعت بڑھانا (قانونی اصطلاح)

(۴) خوشی کرنا - خوش کرنا - جیسے دل آباد کرنا -

**آباد ہونا - ف + ہ - فعل لازم** - (۱) بسنا - بھرنا - معمور ہونا - رہنا - ٹھہرنا - جگہہ پکڑنا + بنیاد ڈالا جانا - شہر یا گانو بسانا -
سیرِ وحشت کو جو اک خلق چلی آتی ہے شیفتہ شہر آباد ہوا ہے مرے ویرانہ میں

آبادِ اُجڑا لکھنؤ چغدوں سے اب ہوا میر مشکل ہے اِس خرابی میں آدم کی بود و باش
جب تلک خانۂ دل درد سے آباد نہو ناطق عمر بھر خاطرِ عشاق کبھی شاد نہ ہو
اندوہ و یاس و حسرت و حرماں کا ہے ہجوم مجنون آباد اِن دنوں سے یارِ دل
کرایہ دار آئے تو گھر آباد ہو

(۳) رونق پر ہونا - بھرا پُرا ہونا -
صاحبِ خانہ نہو جسمیں وہ گھر سُونا ہے معروف خانۂ تن ہے ترے دم ہی سے اے جان آباد
کشورِ دل دیکھیئے کیونکر ہوا آباد ہو + ظفر کر دیا برباد ایک مدّت سے تو نے لوٹ کر

(۴) کاشت ہونا - بویا جوتا جانا - تردّد ہونا -

**آبادی - اسم مؤنث** (۱) معموری
(۲) بستی - پُری + گانو - قصبہ - کھیڑا - دِہ - قریہ
(۳) آدمیوں کا شمار - باشندوں کی گنتی - تعدادِ مرداں - باشندے
اِس شہر میں کتنی آبادی ہو گی ؟
(۴) آرام - چین - سُکھ - (فقرہ) وہ لڑکی اب بڑی آبادی میں ہے - (عورتیں)
(۵) رونق - رونقِ خانہ - زیبایش + روشنی - اُجالا - بستی + گہما گہمی - چہل پہل - دُھوم دھام -
یہ لڑکی میرے گھر کی آبادی ہے (عورتیں)
رونقیں یار کے دم سے ہیں آبادی سے ہے مانند غیر کے گھر میں ہے ماتم میرے گھر شادی ہے
گانو بھی ہم کو غنیمت ہے کہ آبادی تو ہے شیفتہ آتے ہیں ہم سخت پُر آشوب صحرا دیکھ کر
(۵) خوشی - خرّمی - انبساط
ہووے مبارک شادی + شاد باد جم جم ہنست ہنست آبادی +
(مسلمان عورتوں کے نام بھی اِسطرح کے ہوتے ہیں جیسے آبادی بیگم - آبادی خانم - آبادی جان وغیرہ)

**آبا و اجداد - ع - اسم مذکر** - (آبا جمع اب [باپ] + اجداد جمع جد [دادا])
(۱) باپ دادا - بڑے بوڑھے - بڑکھا - بزرگ - مُربّی -
(۲) کُنبہ - کُٹم - قبیلہ - خاندان - گھرانا - کُل -
(فقرہ) اِنکے آبا و اجداد سے قضات ہوتی آئی ہے

**آبرو - ف - اسم مؤنث** (آب [رونق] + رو [چہرہ]) (۱) لغوی معنی مُنہ کا نور - چہرہ کی چمک - پیشانی کی دمک
(۲) عزّت - حُرمت - شرف - بزرگی - پت - حیثیّتِ عُرفی - تعظیم کے مستحق ہونے کا خیال - قدر - قدر و منزلت -
اے چشم اُسکے سامنے رو کے نہو سبک اثر انساں کی آبرو جب ہے موتی کی آب سے
چاہ میں چاہیئے ہے بدنامی + معروف عزّت و آبرو سے کیا معنی +

کیوں نہو عالم میں اُسکی آبرو منعم جا لگا موتی تمہارے کان سے
آبروِ حُسن گراں ہے کہیں بکار نجائے بُلبُل آپ لیں تو یہ سودا سرِ بازار نجائے

(۳) نام - ناموری - شُہرت - نیکنامی - رُتبہ - جاہ و جلال - ظاہری شان شوکت
ٹھاٹ - مرتبہ - درجہ

آبروِ حُسن کی رونق سے لی ہے کہوں صبا رنگ کُندن سا ہے زرد نظر آتے ہو
قطرۂ شبنم گہر کی آبرو پیدا کرے + نسیم دہلوی صبحدم دیکھے اگر لطفِ بہارِ بوستاں
تدبیر نیک دیتی ہے آخر کو آبرو + شیدا شیشہ میں آکے قطرۂ مے مثلِ دُر ہوا
خاک سے آبرو جسکو دُہی ہی نا مجھ نہ پایا میر امانت حقیقت کیطرف دیکھو گہر ایک بوند پانی ہے

(۴) حیا - لاج - شرم - عصمت

ہائے کس پردہ نشیں کی آبرو کا پاس تھا نسیم دہلوی اشک جو دامن پہ آیا زیرِ دامن ہو گیا
کبھی اشک بھر آئے تو پی گئے ہم مشتاق کہ مژہ نظر آبرو تھی کسیکی +
آئینہ کو اُسنے توڑا چشم عاشق جانکر سید اب خدا کے ہاتھ ہے اہلِ نظر کی آبرو

(۵) عمامہ - پگڑی - دستار - ٹوپی - مُنڈاسا -

(چونکہ یہ آبرو کی چیزیں خیال کیجاتی ہیں اسلئے لفظ آبرو اس معنے میں بھی آیا ہے ++)
مُفت آبروئے زاہدِ علّامہ لے گیا میر ایک مُغبچہ اُتار کے عمامہ لے گیا

(۶) ساکھ - اعتبار - فخر -

رواں دواں نہیں یاں اشک چشم کیطرح امانت گرہ میں رکھتے ہیں ہم آبرو گہر کی طرح
(فقرہ) اپنی آبرو لئے بیٹھے ہیں - )

**آبرو اُتارنا** - آبروریزی کرنا - ف + ۸ فعل مُتعدی (۱) بےعزت کرنا
حُرمت اُتارنا - عزت برباد کرنا - عزت لینا - ذلیل و خوار کرنا - گالی دینا
بگاڑ کر نام لینا -

**آبرو بخشنا** - ف + ۸ - فعل متعدی (۱) عزت دینا - مرتبہ بڑھانا
رُتبہ بخشنا - ممتاز کرنا - بُزرگی بخشنا - بڑائی دینا

تُنے مجھکو جو آبرو بخشی غالب قطعہ ہوئی میری وہ گرمی بازار
کہ ہوا مجھسا ذرۂ ناچیز روشناسِ ثوابت و سیّار

**آبرو برباد دینا - کرنا** - ف + ۸ لازم (۱) عزت کھو دینا - حُرمت گنوانا
عزت کھونا - ذلت اُٹھانا - رُسوا ہونا - بدنام ہونا

بجز ذلت نہیں کچھ خاک اُٹھانا محبت میں امانت بہاتے ہیں جو آنسو آبرو برباد کرتے ہیں

**آبرو برباد ہونا** - ف + ۸ فعل لازم (۱) عزت جانا - توقیر جانا -
رُسوا ہونا - بدنام ہونا -

**آبرو بڑھنا** - ف + ۸ فعل لازم - رُتبہ بڑھنا - بیت بڑھنا تعظیم کی جانا

مُعزّز ہونا -

گھٹ گیا رُتبہ گھٹا کا آبرو اپنی بڑھی باقر سامنا رونے میں جب اُسکا ہمارا ہو گیا

**آبرو بنانا** - ف + ۸ فعل مُتعدی (۱) عزت بنانا - ٹھاٹ بنانا - رُتبہ قائم
اِس گئے گزرے وقت میں بھی اپنی آبرو بنا رکھی ہے

(۲) بھرم بنانا - بھرم باندھنا -
کھانے میں کھینچ کی اور گھٹنے سے اپنی آبرو بنائی -

**آبرو پانا** - ف + ۸ فعل لازم (۱) عزت پانا - ناموری حاصل کرنا -

سرشک دیدۂ حسرت سے دھو ڈالونگا عصیاں امانت انھیں چھینٹوں سے اپنی آبرو محشر میں پائی ہے

**آبرو پر پانی پھرنا** - ف + ۸ فعل لازم (۱) عزت جانا - حُرمت نہ رہنا
عزت ڈوبنا - عزت برباد ہونا -

پانی نہ آبرو پہ پھرے بہرِ حرص مال امانت موتی ملیں تو دانت نہ اپنے نکالئے

**آبرو پر پانی پھیرنا** - ف + ۸ فعل مُتعدی (۱) کسیکی آبرو کھونا کسیکی
عزت برباد کرنا - عزت میں بٹہ لگانا - عزت اُتارنا -

**آبرو پیدا کرنا** - ف + ۸ فعل لازم (۱) نام پیدا کرنا - ناموری حاصل کرنا
عزت بنانا -

آبرو کی جو صفات فقرا سے پیدا + صبا صورتِ وصل ہوئی ذات خدا سے پیدا
ایک تو وہ تھے جنھوں نے آبرو پیدا کی تھی ایک یہ ہیں جنھوں نے کھودی

**آبرو جانا** - ف + ۸ فعل لازم (۱) بات جانا - بےعزت و بے توقیر ہونا
عزت اُترنا - بت نہ رہنا - ساکھ جاتی رہنا -

کرے جو بحث گوہر جائے آبرو تیری رنگین ہنسی ہو یار کے دندان کے روبرو تیری
بوالہوس نے حُسن پرستی شعار کی غالب اب آبروئے شیوۂ اہلِ نظر گئی

**آبرو خاک میں ملانا** - ف + ۸ - فعل مُتعدی - (۱) آبرو کا بالکل برباد کرنا
بالکل بےحرمت کرنا - دو کوڑی کی بات کر دینا - بے وقر کرنا -
(۲) رونق کھونا - سُبک کرنا - خفیف کرنا - ہلکا کرنا -

اِسقدر رنگِ طلائی کو جلا دی اُسنے ناسخ آبرو خاک میں سونیکی ملا دی اُسنے

**آبرو خاک میں ملجانا** ف + ۸ فعل لازم - (۱) بےعزت ہو جانا -
رُسوا ہو جانا - حُرمت کا جاتا رہنا -

ابرو دودِ دل عاشق سے مقابل ہے ظفر آبرو تیری ابھی جائیگی مل خاک میں
خاک میں ملجائے یارب بیکسی کی آبرو مومن غیر میری نعش کے ہمراہ روتا جائے ہے

**آبرو خراب ہونا** - ف + ۸ فعل لازم - عزت مٹی میں ملنا - حُرمت جانا -
**آبرو دینا** - ف + ۸ - فعل مُتعدی - (۱) عزت گنوانا - حرمت کھونا

بخبر زنداں میں تو خوف نہ جا ہو کچھ نشیں آبرو اپنی نہ دے بہر خدا مہر و الفت

(۲) عزت دینا - رتبہ بخشنا - حرمت بڑھانا

**آبرو رکھنا** - ف + ہ فعل متعدی (۱) ناموری کو برقرار رکھنا - عزت کو قائم رکھنا - پت کا بنا رکھنا - بات نبھانا -

مقصود جانثاموتی کیطرح رکھیو خدا اسکی آبرو (فقرہ) خدا اس شادی میں آبرو رکھ لے تو جانیں

**آبرو رہنا** - ف + ہ فعل لازم (۱) پت رہنا - ساکھ رہنا - عزت برقرار رہنا

اے مرگ آ کہ میری بھی رہ جائے آبرو شیفتہ رکھا ہے اسنے سوگ عدو کی وفات کا

ہر دم یہی خیال یہی آرزو ہے دلا پاپوش سے جو سر نہ رہے آبرو ہے

پھر اسکے دھوم دھام ہے ابر بہار کی شیفتہ جاتی آبرو مژہ اشکبار کی

**آبرو کا پاس** - ف + ہ - اسم مذکر - (۱) عزت کا خیال - حرمت کا لحاظ

گرا ہی دل آبرو کا سر کچھ بھی پاس ہے تجکو معروف نکرنا اُسکے آگے قصد تو زنہار رونے کا

**آبرو کا لاگو ہونا** - ف + ہ - فعل متعدی - عزت کے پیچھے پڑنا - درپے تذلیل ہونا - پت اتارنے پر آمادہ ہونا - (فقرہ) میں کیا چھری ہاتھ سے چھوٹی تم میری آبرو کے لاگو ہو

**آبرو کھونا** - ف + ہ فعل متعدی - پت کھونا - عزت برباد کرنا - حرمت گنوانا

نہ یا تم جو آہ ہے آبرو شراب کہیں + ناسخ نے اپنے ساتھ کہیں کھوی آبروئے شراب

**آبرو کے پیچھے پڑنا** - ف + د فعل متعدی - دیکھو (آبرو کا لاگو ہونا)

**آبرو کے درپے ہونا** - ف + د فعل متعدی - عزت کے پیچھے پڑنا - حرمت لینے کا ارادہ کرنا -

اس چشم تر کے در کو تغیر کر و بلا سے معروف ہے آبرو کے درپے یہ بار بار رونا

**آبرو گنوانا** - ف + ہ فعل متعدی - دیکھو (آبرو کھونا)

**آبرو گھٹانا** - ف + ہ فعل متعدی - رتبہ کم کرنا - مرتبہ گھٹانا - سُبک کرنا - ذلیل کرنا - رسوا کرنا -

دی گھٹا کو نہ مرے دیدۂ تر سے نسبت ناسخ آبرو مری نہ چشموں میں اے بار گھٹا

**آبرو لینا** - ف + ہ فعل متعدی (۱) عزت اتارنا - بےعزت کرنا - ذلیل کرنا - خوار کرنا - (فقرہ) جتیاں مار کے سر بازار آبرو لی -

(۲) زنا کرنا - حرام کرنا - خراب کرنا -

(فقرہ) انگریز جیسے آباد کے تالاب پر جا نصفا آبرو لی چاند خاں نے کس ہاری ہے تک لی ہے منت چنتی لال نے موتی کی آبرو ... سچی خبر یہ لائی ہے گو ہر ہمارے پاس

**آبرو میں بٹہ لگنا** ف + ہ فعل لازم - عزت میں دھبہ لگنا - حرمت میں فرق آنا - ساکھ میں بٹہ لگنا - ساکھ جانا -

(فقرہ) جب آبرو میں بٹہ لگا تو جینا کیا -

**آبرو ہونا** - ف + ہ فعل لازم - عزت بڑھنا - رتبہ بڑھنا - تعظیم ہونا - بڑائی ہونا - تعریف ہونا - واہ واہ ہونا - چرچا ہونا -

وہ جو منہ میں چوائیں گے پانی + امانت نزع میں اپنی آبرو ہوگی + +

پانی نانگا اگر نہ کشتہ نے + " دست قاتل کی آبرو ہوگی +

**آبلہ** - ف - اسم مذکر - از (آب) (۱) چھالہ - پھپولا - تبخالہ -

سینے میں سے کچھ جو آتی آواز + نسیم پھوٹا کوئی آبلہ جگر کا +

جوں ملی چشم ترکف پاسے نظیر وہیں وان آبلہ کا ہونا تھا

کل بوسہ پا ہمنے لیا تھا سوز آیا + " شاید کہ وہ بوسہ ہی ہوا آبلۂ پا +

(کسی چیز کی رگڑ یا تیز چلنے یا سوزش وغیرہ سے جو بخارات پیدا ہو کر کھال کے اندر اکٹھے ہو جاتے ہیں اُنسے پانی بنکر حباب یا بلبلے کی سی شکل بنجاتی ہے اُسے آبلہ کہتے ہیں)

(۲) دانۂ چیچک - پھنسی

**آبلہ پا** - ف - اسم صفت - تھکا ہوا - پاؤں میں چھالے پڑے ہوئے

**آبلہ پائی** - ف - اسم مؤنث - تھکن - ماندگی - چھالے پڑنا -

**آبلۂ دل** ف اسم مذکر - (شاعر) وہ سوزش جو کسی کے رشک و حسد سے دل میں پیدا ہو - دل کی طرف اس خیال سے نسبت دی گئی کہ کمال سوزش سے گویا حقیقت میں چھالے پڑ گئے -

**آبلۂ فرنگ** - ف - اسم مؤنث - ایک قسم کی آتشک ہے جسمیں بدن پر پھپولے پڑ جاتے ہیں کہتے ہیں یہ بیماری ہندوستانی اور اہل فرنگ میں باہم صحبت داری کرنے سے بباعث اختلاف ملک و مزاج پیدا ہوئی ہے اس سے پیشتر نہ تھی چنانچہ یونانی طب کی کتابوں میں اس مرض کا کہیں ذکر نہیں پایا جاتا فرنگ باؤ بھی اسیکو کہتے ہیں

**آبلے پڑنا** - ہونا - ف + ہ چھالے پڑنا - پھپولے پڑنا -

**آبننا** - آن بننا - فعل لازم (آنا + بننا) (۱) گزرنا - بیتنا - پڑنا - نازل ہونا - وارد ہونا - اترنا -

یہ درد دل نے آبنی بیمار پر ترے + جرأت کریں مرض کا کچھ اوراب جنھیں تھا قادر بال کا

گزری ہے نیت میر طپش اور جگر میں جلد شاید کہ مرے جی ہی پر اب آن بنی ہے

(فقرہ) مجھ پر تو بری آبنی - بھائی بری آبنی ہے انجام اچھا نظر نہیں آتا (غالب)

(۲) مشکل میں پھنسنا - مصیبت میں پڑنا - آفت میں گھرنا - بلا میں مبتلا ہونا - آفت آنا -

جدائی میں کیسی آبنی ہے جان پر اپنی جرأت بلا سے ہمکو اُس سے جو کہ اسکا آشنا ہو وہ

غمزے تمھارے دیکھنے پایا نہ دو گھڑی " عاشق کے جی پہ آن بنی ایک آن میں

آبنی سر آپنے جھوڑ پرائی آس (مثل)

**آبنوس** - ع - ف - اسم مذکر - ایک کالی رنگ کا نہایت مضبوط درخت ہوتا ہے

**آبنوس کا کندا** - اسم مذکر - (آبنوس + کندہ) سیاہ فام - کالا کلوٹا - کالا کوئلہ - کالا بھجنگ (فقرہ) آدمی کیا ہو آبنوس کا کندہ ہے -

**آبنوسی** - صفت - آبنوس کا - وہ چیز جو آبنوس سے نسبت رکھے

آبنوسی کنگھی - آبنوسی ہڑول -

**آپے لونڈے جاپے لونڈے کرنا** - ہ - محاورہ زنان یعنی کچھ حالت آ صفت کا لحاظ

**آپ** - ہ - ضمیر - س (आत्मन آتمن) پراکرت (اتّا - اپّا - اپانو) پرانی ہندی (اپس - آپن)

(۱) خود - اپنے آپ - بذات خاص - اپنی ذات سے - اپنے دم سے

ذکر عشاق سے آتی ہے جو غیرت اسکو شیفتہ آپ عاشق ہے مگر وہ بت خود کام اپنا

یہ اشک گرم آپ تو ہولیں پہلے سر مخلّد کیا خاک سے دل کی لگی کو بجھائیں گے

کیوں اڑاتی ہو بتلا ہیں کب کہ تم پر میر جیسے گرداں کبوتر ہیں آ رہتے ہیں

حسرت فزا ہیں جذب محبت کے حوصلے نسیم تکو یہاں اپنے نالہ نا سحر بے اثر ہیں آپ

آپ مری جگ پرلو - آپ میاں منگتا باہر کھڑے درویش

(۲) اپنا - ذاتی - آپ بیتی کہوں کہ پربیتی - آپ سے بہتر خدا -

(۳) ایک کلمہ تعظیم و خطاب ہے جس سے بڑی برابر والے اپنے سے کم درجہ والے اور معشوق کو خطاب کرتے ہیں جب بڑے کیواسطے بولینگے تو باقی کے سارے الفاظ بھی تعظیم کے ہونگے

دل کے ہاتھوں سے ہو نہیں ایضرت ناصح ناحق معترف ورنہ یہ پوچھیں جو کچھ آپ نے ارشاد کیا

مسجد سے ہے پاس میکدہ شیخ + سالک بہکے ہوئے جاتے ہیں کہاں آپ

اس ضعف میں عزم وہاں کا سالک ، دیکھو وہ گلی کہاں کہاں آپ

یہ صفت تجھ میں نئی ہو گئی بدخو ہوکر ، آپ بھی منہ سے نکلتا ہے ترے تو ہوکر

آپ آپ میں اور اور ہیں کیا آپ سے نسبت داغ گو لاکھ زمانے میں ہوا ہے رشک قمر اور

تیوری چڑھی ہوئی ہے کشیدہ نظر ہیں آپ نسیم تکو کچھ اور حوصلہ ہے جو آئے ادھر ہیں آپ

آگاہ سے ضرور نہیں عرض مدعا ، کیا کہئے خوب واقف درد جگر ہیں آپ

یہ اور وہ سے آنکھیں لڑاتی ہیں آپ معروف ہمیں دیکھکر منہ چھپاتے ہیں آپ

اگر روٹھ جاؤں تو مشکل ہے یہ ، نہیں چین دیتے مناتے ہیں آپ

(۴) یہہ لفظ حاضر اور غائب کے واسطے بھی آتا ہے جیسے آپ کیا فرماتے ہیں ؟ + آپ پہلے ہی فرما گئے ہیں (کسی بزرگ کا قول) - خود بدولت -

شرمانے اسقدر ہو کیوں آپ رات کے شیفتہ مدت میں گھر یار تھے مگر میں نہ تھا

کچھ ہم پر آپ پر نہیں موقوف شیفتہ ، کس کس کے دلپذیر وہ رعنا جوان نہیں

مری میت سے یہ نفرت کہ اک ایک سے آپ شہید پوچھتے ہیں کہو کیا دیر ہے لیجانے میں

مری بیخودی دیکھ اے نامہ بر معروف کہ اتنا ہی کہدے کہ آتے ہیں آپ

(۵) ذات - روح - آتما - ذات خدا - قدرت - مایا -

وہی آئینہ میں وہی سنگ میں ہے نکہت غرض آپ ہی آپ ہر رنگ میں ہے

قدرت تیری رنگ برنگی تو قدرت کا والی دوہا آپ ہی کوو آپ ہی سینچے آپ کرے رکھوالی

سانچ برابر تپ نہیں اور جھوٹ برابر پاپ ، جا کر من میں سانچ ہے تا کے من میں آپ

آپ ہی آپ ہے (اللہ ہی اللہ ہے)

(۶) یہہ لفظ مفرد اور جمع دونوں طرح سے استعمال میں آتا ہے جیسے آپ چلے آپ کھائی + آپ آئینگے آپ چلیں گے - آپ سوار ہوں - اور اکثر تاکید کے واسطے بھی آتا ہے جیسے میں نے آپ کہا تھا - وہ آپ گیا - طنزاً ادنے درجہ کے شخص کی سا بھی مثلاً آپ بھی بڑے دانشمند ہیں اور کبھی ہم کی بجائے جیسا کہ اس شعر سے ثابت ہے

غیروں کے ساتھ آپ بھی اٹھتے ہیں بزم سے شیفتہ لو میزبان نکلے مہمانوں میں ہم

(۷) از خود - آپ سے آپ - آپ ہی آپ - خود بخود - آپ سے

گردش ہے مری خدا کو منظور سالک گردش میں نہیں ہے آسماں آپ

یہہ شوق بیان مدعا ہے ، ہلتی ہے دہن میں کچھ زباں آپ

مت چھیڑ کہ یار سے جدا ہوں شیفتہ اے مرگ میں آپ مر رہا ہوں

(۸) سدھ - ہوش - سرت - آپا - خودی - سدھ بدھ - ہوش و حواس

ہم نا سحر آپ میں نہیں تھے + مومن کیا جانئے رہے وہ کسکے گھر رات

جب تلک یاں جلوہ فرما ہوں نہ آپ جرأت آپ میں آنا مجھے دشوار ہے

پریم کہانی کہت ہوں سکھی ری آگ دوہا پی ڈھونڈن کو ہم گئیں آئیں آپ گنوا

**آپ آپ کرنا** - فعل متعدی - تعظیم سے بولنا - خوشامد کرنا - آپ جناب کرنا - حضور کہنا - (فقرہ) ہمارا تو آپ آپ کرتے منہ سوکھتا ہے وہ خیال میں ہی نہیں لاتا

**آپ آپ کو** - ہ - ضمیر - علیحدہ علیحدہ - الگ الگ - نیارا نیارا جدا جدا - ایک ایک -

دوپہر کھا آپ آپ کو ٹھاڈھسے + پھلی کو اُٹھ جب ملیں جب ہنت کے گاڑھ

(فقرہ) سب آپ آپ کو بھاگ گئے - آپ آپ کو چلے گئے -

**آپ آپ میں** - ہ - ضمیر - (۱) دیکھو (آپ آپ کو)

(۲) باہم - آپس میں

عاشق جو ہوئے اسیر ظفر کا فرو دیندار ظفر آپ آپ میں سب سبحہ و زنار رہ گئے

**آپ اپنے حق میں کانٹے بونا** - ہ - فعل متعدی - ایسے امر کا مرتکب ہونا جس سے اپنے حق میں برائی نکلے - اپنے ہاتھوں مصیبت یا مضرت میں گرفتار ہونا - برائی مول لینا اپنے پاؤں میں آپ کلھاڑی مارنا

ہمیشہ چاہتی ہیں چھیڑ اُس کافر کی ہر گھڑی آپ سے ظفر یہہ کانٹے حضرت دل انہیں چبھتے ہیں آپ بو کر
دل لگا کر پھنسا ہے اُسکے رات دن رو رہا کیا ھذا آپ اپنے حق میں آپ ہی کانٹے سدا بو کیا

**آپ بھی ارسطو سے کم نہیں** - آپ بھی بہت بزرگ ہیں - جملہ ہجو ملیح
یہہ وہ تعریفیہ جملہ ہے جو مذمت پر دلالت کرتا ہے
(۱) - آپ بڑے نادان ہیں - آپ بڑے احمق ہیں

**آپ بیتی** - ٥ - اسم مونث - سرگذشت اپنی بیتی - اپنی واردات - اپنے اوپر گزری ہوئی - ماجرا -
جان صدقے اُس پری کے جسنے انشا سے کہا (انشا) آپ بیتی کہہ کہانی کچھ کسیکی مت چلا
آپ بیتی ہی کہا کرتا ہوں اُس سے رات کو دیکھیں دھیان قصہ کا مجھے ہے نہ کہانی کی ہوس

**آپ تو ہوا کے گھوڑے پر سوار ہیں** - جملہ - آپ بڑی جلد باز ہیں -

**آپ خورادی آپ مرادی** - ٥ - اسم - (محاورۂ مستورات)
(۱) تنہا خور - اکھل کھرا - وہ شخص جو اپنے کھانے میں بل بانٹ کر کھائے - تن پرور
(۲) اپنی ہی مطلب سے کام رکھنے والا - اپنی غرض کا - خود مطلبیا - خود غرض

**آپ دھاپ** - ٥ - اسم مونث - (آپ + دھاپنا) اپنی ہی فکر اور اپنا ہی خیال - خود غرضی - خود مطلبی -

**آپ روپ** - اسم مذکر (آپ + روپ) (۱) جسے کسی نے نہ پیدا کیا ہو
خدا - بھگوان - پرمیشر (ہندو)
(۲) خود بدولت حضور اقدس (یہہ لفظ بالفعل جاٹوں میں رایج ہے)
گر آپ روپ ہمسے یا تو تم ہک کر ہو بولے (انشا) سورگ کی جھگڑی قصتی قضیے جہاں اُٹھ کر ہوں
ٹک بنا بیٹھے جو غصہ کی ہی صورت آپ روپ جرأت گرچہ تھی یہ مجرم پر کیا کیا ڈرایا آپ نے
(۳) بڑے حضرت - بڑے جناب - بڑے اُستاد - ذات بزرگ - ولی اللہ

**آپ سے** - ٥ - تابع فعل - (۱) ازخود - خود بخود - آپ ہی آپ
کوئی بھی آپ سے پڑتا ہے بلا آفت میں (مؤلف) تھا یہ تقدیر کا لکھا جو ہوئی آپ پر غش
رہتے تو آپ سے نہیں جاسکتے باپ سے
(۲) بے بلائے - ارادۃً - اپنی خوشی سے - بلا درخواست - بلا طلب -
اپنی خواہش سے - اپنی چاؤ سے - کسیکی بے سکھائے -
(۳) تم سے - تمہاری ذات سے -
لوگ بگڑ بیٹھے ذرا سی بات پر + ضابر (دہلوی) تھی نہ یہہ اُمید ہمکو آپ سے
(فقرہ) آپ سے بہت بہت اُمید ہے - (ہجو ملیح یعنے بڑے بدذات ہو)
(۴) آپ جیسی تمہارے جیسی - تمہاری مثل - (لفظ سے جیسے کا مخفف ہے)
دیکھنا شوق شہادت میں وہ انسی پوتھل سالک آپ سے اکثر لئے پھرتے ہیں خنجر ہاتھ میں

**آپ سے آپ** ٥ - تابع فعل (۱) دیکھو آپ سے نمبر ۱-۲
حُسن دو روزہ پہ نازاں ہے عبث اے گل وعزّت ایک دن ہوگی خزاں تیری بہار آپ سے آپ
ہے ابھی رات کہاں جاتے ہے اے یار لقا ظفر بول اُٹھتا ہے یونہیں مرغ سحر آپ سے آپ
بخت برگشتہ اگر ہوگئے سیدھے اپنے " تو چلے آئینگے سیدھے وہ یہیں آپ سے آپ
(۲) بے سبب - بلاوجہ - یونہیں - بیٹھے بٹھائے + بے سوچے - بے تدبیر کئے - آپ سے آپ
تیرے ف اُس بُت بدخو پہ تو آپ ہی تقصیر نصیر آپ سے آپ جو ہو جاتا خفا تیسرے دن
کیسی تدبیر ظفر جب وہ کرے اپنا کرم ظفر کام بگڑے ہوئے بنجائیں یونہیں آپ سے آپ

**آپ سے آنا** ٥ فعل لازم - ازخود آنا - اپنی خوشی سے آپ آنا - بن بلائے آنا
بلا طلب آنا - آپ سے آئے تو آنے دے -
(یعنے جب خود بخود کچھ ہاتھ لگے تو کیوں چھوڑے اسکے ساتھ ایک قصہ بھی ہے جو تذکرۃ الکلام میں لکھا گیا ہے)
کہا کہ ہم نہیں آنیکے یاں تو اُستے نظیر + نظیر کہا کہ سوچو تو کیا آپ سے تم آتے ہو
کوئی کسیکے ہاں آپ سے نہیں آتا ہے

**آپ سے باہر ہوجانا - ہونا** - ٥ - فعل لازم - غصہ یا خوشی کی مارے بے قابو ہونا - اپنے اختیار میں نہ رہنا - قابو میں نہ رہنا - ہوش وحواس نہ رہنا
بدحواس ہونا - بے بس ہونا - بیتاب ہونا
آپ سے ہوگیا ہے کیوں باہر + شوق آگ لگ جاے تیری مستی پر
کس نے وعدہ گھر میں آنے کا کیا (رند) آپ سے باہر ہوے جاتے ہیں ہم

**آپ سے جانا** - ٥ - فعل لازم - ہوش وحواس نہ رہنا - سُدھ نہ رہنا -
آپ سے لحظہ لحظہ جاتے ہو + شیفتہ شیفتہ ہے خیال کس گھر کا

**آپ کا** ٥ - ضمیر (۱) تمہارا - جناب کا - حضور کا - (غائب حاضر دونوں کے واسطے آتا ہے)
آپکا بندہ اور پھروں ننگا + غالب آپکا نوکر اور کھاؤں اُدھار
تیغ ابرو کو جو آنکھوں کا اشارہ ہوجاے (مشتاق) آپکا نام ہو اور کام ہمارا ہوجاے
(فقرہ) آپکا گھر کہاں ہے (جب کسی دوست کے مدت میں لانا ہوا کا اتفاق ہے تو کہتے ہیں اور شکایتاً یہ فقرہ کہا کرتے ہیں)
(۲) انکا - انہوں کا (تجاہل عارفانہ) (فقرہ) یہ آپ ہی کا شعر ہے - آپکا کچھ حال بیان کیجیے -

**آپ کاج** - ٥ - اسم مذکر - اپنا کام - ذاتی کام - نج کا کام
آپ کاج مہا کاج - (اپنا کام اپنے سے خوب ہوتا ہے)

**آپکو** - ٥ - ضمیر - (۱) اپنے تئیں - اپنے کو + ہمیں - ہمکو -
(فقرہ) کیوں کسیکی بات میں پڑکر آپکو پھنسایا - یہ آپکو کھینچتے ہیں وہ آپکو کھینچتے ہیں
(فقرہ) ہم تو اپنے دلکو یوں سمجھا لیتے ہیں کہ آپکو کیا جیسی جسپر پڑیگی آپ بھگت لیگا
(۲) تمہیں - تمکو (فقرہ) آپکو ہم سے کیا واسطہ
(۳) الگ - علیحدہ - جُدا - نیارا (فقرہ) یہ آپکو خدا ہیں وہ آپکو اینٹھے جاتے ہیں

ارسطو ایک بڑے حکیم کا نام ہے جو سکندر کا وزیر اور افلاطون کا شاگرد تھا اور سب سے پہلے علم حکمت کو یہی شخص کتاب میں لایا ہے اسی وجہ سے اسکو یونانی معلم اول کہتے ہیں

**آپ آسمان پر کھینچنا** - ۵ فعل متعدی - اپنے کو بڑا جاننا - غرور کرنا - متکبر ہونا

لب آسمان پہ کھینچو کوئی سیر آپکو + میر تقی جا بجہاں سے سبکو مسلّم ہے زیر خاک

**آپکو بھولنا** - بھول جانا - ۵ - فعل لازم (۱) اپنی اصل کو بھول جانا - اپنے بیچ زمانہ کو یاد رکھنا - مغرور ہو جانا - متکبر ہونا - بڑھ چلنا - اترا چلنا -

(فقرہ) کیوں آپکو بھولے جاتے ہو ابھی کے دن کی رات - آپکو بھول گئے -

(۲) زبان دراز گستاخ اور بے ادب ہونا -

**آپکو دور جاننا** - ۵ فعل لازم (۱) اپنی بیٹی بڑا لئیق اور عقلمند سمجھنا - نہایت خردمند تصور کرنا - اپنے تئیں دانشمندوں میں گننا

الٰہی ہے دعوے عقل و شعور مومن اپنے نزدیک آپکو جانے ہیں دور

(۲) آپکو پہنچا ہوا سمجھنا - عارف یا کامل سمجھنا - خدا رسیدہ جاننا -

**آپکو دور کھینچنا** - فعل لازم (۱) علیحدہ رہنا - اپنے کو علیحدہ رکھنا - بچا رہنا دور بھاگنا - الگ رہنا - بھاگنا - کھنچنا - کشیدہ رہنا - متنفر ہونا - نفرت کرنا - کنارہ کش ہونا -

اگرچہ کھینچے ہیں آپکو وہ دور تر انکو ظفر کشش سے اپنے دل کی ہی ظفر ہم کھینچ لائیں گے

دور اتنا آپکو مجھسے نہ ای خونخوار کھینچ ناسخ ایک دن اس تیغ سے میرے قتل کو تلوار کھینچ

بے غضب کھینچے ہے دور آپکو جرات خود شوخ جرأت اور دل کھینچے لئے جاتے ہے واں ہائے مجھے

(۲) اپنے کو کچھ سمجھنا - لائق جاننا - بڑا سمجھنا - بہت بڑا جاننا - بلند تر سمجھنا - متکبر ہونا - مغرور ہونا - تکبر کرنا - غرور کرنا - اترانا - نخوت کرنا

کیا شکوہ جفا سے آسمان کا + مومن میں آپ کو دور کھینچتا ہوں

آپکو جو دور کھینچے بے حقیقت ہے وہ لا ناسخ دیکھ لے سوئے فلک قوس قزح بے تیر ہے

آپکو اب کھینچتا ہے وہ بت مغرور دور غافل پاس جب جاتا ہوں مومن کہتا ہے مجھکو دور دور

کہیں فلک پہ نہ چڑھ جائے چاند چھوکر کا ذوق کہ دور آپکو کھینچے ہے تیرے سر چڑھ کر

پست ہمت ہی وہی کھینچیں جو دور آپکو جرأت سایۂ طائر ہو جوں وقت پریدن زیر پا

وہ اگرچہ کھینچے ہے اب دور کرتا آپ کو رنگین بن تالاب میں اسکے پاس جاؤں وہ ریار

**آپ کو شاخ زعفران سمجھتے ہیں** - جملہ - اپنے آپکو انوکھا سمجھتے ہیں - اپنے کو جہان سے نرالا جانتے ہیں - بہت مغرور ہیں

چونکہ شاخ زعفران ایک نادر و کمیاب شے ہے اس لحاظ سے ایسے موقع پر بولتے ہیں جیسے جگہ پر سرخاب کا پر یا ڈال کا ٹوٹا استعمال کرتے ہیں

**آپکو کھونا** - فعل متعدی - اپنے تئیں برباد کرنا - اپنے آپکو گنوانا اپنے آپکو بھلانا - آپا بسرانا -

اسکا پتا ملے تو ہمارا پتا ملے + شیفتہ کھویا ہے ہم نے آپکو جسکے سراغ میں



**آپکو کھینچنا** - ۵ فعل لازم (۱) کنارہ کرنا - کنارہ کش ہونا - علیحدگی اختیار کرنا - کسیکی صحبت سے الگ رہنا

کمان و تیر نمط مجکو ربط تھا اس سے شاہ نصیر جب اسنے آپکو کھینچا میں گوشہ گیر ہوا

تصور میں بھی ہاتھ اسکا نہیں پاتے کھینچا " الٰہی کس سے آپکو کس بات سے کھینچا

**آپکی آپکے** - ۵ - ضمیر - تمہاری - تمہارے + جناب کے حضور کے

آپکی جانے بلا کیونکر کٹی فرقت کی شب ذکیس دل تڑپ کر رہگیا جب یاد آئی آپکی +

(فقرہ) آپکے پانوؤں میں کیا مہندی لگی ہے -

**آپکے بھی ڈانڈ کہے دیتے ہیں** - جملہ

(۱) اپنی لیاقت سے زیادہ دعوے کرتے ہو - (۲) یہہ بزرگی آپکے چہرہ سے نمایاں ہے - تمہاری بزرگی تمہاری صورت سے ثابت ہے - (۳) بارے آپ بھی اس لائق ہو گئے -

**آپ میں آنا** - ۵ - فعل لازم - ہوش و حواس ٹھکانے ہونا - ہوش میں آنا جاگنا - ہوشیار ہونا - سنبھلنا - دم لینا -

تنگ آکر مری بالیں سے تو اٹھا پھرتا ناسخ قاصد سچ تو یہہ ہے آپ میں مُخبر آیا

پہنچکے سامنے اسکے یہ حال ہوتا ہے اسیر کہ ہمکو آپ میں آنا محال ہوتا ہے

صدمہ شب فرقت کا اٹھانا نہیں اچھا وزیر ای بیخبری آپ میں آنا نہیں اچھا

تھی زخود رفتگی یارب کہ یہہ موت آئی کہ ساتھ وہ چلے بھی گئے ہم آپ میں آتے ہی رہے

باز رکھتی ہے ہمیں خدمت سے از خود رفتگی " آن نکلینگے کبھی گر آپ میں آنا ہوا

ضعف سے ہے آپ میں آنا محال شیفتہ اسکے کوچہ تک رسائی ہو چکی

میر آؤ گے آپ میں بھی کبھو + میر تقی سخت مشتاق ہیں تمہارے ہم

ذرا تو آپ میں آنے دو کچھ آتے ہی بہت پوچھو جرأت میاں کا فر ہو گر کچھ ہوش اب مجھ میں باقی

**آپ میں نہ رہنا** - نہ ہونا - فعل لازم - ہوش میں نہ رہنا - بد حواس حواس باختہ ہونا - بیخبر ہونا - بیخود ہونا - بیہوش ہونا -

سب میں اظہار محبت دل وحشی نے کیا جرأت آپ میں دیکھ کے اسکو یہ دوانہ نہ رہا

روکتا کیا اسے جرأت نہ رہا آپ میں میں " بیٹھی بیٹھی جو نہیں اسنے یہ کہا جاتا ہوں

ہمنشین پوچھ مت کہیں ہوں میں " اِن دنوں آپ میں نہیں ہوں میں

کسکو منظور ہے پھر در پہ بٹھانا اپنا " ہم نہیں آپ میں اور دل ہے دوانہ اپنا

**آپ ہی** ۵ - ضمیر (۱) خود ہی - اپنی ذات سے - اپنے دم سے -

جب کوئی بھی بلا نہ ہمیں اپنا دردمند ملوف ہم آپ ہی سوگوار بنے اپنے واسطے

(۲) تم ہی + آپ ہی جائیے - آپ ہی کھائیے - آپ ہی نے کہا تھا - (مثالیں)

**آپ ہی آپ** - ۵ ضمیر وصفی (۱) خود بخود - بذات خود -

بے سبب ۔ بے لاگ ۔

آآہی دلمیں حال بدا اپنا بھلا کہوں ۔ سیّد تقی ۔ پھر آپ ہی آپ جکو کہتا ہوں کیا کہوں
اندنوں میں تو ہوں حیران کہ کچھ آپ ہی آپ جرأت خاطر آزردہ ہی اور دل سے کہ کدر میرا
آپ ہی آپ بیکار اُٹھتا + انشا دل بھی جیسے گھڑی فرنگی ہے

(۲) خدا ہی خدا ۔ اللہ ہی اللہ ۔ وُہی وُہ
اِس جنگل میں بائی نہ باپ (مقولہ شیخ) الکہہ رسخن آپ ہی آپ +

**آپ ہی آپ باتیں کرنا** ۔ ۂ فعل لازم ۔ (دو قضا جو د کچھ نہ مین ندانے ۔ بے خواہش) بڑبڑانا ۔ بڑانا ۔ دیوانہ ہونا ۔ مجنون ہونا ۔ سودائی ہونا ۔
نہ ہوش کھو تو اگر اس پری کی بات نہ سُو ہمتا تو آپ ہی آپ یہ باتیں کیا نکرتے ہم

**آپ ہیں** ۔ ۂ ۔ کلمۂ تعجّب ۔ جب کسی پرانے دوست کو دفعتہً دیکھتے یا شُبہ میں پڑنیکے بعد پہچانتے ہیں تو اُسوقت یہ کلمہ زبان پر لاتے ہیں اور کبھی تجاہلِ عارفانہ کے واسطے بھی آتا ہے ۔
دیکھ صحرا میں مجھی اوّل تو گھبرایا تھا میں ظفر پھر جو پہچانا تو بولا حضرت من آپ ہیں؟
نیم بسمل کرکے مُجھکو دیکھ اُسنے کیا کہا ضمیر یہ تھا معلوم ہمکو زیر خنجر آپ ہیں (دہلوی)

**آپ ہی ناک چوٹی گرفتار ہیں** ۔ جملہ ۔ عو ۔ (۱) بڑی عزت والے ہیں ۔ حیادار ہیں ۔ اپنی عزت پر مرے بیٹھے ہیں
(جب اپنی نسبت یہ کلمہ کہینگے تو وہاں اپنی بدمزاجی نازک دماغی سے مُراد ہو گی)
(فقرہ) وُہ ایسے ویسے نہیں ہیں آپ ناک چوٹی گرفتار ہیں ۔
(فقرہ) ہم آپ ہی ناک چوٹی گرفتار ہیں کوئی ہم سے کیا دماغ کریگا
(۲) ۔ مغرور ہیں ۔ نازک مزاج ہیں ۔ دماغدار ہیں ۔
(فقرہ) وُہ آپ ہی ناک چوٹی گرفتار ہیں کوئی اُنسے کیا ملے ۔

**آپا** ۔ ۂ ۔ اِسم مذکّر ۔ (۱) اپنی ذات ۔ اپنا وُجود ۔ خود ۔ آپ + قالب بشری
سب اچھے ہیں اپنا آپا بُرا ہے (عو) (فقرات) اپنے آپے کو دیکھو ۔ (عو)
(۲) ۔ ہوش ۔ حواس ۔ سُدھ ۔
اِتنی بڑھ بڑھ کے بات مت کیجے آگی اپنا آپا سنبھالئے صاحب +

**آپا بسرانا** ۔ ۂ ۔ فعل لازم ۔ بُھلانا ۔ اپنے تئیں مٹانا ۔ خواہشوں کو مارنا ۔ علایق دُنیوی سے کنارہ کرنا ۔
برہم گیان بچے دھر دھو لیتی کالکھوج کرو کبیر کا مایا آگیان ہر دآپا بسراؤ رے

**آپا تجنا** ۔ ۂ ۔ فعل لازم ۔ اپنے تئیں مٹانا ۔ نیست کرنا ۔ نابود کرنا ۔ خاک میں ملانا ۔ برباد کرنا ۔ (فقرہ) بیٹے تیرے پیچھے اپنا آپا تجدیا ۔ (عو) کسی
(۲) بے غم ہونا ۔ بے پروا ہونا ۔ رنج کو تیاگنا ۔ قطع تعلق کرنا ۔ علایق دُنیوی چھوڑنا

آپا تجے سو ہر کو بھجے (مثل)

(۳) ۔ مرنا ۔ انتقال ہونا ۔ چولا چھوڑنا ۔ خودکُشی کرنا ۔ اپنے آپکو مار ڈالنا ۔ اپنا جوہر کرنا ۔ (فقرہ) اُسنے اتنی بات پر اپنا آپا تجدیا ۔ (کہانی)

**آپا دھاپی** ۔ ۂ ۔ اِسم مؤنث (آپ + دھاپنا) عو ۔ خود غرضی ۔ اپنی خود غرضی ۔ اپنی ہی اپنی فکر دیکھو (آپ دھاپ میں)
(فقرہ) بڑی آپا دھاپی ہے جو ہے اپنا ہی مُنہہ تھپتھپاتا ہے ۔ سب میں آپا دھاپی ہے

**آپا دھاپی پڑنا** ۔ ۂ ۔ فعل لازم ۔ عو ۔ اپنی اپنی تدبیر اور اپنی اپنی فکر میں مشغول ہونا ۔ ہر ایک کو اپنی فکر پڑنا ۔ نفسی نفسی ہونا

**آپا دھاپی کرنا** ۔ ۂ ۔ فعل لازم ۔ اپنا بھلا چاہنا ۔ پہلے اپنا مطلب نکالنا

**آپا دھاپی ہونا** ۔ ۂ فعل لازم ۔ اپنی پڑنا ۔ اپنی فکر ہونا ۔ نااتفاقی ہونا
(فقرہ) اُنمیں بڑی آپا دھاپی ہے ۔

**آپا سنبھالنا** ۔ ۂ ۔ فعل متعدّی ۔ عو (۱) اپنے تئیں درست کرنا ۔ اپنے آپکو بنانا ۔ (فقرہ) پہلے اپنا آپا سنبھالو پھر دوسرے کو نام دھرو (طنزاً)
(۲) ہوشیار ہونا ۔ خبردار ہونا ۔ جاگنا ۔ چونکنا ۔
(فقرہ) اپنا آپا سنبھالو بیہوش نہ رہو
(۳) خودمختار ہونا ۔ بالغ ہونا ۔ جوان ہونا ۔
(فقرہ) جب وُہ اپنا آپا سنبھالیگا تو سب کچھ لے لوالیگا (عو)
(۴) اپنے بدنکو قابو میں رکھنا ۔ اپنے جسم کو تھامے رہنا ۔
(فقرہ) اُسنے اپنا آپا تو سنبھالا ہی نہیں دوسرے کا کام کیا کرینگے

**آپے سے باہر ہوجانا** ۔ ہونا ۔ ۂ ۔ فعل لازم ۔ عو (۱) قابو سے باہر ہوجانا ۔ جامے سے باہر ہوجانا ۔ بس میں نہ رہنا ۔ اپنے اختیار میں نہ رہنا ۔ بے بس ہوجانا ۔ مچل جانا ۔ بپھر جانا ۔ پھیل جانا ۔ غصّہ یا خوشی کے باعث قابو میں نہ رہنا
(فقرہ) آپے سے باہر نہ ہو سیدھی طرح بات کرو ۔
(۲) بیتاب ہونا ۔ بیقرار ہونا ۔ مضطرب ہونا ۔
(فقرہ) آپ ہی آپ آپے سے باہر ہوگیا + کیوں آپے سے باہر ہوا جاتا ہے ۔

**آپے سے نکلا پڑنا** ۔ ۂ فعل لازم ۔ عو ۔ بیتاب ہونا ۔ بے قابو ہونا
(فقرہ) لو تم ذرا ذرا سی بات پر اپنے آپے سے نکلی پڑتی ہو (عو)

**آپے سے نکلنا** ۔ ۂ ۔ فعل لازم ۔ دیکھو (آپے سے باہر ہوجانا)

**آپے میں آنا** ۔ ۂ ۔ فعل لازم ۔ عو ۔ دیکھو (آپ میں آنا)
(فقرہ) گُلاب کا چھینٹا دیا مٹّی سُنگھائی تب آپے میں آئی (عو)

**آپے میں نہ رہنا** ۔ ۂ فعل لازم ۔ عو ۔ دیکھو (آپ میں نہ رہنا)

**آپا** - ت - اسم مؤنث - صحیح (آپہ) (۱) بڑی بہن ہمشیرۂ کلاں جیجی
(۲) - صرف بہن - جیسے بڑی آپا - چھوٹی آپا -

**آپا آناں** - بزرگی کی نظر سے بڑی بہن کو کہتے ہیں -

**آپا جان یا جانی** - پیار کی نظر سے چھوٹے بچے اپنی بڑی بہن کو کہتے ہیں

**آپڑنا** - ۵ فعل لازم - دیکھو (آن پڑنا نمبر ۱-۲-۳-۴-۵-۶-۷)

**آپس** - ۵ - اسم مؤنث - (۱) قرابت - ایک دوسرا - اپنایت - ہر ایک رشتہ داری رشتہ - ناتہ - خویشی - خویشاوندی - یگانگت - برادری - میل جول - ربط ضبط بھائی چارہ

کیجے نہ دس میں بیٹھ کے آپکی بات چیت ظفر ؛ پہنچیگی دس ہزار جگہ دس کی بات چیت

(فقرہ) آپسمیں بھی پردہ ہوا تو یہی بات - یہہ سب آپس ہی کے لوگ ہیں
آپس کی بات ہے

(۲) ایک پیشہ کے آدمی - ہم پیشہ - ایک سررشتہ کے نوکر - ایک محکمہ کے آدمی

**آپسداری** - ۵ + ف اسم مؤنث - اپنایت قرابت دیکھو (آپس نمبر ۱-۲)
(فقرہ) کوئی آپسداری میں بھی ایسی بات کرتا ہے -

**آپس کا معاملہ** - ۵ - اسم مذکر - گھر کی سی بات - یگانگت کی بات -
(فقرہ) یہہ تو آپس ہی کا معاملہ ہے - ہمارا اُنکا تو آپس کا معاملہ ہے -

**آپس کی پھوٹ** - ۵ - اسم مؤنث - رشتہ داروں کی نااتفاقی - خاوند جورو کی ناموافقت - باہمی جھگڑا - ہیرا پھیری - ایک دوسرے کی دشمنی - آپس کا حسد
بگڑا ہوا معاملہ آپس کی پھوٹ سے نکہت پھوٹا جگر کا آبلہ آپسکی پھوٹ سے
پھوٹے جو رونے دیدۂ تر پھوٹ پھوٹ خوب مفقود اتحبش مژہ ہیں آپسکی پھوٹ خوب
(فقرہ) آپسکی پھوٹ نے تباہ کر دیا - آپس کی پھوٹ سے گھر جا تا رہا بلکہ بگڑ

**آپس میں** - ۵ تابع فعل - باہم - بہم - فیمابین - باہمدگر - ایک دوسرے میں
دشمن ہے کون کس سے کریں ہم بیان صلح معروف ناحق شناس خلق کو آپسمیں جنگ ہے
کیسے بے جھیڑنے کو سبکر سب ہیں مگر بس میں مومن نہ دوں ملکی کسی معشوق اور عاشق کو آپسمیں
ملے جب بیٹھتے تھے آپس میں + نظیر تھا دکھاتا عجب مزا اخلاص
(فقرہ) آپسمیں نہ لڑو - آپسمیں ملے رہو -

**آپسمیں رہنا** - ۵ - فعل لازم - (۱) باہم رہنا - ملا جلا رہنا - محبت سے رہنا اتفاق کے ساتھ بسر کرنا - سلوک سے رہنا - ساتھ رہنا -
دو بن ٹھن کے آپس میں رہنے لگے حسین ہمراز دل اپنا کہنے لگے + +
(۲) ساتھ سونا - خاوند جورو کی طرح رہنا - فاعل و مفعول بنکر رہنا -
اور نیز آسودگی فسق سے بھی کنایہ ہے مثل مساحقت طبتی فی وغیرہ (عو)

ہم کہاں تو کہاں یہ کہتے ہیں اثر کہ یہ آپسمیں دونوں رہتے ہیں
(فقرہ) خدا کا غضب ہے کہ عورتیں عورتیں آپسمیں رہتی ہیں

**آپسمیں گرہ پڑنا** - ۵ فعل لازم - باہم دشمنی ہونا - آپسمیں نااتفاقی ہونا باہم رنج ہونا - دلوں میں فرق پڑنا

**آپہنچنا** ۵ فعل لازم (آنا + پہنچنا) (۱) نزدیک آنا - پاس آنا - قریب پہنچنا پہنچنے میں کچھ شبہ نہ رہنا - پہنچ جانا - آجانا - پہنچ ہی جانا - آلگنا - آلینا آن پڑنا - داخل ہونا - وارد ہونا -

پیک فرخندہ فال آپہنچا + ناسخ پھر پیام وصال آپہنچا +
پھر مبارک ہو صحبت ساقی " موسم برشگال آپہنچا
پھر ہرن ہو گئی مری وحشت " پھر وہ رعنا غزال آپہنچا +
پاس اُنکے رقیب آپہنچا ظفر ہائے دشمن قریب آپہنچا +
دل جو ہیں تڑپا وہیں دلدار آپہنچا شتاب اپنے دلکی اسقدر تاثیر رکھتی ہے تپش
جی میں کچھ خوش ولی جا پہنچی + نظیر ایسی دلکو نوید کیا پہنچی + +
کہیو اسے پیامبر لکھیں تو یہا پھر انگیز جرات جلد آپہنچو جی ہم منتظر ہیں دیر سے

(۲) انجام کو پہنچنا - دن پورے ہونا - قریب المرگ ہونا - پانی چرائی کی نوبت پہنچنا - وقت پہنچنا - کنارہ لگنا - ساحل پر پہنچنا - فوت یا مرنیکا زمانہ قریب آجانا -
(فقرہ) اسکی عمر ہی آپہنچی تھی - کشتی آپہنچی

**آپھنسنا** - ۵ فعل لازم (آنا + پھنسنا) اتفاق سے گرفتار ہونا - اچانک گھر جانا -
آپھنسا جو کوئی اس دام گرہستی میں نظیر تھا جو دانا تو بہت زیست سے بیزار رہا

**آتا** - ۵ - اسم مذکر - از (آنا) (۱) آنے والا - وہ آدمی جو آتا ہے -
(فقرہ) آتے کو روکتے نہیں جاتے کو پکڑتے نہیں - آتوں کو آنید و جاتوں کو جانی دو
آتا آئے جاتا جائے - آنے کا منہہ دیکھتی تھی جانے کی پیٹھہ (عو)

(۲) قرضہ - قرض دیا ہوا روپیہ - اُدھار کا روپیہ - قرض - استحقاق - حق - حساب باقی - باقیات - ہنڈی قابل وصول - لینے جوگ وغیرہ
(فقرہ) واہ صاحب کوئی اپنا آتا نہ مانگے - ۹ تیرے باوا کا کچھ آتا ہے -

(۳) جو کچھ ہنر یا دستکاری یا کوئی اور بات کسی شخص کو یاد ہو تو وہاں بھی یہہ لفظ بولا جاتا ہے جسکی مفصل کیفیت آنے میں دیکھی ہے -
ساتھ اُنکے ہیں ہم سایہ کی مانند ولیکن ذوق اسپر بھی جدا ہیں کہ لپٹنا نہیں آتا

**آتا جاتا** ۵ - اسم مذکر - آیندہ روندہ - راہگیر - مسافر - بیر بٹوئی - راہی

سالک (فقرہ) کوئی آتا جاتا ملے تو ہماری امانت بھیجدینا

**آتش** - ف اسم مؤنث - قدیم فارسی (آدیش - آدر - آتیش) ژ (آتر س) ت (ادت) س अग्नि اگنی ، ہندی (آگ)

تبدیلِ حروف اور علمِ زبان سے اِن سب سے لفظوں کی اصل ایک ثابت ہوتی ہے البتہ لفظِ آتش کے تلفظ میں اختلاف ہے اکثر فرہنگ نویسوں نے تو بکسرِ تا اور بفتحِ تا دونوں طرح روا رکھا ہے مگر بعض نے صرف فتح صورت کو مانا ہے بلکہ پہلی صورت کی نسبت کو زیادہ ہی کیوں نہ بولتے ہوں؟ ہمیں بھی تامل ہے کیونکہ جہانتک شعرائے فارس کے اشعار ہماری نظر سے گزرے ہیں برابر سرکش اور مشوش وغیرہ کے ساتھ آتش کا قافیہ پایا جاتا ہے ظاہر ہے اُردو کا شعر دیکھو (آتش کا پرکالہ نمبرہ) (سعدیؒ) حریص و جہاں سوز و سرکش مباش + زخاک آفریدت آتش مباش (نظامیؒ) دیوانہ ام زخانہ مشوش برآمدہ + خوفانم از تنورِ پُر آتش برآمدہ

(۱) آگ - اگنی - آنچ - آگی - نار - اربعہ عناصر میں سے ایک عنصر کا نام ہے - عربی

عشق کی خلقت سے آگے تھیں تر اور دیوانہ تھا سودا سنگ میں آتش تھی جب تو شمع میں پروانہ تھا

بے سوزِ محبت نہ مٹے دِل کی سیاہی شہیدؔ آہن کو بنا دیتی ہے ہمرنگ زرِ آتش

گر زرق کی مانگوں میں دُعا مجھکو بھیکے " سر پر مرے طبّاخِ فلک طشت بھرِ آتش

آتشِ عشق کہیں بجھتی ہے + شیفتہ اشک بہاتے کیوں ہو

(۲) سوزش - جلن - طپش - حرارت -

آتشِ داغِ جگر بجھ نہ سکی کیا اُنسے غافل تا بہ دامن جو گئے آنکھ چُرائے آنسو

ہر بُن مو سے دُھواں اُٹھتا ہے شیفتہ آتشِ غم کو چھپاؤں کیونکر +

(۳) - جلوہ - تجلّی - نور

اُس زلف میں رخ دیکھکے بیہوش ہو شہیدؔ موسیٰ کو شبِ تار میں آئی نظر آتش

(۴) شراب - مے - دارو -

ہمیشہ باندھے ہیں شاعر شراب کو آتش ظفر بڑی ہی جھوٹی ہیں کہتے ہیں آب کو آتش

**آتشباز** - ف اسم مذکر - (آتش + باختن) وہ شخص جو انار پھلجھڑی وغیرہ بنا کر بیچے - بارود کی چیزیں بنانے والا - بارود کی کھلونے بنانیوالا

گیا نظر سے جو وہ گرم طفلِ آتشباز ملی تھی تو لپنے چہرہ پہ اُڑتی ہوائیاں دیکھیں

**آتشبازی** - ف اسم مؤنث - وہ کھلونے جو بارود گندھک شورہ ہڑتال لوچون وغیرہ بھک سے اُڑ جانے والے مادہ کی چیزوں سے بنائے جاتے ہیں اور جب انہیں آگ دیتے ہیں تو طرح طرح کے پھول جھڑتے ہیں اور مختلف آوازیں بھی نکلتی ہیں -

**آتش پرست** - ف اسم مذکر - (آتش + پرستیدن) آگ پوجنے والا - زردشت کا پیرو - اگن ہوتری - پارسی -

**آتش خانہ** - ف اسم مذکر (آتش + خانہ) (۱) آگ کی جگہہ - وہ طاق یا آلا جو مکان کے اندر جاڑوں میں آگ جلانے یا مکان گرم رکھنے کے واسطے بنایا جاتا ہے -

(۲) آتش پرستوں کے آگ رکھنے کی جگہ -

**آتش خو** - ف اسم صفت (آتش + خو) شعر میں آتا ہے - غصہ ور - غصیل - تیز مزاج - جلا تن - جھلا

جب کہا میں نے کہ ہو تم تو کوئی آتش خو ظفرؔ وہ لگا کہنے کہ ہاں آپ نہ جل جائیگا +

**آتشدان** - ف اسم مذکر (آتش + دان) انگیٹھی - بگتی - برسی

**آتش رخ** - ف اسم مذکر (آتش + رخ) شعر میں آتا ہے - محبوب - معشوق - دلبر - سجن - صنم - دلارام - تُرک

(چونکہ معشوقوں کے سرخ رخساروں کو لوگ زیادہ پسند کرتے ہیں اور یہ ایک معشوقیت کی شان ہے لہذا آتش سے تشبیہ دیکر آتش رخ کہنے لگے -)

باز آ یادِ دیکھنے سے نہ آتش رخوں کے دِل ذوق سو بار آبلے اسے آنکھیں دکھا چکے

اے داورِ قیامت انصاف کر ہمارا نا معلوم آتش رخوں نے ہمکو ناحق جلا کے مارا

**آتش زبان** - ف اسم مذکر - (آتش + زبان) شعر میں آتا ہے - تیز زبان - سیف زبان - وہ شاعر جسکا کلام بڑا پُر اثر اور جوش افزا ہو -

ہو گئے عالم میں اب مشہور ہم آتش زباں جرأت کیا زبان پر اپنی جرأت آہ پُر تاثیر ہے

**آتش زدگی** - ف اسم مؤنث - (آتش + زدن) آگ کا لگنا - مکانوں میں آگ کا لگجانا - (قانون میں آتا ہے)

**آتش زنی** - ف اسم مؤنث - آگ لگانا - آگ دینا (قانون میں آتا ہے)

**آتش طبع** - ف - اسم صفت (آتش + طبع) شعر میں آتا ہے - نہایت تیز - تُند مزاج - نہایت تیز فہم - دیکھو (آتش خو)

**آتش فشان** - ف - اسم صفت (آتش + فشاندن) جغرافیہ آگ اور لاوا نکالنے یا برسانے والا - جوالا مکھی - جیسے کوہِ آتش فشاں

(یہہ لفظ جغرافیہ میں آتا ہے)

**آتش کا پرکالہ** ف + ۵ - اسم مذکر - (شاعر)

(۱) آگ کا ٹکڑا - آگ کی چنگاری - شعلہ + لوکا - لکٹا -

پھر بہار آئی چمنیں زخمِ گُل آئے ہوئے نا بیج پھر مرے داغِ جنوں آتش کے پرکالے ہوئے

(فقرہ) غصہ میں آتش کا پرکالہ بنگیا

(۲) غضبناک - جھلا - غصہ ور - تُندخو - غصیل - تیز مزاج - جلاتن - شعلہ بھبوکا - آگ بگولا - مراداً معشوق

وہ پرکالۂ آتش کا ہی صبح تک تھر کا بھی تھا مید کیا جانوں کیا پھونک دیا لوگوں نے اسکی بیچ

ل فارسی کی تصنیفات میں یہ لفظ نہیں پایا جاتا غالباً اہلِ ہند نے بنا لیا ہے -

تودہ ہے آتش کا یہ کالا کہ تیرے سامنے ناسخ آفتاب آکے جاڑے سے ٹھٹھرتا ہو مخلص

(۳) فتنہ انگیز - فتنہ پرداز - شریر - مُراداً مغرور -

دیکھ اُس آتش کے پرکالہ کی وہ چشمک زنی جو آپ مجھکو کچھ بجلی نظر پڑتی ہے گھبرائی ہوئی

منزلت اپنی تو اے آتش کے پرکالے نہ بھول ناسخ بندہ عاجز ہے خدا کو لن ترانی چاہئیے

(۴) چنچل - چلبل - چلبلا - تر تر یا چھیلا طرار - بانکا - مُراداً معشوق عشوہ انگیز

ذکر اُس آتش کے پرکالہ کا جب آجاتا ہے منہ پر معروف برق گھبرا جاتی ہے اور شعلہ تھرا جاتا ہے

(۵) بھبوکا - خوبصورت - گورا چٹا - چاند کا ٹکڑا - نور کا بقعہ - نورانی صورت مراداً معشوق

سلہ آہ تن سوز دروں سے شکل آتش ہے مرا جب سے دل کسی آتش کے پرکالے پہ جو غش ہو مرا

**آتشکدہ** - ف - اسم مذکر - (آتش + کدہ بمعنی جگہ) - آگ گھر - وہ جگہ جہاں آتش پرست آگ پوجا کرتے ہیں - آگ کا ڈھیر -

بسکہ آتش شرم روئے یار سے آب آب ہے اسیر صاف ہر آتشکدہ میں آب ہے عالم آب کا

**آتش مزاج** - ف - صفت (۱) آگ بگولا - تیز مزاج - تُند خو - جھلا - غصیل

(۲) گرم مزاج - محرور المزاج -

(۳) آتش کی پیدائش - وہ مخلوق جو آگ سے پیدا ہوئی ہے - جن - شیطان

سہ اگر آتش مزاجوں کو حسد ہو خاکساروں سے ذوق تعجب کیا کہ ابلیس لعین دشمن ہے آدم کا

**آتش مزاجی** - ف - اسم مؤنث - گرم مزاجی - غضبناکی - تیز مزاجی - جھلاہٹ - جھلاپن -

غضب لائیگی یہہ آتش مزاجی نسیم ہلو کر ہے غصہ سے روئے مہ جبین سرخ

**آتشی** - ف - صفت (۱) آگ کا - گرم - محرور -

(۲) جن - پری - جسطرح انسان کے واسطے خاکی آتا ہے اسیطرح جن اور پری کے واسطے آتشی -

**آتشی آئینہ** - ف - اسم مذکر - ایک خاص قسم کا مقعر شیشہ بنایا جاتا ہے جسے آفتاب کے مقابل رکھنے سے سورج کی کرنیں اُسمیں اکھٹی ہو کر آگ کا حکم پیدا کرتی ہیں اگر کپڑا یا روئی اُسکے سامنے رکھی جاتی ہے اور اُسپر برابر اُسکا عکس پڑتا ہے تو فوراً جل اُٹھتی ہے (۲) اُسکے علاوہ ایک قسم کی شیشی بھی ہوتی ہے جسکو اکثر مہوس یا کیمیاگر آگ پر رکھکر کسی چیز کا جوہر نکالتے ہیں اور وہ آگ پر ایسا ہی کام دیتی ہے جیسے تانبے پیتل کا برتن -

**آتشی برج** - منجموں نے آسمان کے بارہ برجوں کو اُنکے خواص کے موافق اربعہ عناصر پر تقسیم کیا ہے چنانچہ ہر ایک عنصر کے تین تین برج ہیں جنمیں یہ آتشی ہیں حمل - اسد - قوس - یعنے میکھ - سنگھ - دھن -

**آتشی حرف** - جفاروں نے ابجد کے سات سات حروف کو اُنکے خاصیت کے موافق اربعہ عناصر اور سبعہ سیارہ پر تقسیم کیا ہے چنانچہ یہہ سات حرف آتشی قرار دیے ہیں - ا - ہ - ط - ف - ش - ذ - م

**آتشی شیشہ** - ف - اسم مذکر - دیکھو (آتشی آئینہ نمبر ۲)

**آتشک*** - ف - اسم مؤنث - مادہ (آتش) کاف نسبت - گرمی کی بیماری - فرنگ باؤ - آبلۂ فرنگ -

سہ آتشک ہے تجکو بھڑوے کھائی ہوگی کچھ دوا یا منہ کسیکا ہے سبب بے واسطہ آتا نہیں

**آتشک کا مارا ہوا** - ف + ہ - اسم مذکر - وہ شخص جسکو آتشک نے بالکل کھلبلا دیا ہو - وہ آدمی جسکا بدن اس بیماری سے بگڑ گیا ہو - جب اس بیماری کے طفیل سے آدمی کے کسی اعضا میں کچھ نقص آجاتا ہے تو اُس حالت میں یہ بھی کہتے ہیں -

**آتشکیا** - ف + ہ - اسم مذکر - آتشک والا - گرمی والا - آتشکی - وہ شخص جسمیں آتشک موجود ہو -

* پہلے زمانہ میں یہ مرض نہیں تھا جب سے سرد ملک والے گرم ملک میں اور گرم ملک والے سرد ملک میں کثرت سے جانے شروع ہوئے اور باہم عقد و مناکحت کا موقع ہوا تو اختلاف مزاج سے یہ مرض پیدا ہو گیا چنانچہ ہندوستان میں بھی جب وسط کا رہنے والا سرد پہاڑ کی عورتوں سے واقف ہوتا ہے تو اُسکو یہ مرض ہو جاتا ہے بعض لوگ بیان کرتے ہیں کہ اس مرض کی پیدائش بندر سے ہوئی ہے جب بندر کسی عورت سے صحبت داری کر لیتا ہے تو اُسکو فوراً یہ مرض ہو جاتا ہے اور جب وہ عورت کسی مرد کے پاس جاتی ہے تو اُس سے اُس مرد کو یہ بیماری لگجاتی ہے اس مرض والے میں بعینہ بندر کی سی بُو آیا کرتی ہے - ہماری رائے میں صرف اتنا ہی کہنا کافی نہیں کہ غیر قوم اور غیر ملک یا مختلف المزاج لوگوں میں باہم صحبت ہونے سے یہ بیماری پیدا ہو جاتی ہے بلکہ اسکی سب سے بڑی وجہ ایک اور بھی ہے جسکو ہم مجملاً بیان کرتے ہیں - ہمارے نزدیک یہ مرض اُن لوگوں سے شروع ہوا ہے جنھوں نے فن عیاشی میں ترقی کی اور اسے کمال کے درجہ پر پہنچایا اور رات دن کی مشق سے وہ بات بہم پہنچائی جس سے عورت اور مرد دونوں کو برابر انزال ہونا پڑے یا ایک دوسرے کو انزال کرانے کی کوشش کرے - چونکہ اس حالت میں رگڑ سے زیادہ کام پڑتا ہے اور اس سے آتش کا پیدا ہونا ظاہر ہے پس اس حرکت سے یہہ مرض پیدا ہوا یا یوں کہو کہ باہم انزال ہونے میں ایک دوسرے کے بخارات نے نفوذ منی کی جگہہ سے ہر ایک سانس اور ہر ایک دم کے ساتھ اپنی سمیت کو انسان کے جسم میں دوڑایا چنانچہ یہی وجہ ہے کہ بازاری عورتوں میں جنھیں اس کام میں مہارت کرنا لابدہ ہے یہ مرض پھیلا رہتا ہے بلکہ آتشک جو اسکا نام رکھا گیا وہ اسی دلیل سے زیادہ مناسبت رکھتا ہے پچھلی وجہ اختلاف مزاج سے متعلق ہے - انسان کو خدا تعالے نے یہ قوت دفع الوقتی کے واسطے عطا کی ہے نہ کہ ایسی باتوں کے لئے حکیم اور دانا لوگ کبھی اسطرح مجامعت نہیں کرتے اور نہ اُس سے یہ غرض رکھتے ہیں جو عیاشوں نے سمجھ رکھی ہے اور طب کی پُرانی کتابوں میں جو اس مرض کا نام نہیں پایا جاتا اُس سے بھی یہی بات ثابت ہوتی ہے کہ اُس زمانہ میں اس فن نے ایسی ترقی نہیں کی تھی جس سے اسکا نام دفتر میں چڑھایا جاتا آگے خدا جانے -

سلہ کہتے ہیں کہ آتشکدہ میں کبھی آگ نہیں بجھنے دیتے اگر بجھ جاوے تو اسکو بہت منحوس سمجھتے ہیں اور دوسری جگہ سے آگ لانے میں بڑا تکلف کرنا پڑتا ہے -

آتما - ۵ - اسم مؤنث - س (आत्मन - तमन) تن - آتن) هنل و

(۱) روح - دم - نفس - پران - من - جیو -

(۲) نفسِ ناطقہ - بوتتا - اندرونہ - انتاکرن

(فقرہ) ہم کیا ہاری آتما اسینگی

(۳) بھوک - اِشتہا -

(فقرہ) ٹکڑا کھایا تب آتما میں ٹھنڈک پڑی

(۴) پیٹ - شِکم - اوجھہ

(فقرہ) آتما میں پڑے تو پرماتما کی سوجھے -

آتما ٹھنڈی ہونا - ۵ - فعل لازم - (۱) خوش ہونا - محظوظ ہونا - تسکین پانا - تسلّی ہونا - تشفّی ہونا -

آتما ستانا - آتما کلپانا - فعل لازم - تکلیف دینا - دِل دُکھانا - دِل توڑنا -

(فقرہ) کیوں کسی رانڈ بیوہ کی آتما کلپاتے ہو؟ - کسی کی آتما نہ ستاؤ ؟

آتما مسوسنا - ۵ - فعل لازم - (آتما + مسوسنا مروڑنا) (۱) بھوک مارنا پیٹ بانا - بھوکا رہنا + خواہش کو مارنا -

(۲) کلپنا - کُڑھنا - دل پکڑ کر رہجانا - (فقرہ) آتما مسوس کر رہگیا -

آتُون - ت - ش - ف اسم مؤنث - (عورتیں اکثر بغیر نون غنہ اور بواو مجہول زبان پر لاتی ہیں) اُستانی - مُعلّمہ - جو عورت لڑکیوں کو لکھنا پڑھنا سینا پرونا سکھاتی ہے اُسے آتو کہتے ہیں -

(فقرہ) بیٹی بنّو! آتو کی خدمت کرو دو آنکھوں سے چار آنکھیں ہو جائینگی - آتو جی آداب
دُعا ہی بندی کی دن رات جی سے رنگین آلٰہی جہاں سے گذر جائے آتو ل +
مرے جی میں ہے آج گُڑیاں نکالوں ،، سویرے سے گھر اپنے گر جائے آتو ل
کہا تھا مجھے کل تجھے دونگی چھٹی + ،، کروں کیا جواب لوں اگر جائے آتو ل

آتے آؤ جاتے جاؤ - ۵ - جملہ (عو) جب کسیکو بلانیکی نسبت بے پروائی اور بیغرضی ظاہر کیجاتی ہے تو یہ جملہ زبان پر لاتی ہیں یعنے اختیار ہے چاہے آؤ اور چاہے جاؤ -

آتے بھلے کہ جاتے - ۵ - جملہ اُنکے آنے سے فائدہ نہ جانے سے

آتی پاتی - ۵ - اسم مؤنث (آتا + پتا) (گنوار) ایک کھیل ہے جسے بہاڑوا بھی کہتے ہیں - بہت سے لڑکے جمع ہو کر ایک لڑکے کو کسی مقرر حد تک پاتی لینے بھیجتے ہیں جب وہ چلا جاتا ہے تو سب الگ الگ چھپ جاتے ہیں جو اُنکا پاتی لینے جاتا ہے وہ دوڑتا ہوا آتا ہے کوئی کہتا ہے بہاڑوا ہے کوئی کہتا ہے پاتی ہے

اور جب اُسے کوئی ملجاتا ہے تو اُسے چھو لیتا ہے اب یہ شخص چور بنجاتا ہے اور اُسی طرح پاتی لینے جاتا ہے اور اگر چور کو پتا نہیں لگتا ہے اور وہ ڈھونڈتے ڈھونڈتے حیران ہو جاتا ہے تو جو لڑکے کہیں چھپے ہوئے ہوتے ہیں اُنہیں سے دو ایک چالاک لڑکے نکلکر خود بھی آواز دیکر بھاگ جاتے ہیں

آتے جاتے - ۵ - اسم مذکر - دیکھو (آنا جانا)

آتے جاتے - ۵ تابع فعل - آنے جانے - آنے اور واپس جانے - آنے اور لوٹنے - (فقرہ) وہاں آتے جاتے دس دن لگتے ہیں - آزجاز لوکتا ہے

آٹا - ۵ - اسم مذکر س (आटा آٹا) ف (آرد) (۱) چُون - پِسا ہوا غلّہ پسان - (مثل) آٹا نہیں ہو جاسکا - آٹے کا چراغ گھر رکھوں تو چوہا کھا باہر رکھوں تو کوّا لیجائے - کیا تونگر کیا غنی کیا پیر اور کیا بالکا + نظیر سب کے دل کو فکر ہے دِن رات آٹے دال کا

(۲) بُرادہ - چُورا - سُفوف - باریک پِسا ہوا - بُکنی پوڈر

(فقرہ) اِسے پیسکر آٹا کردو -

(۳) بوسیدہ - فرسودہ - گلا ہوا - سڑا ہوا - گِھسا ہوا - (ان معانی میں صفت ہے)

(فقرہ) تم کیسا کپڑا اٹھا لائے (چٹکی سے ملکر) ایلو یہ تو آٹا ہے -

آٹا آٹا کرنا - ۵ - فعل متعدی - (کثرت کے واسطے دوبارہ آٹا کہا گیا) باریک کرنا پیسنا - چُورن کرنا - سُفوف کرنا - بُرادہ کرنا - چُورا چُورا کرنا - ریزہ ریزہ کرنا -

(فقرہ) مجھے دوا ابھی پیسکر آٹا آٹا کردوں ؟

آٹا آٹا ہونا - ۵ فعل لازم - (۱) نہایت باریک ہونا - بُرادہ ہونا - خاک ہونا

(فقرہ) دو دور گردشیں مسالہ آٹا آٹا ہو گیا - سارے کپڑے گل کر آٹا آٹا ہو گئے -

(۲) بوسیدہ ہونا - گلنا - گھسنا -

(فقرہ) دھرے دھرے کپڑا آٹا آٹا ہو گیا -

آٹا گیلا ہونا - ۵ - فعل لازم (۱) آٹا پتلا ہونا - آٹا بھیگنا - آٹے میں پانی زیادہ پڑجانا

(۲) وقت پڑنا - کام بگڑنا - مصیبت آنا - مشکل میں پڑنا - حیران ہونا -

مفلسی میں آٹا گیلا - (مثل)

آٹے کی آپا - ۵ - اسم مؤنث - (عو) بیوقوف - بھولی - اگلے زمانے کی احمق عورت (جس جگہہ مرد کو گوبر گنیش بولتے ہیں اُسی موقع پر یہ بھی بولا جاتا ہے -)

آٹے کے ساتھ گھن پسنا - ۵ فعل لازم - ایک کے سبب سے دوسرے پر آفت آنا - امیر کے ساتھ فقیر کا یا قوی کے ساتھ ضعیف کا نقصان ہونا جب بڑے آدمی کے سبب سے کسی غریب و ناکردہ گناہ پر مصیبت آتی ہے تو اُس موقع پر اِس مثل کو بولتے ہیں -

آٹے میں نمک - لون - محاورہ - تھوڑا سا - موافق سے قلیل -

جُزوی - قدرِ قلیل - کسیقدر -

(فقرہ) اِتنا جھوٹ بولو جتنا آٹے میں نون - اِتنا نفع کھاؤ جتنا آٹے میں نون -

(۲) پیوستہ - آمیز - پیوست (مقتضیٰ علم) بس رل کے ایسی رہئے نمک جیسی آٹے میں

**آٹھ** - ۸ - صِفت س (अष्टन् اَشٹن) پراکرت (अट्ठ اَٹھ) فارسی ہشت انگریزی (ایٹ eight) چار کا دونا - سولہ کا آدھا - ۸ -

**آٹھ اٹھارہ** - ۸ صفت (ہندو) - پریشان - بکھرا ہوا - بارہ باٹ تین تیرہ - بے ترتیب - ابتر - تتر بتر - (فقرہ) میرا سارا اسباب آٹھ اٹھارہ کردیا

**آٹھ آٹھ آنسو رُلانا** - یا رُلوانا - ۸ فِعل متعدّی - نہایت رُلانا - ازحد رُلانا زار زار رُلانا - کثرت سے رُلانا - بہت رُلانا - بہت دُکھ دینا -

کیوں آٹھ آٹھ آنسو رُلاتا ہے مجھکو تو + الفت ہیگا کسیکے جی کا ستانا بہت بُرا +

چار دن وصل میں ہنس لینے دو + آٹھ آٹھ آنسو رُلایا نہ کرو + +

آٹھ آٹھ آنسو رُلاتی ہے مجھے چاہ اُسکی رنگین روز و شب رہتی ہیں اشک آنکھوں سے جاری

ترے پاس سے جب اُٹھ آتا ہے دل کاھش تو آٹھ آٹھ آنسو رُلاتا ہے دِل

کچھ بھی تجکو نہ میرا پاس آیا + شوق آٹھ آٹھ آنسو مجکو رُلوایا + +

**آٹھ آٹھ آنسو رونا** - ۸ - فعل لازم (عو) زار زار رونا - نہایت رونا کثرت سے رونا - ازحد رونا - پھوٹ پھوٹ کر رونا -

روؤں نہ کیوں آٹھ آٹھ آنسو + ناسخ ہوجاؤں اگر دو چار قاصد +

کہے ہے جو کوئی مجکو کہ وہ ہفتہ میں آ جائیگا معروف تو میں آٹھ آٹھ آنسو سُنکے اِسی صرف روتا ہوں

گر مجکو لگ گئیں ہیں کبھی ہچکیاں تو ہم مصحفی آٹھ آٹھ آنسو روسے ہیں دو دو پہر تلک

(فقرہ) جب سے ماں گئی ہے بچی آٹھ آٹھ آنسو روتی ہے (عو)

**آٹھ پہر** - ۸ - ظرفِ زماں - (۱) رات دِن - چونسٹھ گھڑی - شب و روز

نامۂ شوق کی تاثیر سے قاصد نے مرے ظفر طے گھڑی بھر میں کیا آٹھ پہر کا رستہ

ایک آن بھی مجھ سے نہ ملو آٹھ پہر میں مؤمن گھر چھوڑ کر اپنا رہو یوں اور کے گھر میں

یہ کیسی چال نکالی ہے تو نے کیوں اپنے چرخ جرات پھر ہے آٹھ پہر خلق کے ستانے کو

(۲) ہر وقت - ہر گھڑی - ہر آن - ہر لحظہ -

کسیکے ہنسنے کا تصوّر ہے شب و روز کہ یوں مؤمن گدگدی دِل میں کوئی آٹھ پہر کرتا ہے

رہتا زباں پہ آٹھ پہر کسکا نام ہے ظفر کرتا ہے یہ جو دِل میں اثر کسکا نام ہے

گفتگو ہو نہ وہاں آٹھ پہر اور لگی " دِل خبردار ہو یہ آج خبر اور لگی

دِل کے ہاتھوں سے اذیت ہے مجھے آٹھ پہر جرأت سچ کہا ہے کہ نہ دے چین بغل کا دشمن

کیا ہوا یار جو آنکھوں میں نہاں رہتا ہے بیخود ذکرِ خیر آٹھ پہر وردِ زباں رہتا ہے

اس وعدہ فراموش نے آنیکو کہا تھا محمود دروازہ ہی پہ رہنے لگے آٹھ پہر ہم +

(۳) ہمیشہ - سدا - نِت - مُدام - نِت اُٹھ - دوام -

کسکی پریاں شہرِ جنّات کو بھی آٹھ پہر ناسخ ہے یہ حسرت کہ سگِ کوچۂ جاناں ہوں

آگے ہوتا تھا کبھی حال دِگرگوں دِلکا ظفر حالت اب یہی لگی آٹھ پہر کچھ کی کچھ

اب خوشامد اُنھیں کی آٹھ پہر کرتے ہیں میر گفتگو میر کو جن لوگوں سے تھی عار کبھی

**آٹھ پہر سولی ہے - محاورہ (عو)** ہر وقت غضب کا سامنا ہے ہر وقت آفت موجود ہے - ہر دم ہلاکت سامنے کھڑی ہے - تکلیف ہی تکلیف ہے - مصیبت ہی مصیبت ہے - رات دِن کا دُکھ - رات دن کا طعنہ تشنہ -

آٹھ پہر سولی ہے دِلکو یادِ سرو قامت میں نکہت ہر ایک نکتہ کی کم وحشی قامت اور قیامت

(فقرہ) اُسے تو ساس ہاتھوں آٹھ پہر سولی ہے - اِسنے کہا تھوں سے مجھے آٹھ پہر سولی ہے

**آٹھواں** - ۸ صِفت س (अष्टमः اَشٹمہ) ترتیبی (اٹھم) ہشتم - وہ عدد جو سات کو آٹھ بناوے - ہشتمیں - آٹھ کے اندر اندر آٹھ کا شمار

**آٹھوں پہر** - ۸ - ظرفِ زماں (عو)

(اگرچہ یہ معنی لفظ آٹھ پہر میں دیے گئے ہیں چونکہ یہ لفظ بھی زیادہ بول چال میں آتا ہے اسلئے یہاں بھی کسیقدر لکھے جاتے ہیں)

(۱) رات دِن - دِن رات - شب و روز - دیکھو (آٹھ پہر نمبر ۱)

خیال عارضِ روشن میں صُبح شام کیسا ہے نسیم دہلوی یہاں آٹھوں پہر پیشِ نظر ہے نور کا تڑکا

صدمہ تری جدائی کا ہے اسقدر مجھے جاں نضا لیے دانہ پانی کٹتے ہیں آٹھوں پہر مجھے

(۲) ہر وقت - ہر آن - ہر لحظہ - دیکھو (آٹھ پہر نمبر ۲)

آزاد مجکو رہنا آٹھوں پہر بُرا ہے آزاد پھٹ جائیگا کلیجہ کچھ بات ہی کہا کر

پھرتی ہے تصویرِ جاناں چشمِ تر کے روبرو عباس ہجر میں آٹھوں پہر ہے وہ نظر کے روبرو

تمھیں ہم دیکھیں اور تم آئینہ آٹھوں پہر دیکھو معروف یہ کس صورت کی صحبت ہے ذرا انصاف کر دیکھو

غنچانہ تنگ تار ہو اور ہم سیاہ رو + مؤمنا جلتے ہیں یعنی چاہیئے آٹھوں پہر چراغ

(۳) سدا - ہمیشہ - مُدام - دیکھو (آٹھ پہر نمبر ۳)

چمن پر نہ مایل نہ گل پر نظر + مفتون وہی سامنے صورت آٹھوں پہر

رات بھر جلتا ہے یہ آٹھوں پہر جلتا ہے آتش دِلکو دیکھے اور اپنا سینہ آہن چراغ

**آٹھوں گانٹھ کمیت*** - کمید - ۸ - ع - صفت (۱) زیرک - ہوشیار عقلمند - چاتر - مُستعد

(۲) چالاک - تیز دست - چُست - پکّا - سب گنوں پورا - سیانا - اُستاد -

(۳) آزمودہ کار - برتا ہوا - کار آزمودہ - تجربہ کار - سرد گرم دیکھا ہوا اور تقاضا سادہ مزاجی حق پرستی اسکا بھی دم بھرتا ہے اکبر آٹھوں گانٹھ کمیت ہے یا صبح کیوں کہنا ہے

*کمیت گھوڑا بہت سخت اور چالاک ہوتا ہے -

(۴) بدذات - شریر - ذنگئی - فتنہ انگیز - منفنی -

**آثار** ع - اسم مذکر - جمع اثر - (ان پڑھ بغیر مد کے بولتے ہیں)

(اگرچہ یہ لفظ جمع ہے مگر اُردو والے اسے زیادہ مفرد استعمال کرتے ہیں)

(۱) نشانیاں - علامتیں - کھوج - پیروں کے چیٹر - نمود - نمائش - اظہار

روز ہجر آیا شب وصل صنم پہر گزری ؁ رندؔ پھر ہوئے صبح کے آثار خدا خیر کرے

(فقرہ) شہر بابل کے آثار اب تک پائے جاتے ہیں - اسکے چہرے سے بزرگی کے آثار ٹپکتے ہیں

منہ کے آثار ہیں

آدمی کے حال کا آئینہ ہوتی ہے جبیں ؁ شیفتہ دیکھتے ہیں صاف سخن کے سے کچھ آثار ہم

(۲) صورت شکل - ڈھنگ - تیور - طور - اطوار - حالت - طریقہ -

گھر ہمارے آج وہ خورشید پیکر آئیگا ؁ شیفتہ دیکھتے ہیں شام میں کچھ صبح کے آثار ہم

تری یاد لب جاں بخش نے جاں بخشی کی معروف ورنہ جینے کا ہمارے کوئی آثار نہ تھا -

تپ اُلفت میں صبا ہو یہ تمہارا درجہ صباؔ دق کے آثار ہیں بیمار نظر آتے ہو

درد اُٹھتا ہے جگر میں کبھی دل دُکھتا ہے رندؔ کچھ یہ اچھے نہیں آثار خدا خیر کرے

نظر پڑتے ہیں کچھ آثار یار اور سے اور مصحفیؔ سمیں دکھاوے ہے فصل بہار اور سی اور

یہی رونا ہے تو طوفاں کا خطر کیونکہ نہ ہو جرأتؔ اسکے بھی ایسے ہی آثار خدا خیر کرے

(فقرہ) بچنے کے آثار نظر نہیں آتے - جینے کے آثار نہیں ہیں -

(۳) افعال - لچھن - کوتک - ڈھنگ ؁ - چال ڈھال - چال چلن

(فقرہ) اس بچے کے ابھی سے بُرے آثار ہیں -

(۴) اُٹھان - اُفتاد - تمہید (فقرہ) لڑکے کے آثار تو اچھے ہیں آگے خدا جانے -

(۵) بُنیاد - جڑ - نیو - دیوار کا عرض - چوڑان -

(عربی لغات میں اِن معنوں کا پتہ نہیں لگتا مگر بعض فارسی اشعار میں پایا جاتا ہے اور بُنیاد کے معنوں میں تو اُستادوں نے بھی باندھا ہے مگر صرف فارسی میں -)

(فقرہ) ابھی آثار ڈالا ہے - دیوار کا آثار کم ہے -

(۶) سیر - سیر بھر کا اندازہ -

(یہ معنے بھی اہل ہندہی کے لگائے ہوئے ہیں کسی لُغت میں نہیں پائے جاتے مگر چونکہ ان معنوں نے اصطلاح کا حکم پیدا کر لیا ہے اسلئے لکھنا پڑا -)

(۷) بزرگوں کی نشانیاں - بزرگوں کا تبرک -

**آثارِ شریف** ع - اسم مذکر - بزرگوں کی نشانیاں - پیغمبروں کا تبرک مثل موئے مبارک و کفش مبارک وغیرہ اور اُس مکان کو بھی کہتے ہیں جسمیں یہ چیزیں زیارت کے واسطے رکھی جاتی ہیں مثلاً وہ آثار شریف میں بیٹھے ہوئے وظیفہ پڑھ رہے ہیں -

**آثارِ قیامت** - آثارِ حشر - ع - اسم مذکر - قُرب قیامت کی علامتیں - مثلاً جھوٹ کا زیادہ ہونا - عالموں کی رائے میں اختلاف ہونا - بزرگوں سے اعتقاد اُٹھنا وغیرہ وغیرہ -

سر پہ اک دن اضطراب دل قیامت لائیگا غافلؔ حشر کے آثار ہیں آہ سے بھونچال کا

**آج** - ۷ - تابع فعل اور ظرف زماں - س (आज ادے) پراکرت (اَج - اجّا) - (۱) روز موجود - امروز - اس دن - اسوقت - اب اس گھڑی - فی الحال - اسدم

کوئی دم فرصت جسے ملتا ہے سمجھے مغتنم ناسخؔ رکھیا بس جسپر رکھا کام کل پر آج کا

کیا غرور اتنی عمارت پر کہ اکثر غافلو ؁ شہر کل آباد دیکھا آج جنگل ہو گیا

اُلجھا دل ستم زدہ زلف بتاں سے آج امانتؔ نازل ہوئی بلا مرے سر پر کہاں سے آج

ہنگام وصل ردّ و بدل مجھسے ہے عبث ؁ نکلیگا کچھ نہ کام نہیں اور ہاں سے آج

کسیکا ہوا آج کل تھا کسیکا ؁ مومنؔ نہ ہے تو کسیکا نہ ہوگا کسیکا ؁

(فقرہ) آج برس کے پھر نہ برسوں -

(۲) اِن دنوں - فی زماننا - زمانۂ موجود میں - زمانۂ حال میں -

کی فرشتوں کی راہ ابر نے بند ؁ سوزؔ جو گناہ کیجیے ثواب ہے آج

آپ میں صورت گل پھولے سماتے نہیں بیخود جرأتؔ خلعت جامۂ سُرخ آج پہنکے کاٹے

(فقرہ) آج جو انکو ثروت ہے دوسرے کو نہیں

(۳) ایام حیات - زندگی کے دن - جیتے جی - عین حیات -

جو کوئی کسیکا کلپا وے گا رباعیؔ یہہ یاد رہے وہ بھی نہ کلپا ویگا

اس دھر مکافات میں سُن اے غافل غافلؔ جو آج کریگا سو وہ کل پا ویگا

**آجتک** - ۷ - تابع فعل اور ظرف زماں - پُرانی ہندی (آجھوں لگ) ابتک - اسوقت تک - آج کے دن تک - لیکے دم تک -

ہم بھی کیا سادے ہیں کیا ہی توقع اُس سے شیفتہؔ آجتک جسنے ذرا حال نہ جانا دل کا

آجھوں لگ کچھ دکھاتا نہیں اس کا ولیؔ سجن مجھ حال سُوں کیا بے خبر ہے

**آج زبان کھلی ہے کل بند**[1] - مَثَل - عبرت دلانے مُتنبہ کرنے - زندگی کا بھروسا نکرنے - اور اپنی صداقت ایمانداری - راستگوئی جتانے کے واسطے اکثر بولتے ہیں -

راست ہی کہک بولیو انکی ہی سو گنہ ہے سوداؔ آج کھُلی ہے زباں کل کے تئیں بند ہے

**آج کدھر چاند نکلا** - آج کدھر سے چاند نکلا - آج کدھر کا چاند نکلا - مثل ؁ ابن آج تم کدھر کو نکل گئے - یہہ چاند کدھر سے نکل آیا - آج کیونکر آ نکلا اتفاق ہو گیا

دیکھو جو آیا گھر میں میرے وہ سر و پا تک ساراپا نکہت گردوں سے خورشید نکلا آج کدھر سے نکلا چاند

[1] آج سے مُراد ایام حیات اور کل سے روز قیامت -

نیا ہے بدلی سے چاند نکلا یہ بولا سب اہلِ دید کھلا انشا یہاں جو تشریف آپ لائے کدھر سے یہ آج چاند نکلا
(جب کوئی شخص کسی دوست کی ملاقات کا نہایت مشتاق ہوتا ہے اور وہ اتفاق سے اُسکے گھر آنکلتا ہے تو شایقِ دیدار نہایت تعجب اور حیرت سے یہ کلام زبان پر لاتا ہے)

**آج کریگا کل پاویگا** — محاورہ (۱) جو کچھ زندگی میں کریگا حشر میں اُسکا اجر پاویگا - جیسا کریگا ویسا بھریگا - بھریگا
(۲) - جلد اپنے کئے کو پہنچیگا - اِدھر کریگا اُدھر پاویگا - اِس ہاتھ کریگا اُس ہاتھ لیگا

**آج کس کا منہہ دیکھا ہے** - آج کِسکا مُنہہ دیکھکر اُٹھے ہیں - محاورہ
آج کونسی منحوس شکل ہمنے دیکھی ہے - آج صُبح ہی صُبح کِسکی صُورت بد نظر پڑی ہے
جس جگہہ بیٹھے ہیں یا دیدہ نم اُٹھے ہیں ذوق آج کس شخص کا مُونہہ دیکھ کر ہم اُٹھے ہیں
مُنہ بنائے ہوئے وہ بیٹھے ہیں + عباس آج دیکھا ہے صبح کِسکا مونہہ +

**آجکل** - ہ - ظرفِ زماں اور تابع فعل (۱) (آج میں اور کل میں) قریب کا گُزرا ہوا زمانہ - حال کا زمانہ - جلد آنیوالا زمانہ
(۲) اِندنوں - فی زمانِنا - اِس زمانہ میں + امروز و فردا - آرے بلے -
اللہ رے بیکسی کہ یہ نوبت ہے آجکل نسیم ہمکو ارمان تک بھی دل سے ہمارے نکلگیا -
وحشت سے یہ رنگ آجکل ہے + نامعلوم جوبات ہے ایک نئی رٹل ہے +
جو ہے سواہ عشق کا بیمار ہے دِلا جرأت پھیلا ہے سطرح سے یہ آزار آجکل
جاتا ہے دل تو جائیو ہوشیار آجکل ” چلتی ہے اُسکے کوچے میں تلوار آجکل
اِس مُہلتِ دو روزہ میں خطرہ ہزار ہیں میر تقی اچھا ہی رہ سکو جو خبردار آجکل +
پھر آجکل کا ہو وعدہ دیکھئے کب تک ظفر بغیر اُنکے ظفر ہمکو کل پڑے کیونکر +
(۳) ایک دو دنمیں - تھوڑے دِنوں میں - تھوڑے عرصہ میں - عرصہ قلیل میں - عنقریب - جلدی - جھٹ پٹ - تُرت - چٹ پٹ -
اے جنوں رکھیو بیابان کو سواری تیار آتش آجکل چلنے کو ہے بادِ بہاری تیار
اچھا نہیں ہے میر کا احوال اِندنوں میر تقی غالب کہ ہو چکے گا یہ بیمار آجکل
غافل نہ اُس سے رہیو تو اے یار آجکل ” مرتا ہے تیرے عشق کا بیمار آجکل
دِل آجکل کے وعدہ پہ ہرگز نہ شاد ہو مولف یہ وصل وہ ہے صُبح پہ ٹھیرے نہ شام پر
(۴) لیت و لعل - ٹالم ٹول - ٹالا بالا - حیلہ حوالہ - وعدہ وعید -
وعدہ خلاف آکے ملیگا ہی تو کبھی جرأت کب تک سُنا کریں ہے ہر بار آجکل

* جب صُبح اُٹھکر کسی منحوس کی صورت پر نظر پڑتی ہے اور اُس روز کسیطرح کا رنج و غم اُٹھانا یا چھوٹا کا منا پڑتا ہے تو اِس کلام کو زبان پر لاتے ہیں - اہلِ ہند کا اِعتقاد ہے کہ آدمی سویرے اُٹھکر کسی اچھے نصیبے والے کی صُورت دیکھے اگر کسی منحوس یا کنجوس کی شکل دیکھ لیگا تو اُسکا اثر اُسپر ضرور ہوگا چنانچہ جب کوئی کام بگڑ جاتا ہے تو لوگ جانتے ہیں کہ آج کسی بڑے کمبخت کا مُنہہ دیکھا تھا -

مِلنے کی رات داخلِ ایام کیا نہیں + میر تقی برسوں ہوئے کہاں تلک اے یار آجکل
کل سے بیکل ہوں مجھ سے اے بیوفا برسوں مجھے نگہت آجکل نے تیری مارا آج کل پرسوں مجھے

**آجکل بتانا** - ہ - فعل متعدی - ٹالنا - لیت و لعل کرنا - وعدہ وعید کرنا امروز فردا کرنا - ٹالا ٹبالا بتانا - ہاں ہوں کرنا - ہاں ہاں کرنا - آرے بلے کرنا
آجکل کیوں لگے بتانے آپ + + + رنگین ہو وے کا خیر جو کل کو مانی آج
ہر گھڑی آجکل بتانے سے + + سید ہمتو کل کل میں پڑ گئے سید
جب تلک آج کل بتاؤ گے + ” اِس تقاضے سے کل نہ پاؤ گے
(فقرہ) تُم تو روز آجکل بتا دیتے ہو

**آجکل کرنا** - ہ - فعل لازم - جھوٹے وعدے کرنا - مُہلت مانگنا -
دیکھو (آجکل بتانا)
وائے قسمت جن پہ ہم مرتے رہے نگہت آجکل آرے بلے کرتے رہے
(فقرہ) وُہ تقاضا کرتے ہیں میں آجکل کر رہا ہوں (غالب)

**آجکل ہونا** - ہ فعل لازم - ٹالم ٹول ہونا - لیت و لعل ہونا
(فقرہ) روز آجکل ہوتی ہے -

**آجکو** - ہ - تابع فعل - (۱) اب - بالفعل - اِسوقت - آج کے دِن
(فقرہ) آجکو تو یہہ بات تھی کل کو کوئی اور ہوئی!
(۲) ایسے موقع پر - آجکے دِن -
(فقرہ) آجکو وہ نہوئے - آجکو میں اُس جگہہ پر ہوتا تو بتا دیتا

**آج موئے کل دوسرا دِن** محاورہ - اِدھر مرے اُدھر زمانہ گزرا - زندگی ناپائدار ہے - مرنیکے بعد کوئی فکر نہیں کرتا - مرتے ہی زمانہ گزرنا شروع ہو جاتا ہے - مرنیکو بھیجے ہیں -
یہی بلائیں سر پہ ہیں تو آج موئے کل دوسرا دِن میر تقی یاری ہی بیماری ہے کئی دن ویسی ہوئی تنہا دل
(فقرہ) ہمارا کیا ہے آج موئے کل دوسرا دِن

**آج ہے سو کل نہیں** محاورہ - روز بروز بدتری ہے - دِن بدن گھٹتی کا پہرا ہے - یہہ وقت پھر نہیں آنیکا

**آجانا** ہ - فعل لازم (۱) آنے میں کوئی شُبہ باقی نہ رہنا - آپہنچنا - داخل ہو جانا
آجائے کاش موت ہی تسکین ہو شیفتہ ہر وقت بیقرار رہے کوئی کب تلک
(۲) دیکھو (آنا نمبر ۱ - ۳ - ۴ - ۵ - ۹ - ۱۳ - ۱۶ - ۲۰ - ۲۲ - ۲۵ - ۳۳ - ۳۴ - ۳۸ - ۳۹ - ۴۰ - ۴۲ - ۵۲ - ۵۶ - ۶۰)

**آچا** - ت - اِسم مؤنث - عو - ماما - اصیل - خادمہ - دائی - آیا - قدیمی ما (جو عورت بڑی پُرانی نوکر ہوتی ہے اہلِ قلعہ اُسکو عزت سے آچا کہتے ہیں -)

نیند آتی نہیں کمبخت دوانی آچا ذکین اپنی بیتی کوئی کہہ آج کہانی آچا +
سبز رنگ ایک ہے نوروز کا اس سر کی قسم ″ جوڑا لاکر تو پنہا دے مجھے دھانی آچا
بال ہاتھی کے جو ڈورے کے کسے ہیں تو نے ″ شکل لگتی ہے ترسی آج ڈرانی آچا

**آچار** - (عوام) اچار ف - اسم مذکر - قدیم فارسی (رچار) مادّہ (آچاریدن بمعنی آمیختن) ہندی (आचार آچار) ضد مربا - مگر فارسی میں دونوں کے واسطے پایا جاتا ہے - کھٹا کیا ہوا پھل - کچومر -
(ہندوستانی اُس ترشی کو کہتے ہیں جو کسی ترکاری میں رائی لہسن وغیرہ گرم ادویات ڈالنے اور دو چار روز تک رکھنے سے آجاتی ہے یا وہ ترش چیزیں جو سرکہ یا عرق نعناع یا تیل میں ڈالکر ترش کیجاتی ہیں)

**آچار بنانا** - ف + ہ فعل متعدی (۱) آچار تیار کرنا - آچار ڈالنا - کسی پھل کو ترش کرنا -
(۲) کچومر نکالنا - پیٹنا - مار کر لوتھ کر دینا - ہاتھ سر توڑ کر رکھ دینا (بازاری آدمی بولتے ہیں) (فقرہ) فیل اِبا تو دم بھر میں آچار بنا کر رکھ دونگا - زیادہ لیگا تو آچار بنا دونگا

**آچار ڈالنا** - ف + ہ فعل لازم (۱) دیکھو (آچار بنانا نمبر ۱) (۲) گلانا - سڑانا
(فقرہ) مجھے لیکر کیا آچار ڈالوگے
(۳) پڑا رکھنا - بہت دن تک ڈال رکھنا - کسی چیز کو بڑھانا - بہت جمع کرنا
(فقرہ) تم اتنی چیزیں لیکر کیا آچار ڈالوگے -

**آچار کر نکالنا** - ف + ہ فعل متعدی (بازاری) بہت مارنا - کچل ڈالنا - بیدردی سے مارنا - (فقرہ) مار کے آچار نکال دونگا - مارتے مارتے آچار کر دیا -

**آچاری** - ف - اسم مؤنث - آچار کی ہانڈی - آچار کا شیشہ - آچار کی بوتل آچار رکھنے کا برتن -

**آچمن** - اسم مذکر - س (आचमन آچمن) ہندو - (۱) کھانا کھانے یا اور مذہبی رسموں کے ادا کرنے سے پہلے تھوڑا سا پانی ہتھیلی میں لیکر منہ پاک کرنا
(۲) کھانا کھا کر ہاتھ منہ صاف کرنا - کھانے کے بعد کُلّی کرنا -

**آخ** - اردو - کلمۂ تحقیر - فارسی میں تحسین و آفرین کے واسطے بولتے ہیں اور اردو میں نفرین کے لئے یا تھوکنے کی آواز کے لئے - اگرچہ یہہ بات درست ہے کہ اچھی باتکو بری بات کے معنی میں بولیں اور برا لفظ اپنی زبان پر نہ لائیں چنانچہ اکثر محاورے اس کتاب میں ایسے آئے ہیں مگر یہاں یہ لفظ فارسی سے علیحدہ ہی معلوم ہوتا ہے -

**آخ تھو** کلمۂ تحقیر - لعنت - ملامت - پھٹکار - دھتکار
اُٹھائی جو کوڑی نجاست سے تو نے ناصح کو یہ چاروں طرف آخ تھو ہے

**آخ تھو کھٹے ہوتے ہیں** - م - (یعنے جب کوئی چیز آدمی کے ہاتھ نہیں لگتی تو اُسمیں عیب نکالکر اپنے دلکو تسلی دے لیتا ہے)
(فقرہ) گیدڑ سے کہا انگور کھاؤگے؟ بولا آخ تھو کھٹے ہوتے ہیں!-

**آختہ** - ف - صفت - مادّہ (آختن - کھینچنا - نکالنا) عوام (اختہ) خصیے نکالا ہوا جانور - نامرد کیا ہوا جانور - وہ جانور جسکی قوت مردمی زائل کی گئی ہو - یا وہ جانور جسکے خصیے ملکر نامرد کر دیا گیا ہو - خصی - بدھیا
(اکثر گدھے اور حرامزادے گھوڑے کے اُسے غریب بنانے کے واسطے خصیے نکال ڈالتے ہیں اور بکروں کے خصیے اُنکے موٹا تازہ کرنے کے واسطے نکالے جاتے ہیں)

**آختہ کرنا** - ف + ہ - فعل متعدی خصیے نکالنا - بدھیا کرنا - نامرد کرنا - ہیجڑا بنانا - خوجہ کرنا - نپنسک کرنا -

**آختی گھوڑی** - اسم مؤنث - بازاری لوگ اُس عورتکو کہتے ہیں جسکی چھاتیاں نہوں - (مصرع) گھوڑے تو آختے ہوتے تھے لو گھوڑی آختی ہے

**آخر** - (عوام) اخیر - ع - اسم مذکر - مادّہ - (اُخر) سب سے پیچھے بنایا گیا (کلمہ)
(۱) ضد اوّل - بعد - انت - پار - سمایت - انتہا - انجام + نہایت - حد زیادہ + نتیجہ - ثمر - حاصل
غفلت میں جوانی کی نہ پیری ہو غافل جوات لازم ہے کہ ہر شام کے آخر سحر آوے
(۲) تمام - ختم - سنپورن - پورا - تمامہ - کل -
(فقرہ) بھٹوں کی فصل آخر ہوئی -
(۳) اوّل - آدھ - پہلے -
ٹھہرا ہے یہی جو دن بھرنا جینا ایسا مجھکو تو کیا ہے کرنا جینا
جو دم کٹے خوشی سے سو بہتر ہے + آخر تو لگ رہا ہے یہ مرنا جینا قطعۂ التسلیم

**آخر** - (عوام) اخیر - صفت (۱) پچھلا - پچھیتا - پیچھے کا
آغاز کسی شے کا نہ انجام رہیگا نظیر آخر وہی اللہ کا اِک نام رہیگا +
(۲) ضرور - الزم - مناسب - واجب - لازم -
کچھ تو جاڑے میں چاہیئے آخر غالب تا نہ دے باد زمہریر آزار +
جو بیٹھے صحبت کامل میں آخر وہ بھی کامل[1] اسیر کہ چھوتے ہی طلا پارس بنا دیتا ہے آہن کو
آخر جہان میں شب تاریک بھی تو ہے شیفتہ اچھا نہ آئیں آپ شب ماہتاب میں
(فقرہ) آخر آدمی نے کچا دودھ پیا ہے

**آخر** - تابع فعل - تھک کر - ہار کر - پچھلے درجہ - مجبوراً - ناچار + بہوتت
کہتے تھے ہمیشہ جاؤ جاؤ + آخر ایک روز گئے ہم معروف
جب سبزہ و گل میں لہلہاتے برکھا صحبت کے مزے ہیں یاد آتے حالی

[1] انسان خطا کا بنا ہوا ہے

آخر نہیں پاتا جب کسی کو + دیتا ہوں دعائیں بیکسی کو +

(فقرہ) آخر منہہ پڑا تو کیا پڑا

(۲) آخر الامر - القصّہ - قصّہ کوتہ - حاصل کلام - آخر کار - انجام کار - پچھلے درجہ - ایکدن -

یہ تو خیال تمھاری کبھی بھولی ہی ہیں دلبر شفیق آخر کبھی تو میرے قابو میں آئیگا
نا زپرورد کہ سلطان جنون ہوں آخر ،، چاہئے تھی مرے پانو میں طلائی زنجیر
کیوں سگراں ہو تم میری تو ہے پڑ مصرف آخر جرس تو اور بھی اس کارواں میں ہیں
یہ فیض عام شیوہ کہاں تھا نسیم کا + شیفتہ آخر غلام ہوں میں تمھارا قدیم کا
اے چشم نہ خاک میں ملا دل + جرات آخر یہ کسیکا تو لہو ہے +
اسے بتو اسقدر جفا ہم پہ میر تقی ہم بھی آخر خدا کے بندے ہیں
سانورا ڈر گئیو سو ہی انکھیا نیچے عبیر ہولی جمنا کے نیرے گوال جراو اکھر جات اہیر

(۳) قطعی - مقرر - ہرگز - زنہار -

تو اپنے ظلم سے آخر نہ باز آوے یار نظیر چلا نظیر بھی لیجیے سلام رخصت کا
مانگا کرینگے اب سے دعا ہجر یار کی + مومن آخر تو دشمنی ہے اثر کو دعا کی ساتھ
دم آخر نہ ہم سے منہ چھپا یکتا یار کافر معروف تجھے بھی ایکدن آخر خدا کو منہ دکھانا ہے

آخر الامر - ع - تابع فعل (۱) انجام کار - آخر کو - آخر کار - اخیر میں -

(فقرہ) آخر الامر وہی بات ہوئی -

(۲) ہار کر - تھک کر - (فقرہ) آخر الامر دینا ہی پڑا -

(۳) حاصل کلام - القصّہ - قصّہ کوتاہ (فقرہ) آخر الامر سب کھڑے ہو گئے -

آخرت - ع - اسم مؤنث - عاقبت - دار البقا - عقبیٰ - دوسری دنیا - قیامت - پرلوک - سُرگ -

یہاں نہ دوگے تو آخرت میں لینگے (فقرہ) آخرت میں قرضدار بوٹیاں کاٹینگے -

آخرت سنوارنا - ع + ہ - فعل متعدّی - (مسلمان عو) عاقبت سنوارنا - ایسے کام کرنے جنسے انجام بخیر ہو - دین پاک کرنا - دین کا رستہ پاک کرنا - نیک کام کرنا - اپنی عاقبت کو درست کرنا - دین کے کام کرنا - اُس جہان کے واسطے کچھ کرنا - عاقبت بخیر ہونیکی تدبیر -

(فقرہ) بوا آل کی خدمت کرو اپنی آخرت سنوارو (عو)

آخر دم - ع + ف - اخیر دم - اسم مذکر - اخیر وقت - وقت مرگ - موت کے لگ بھگ - وقت نزع -

تو دم آخر اگر بالین پہ آئے رشک حور ذہل پھر نہ سختی مرگ کی انسان پر دشوار ہو

آخر زمانہ ف - اسم مذکر - (۱) انت کال - اخیر وقت - اخیر سما -

(۲) کلجگ - تیرہویں صدی - گھٹتی کا پہرہ

(فقرہ) آخر زمانہ ہے ساری باتیں الٹی ہو گئیں -

(۳) بڑھاپے کا وقت - پیری کا وقت

(فقرہ) اب انکا آخر زمانہ ہے - آخر زمانہ میں تو ساتھ دو

آخرش[1] - ف - تابع فعل - انجام کار - آخر کو - الغرض - الآخر

مدتوں دل اور پیکاں دونوں سینہ میں رہے ذوق آخرش دل بہ گیا خوں ہو کے پیکاں ہی رہا
فلک نے رشتہ پھیر رکھے ہیں کوئی پُرخروش شگو ،، گیا ہی آخرش زنجیر سے بیل رہاں باندھا
دامن مجنون لاغر خار نے تھا تھا تو کیا ظفر آخرش ہو کر بگولے میں تہ و بالا ہوا
جو گیا دریائے الفت میں وہ ڈوبا آخرش ،، دل جو میرا بہہ کر نکلا ٹرا پیراک تھا

(صاحب تنقیح اللغات جو لکھتے ہیں کہ اس لفظ کی صحت میں کلام ہے یہاں شین معجمہ کا الحاق کچھ معنی نہیں دیتا اگر اسے اُردو مانیں تو بھی غلط ہے کیونکہ نامی شعرائے اردو کے کلام میں کہیں اسکا برتاؤ دیکھنے میں نہیں آیا ہاں عوام کالانعام کثرت سے بولتے ہیں سو ہم انکے اثبات میں موافقت نہیں کرتے کیونکہ شعرائے ایران کے محاوروں میں کثرت سے شین معجمہ زائد اور نیز نسبت کے واسطے پایا جاتا ہے جیسے کہ خواجہ حافظ اور سعدی شیرازی کے کلام میں موجود ہے اور کتب قواعد میں اسکی مثالیں بہت سی لکھی ہیں چنانچہ دو مثالیں ہم بھی لکھتے ہیں حافظ ابر فتیم و تو دانی و دل غمخور ما + بخت بد تا بکجا میبرد آبشخور ما + سعدی ہرکہ در خوردیش ادب نکند + در بزرگی فلاح ازو برخاست + نسبت کے لئے جیسے بالش بمعنی تکیہ - پس اب یہ بات ثابت کرنی رہی کہ شعرائے ہند نے بھی اپنے کلام میں لکھا ہے سو اسکے ثبوت کے واسطے ہم اوپر چند اشعار لکھ چکے ہیں -

آخر کار - ع + ف - تابع فعل (۱) انجام کار - انت کو - آخر کو -

(۲) حاصل کلام - القصّہ - الغرض - غرضکہ - قصّہ کوتہ -

نہ پڑھا خط کو یا پڑھا قاصد + نامعلوم آخر کار کیا کہا قاصد +

آخر کرنا - ع + ہ - فعل متعدّی (۱) تمام کرنا - پورا کرنا - انجام پر پہنچانا -

(فقرہ) ارے میاں اسے بھی جلدی سے آخر کرو

(۲) گنوانا - کھونا - برباد کرنا (فقرہ) تمنے بھی اپنی عمر یونہیں آخر کی -

(۳) مار ڈالنا - قتل کرنا - کام تمام کرنا - جان سے کھونا -

(فقرہ) میری بچی کو جلا جلا کر آخر کر دیا (عو)

آخر کو - ع - ہ - تابع فعل - (۱) انجام کار - آخر کے درجہ - آخر کار -

آخر کو ہے خدا بھی تو ای میاں جہاں میر تقی بندے کے کام کچھ کیا موقوف ہیں تمھیں
کیوں یار سے بگڑ کے اٹھی ہاتھ مار کے مولف آخر کو وہی کرنا پڑا اتنو ہار کے +

(۲) تھک کر - ناچار ہو کر - مجبوراً - ہار کر -

[1] اسمیں شین معجمہ زاید ہے -

(فقرہ) آخر کو تمھیں ہاتھ جوڑتے ہوئے آؤ گے - آخر کو وہی کرنا پڑا

**آخر ہونا** - ع - فعل لازم (۱) تمام ہونا - انجام کو پہنچنا - ہو چکنا - گزر جانا -

ہوئی شمع ساں ہم جو گھل گھل کے آخر ظفر گئی ہمکو ان شمع رویوں کی لو کھا

جاگ اے دل خواب ہستی سے تھا انکا وقت سے شہید ہو گئی آخر شب عشرت اذاں کا وقت ہے

شب اُمید ہو گئی آخر + نا معلوم روز فرقت نے پھر دکھایا منہ

(مصرعہ سودا) شیخی تھی جو کچھ انہیں وہ سب ہو گئی آخر +

(۲) گھٹنا - کم ہونا - پیچھے ہٹنا - اُترنا - پیچھے رہنا -

(فقرہ) اب کے اُسکا نمبر آخر ہو گیا -

(۳) مرجانا - زندگی کا پورا ہو جانا - ہلاک ہونا - کام تمام ہونا - دم چھوڑنا

اِنتقال کرنا - چل بسنا - راہی ہونا -

اب کوئی دم میں آخر ہے یہ کہدو کہ طبیب ظفر نبض بیمار محبت کی تو کیا دیکھتا ہے

گر یہی ضعف ہے تو حضرت دل جُرأت ہو گئے آخر بس ایک آدمیں تم +

جانا تھا ہمنے دلکو شاید ہوا آخر ہے جب دیر تک کھا کر اُسکا خدنگ بولا

(۴) مرکر ٹھنڈا ہونا - سرد ہو جانا - ٹھنڈا ہو جانا -

جنبش اُن مژگاں کی مجھے جو چھیری سی چل گئی آتش مرغ بسمل کیطرح آخر تڑپ کر ہو گیا

ہم ہیں کہ دام محبت میں تڑپ کر آخر ظفر رہ گئی اپنی تمنا یہ ہائے دلمیں

(۵) خالی ہونا - ریتا ہونا -

وہی اہل ہاں کہتی ہوا اب بھی آخر دِنا - روانہ ہو گئی شیراز کو کل رند بھی آخر

**آخری** - ف - صفت - نسبت رکھنے والا - پچھلا -

(فقرہ) ایک آخری حکم اور لگاتے ہیں -

**آخری بہار** - اِسم مؤنث - (۱) اخیر موسم - ڈھلتی بہار - اخیر رُت

(فقرہ) پھولوں کی آخری بہار (آواز)

(۲) اخیر حُسن - ڈھلتی رونق - زوال کا پہرہ - گھٹتی کا پہرہ -

(فقرہ) اب آخری بہار میں کیا اِتراتے ہو -

(۳) بڑھاپا - پیری کا وقت - (فقرہ) اب اُنکی آخری بہار ہے -

**آخری چہارشنبہ** - ف - اِسم مذکر - آخری بُدھ - صفر کے مہینے کا آخری بُدھ

فروری کے مہینے کا آخری بُدھ -

(چونکہ اس روز مسلمانوں کے پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلم نے بڑی سخت بیماری سے صحت حاصل

کرکے غسل صحت فرمایا تھا اور ذرا چلے پھرے تھے اس سبب سے اِس دِن بڑی خوشی منائی جاتی

ہے اور مسلمان آج کے دِن سبزہ روندنا اور باغوں میں پھرنا نہایت اچھا سمجھتے ہیں اُستاد

بچوں کو عیدیاں دیتے ہیں اور اُنسے اس خوشی کا حق لیتے ہیں)

آخری چہارشنبہ ماہ صفر + عیدی جانب باغ سیر کن بنگر + +

ہر کہ امروز میکند شادی + غم نہ بیند بقول پیغمبر +

چہارشنبہ آخری ماہ صفر + دیگر در جہاں باخرمی شد جلوہ گر

مصطفٰے را خرمی امروز شد + زاں سبب شد سیر گلشن نیک تر

**آخری زمانہ** - ف - اسم مذکر - دیکھو آخر زمانہ نمبر ۱ - ۲ - ۳ )

**آخریں دم** - آخری وقت - ف - اِسم مذکر - وقت مرگ - دم واپسیں

نزع کا وقت ہنگام مرگ - مؤمن

ہوئی خجالت سے نفرت افزوں گلے لگے خوب آخریں دم

وہ کاش ایکدم ٹھہر کے آتے کہ میرے لب پر بھی دم نہ ہوتا +

عمر ساری تو کٹی عشق بتاں میں مومن ، آخری وقت میں کیا خاک مسلماں ہونگے

وقت آخر سمجھ گدائی کی کچھ حاجت نہیں مصرعہ خود بخود منکا مری گردن کا ڈھلکا جائے ہے

تڑپوں ہوں دیکھنو کہ ہے وقت آخری ہے (نشاط) آورد وہ یا نہ آو مری یار و بلا تو دیکھو +

**آخور** - ف - اِسم مؤنث - مخفف (آب وخور) کھانے پینے کی جگہہ

(بعض لُغت والوں کی رائے ہے کہ یہ آبخوار کا مخفف ہے جسکے معنے ہیں پانی پینے کی جگہہ پر مطلقًا

کھانے کی جگہہ ہو گیا )

(۱) (لغوی) گھوڑوں کے چرنے کی جگہہ - گھوڑوں کی گھاس کھانیکی جگہہ -

(۲) (بحالت مرکب) - اصطبل - گھڑسال - طویلہ - چنانچہ میر آخور اور آخور سالار

اسی وجہ سے طویلہ کے سردار کو کہتے ہیں -

(۳) گھوڑوں کے کھانیکی گھاس - گھوڑوں کی جھوٹی اور خراب گھاس -

پس ماندہ گھاس - بچالی -

(۴) کوڑا کرکٹ - الابلا - بُری خراب چیز - نکمی چیز - ناکارہ چیز - رذل چیز

سڑی بسی چیز - گھاس پات جیسے بیکیا آخور اُٹھا لائے ہو - ہم آخور کو خریدار نہیں

ظفر جو مرگئے ہیں آشنا دین کی لطافت سے ظفر لگائیں منہ وہ کیا دُنیا کو یہ آخور دُنیا ہے

**آخور کی بھرتی** - محاورہ - الابلا سے بھری ہوئی - نکمی - سیکارہ -

گنواروں کی مجلس - بیوقوفوں کا مجمع (فقرہ) اِس جماعت میں آخور کی بھرتی ہے

**آخون** - ف - اِسم مذکر - صحیح (آخوند - آخند) مادہ (آموختن + خواندن)

اُستاد - معلم - پڑھانے والا - تربیت کرنیوالا - مُدرس - پنڈت

**آخون جی** - آخون صاحب تعظیمًا کہتے ہیں (۱) اُستاد جی - پنڈت جی

مدرس صاحب -

مجھے پڑھاتے گالیاں دیتے ہو ہیچ کرکے ناحق کو قطعہ اری کمبخت کے لڑکو ایں بھلا یہ کیا تہذیب ہے

ابھی سے مت نکالو لام کاف اپنی بانسی تم راہنشا الف بے یاد کرلو بھلا یہ کون بات ہے

بھلا آخون جی صاحب کو آئندہ لکھا میرا انشا کا حضرت سلامت آپ تسلیم حقیقت ہے
دیا ہی اُنکو شوخی میں شاگردوں نے صاحب // جہاں مچھلی بلی آنکو تو ایک برپا قیامت ہے
کہیں کا منہ چڑانا اور کسیکو بے تے کہنا // سدھارے آپ جب مسجد کو یہاں آج تک قیامت ہے
مراتب غوث کا مناہی اجرای گلستانکو // بجائے شیخ سعدی کی یہاں آج تک فصیحت ہے
نہیں کچھ مجھی دینا کرو سب اپنے آپ پیر // مریں کے یہاں کو دو اُڑ تو پھر فراغت ہے

(۲) بزرگ - قابل تعظیم - بزرگوار - پیر جی صاحب -

**آداب** ع - اسم مذکر جمع ادب - مادّہ (اَدَب) وہ عمدہ تربیت یافتہ ہوگیا -
(حالت جمع اور مفرد دونوں میں آتا ہے) (۱) قواعد - اطوار - دستور - آئین -
طور طریقہ - رسم - ڈھنگ - کسی کام کرنیکے طریقے جیسے نماز کے طریقے
غیرت حُسن سکھا دیتی ہے آداب سکوت نیم ہلکو دہن غنچہ پہ خود قفل حیا ہوتا ہے
(۲) پاس مراتب - حفظ مراتب - نگاہ داشت حدّ ہر چیز - ہر چیز کی حد کو نگاہ
حجاب - لحاظ + تعظیم و تکریم - عزت و توقیر - آدر - آدر آن - وہ طریقے
جنسے بڑونکی بڑائی اور چھوٹوں کی چھٹائی ثابت ہو -

قطعہ
میں نہ تڑپا جو دم ذبح تو یہ باعث تھا کہ رہا مد نظر عشق کا آداب مجھے +
ورنہ وہ شوخ کہ جو گل سے بھی نازک ہے سوا ذوق لیوے اس طرح سے زانو کے تلے داب مجھے

آداب حُسن میں مجھ لب بستگی رہی نیم شب نکلی نہ بات بھی ہم پرسش حجاب سے
بدو قاروں کو سلیقہ نہیں گلزاروں میں باغبان جانتے ہیں گل تر اسارا آداب

طیش کچھ دل میں جو شہ کے آیا + معرفی دیکھکر اک کو یوں فرمایا +
اسنے میرا کیا کچھ آداب + + بجا آرکر دیا سیج کو پھولوں کی خراب

کوچہ یار میں جاؤنگا تو مثل خورشید ذوق پاس آداب سے میں سر کے بل جاؤنگا

(۳) فرہنگ و دانش - اطوار پسندیدہ - سلیقہ - سنجیدگی - اچھا طور طریقہ - تمیز -
اہلیت - لکھنے بولنے اور پڑھنے میں گفتگو کا طریقہ + تہذیب - حُسن اخلاق
خوش اخلاقی - نیک کرداری -

یاد آتا ہے پھر انہیں طفل کا سارا آداب ہائے وہ ناز کا انداز وہ پیارا آداب
اسی دو سطر میں ہے ختم کتاب آداب شہید لب خاموش سے طرفہ بیاں رکھتے ہیں

(۴) سلام - کورنش - تسلیم - بندگی - سلام و نیاز - نہایت تعظیم سے جھککر
سلام کرنا - وہ سلام جو بزرگوں کو تعظیماً کیا کرتے ہیں اور نیز وہ سلام جو
خطوط میں القاب کے بعد لکھا جاتا ہے -

جب کبھی چشم تصور میں خیال آتا ہے طبیعت وہیں پھر پھر کے اٹھتا ہوں تُمھارا آداب

(فقرہ) حضرت آداب - آداب عرض ہے - اُستانی جی آداب - چھپتی آئی سے آداب

**آداب** - کلمۂ ندا - (۱) شکریہ ہے - عنایت ہے - مہربانی ہے - کسیکی
دی ہوئی یا اٹھائی ہوئی چیز کو دیکھ کر شکریہ ادا کرنا - تھنکس کرنا -
(۲) بندگی - تسلیمات - کورنش -

**آداب بجا لانا** - آداب بجا لانا ع + ف - فعل لازم - (۱) تسلیم کرنا - بندگی کرنا -
سلام کرنا - ادب یا عقیدت ظاہر کرنا - کسی بزرگ کی درجے کے موافق تعظیم و
تکریم ادا کرنا -

کبھی جنگل میں مجھے قیس جو ملجاتا ہے مؤلف وہیں جھک کر مرا آداب بجا لاتا ہے

(مغلیہ سلطنت کے زمانہ میں جب کوئی شخص بادشاہ کے سامنے حاضر ہوتا تھا تو چوبدار نہایت
خوش آوازی سے پکار کر یہ کہتا تھا (آداب بجا لاؤ جہاں پناہ بادشاہ سلامت + عالم پناہ
بادشاہ سلامت) پہلے جملہ سے عبارت ہے وہ فعل کہ جس سے تعظیم ادا ہوتی ہے

(۲) طور و طریقہ - رسم - ڈھنگ - دستور وغیرہ ادا کرنا -

بجا لایا قدر مُوسیٰ کے آداب دل مرشد کیا خدمت سے شاد اب

(۳) شکریہ ادا کرنا - احسان ماننا - گن گانا - کسیکی دی ہوئی یا اٹھائی ہوئی
یا بتائی ہوئی چیز کو دیکھکر احسان مندی ظاہر کرنا -
(فقرہ) اسے لیجئے اور آداب بجا لائیے
(۴) رخصت کی اجازت چاہنی - اجازت مانگنا - اجازت طلب کرنا -
رخصت ہونا - (فقرہ) لیجئے میں آداب بجا لاتا ہوں -
(۵) ماننا - قائل ہونا - ہار ماننا - دوسرے کی بڑائی کا مقر ہونا -
(فقرہ) یہ بات ہو جائے تو آداب بجا لاؤں - اگر آپ اس کام کو کر دیں تو ہم آداب بجا لائیں

**آداب تسلیمات** - نہایت ادب سے کورنش یا بندگی - بہت بہت آداب

**آداب سکھانا** - فعل متعدی - تعلیم اخلاق - یا تہذیب سکھانا -
تربیت کرنا -

**آداب شاہی** - اسم مذکر - بادشاہوں کے روبرو جانیکے طریقے - بادشاہوں کو
سلام کرنیکا ڈھنگ - بادشاہوں کے روبرو گفتگو کا طریقہ - دربار میں حاضر
ہونے کے قواعد -

**آداب مجلس** - اسم مذکر - محفل کی نشست و برخاست کا طریقہ -
محفل میں بات چیت کرنیکا ڈھنگ - نشست و برخاست -

**آداب والقاب** - اسم مذکر - (۱) خط و کتابت میں لقب اور خطاب
کا لحاظ - مکتوب الیہ کا نام اور وصف
(۲) سرنامہ - پتا - (فقرہ) انہیں کیا آداب و القاب لکھا جاتا ہے -

**آدر** - اسم مونث س (سنسکرت آ + در) پراکرت اور پالی (आदर)
آدرو) (صرف ہندو بولتے ہیں یا دوہوں میں آتا ہے) (۱) ادب - عزت -

قدر و منزلت - تعظیم - تکریم -

آؤ نہیں آدر نہیں نہیں نین میں نیہہ ۔ دوہا تلسی ہواں نہ جائیے جاہو کنچن برسے میںہہ

دہن کی آدر سبھی ٹھانوں جات پات گن کا نہیں نانوں

(ماں کا مّا) میں پیا نانا بے آدر کہیں بولے بیری دادر + +

(۳) آؤ بھگت - خاطر مدارات - اطاعت - فرماں برداری - حُسنِ عقیدت - خاطر تواضع - مان - بھاؤ -

بھٹ بھٹیارے بیسوا تینوں جات کہات دوہا آتے کی آدر کریں جات نہ پوچھیں بات

**آدر پانا** - ملنا - ہو - فعل لازم - عزّت پانا - توقیر ہونا - بڑائی پانا - مرتبہ پانا - عروج پانا - قدر و منزلت پانا -

سب فرش سے اُٹھا کر بٹھلایا جوتیوں پر نظیر مفلس کو ہر مکاں میں آدر ملا تو ایسا

(فقرہ) دن دس آدر پائیکے کرلے آپ بکھان

**آدر سے بٹھانا** - لیجانا - لینا - ہو - فعل متعدی - ادب سے بٹھانا - تعظیم سے بٹھانا - استقبال کرکے بٹھانا - اگوائی کرکے لیجانا - مدارات کرنا - باادب پیش آنا

**آدر کرنا** - آدر دینا - فعل متعدی (۱) عزّت کرنا - بڑائی دینا - ادب کرنا - توقیر بڑھانا - قدر و منزلت کرنا -

جاکو جیارو لگے تاکو آدر دیت + دوہا کویل اُنبی لیت ہے اور کاگ نبوری لیت

لچھمی بن آدر کون کرنے (مثل)

(۲) خاطر تواضع کرنا - خاطر مدارات کرنا - مان بھاؤ کرنا - متوجہ ہونا - مہمان نوازی

سائیں انکھیاں پھیریاں آدر کرے نہ کوئے دوہا پھٹ پھٹ کریں سہیلیاں مُرگ بُرے دیکھو توئے

* آوت نہیں آدر کیو جات دیو نہیں ست دوہا تلسی یہ دوؤ گئے پنڈت اور گرہست
دونوں

**آدم** - ع - اسم مذکر - مادّہ (اُدم - اُدمت - ادیم) انگریزی ایڈم Adam
بھورا (گندمی - پیشوا) ادھورا کی

*جو لوگ اسکا مادّہ اُدمت قرار دیتے ہیں وہ تو اسکے معنے گندم گوں اور رہنما کے لیتے ہیں اور کہتے ہیں چونکہ آدم کا رنگ گندمی تھا اور نیز وہ ہمارے پیشوا تھے اس لحاظ سے یہہ نام رکھا گیا اور جو لوگ اسکا مادّہ ادیم ٹھہراتے ہیں اُنکا بیان ہے کہ حضرت ادیم زمین سے بنائے گئے تھے اسلئے آدم کہلائے بعضوں کی رائے ہے کہ گندم کے باعث سے وہ جنّت سے نکلے تھے اس سبب سے آدم کے نام سے موسوم ہوئے صاحب منتخب اللغات اس لفظ کو عجمی قرار دیتے ہیں اور کہتے ہیں کہ یہہ ایک اتفاقی امر ہے کہ عجمی اور عربی الفاظ کے معنوں میں باہم مطابقت ہو جائے - اب ہم ہر ایک فرہنگ نویس کی علیحدہ علیحدہ رائے لکھتے ہیں تفسیر جلالین میں اس نام کی وجہ تسمیہ ادیم الارض لکھی ہے اور وہی وجہ قرار دی ہے جو ہمنے اوپر تحریر کی ہے - شرح نصاب وغیرہ میں وہی وجہ لکھی ہے جو ہمنے سب سے اوّل ... ن کی یعنی گندم گوں ہونا - اگر ان لوگوں ... کی رائے کو ترجیح دیں تو عربی ورنہ عجمی ہے - روضۃ الصفا میں حضرت ادریس سے نقل کی ہے کہ جب ... اللہ تعالےٰ نے بسیط عالم میں نوعِ انسانکا ظاہر کرنا چاہا تو زمین پر ایک ایسا شخص پیدا کیا کہ اُسکو سُریانی زبان میں ہاٹرس کہتے تھے چونکہ حضرت آدم عربی زبان سلب ہونے کے بعد سُریانی زبان میں متکلم ہوتے تھے اسلئے اُنکے نام میں دونوں زبانوں کا احتمال ہے - اِس لفظ کا استعمال ہر ایک آدمی پر بھی ہوتا ہے اسکی دو وجہ بیان کرتے ہیں بعضے تو کہتے ہیں اسکی اصل بنی آدم ہے بنظر تخفیف لفظ بنی کو حذف کرکے آدم کہنے لگے بعض کہتے ہیں نہیں یوں بھی جائز ہے چنانچہ صاحب تفسیر بیضاوی سُورۂ فجر کی تفسیر میں بیان فرماتے ہیں کہ جسطرح اولاد عاد بن عوص بن ارم بن سام بن نوح علیہ السلام کے ہر ایک شخص کے ساتھ لفظ عاد کا استعمال کیا جاتا ہے اور ہر ایک بنی ہاشم کے ساتھ ہاشم پس اسیطرح آدم کا اولادِ آدم پر اطلاق جائز ہے ہمارے نزدیک بھی بہت درست ہے کیونکہ بعض ملکوں میں ابتک یہی دستور ہے کہ باپ دادا پردادا کے علم پر نام رکھتے چلے آتے ہیں صرف پہچان کے لیے نمبر یا کوئی حرف لگا دیتے ہیں -

(۱) بھورا - مٹیالا - گندمی - گندم گوں - گیہوئاں

(۲) پہلا آدمی - ابوالبشر - سب آدمیوں کا باپ - مہادیو جی - پہلا آدمی جس سے انسان کی نسل چلی - وہ شخص جو اوّل ہی اوّل پیدا ہوا - باوا آدم -

پیدا تمھاری ذات سے سارا زمانہ ہے استاد مقصود تم ہو خلقتِ آدم بہانہ ہے

جسطرح ہمیں کوچۂ جاناں سے نکالا شہیدؔ آدم کو نیوں روضۂ رضواں سے نکالا

گو ایک بھی نہ اشکِ ندامت ہو قبول رر رونے میں کچھ میں حضرتِ آدم سے کم نہیں

آدم کا جسم جبکہ عناصر سے مل بنا سودا کچھ آگ بچ رہی تھی سو عاشق کا دل بنا

حُسنِ گندم گوں یہ بھی یہ خانہ بربادی بجا ناسخ ابن آدم ہیں نہیں تقصیر آدم سے بجا

(۳) آدمی - آدم کی اولاد - انسان - مانس - منش - منکھ -

سب خوبیاں بنی ہیں یہ آدم کے واسطے نظیر اور دم بنا ہے آدم فقط غم کے واسطے

در پئے خون میر کے نہ رہو + میر تقی ہو بھی جاتا ہے جرم آدم سے +

کبھی عاشق کبھی معشوق کبھی سب سے پاک نسیم سیکڑوں رنگ بدلتا ہے مزاج آدم
دھلوی

(فقرے) آدم سے آدم سو دفعہ ملتا ہے - آدم آیا دم آیا

(۴) سمجھدار - عقلمند - عقیل - فہیم - تمیزدار -

اس نبلے سے میں معنی کا کس سے کریں سوال میر تقی آدم نہیں ہے صورتِ آدم بہت ہے یاں

**آدم ثانی** - ع - اسم مذکر - حضرتِ نوح

(چونکہ طوفان نوح کے بعد دنیا کی آبادی حضرت نوح سے بڑھی اسلئے آدم ثانی کا نام ... )

**آدم خوار** - خور - ع + ف - صفت (۱) وحشی اور جنگلی آدمی جو انسانکو کھا جاتے ہیں

(۲) سُود خوار - بیاج کھانے والا -

(چونکہ اہل اسلام سود کھانا اور آدمی کا گوشت کھانا برابر سمجھتے ہیں اس سبب سے سود خوروں کی نسبت بھی یہ لفظ کہدیتے ہیں)

**آدم زاد** ع + ف اسم مذکر۔ آدم کی اولاد - انسان - آدمی کی قسم - آدمی کا بچہ
انسان کا بچہ - ابن آدم - اولادِ آدم -

تو نہ سمجھا کچھ حقیقت عاشقِ ناشاد کی حجاب ورنہ ادبُت کی خدا کی قدر آدم زاد کی

(فقرہ) وہاں آدم نہ آدم زاد - میرے پاس کوئی آدم تھا نہ آدم زاد کس سے خیر سَلا منگالی

**آدم گری** ع + ف اسم مؤنث - (۱) آدمیت - انسانیت تمیز - الفت (مسلمان بولتے ہیں) (فقرہ) اُنمیں ذرا آدم گری نہیں - ذرا آدم گری سے بات کرو

(۲) نرم دل - دردمندی - مروّت - ہمدردی

شب رفتہ میں اُنکے در پہ گیا + مایہ سگ یار آدم گری کر گیا + +

(فقرہ) جب انسان میں آدم گری نہیں تو انسان کیا ہے

(۳) خوش خوئی - خوش اخلاقی (فقرہ) وُہ بڑی آدم گری سے پیش آئے

(۴) ہوشیاری - دانائی - چالاکی - عقلمندی

نہ جانے دیا پوچھیں تالاعدو کو نامعلوم یہ آدم گری آج دربان نے کی

**آدمی** ع - اسم مذکر (۱) آدم کی اولاد - آدم سے تعلق رکھنے والا - آدم کی نسل - جو آدم سے نسبت رکھے شخص - بشر - فرد - کس - متنفس - انسان - ناس - منش -

اصل کو بھی غور کر لے آدمی + رشک کون تھا کس چیز سے کیا ہو گیا

پکڑے جاتے ہیں فرشتوں کے لکھے پر ناحق غالب آدمی کوئی ہمارا دمِ تحریر بھی تھا

کچھ نیک و بد کی تم کو نہیں عشق میں تمیز آفت حیوان بنگئے نہیں آپ آدمی رہے

کام کیا نکلے کسی تدبیر سے + نسیم ہم کو آدمی مجبور ہے تقدیر سے +

آگے عدم سے یوں ہوئے دنیا میں بےخبر معروف جوں سو رہے تھکا ہو منزل کا آدمی

تو حور ہے پری ہے کہ سارے جہان میں ،، دیکھا نہ تیری شکل و شمائل کا آدمی

لائے جا کر اُسے پرستان سے حکیم آدمی کیا ہیں اک بلا ہیں ہم

کہتے ہیں آج ذوق جہاں سے گزر گیا ذوق کیا خوب آدمی تھا خدا مغفرت کرے

آدمی اناج کا کیڑا ہے

(۲) جوان - پورے قد کا - بالغ - بڑا (فقرہ) بچہ تو کیوں اچھا آدمی تھا

(۳) تمیزدار - ہوشیار - صاحبِ سلیقہ - عقلمند - عاقل - لائق - دانا - لئیق - مہذّب -

کہو تمہیں حالِ دل اُس غیرتِ پری سے کیا (نظ) جو دو گھڑی نکلے پاس آدمی کی طرح

فخر کیا اسکا کسی نے یہاں جو زر پیدا کیا غافل آدمی وہ ہے کہ جس نے کچھ ہنر پیدا کیا

ہمنے یہ مانا کہ واعظ ہے مَلَک + مایہ آدمی ہونا بہت مشکل ہے یہاں

ہیں بہائم بصورتِ انسان + (نظ) آدمی اُٹھ گئے زمانے سے +

قد کشی کرتا نہ اُس غیرتِ شمشاد سے یوں (نظ) آدمی تو اگر اسے سروِ گلستاں ہوتا

(فقرہ) آدمی ہو گستاخ نہ رہو - آخر یونہیں بنتے بنتے آدمی ہو جائیگا

(۴) دیانت دار - امانت دار - متدیّن - امین -

(فقرہ) آدمیوں کا کال ہے - آدمی ہیں مگر آدمی نہیں - (مثل)

(۵) نوکر - چاکر - ملازم - خادم - خدمتگار - ملازمِ خاص - قاصد - پیغامبر - چٹھی رساں -

بلا سے آپ آئیں پر آدمی اُنکا + ذوق تسلّی کے مجھے وقتِ اضطراب تو دے

وہ خدا جانے کہ ہوگا کیسا پری شعار ظفر ناخدا ترس اسقدر ہیں جس صنم کا آدمی

جو اُس پری سے کہوں کوئی آدمی بھیجوں نامعلوم کہے دخل نہیں یاں فرشتہ کا کر لے

خبر میری کل اُنکے آدمی نے آ کے جو پوچھی قطعہ کہا میں کہ شاید عقل سے باہر مجھے کم ہے

عیاں اُنکا کیا بیان ہے دیکھ جا جو حال ہے میرا معروف ،، کہ چہرہ زرد ہے لب خشک ہیں اور چشم پُرنم ہے

(فقرہ) بابا کچھ فقیروں کو بھی دلوا ہو سائیں آدمی آ لئے تو دیں بابا دو گھڑی کو تو ہی آدمی بنجا (مذاق)

(۶) آشنا خواہ مرد ہو خواہ عورت آپسمیں ایکدوسرے کا آدمی کہلاتا ہے - رنڈی یشینی یار - (لشکری لوگ بولتے ہیں) (فقرہ) یہ اسکا آدمی ہے - آج رسالدار کے آدمی پر خوب آوازے کسے -

(۷) خاوند - خصم - دھنی - پرش + لڑکے بالے - جورو - اہلیہ - (ادنی قوموں میں بولا جاتا ہے)

(فقرہ) (ہنود عورت) جی جی تیرا آدمی کیا آج گھر وں نہیں ہے ؟ تمہارے گھر کے آدمی کہاں گئے ہیں

(۸) باشندے - قوم - ساکن - (جمع کے ساتھ بولا جاتا ہے)

(فقرہ) اُس شہر کے آدمی بُرے ہیں -

(۹) نالائق - بدتمیز - (فقرہ) ارے میاں تو کیسا آدمی ہے ! - تم بھی کیا آدمی ہو

**آدمی بنانا یا کرنا** ع + ہ فعل متعدی - تربیت کرنا - تربیت دینا - اخلاق سکھانا - تمیز سکھانا - لائق کرنا - مؤدب اور مہذّب بنانا - سمجھدار بنانا - اُن اخلاق اور عادات کا سکھانا جنکے سبب سے انسان مخلوق میں عزیز ہو - اشرف المخلوقات ہونیکی باتیں تعلیم کرنا -

احسان کیا اگر ستایا تو نے + + رباعی قصہ تباہ کا چھڑایا تو نے

کرنے لگے پھر وہی سمجھ کی باتیں مومن بارے ہمیں آدمی بنایا تو نے

(فقرہ) اُنکی صحبت نے اسے آدمی کر دیا

**آدمی بننا** ع + ہ فعل لازم (۱) انسان بننا - تمیزدار ہونا - لائق ہونا -

(فقرہ) میاں اُنکی خدمت میں رہکر تم آدمی - آدمی ہو گستاخ نہ ہو -

(۲) عارف بننا - خداشناس بننا -

یہ آدمی جو ہے اسکا ہے تن بدن مٹی معرف جو جانتا ہے آدمی تو بن مٹی

**آدمی پیچھے** - ع + ۂ تابع فعل ہر ایک کو - ایک ایک کو - علیحدہ علیحدہ - جدا جدا الگ الگ - آدمی گیں - آدمی کو - فی آدمی - فی کس - فی نفر

(فقرہ) آدمی پیچھے کیا دیا - آدمی پیچھے کیا پڑا -

**آدمیت** - ع - اسم مؤنث (۱) انسانیت - دیکھو (آدم گری ۱-۲)

حوروں میں نہیں ہے آدمیت جوش ہے حور کوئی کوئی پری ہے

(۲) تربیت - تعلیم - خوش صحبتی - شرافت - اہلیت + تمیز داری - خوش تہذیبی - عقلمندی - ہوشیاری - عقل و شعور -

یہ لڑکی جانتی ہیں صرف کھانا اور غرّانا رلحت نہیں ہے شیر خاں انہیں ذرا ڈھنگ آدمیت کا

ہے عیاں حال سگ اصحاب کہف سرانل جانور کی آدمیت دیکھ لی +

سوا ان کمالوں کے کتنے کمال میں حسن مروت کی خو آدمیت کی چال

وُسعی وہ دیونی کی صحبت نسیم جلکو محمودہ کی وہ آدمیت +

(فقرہ) تمہارے لڑکے میں خاک آدمیت نہیں - دیکھو تو ذرا سے بچے میں کیا آدمیت ہے

(۳) خوش اخلاقی - خوش خلقی - نیک نہادی - وہ نیک عادتیں اور اخلاق کی باتیں جو انسانیں سب سے اعلیٰ ہونیکے سبب سے ہونی چاہئیں -

آدمیت اور شے ہے علم ہے کچھ اور چیز ذوق کتنا طوطی کو پڑھایا پر وہ حیواں ہی رہا

(۴) نرم دلی - دردمندی - ہمدردی - مروّت - ملائمت -

ایک بوسہ پہ ہوئیں شل مژہ برگشتہ بیخود آدمیت نہیں رکھتیں وہ پرزاد آنکھیں

کچھ ہوتی آدمیت اگر ہوتے آدمی ذوق یہ خوبرو تو حور ہوے یا پری ہوے

ہے بشر کے لئے مروّت شرط شوق آدمی کو ہے آدمیت شرط

(۵) بلند حوصلگی - عالی حوصلگی - عالی ہمتی - جرأت -

آدمیت سے ہے بالا آدمی کا مرتبہ ذوق پست ہمت یہ نہ ہوئے پست قامت ہو تو ہو

**آدمیت اٹھ جانا - اٹھنا** - ع + ۂ فعل لازم - تمیز کا جاتا رہنا - انسانی خصلت کا اٹھ جانا - عقل و شعور نہ رہنا - شعور اٹھنا - تمیز نہ رہنا - انسانیت نہ رہنا آدب لحاظ نہ رہنا - (فقرہ) اس زمانہ کے لڑکوں کی آدمیت اٹھ گئی - مرنا

**آدمیت پکڑنا - سیکھنا** - ع + ۂ فعل لازم - (۱) شرافت اور اخلاق کا حاصل کرنا تربیت پانا - عقل و تمیز سیکھنا - شائستہ ہونا - تہذیب سیکھنا - مہذّب ہونا

(۲) ہوش میں آنا - شعور پکڑنا (فقرہ) آدمیت پکڑو بہت مت بہکو -

**آدمیت سکھانا - سکھلانا** - ع - ۂ فعل متعدی (۱) دیکھو (آدمی بنانا نمبر ۱)

(۲) شعور دینا - شائستہ بنانا

**آدمیت سیکھنا** - ع + ۂ فعل لازم - شعور سیکھنا - عقل و تمیز سیکھنا -

**آدمیت میں لانا** - ع + ۂ فعل متعدی - دیکھو (آدمیت سکھانا نمبر ۱-۲)

**آدھ** - ۂ آدھ - ۂ - صفت - (مرکبات میں) آدھے کا مخفف -

**آدھ پا - آدھ پاؤ** - ۂ صفت - سیر کا آٹھواں حصّہ - دو چھٹانک -

**آدھا** - ۂ صفت - س (अर्ध) (اردھ) پالی (अड्ढ) (اڈھو) - مارواڑی (آدو - آدھو) (۱) دو برابر حصّوں کا ایک حصّہ برابر کے دو ٹکڑوں کا ایک ٹکڑا - نصف - نیم -

بے تمیز لوگوں کو ہو نقصان لطف ذوق ذوق لے ہیں نام طفل آدھا پیار سے

جو باقی ہے اس زلف کی بات آدھی معروف یقین ہے کہ ہوگی ابھی رات آدھی

بھلا جب تلک وصل ہو خط تو لکھو " کہ مکتوب بھی ہے ملاقات آدھی

تکیے پہ زاہد شراب گلگوں ہوئے جو دل بھی خراب آدھا ملیف کھلا دو ساقی بلا سے اسکو ڈبو کے تو بھی کباب آدھا

لڑ بیٹھوں سن چھوٹی برات اٹھ کرتی رانڈ مثل آدھا گھر ہو ہارتی ساراہی ہو ہار +

(فقرہ) عزت کی آدھی بھلی بے عزتی کی ساری کچھ نہیں -

(۲) ملایم - نرم - نازک - نتّا - چھوٹا - جلد اثر قبول کرنیوالا -

(فقرہ) پردیسی کا دل آدھا ہوتا ہے -

(۳) دبلا - ناٹا - لاغر - حقیر - ناتواں (فقرہ) گرمی کے مارے بچہ آدھا رہ گیا

**آدھا تیتر آدھا بٹیر*** - آدھی مرغی آدھی بٹیر - محاورہ

(۱) ادھر نہ اُدھر - رکابی مذہب - دوزبان - دورو -

(۲) دوفصلی - دوروئی - دوغلی - بے جوڑ - ناقص - ناکارہ - انمل

بات مردوں کی ظفر ایک ہے کب سنتی ہیں ظفر آدھا تیتر کہیں آدھا کہیں کرتا بٹیر

(۳) آدھی ہندی آدھی فارسی - آدھی عربی آدھی ترکی - کرانی اردو جیب

**آدھا سیسی** - ۂ - اسم مؤنث (अर्ध + शीर्ष) (اردھ + شیرش) -

آدھے سر کا درد - درد شقیقہ - ماتھا پیٹر - ادھ کپاری -

**آدھا ہونا** - ۂ فعل لازم (۱) دو ٹکڑے ہونا - نصف ہونا -

(۲) دبلا یا لاغر ہونا - (فقرہ) گرمی کے مارے بچہ آدھا ہوگیا

**آدھی** - ۂ - صفت (مونث ہے آدھے کا) نصف - آدھا - لفظ

**آدھی بات** - ۂ تابع فعل - ادنے بات - ذراسی بات ایک حرف

**آدھی بات کہنا** - فعل لازم - کچھ لاسخن زبان سے نکالنا - ذراسی بات کہنی - ذرا بولنا - ہونٹھ ہلانا - کچھ کہنا -

جیتے جی میرے کہے کوئی کچھ آدھی بات رنگین بات ہرگز یہ نہیں مجھکو گوارا رنگین

**آدھی بات نہ پوچھنا** - ۂ فعل متعدی - کچھ قدر نہ کرنا - ذرا متوجہ نہ ہونا حقیر سمجھنا - ناچیز سمجھنا - خاطر میں نہ لانا -

* اگرچہ بٹیر کا لفظ مؤنث ہے مگر اس مثل میں مذکر بولا جاتا ہے

اسی آرزو میں گئی عمر ساری ہے معرف پر اُسنے نہ پوچھی کبھی بات آدھی

**آدھی بات نہ سُننا** - ف فعل لازم - ذرا خلاف بات نہ سُننا - کوئی لفظ نہ سُننا
کچھ نہ سُننا - ذرا نہ سُننا۔

سُنتا آہی معروف اب مجھکو لاکھوں معروف سُنی تھی نہ جسکی کبھی بات آدھی

**آدھی رات** (گیت میں) ادھ رتیاں ۔ ث - تم بع فعل - نصف شب - نصف لیل

بیرن آدھی رات بدیس پیا ٹھہرا ہے تڑپت چین بالم میر و جیا +

**آدھی رات اِدھر آدھی رات اُدھر** - (کہانیوں میں) نکھنٹو
آدھی رات - ٹھیک آدھی رات

عُمر کا ہے انگ میں لاج میں ڈھونڈوں کہاں منتظر کہ آدھی رات اِدھر ہے اور آدھی رات اُدھر

**آدھے قاضی قُدوہ آدھے باوا آدم** - مثل - کثیر الاولاد -
بہت سے بیٹے پوتوں والا -

(کہتے ہیں کہ قاضی قدوہ کی بیوی ایک ایک دفعہ میں ستر ستر بیٹے جنتی تھی اِس سبب سے لوگوں کا گمان ہے کہ دُنیا کی آبادی بڑھانے میں قاضی قدوہ بھی نصف کے شریک ہیں مصرعہ سے قدوہ مخلوق خلق میں آدم سے کم نہیں + کثیر الاولاد پر اِسکا اطلاق ہوتا ہے اور بعض لوگوں کی رائے ہے کہ ہر بات کے ناقص رہنے پر بولتے ہیں مگر ہمیں اسمیں کلام ہے - کیونکہ قاضی قدوہ ایک کثیر الاولاد آدمی تھا)

**آدھارہ** اِسم مذکر - س (आ - دھار) - ف (آہار) عوام ادھار
(١) کھانا - خوراک - طعام - توشہ - غذا - چارہ - نیار -
(فقرہ) ہاتھ کا ہتھیار پیٹ کا آدھار - ایک گھڑی کی بیجائی سارے دن کا آدھار
(فقرہ) تمہارا اگلا ہمارا آدھار -
(٢) آس - آسرا - وسیلہ پرورش - سہارا

کا ہو کے دھن مال ہیں کا ہو کے پرِوار تُلسی داس گریب کے رام نام آدھار

(مطلب) کوئی دھن دولت اور کنبہ کا سہارا رکھتا ہے مگر بیچارہ تُلسی داس اُسیکے نام کا سہارا رکھتا ہے)
(فقرہ) گہنا رجی کا سِنگھار اور بھوکے کا آدھار ہے۔
(بھجن) مو کو تیرے نام کو ادھار ہے سانچو پروردگار -

**آدھار ہونا** - ف - فعل لازم - کافی ہونا - پیٹ بھرنا - سیر ہونا - ٹکنا ہونا
مکتفی ہونا - چھکنا - (فقرہ) بابا آدھ سیر آٹے میں اس بھکر کا آدھار ہو جائیگا

**آدھاری** ف اسم مذکر - (مرکبات میں) کھانیوالا - بیٹھنے والا - جیسے دودھ آدھاری - ماس آدھاری (دودھ یا گوشت پر رہنے والا)

**آدھین** ۔ اسم مذکر - س (आधीन) ادھین - ادھ

(١) تابعدار - فرماں بردار - مُطیع - نوکر - چاکر - ملازم - اگیا کاری - سبی
(فقرہ) ہم آدھین تیرے سُکھ نا ہیں -
(٢) فروتن - متواضع - غریب - (پرایا تابعدار)
(٣) سہارا - آسرا - (فقرہ) ہم تمہارے آدھین ہیں -

**آدھینتی آدھینتا** ۔ اسم مؤنث - غریبی - عاجزی - غربت - ناتاپن -

اُجل برن آدھینتی ایک چرن اور دھیان پھیلی ہمتو جانت بھگت ہو ہرے کپٹ کی کان

**آدیش** آدیس - ۔ اسم مذکر س آدیش (आ + दिश)
(١) اگیا - حکم - اجازت (٢) (صرف میں) تبدیل حروف -

**آدیش** - آدیس ۔ ندا - (١) جوگیوں اور فقیروں کے آپسمیں پرنام کرنیکا ایک ڈھنگ - یاد اللہ - عشق اللہ - عقیدتمندانہ سلام

یہ سمجھا بناوٹ کا کچھ بھیس ہے مجھکو لگا کہنے جوگی جی آدیس ہے

(فقرہ) باباجی آدیس! سُکھی رہ بچا -
(٢) اجازت - رخصت - اگیا + خدا حافظ - اللہ نگہبان -

بستر اجگے بتدیج یو پھکیری بھیس چوہلہ اب ہم یہاں سے جاوی ہیں لو سکو ہم آدیس

**آذوقہ** - اذوقہ ع - اسم مذکر - مادہ (ذوق - ذاقہ) س (आजीविका
آجیوکا) کھانا - روزی - روزینہ طعام - رزق - (قانون شرع میں)
مایحتاج - نان و نفقہ - روٹی کپڑا

(مؤلف غیاث کی رائے میں اصل آب زقہ تھا یعنے آب و دانہ کیونکہ عربی میں زقہ اُس دانہ کو کہتے ہیں جو پرندہ اپنے مُنہ سے نکال کر بچے کو بھراتا ہے اس صورت میں یہ لفظ فارسی و عربی سے مرکب ٹھہرتا ہے مگر ہماری رائے میں اسکا مادہ وہی ٹھیک ہے جو ہم نے قاموس سے لکھا ہے)

**آر** - ۔ اسم مؤنث - س (आर) - ف ارہ (١) لوہے کی پتلی نوکدار کیل جو سانٹے میں لگاتے ہیں - انی - پینی - کیل دار سانٹا
(٢) مُرغ کے پنجے کا خار یا کانٹا -
(٣) ایکھ کے کارخانوں میں رس نکالنے کی نلی -

**آرکرنا** - آر لگانا - مارنا گھسیڑنا - ف - فعل متعدی (١) کانٹا چبھونا - پینی لگانا - انکس کرنا - آری کرنا -
(٢) اکسانا - اُنگلانا - ٹھوکنا - ایڑ لگانا - (مٹھے اور سست آدمی یا جانور کے لئے)
(فقرات) اس سے تو جبھی تک کام ہوتا ہے جب تک کوئی آر کئے جائے - تم بھی چلتے بیل کے آر کرتے ہو یعنی ناحق تنگ کرتے ہو -

**آرادھن** - آرادھنا - س - اسم مؤنث (आराधना) آرادھ)

پوجا پاٹ - عبادت - بندگی

**آراستگی** ف اسم مؤنث - از (آراستن) (۱) زیبایش - سجاوٹ - تکلّف - زیب وزینت - جیسے مکان کی آراستگی -

(۲) تیاری - آمادگی - دُرستی جیسے فوج کی آراستگی

(۳) ترتیب - قاعدہ - برابر - انتظام - درجہ - جیسے کُرسیوں کی آراستگی

**آراستہ** - ف صفت (۱) سجایا ہوا - سجا ہوا - سنوارا ہوا - مُزیّن - مُکلّف پُر تکلّف - گہنا پہنایا ہوا - سنگار کیا ہوا فرش فروش سے دُرست - جھاڑ فانوس سے سجا ہوا

جو خانۂ ہستی ہے انسان کے لئے ہر (ذوق) آراستہ یہ گھر اسی مہمان کے لئے ہے

(۲) طیّار - آمادہ - درست جیسے فوج آراستہ کھڑی ہے - سواری آراستہ ہے (۳) مُرتّب - باقاعدہ

**آراستہ پیراستہ** - صفت (۱) سجا سجایا - ترشا ترشایا

(۲) مُسلّح - ہتیار بند - جیسے ساری فوج آراستہ پیراستہ کھڑی ہے -

**آراستہ پیراستہ ہونا** - ف + ہ - فعل لازم سج سجا کر دُرست ہونا - مُزیّن ہونا + مُسلّح ہونا - کمر بندی ہونا -

**آراستہ کرنا** - ف - ہ فعل متعدی (۱) سجانا - بنانا - سنوارنا - سنگار کرنا - مُزیّن کرنا [1]

آرزو ہر گوشہ میں منہ کی لڑیاں گوندھکر (نسیم دہلوی) کیجے آراستہ بازار ہستی میں دوکاں

انجم سے جو بزم انجمن آراستہ کرتا + (ظفر) کیا جانے وہ کون انجمن آرائے فلک ہے

(فقرہ) جھاڑ فانوس سے مکان آراستہ کر دیا -

(۲) ترتیب کرنا - ٹھیک کرنا - دُرست کرنا - جیسی کتابوں کو آراستہ کر کے لگا دو -

(۳) تیار کرنا - آمادہ کرنا - اکٹھا کرنا - جمع کرنا - جیسے مقابلہ کو فوج آراستہ کی

**آرام** (عوام) ارام - ف - اسم مذکر از (آرامیدن) س (آرام) (دم لینا)

(۱) قرار و تسکین - ٹھہراو - اطمینان -

آرام سے ہے کون جہان خراب میں (شیفتہ) گُل سینہ چاک اور صبا اضطراب میں

نقشِ قدم کیطرح اُٹھا مت یہیں صبا (ناظم) اس راہ میں پڑے ہیں ہم آرام دیکھکر

(۲) چین - سُکھ - راحت - آسایش -

شوقِ خوباں اُڑ گیا حوروں کا جلوہ دیکھکر (شیفتہ) رنجِ دُنیا مٹ گیا آرام عقبےٰ دیکھکر

تپشِ دل کے سبب سے ہی مجھے خواہشِ مرگ " کون ہے جسکو نہ منظور ہو آرام اپنا

نہ ملا ہمکو کبھی تیری گلی میں آرام " نہ ہوا ہم پہ جز آزار ترے کوچے میں

گر نہیں عشق میں آرام تو بس راحت سے (جُرات) ہاتھ اُٹھانا اور اذیت سے اُٹھانی ہمکو

راحت و آرام کا اس دور میں ہے دور دور (ذوق) چاہئے واقف نہ ہو دوران سر سے آسیا

(۳) استراحت - نیند - خواب - تکیہ - سُکھ نیند - خوابِ راحت -

رِجھا دیہ دی جا کے جو دستک میں نے (اسیر) موت بولی کہ ٹھہر وہ ابھی آرام میں ہے

(۴) صحت - شفا - تندرستی - تخفیفِ مرض - افاقہ - سوفتہ - سہارا

امتحاں گو مرض کا مرے کرتے ہیں علاج (نامعلوم) یہی ہے فضلِ خُدا جو مجھے آرام نہیں

(۵) فرصت - فراغت - چھٹی - وقفہ - (فقرہ) مہینہ بھر میں چار دن کو بھی آرام نہیں ملتا

(۶) فائدہ - نفع - حاصل - منفعت - لابھ -

خدا جانے کہ کیا اس جال میں آرام سمجھا ہے (اسیر) گرا پڑتا ہے جو مرغِ نظر عمر فرنگی جالی پر

(۷) موجود - بہتات - کثرت (فقرہ) اس سرا میں سب چیز کا آرام ہے -

**آرام پانا** - ف + ہ فعل لازم (۱) چین پانا - سُکھ پانا - خوش رہنا - تکلیف نہ اُٹھانا - (فقرہ) اُن دنوں میں تکلیف اُٹھائی تو اب آرام بھی پایا

(۲) صحت پانا - تندرست ہونا - شفا پانا -

(فقرہ) ایک بیماری سے آرام پایا دوسری شروع ہوئی -

(۳) فرصت پانا - فراغت پانا - (فقرہ) اب اُس کام سے آرام پا کر بیٹھے ہیں -

**آرامِ جاں** ف - اسم مذکر - معشوق - محبوب - دلارام - (شعر بین)

میری بالیں پہ وہ آرامِ جاں تا دمِ مرگ نہ آئیگا (ظفر) اگر سو بار دم آنکھوں میں میرے لب پہ جاں آئے

**آرام چاہنا** - ف + ہ فعل لازم سُکھ ڈھونڈھنا - چین کا طالب ہونا -

دل چاہے دلدار کو تن چاہے آرام (دوہا) دُبدا میں دونو گئے مایا ملی نہ رام +

**آرام دان*** - ف اسم مذکر - چھوٹی سی پٹاری - خُس دان - مُقابہ

(فقرہ) آرام دان اُٹھا دو تو پان بنا دوں - (عو)

**آرام دینا** - پہنچانا - ف + ہ فعل متعدی (۱) آسایش پہنچانا - سُکھ دینا - خدمت کرنا - خوش کرنا - (فقرہ) اِنکے نوکر نے ہمیں بڑا آرام دیا -

(۲) شفا دینا - چنگا کرنا - تندرست کرنا (فقرہ) خدا انھیں آرام دے -

**آرام سے** - ف + ہ تابع فعل (۱) چین سے - سُکھ سے - بغیر تکلیف

دیکھتی ہم بھی کہ آرام سے سوتی کیونکر (شیفتہ) نہ سُنا تم نے کبھی ہائے فسانہ دلکا

اے ذوق تکلّف میں ہے تکلیف سراسر (ذوق) آرام سے وہ ہے جو تکلّف نہیں کرتا

(۲) فرصت میں - سوفتہ میں - اطمینان سے - (فقرہ) آرام سے بیٹھکر یہ کام کرینگے

**آرام سے پاؤں پھیلانا** ف + ہ فعل لازم - بیخبر ہو کر سونا - بے فکر ہو کر سونا - سُکھ نیند سونا - لمبی تاننا -

پاؤں آرام سے پھیلائے اُسی نے اپنے (ظفر) ہاتھ دُنیا سے ظفر جسنے یہاں کھینچ لیا

کھینچ لینگے جو کہ دُنیا کی طمع سے اپنا ہاتھ " پاؤں اپنا یہاں وہی آرام سے پھیلائینگے

**آرام سے سونا** - ف + ہ فعل لازم فراغت سے سونا - پاؤں پھیلا کر سونا - بے کھٹکے ہو کر سونا - بیفکری سے سونا - بے غل و غش سونا - مزے سے سونا

افسوس کروٹ تک لی خوابیدگان خاک نے (نسیم دہلوی) قصۂ ہنگامہ زیست کا کیا سو رہے آرام سے

[1] کسی چیز کو کسی چیز کے لگانے یا بڑھانے سے خوشنما کرنا جیسے زیور سے دُلہن کو جھاڑ فانوس سے مکان کو سجانا -

* اسکا ایجاد لکھنؤ سے ہے -

ہو دِل آزار تو سوتا کیا آرام سے رات (ظفر) مجھے پل بھر بھی دلِ زار نے سونے نہ دیا

**آرام سے گزرنا** - ف + ۵ فعل لازم - چین سے گزرنا - اچھی طرح زندگی بسر ہونا - فراغت سے گزرنا - بے فکری سے بسر ہونا - فراغبالی اور آسایش سے گزر اوقات ہونا

صُبح اُٹھ جام سے گزرتی ہے (آفتاب) شب دِلارام سے گزرتی ہے
عاقبت کی خبر خُدا جانے " ابتو آرام سے گزرتی ہے

**آرام طلب** - ف ع صفت - آرام خواہ - آسایش جُو - سُکھ چاہنے والا + کاہل وجُود - سُست - مجہول - احدی -

ہو گا کسی دیوار کے سایہ میں پڑا میر (میر) کیا کام محبت سے اُس آرام طلب کو
بے لکھے خط جو کیا نامۂ و پیغام طلب (ظفر) کاہلی لکھنے کی تھی آپ ہیں آرام طلب

(فقرہ) بڑا آرام طلب ہے ہلکر پانی تک نہیں پیتا -

**آرام کرنا** - ف + ۵ - فعل لازم (۱) ٹھہرنا - سکون کرنا - قرار پکڑنا + چُپ رہنا خاموش رہنا - چُپکا بیٹھنا

ہایت عبث تمھیں سُنتی ہیں آہ و نالہ ہی کرتے (ہدایت) کوئی دم رالکو تم بھی کبھی آرام کرتے ہو

(۲) سستانا - دم لینا -

تاحشر بھی کم ہو گی نہ ظالم تپش دِل (ذوق) کافر ہوں اگر گور میں آرام کروں میں
گر بخت اپنے جاگیں تو آرام کیجیے (حسن) سایہ میں اُسکے ظلم کے آرام کیجیے

(فقرہ) ذرا آرام کر لو تھکے ہوئے آئے ہو -

(۳) سونا - لیٹنا - اِستراحت کرنا - اینڈنا - ہمصُحبت ہونا - سُکھ فرمانا -

آرام کریئے میری کہانی بھی ہو چکی (میر) کرنے لگو گے ورنہ عتاب و خطاب اب
وصل کی رات بھی پہلو سے رہتا ہے فراق (وزیر) جسکے پہلو سے مرے کرتا ہے آرام جُدا
مردوا مجھسے کہیں یہ چلو آرام کریں (انشا) جسکو آرام وہ سمجھے ہیں وہ آرام ہو نعج
وہ کرتے ہیں آرام سدا غیر کے گھر میں (ظفر) کیا کام اُنھیں جائے کو آرام کیسکا

(۴) بیفکری سے بیٹھنا - خالی بیٹھنا - ہاتھ نہ ہلانا - چین سے بیٹھنا - چین کرنا

(فقرہ) آجکل تو تم بھی آرام کرتے ہو -

**آرام کرنا** - ف + ۵ - فعل مُتعدی - اچھا کرنا - تندرست کرنا - فائدہ بخشنا -

(فقرہ) کِس دوا نے آرام کیا -

**آرام گاہ** - اِسم مؤنث - رہنے کی جگہہ - سونیکی جگہہ - خوابگاہ - مجازاً مقبرہ

(جب یہ لفظ جنت یا عرش یا فردوس وغیرہ کے ساتھ لگایا جاتا ہے تو اُسکے معنی متوفی یا مرحوم کے ہوتے ہیں مگر یہ لفظ صرف بادشاہوں کے واسطے بولا جاتا ہے یہ ایک قسم کا خطاب ہے جو مرنیکے بعد بادشاہ کو دیا جاتا ہے جسطرح تخت پر بیٹھنے کا خطاب ہوتا ہے اُسیطرح یہ مرنے کا خطاب کہلاتا ہے جیسے فردوس آرامگاہ جنت آرامگاہ - عرش آرامگاہ وغیرہ - پچھلا خطاب اکبر شاہ ثانی کا ہے)

**آرام لینا** - ف + ۵ فعل لازم - دیکھو (آرام کرنا نمبر ۱-۲-۳-۴)
(اگلے شاعر اِسکی جگہہ آرام کھینچنا استعمال کرتے تھے چنانچہ سودا کا شعر ہے)

کھینچیانہ میں چمن میں آرام یک نفس کا (سودا) صیاد تیری گردن ہے خون اِس

**آرام میں ہیں** - سوتی ہیں - اِستراحت فرماتے ہیں - خواب میں ہیں سُکھ کرتے ہیں -

**آرام والی** - ف + ۵ - اسم مؤنث - (عوام) سُکھ دینے والی - بیوی - جورو گھر والی (فقرہ) آرام تو آرام والی کے ساتھ گیا ابتو پڑ رہنا ہے -

**آرام ہو جانا** - ف + ۵ فعل لازم - صحت ہو جانا - اچھا ہو جانا - دُکھ دُور ہو چنگا ہونا - تندرست ہونا -

دردِ فراق نے ہمیں مارا تو کہتے ہیں (وزیر) کیا ہو گیا وصال جو آرام ہو گیا

**آرام ہونا** - ف + ۵ - فعل لازم - (۱) سُکھ ہونا - چین ہونا - آسایش ملنا (فقرے) ریل سے بھی بڑا آرام ہے - شادی کر لو تو روٹی ٹکڑے کا آرام ہو -

(۲) صحت پانا - شِفا پانا - بیماری سے اچھا ہونا - تکلیف کا دُور ہونا

(فقرہ) اب تو مجھے آرام ہے -

**آرایش** - ف - اِسم مؤنث - از (آراستن) سنوارنا - (۱) زیبایش آراستگی - زیب و زینت - تکلف - سجاوٹ - بناؤ سنگار -

دِکھا کر اپنی آرایش پری مجھکو نہ دھوکا دے (شہید) کہ یکسے سادہ پن میں اور ہی عالم نکا
بری ہے صاف آرایش سے حُسن اُس مہرِ انور کا (سیف) نہ مہندی ہے نہ افشاں ہے نہ مِسّی ہے نہ کا

(۲) دُرستی مکان و فرش فروش وغیرہ -

(۳) کاغذ کی پھولدار ٹٹیاں - پھول - ابرقی کنول جھاڑ فانوس وغیرہ فارسی میں کاغذیں باغ کہتے ہیں ہندوؤں میں برات کے ساتھ مسلمانوں میں ساچق کے ساتھ لیکر جاتے ہیں چونکہ اِس سے ایک برات کی زینت ہوتی ہے اسلیئے اِن چیزوں کا نام بھی آرایش مشہور ہو گیا -

یہ کہنہ و سیاہ وہ خوشرنگ و نو بنو + (قطعہ ذوق) فائق ہو کیا سبوچۂ ساچق پر آسما
آرایش ایسی اور وہ گلہائے رنگ رنگ " ادنے سا جنمیں غنچۂ نیلوفر آسما

**آرایش کرنا** - ف + ۵ - فعل مُتعدی (۱) سجانا - آراستہ کرنا - زینت دینا

جھاڑو جھٹکو گھر کی آرایش کروا ہی بانڈیو آج ہیں ٹھگیں کی آنکی یہاں تیار ہا

**آربل** - ۵ - اسم مؤنث س (आयु + बल آیو + بل) - عُمر زندگی - حیات - جیون - اوستھا -

**آرپار** - ۵ صفت - س (अवारपार آوار پار) اصل (وری (۱) دونوں طرف سوراخ - اِس سرے سے اُس سرے تک ایک اِدھر +

لاگی لاگی کہت ہو لاگی آج نہ کال + (کبیر) لاگی وا دن جانئو جا دن آرپار ہو جا

(فقرہ) تیر آر پار ہو گیا - چھید آر پار ہو گیا - آر پار دکھائی دینے لگا -

**آرتا** - ہ - اِسم مذکر - س (आरात्रिक آراترک)

(۱) لغوی معنی وُہ روشنی جو دیوتا کے سامنے پھرائی جاوے

(۲) بیاہ کی ایک رِیت ہے جو ہندوؤں میں برتی جاتی ہے - جب دولھا دُلھن کے ہاں پہنچتا ہے تو اُسکے سامنے دُلہن کی رشتہ دار یعنی بھاوج اور بہن اور خالہ وغیرہ ایک کانسی کے تھال میں چاول - رولی وغیرہ لیکر ایک مانک (آٹے کا چراغ) چار بتیوں کا بنا کر رکھتی ہیں اور دولھا کے سامنے کچھ گاتی اور اُسکو پھراتی جاتی ہیں -

(آرتی کا گیت) جگاکریں سہیلی آرتا لے تھال پرات -

**آرتی** - ہ - اِسم مؤنث - مادّہ (आर آر) تعریف کرنا -

(پیتل کی ایک پیچی سی بنی ہوئی ہوتی ہے جسے مندر کا پُجاری ہاتھ میں لیکر اور اُسکی ساری بتیاں روشن کرکے صبح اور شام کے وقت دیوتاؤں کی مورتوں کے آگے جب تک استُت تمام نہو سر سے پاؤں تک اُوپر اُٹھاتا اور نیچے لاتا ہے اور باجے اور گھنٹال کے ساتھ اپنی زبان سے دیوتاؤں کی استُت حاضرین سمیت پڑھتا جاتا ہے اب اس استُت کو بھی آرتی کہنے لگے)

(۱) دیپ درشن - دیوتاؤں کے سامنے دیپک دِکھانا یا پھرانا -

جے جانکی ناتھا تم رگناتھ ہمارے ات پتا بھرتا (آرتی) مات پتا بھرتا تم ہو سجن سنگاتی بھگت مکت داتا

جے دیو - جے دیو

(یعنی اے رامچندر جانکی کے خاوند اور خاندان رگ کے سردار تم ہمارے ماں باپ بھائی دوست اور رفیق ہو اور عبادت کرنے والے کو نجات دیتے ہو تمھاری فتح ہو)

ارتی مچ رہی کہیں ٹھن ٹھن (نظیر) کہیں گھنٹو لگی ہو رہی چھن چھن

**آرتی لینا** - ہ - فعل لازم - جب آرتی ہو چکتی ہے تو پہلے اُن بتیوں کے اُوپر سے پانی اُتارتے ہیں تاکہ جھوٹی نہو اور پھر اُسکی جلتی ہوئی لوؤں پر ہاتھ پھیر کر اپنے مُنہ پر پھیر لیتے ہیں - ہندوؤں کا اعتقاد ہے کہ اِس عمل سے اُنکے پاپ دُور ہو جاتے ہیں اور عقل کو روشنی حاصل ہوتی ہے

**آرجار** - ہ - اِسم مؤنث - از (آنا + جانا) آمد و رفت - ہیرا پھیری - گھڑی گھڑی آنا جانا - (فقرہ) یہ کیا آرجار لگا رکھی ہے -

**آرجان** - ہ - اِسم مؤنث - س (अरि+जि ارِی + جی)

(۱) (لغوی) خواہش نفسانی پر غالب آنے والی - دلیر غالب آنیوالی (دشمن فتح)

(۲) جین مت کی وُہ عورتیں جو تارک الدنیا ہو کر سیوڑوں کی طرح مُنہ

باندھے رہتی ہیں -

**آرد** - ف - اِسم مذکر - (دیکھنے میں آتا ہے) آٹا - چُون - پِسان -

**آرزو** - ف - اِسم مؤنث (آر + زو) یعنے زود آر - جلد بر لا - (۱) (امر آوردن + مخفف زود)

(۱) خواہش - تمنّا - چاہ - چاؤ - آس - امید - اِچّھا - مان -

تری آرزو ہو اگر آرزو ہو + (ناسخ) یہی آرزو ہے اگر آرزو ہو +

مجھے تو عید بھی کچھ کم نہیں محرم سے (ارشد) کہ روز ایک نئی ایک آرزو کا ماتم ہے

گرچہ کب دیکھتے ہو پر دیکھو + (میر تقی) آرزو ہے کہ تم اِدھر دیکھو

نہیں رہی کوئی دلمیں سیر ہوس باقی (مجاز) جو رہ گئی ہے تو اے دوست آرزو تیری

کیوں تری تعریف کا مشتاق ہے میرا قلم (اسیر) ہو زباں گنگ کی جیسے سخن کی آرزو

آرزوی وصل میں ہو جائیگا اپنا وصال (امانت) ہجر ہی میں زندگی کے دن بسر ہو جائینگے

لکھتا ہوں جو میں آرزوی قتل عدو لیے (شیفتہ) ہیں مرکبو تر بھی ترے تیر کے مشتاق

کسی مست کے آنیکی آرزو ہے (گویا) کہ ساقی لیے ساغر مشک بو ہے

کافر ہوں گر زیادہ کچھ اس سے آرزو ہو (بیان) اک لیے خلل مکان ہو بس میں ہو اور تو ہو

مرے جو موت کے عاشق بیاں کبھو تو (ذوق) مسیح و خضر بھی مرنیکی آرزو کرتے

اہل جنّت کو رہا کرتی ہے اکثر آرزو (نسیم دہلوی) میرا افسانہ بھی ہے شاید سراپا حور کا

(فقرہ) ہمیں تو اسباب کی آرزو رہی -

(۲) مُراد - مقصد - مطلب -

یہ کیوں ہے نا امیدی درگاہ کبریا سے (نسیم دہلوی) جو کچھ کہ آرزو ہے ویسا ہی پائیگا +

ہچکیاں لے لیکے شیشے کیطرح دم توڑیں ہم (ناسخ) کیا یہی ہے ساقیٔ پیماں شکن کی آرزو

نکل جائے دم ترے قدموں کے نیچے (گویا) یہی دل کی حسرت یہی آرزو ہے

(۳) عرض - التجا - دُعا - عرضداشت - التماس -

کس ہاتھ اُٹھاؤں بہر دُعا سوی آسماں (ناسخ) بر آئے جو کبھی وُہ مری آرزو نہیں

خواہش حور ہی غافل نہ ہوس جنّت کی (غافل) آرزو ہے کہ نہو کچھ بھی تمنّا ہمکو

پیر فلک کے دور میں ہیں فرد ہم فقیر (امانت) کس کی آرزو ہی کنارہ ہے شال سے

(۴) منّت - منّت سماجت - خوشامد درآمد -

(فقرہ) کس آرزو سے تو بلایا اور کس درجہ پر نکالا

(۵) حرص - ہوس - لالچ - طمع -

سراپا آرزو ہونے نے بندہ کر دیا ہمکو (میر تقی) وگرنہ ہم خدا تھے گر دل بے مدعا ہوتا

(۶) شوق - اِشتیاق - اُمنگ - ابلاکھا -

آرزو یہ ہے کہ تیری راہ میں + (درد) ٹھوکریں کھاتا ہمارا سر چلے

ہم بغل ہونیکی ہے اتبو سراپا آرزو (ونیر) ضعف سے قد جھک کر آغوش تمنا ہو گیا

ابھی صحبت احباب ہے دلکو نصیب (اسیرؔ) ہے بہت اِس آئینہ کو انجمن کی آرزو

(۸) انتظار۔

ہیں چھوٹتے ہم اِسی آرزو میں + (محمودؔ) نہ اِکدن مرے پاس آکر رہے تم

(۹) ملاقات۔ وصل۔

بد خُوئیوں سے یار کی کیا خوش ہے دل شیفتہ (شیفتہؔ) ہر ایک کو جو صلۂ آرزو نہیں +

(۱۰) صوفیوں کی اصطلاح میں باوجود حصولِ مقاصد اپنی اصل کیطرف میل کرنیکو کہتے ہیں۔

**آرزو کرنا**۔ ف + ۵۔ فعل متعدّی (۱) چاہنا۔ خواہش کرنا۔ مانگنا۔

(۲) منّت کرنا۔ سماجت کرنا۔ گڑگڑانا۔ خوشامد کرنا۔ اِلتجا کرنا۔

(فقرہ) تمہاری جو اتنی آرزو کرے تو اپنے خداہی کی نکرے

**آرزو کرانا**۔ آرزو کروانا۔ ف + ۵۔ فعل متعدّی عاجزی کرانا۔ منّت کرانا۔ اِلتجا کرانا

(فقرہ) تھوڑا دینا بہت آرزو کرانا۔

**آرزو مٹانا**۔ ف + ۵۔ فعل متعدّی امید کھونا۔ اُمید کے خلاف کرنا۔ شوق کو خاک میں ملانا۔

**آرزو مند**۔ ف۔ صفت۔ خواہشمند۔ مُتقاضی۔ منّت دار۔ ملتجی۔ مُجید۔

(۲) شوقین۔ شایق۔ مشتاق۔

**آرزو مند ہونا**۔ ف + ۵۔ فعل لازم۔ خواہشمند ہونا۔ منّت دار ہونا۔ ملتجی ہونا۔ مُتقاضی ہونا۔

آرزو مند ہیں یوں اُسکے خریدار کئی (معروفؔ) جیسے ہو ایک انار اور ہوں بیمار کئی

**آرزو نکلنا**۔ ف + ۵۔ فعل لازم۔ ارمان نکلنا۔ مُراد کا پُورا ہونا۔ مطلب برآنا۔ مقصد حاصل ہونا۔ تمنّا نکلنا۔

نہیں دیر و حرم سے کام ہم اُلفت کے بندے ہیں (اصغرؔ) وہی کعبہ ہے اپنا آرزو دِلکی جہاں نکلے

ہو رہا ہے مُدّتوں سے اِن لکیروں پہ فقیر (اسیرؔ) ہاتھ دکھلاؤ تو نکلے برہمن کی آرزو

**آرسی** ۵۔ اسم مؤنث۔ مادّہ (سنسکرت آدرش) [illegible] آ + درش) پالی (آداسو) ترکی (پائینہ) (۱) آئینہ۔ مُنہ دیکھنے کا شیشہ۔ درپن

فارسی بولی آئینہ + (پہیلی) ترکی ڈھونڈی پائینہ +
ہندی بولوں آرسی آئے " خسرو کہے کوئی نہ بتائے

تمام عُمر بسر کی نظارہ بازی میں (رِندؔ) رہا میں حیرتِ حُسن آرسی کیطرح

جس میں آتا ہے کہ دو انگلی لگاؤں مِسّی (رنگینؔ) آرسی میری اُٹھا کر مجھے لادے باندی

گلی انار کی رکھتا ہے آرسی برکیا (شہیدیؔ) ابھی کھُلیگا ترا موسمِ جوانی رنگ

تیرے حُسن و صفا کو جو دیکھا + (ظفرؔ) آرسی اسمیں لاجواب ہوئی +

(مثل) ہاتھ کنگن کو آرسی کیا +

(۲) ایکطرح کی آئینہ دار انگوٹھی کا نام ہے جو ہاتھ کی انگوٹھے میں مُنہ دیکھنے کے واسطے پہنی جاتی ہے۔

پرتو فگن ہوئی جو انگوٹھے کی آرسی (رسوخؔ) چمکی ہیں زورِ حُسن سے اُنکی کلائیاں

انگوٹھے کی لے سامنے آرسی + (میرحسنؔ) وہ صورت کو دیکھ اپنی گلنار سی

سونے کی آرسی نہیں انگشتِ یار میں (کوثرؔ) سُورج مُکھی کا پھول یہ شاخِ سمن میں ہے

آئینہ سے بھی کہیں شفاف تیرا ہاتھ ہے (بسملؔ) آرسی پہنی ہے کیوں اے شوخ پُرفن ہاتھ میں

**آرسی تو دیکھو**۔ آرسی تو ہاتھ میں لو۔ آرسی میں مُنہ تو دیکھو۔ (محاورہ) اپنی اصل اور قدیمی حالت کو تو دیکھو۔

(جب کوئی شخص کسی ایسی بات کا اِرادہ یا دعوے کرتا ہے جو اُسکی لیاقت سے باہر ہو تو اُسکے جواب میں کہتے ہیں کہ اِس امر کی قابلیت تو پیدا کر لو۔ آئینہ میں مُنہ دیکھکر اپنے دلمیں قایل تو ہو کہ یہی صورت اِس کام کے لایق ہے۔ دوست سے بھی فرطِ محبّت اور خوش اختلاطی میں ظرافتاً کہتے ہیں یعنے یہی مونہ اور یہ کام۔ اگر کوئی زباندرازی کرتا ہے تو اُسوقت بھی یہ کلمہ کہتے ہیں اور اِس سے غرض یہ ہوتی ہے مصرعہ سہ زبان بگڑی تو بگڑی تھی خبر لیجیے دہن بگڑا)

**آرسی مُصحف[1] دکھانا**۔ فعل متعدّی۔ بیاہ میں دولھا دلھن کو آئینہ اور قرآن دکھانا

مُصحف اور آرسی کو نکال (میرحسنؔ) دھرا بیچ میں سر پہ آنچل کو ڈال

(ہندوستان کی مُسلمان عورتوں میں دستور ہے کہ نکاح کے بعد نوشہ کو گھر کے اندر جہاں تمام کُنبہ رشتہ کی عورتیں جمع ہوتی ہیں بُلواتی ہیں اوّل مروج یعنے کچھ خوشبوئیں مثل صندل بالچھڑ چھڑیلا ناگرموتھا وغیرہ دولھا سے پسواتی ہیں اور اُسے دُلھن کی مانگ میں لگواتی ہیں پھر دولھا دُلھن کو آمنے سامنے سر سے سر ملا کر اور ایک سُرخ دوپٹہ اُڑھا کر بٹھا دیتی ہیں اور اُن دونوں کے بیچ میں ایک آئینہ اور قرآن شریف میں سے سورۂ اِخلاص خاص دولھا سے نکلوا کر رکھدیتی ہیں تاکہ اوّل ایک ساتھ سورۂ اِخلاص پر نظر پڑے اور پھر ایک ساتھ آئینہ میں دونوں ایکدوسرے کی شکل دیکھ لیں اِسوقت دولھا کو ہرطرح سے مجبور کرتی ہیں اور عجز کے کلمے کہواتی ہیں دولھا ناچار ہو کر اپنے خلاصی کے واسطے کہتا ہے بیوی آنکھیں کھولو میں تمہارا غُلام تمہارے باپ دادا کا غُلام بلکہ کُنبہ کا غلام اور جتنے یہ تمہارے کہیں ہیں اُن سبکا غلام (جو ذرا چالاک ہوتی ہیں وہ اِن کلموں کو ایک خوبصورتی کے ساتھ اُلٹ بھی دیتے ہیں) ہرچند یہہ عجز آمیز کلمے کہتا ہے مگر دہاں ذرا شنوائی نہیں ہوتی آخر کار دُلھن کی ما اور کُنبہ والے کوشش کرتے ہیں کہ جب وہ ذرا سی آنکھیں ٹمٹما دیتی ہے اُسوقت دولھا میاں خوش ہو کر بول اُٹھتے ہیں کر کھولدیں کھولدیں اِسکے بعد اور رسمیں ادا ہوتی ہیں جو لفظ ریت رسم میں لکھے جائینگے۔ اِس رسم کو آرسی مصحف دکھانا کہتے ہیں۔ آرسی بہ لحاظ اسی بیچ میں رکھی جاتی ہے کہ دُلھن جو دولھا سے حجاب کئے ہوئے اُس پردہ میں اپنے خاوند کا مکھڑا دیکھکر جی خوش کرلے اور سُورۂ اِخلاص سے یہ غرض ہے کہ میاں بیوی میں ہمیشہ اِخلاص ہونا رہے۔)

[1] عربی میں قرآن کو کہتے ہیں۔

**آرسی مصحف دیکھنا** - ہ۔ فعل لازم - (۱) قرآن اور آئینہ دیکھنا - دیکھو آرسی مصحف دیکھنا

کیا کروں شادیِ قاسم کا میں احوال رقم (سودا) واسطے دیکھنے کے آرسی مصحف جس دم

بیاہ کی رات رکھا تخت پہ نوشہ نے قدم " گائی تقدیر و قضا نے یہ بدھاوے باہم

قاسما مرگ جوانانہ مبارک باشد

جلوہ شمع بہ پروانہ مبارک باشد

(۲) رسم شادی کا ادا ہونا - بیاہ ہونا -

جلد دیکھیں آرسی مصحف کہیں دولھا دلھن (جان صاحب) مانگتی یہ ہوں دعا پڑھ پڑھ کے میں قرآن بعنوان

**آرہ** - ہ - اسم مذکر - ف (ارّہ) کروت - منشار - ایک لکڑی چیرنے کا دانتے دار اور ٹیڑھا آلہ ہے جو نیم کے پتے کی شکل ہوتا ہے اور دو آدمی اسکی دونوں سرے پکڑ کر لکڑی چیرتے ہیں -

صد چاک ہوا کیا دل رشک کر آرہ ہے (نظیر) جب ربط نظر آیا اُس زلف سے شانے کا

**آرہ کش** - اسم مذکر - صحیح (ارّہ کش) آرہ کھینچنے والا - کروتیا -

**آرے چلنا** - فعل لازم (یہ لفظ سر یا گردن یا جان کے ساتھ اکثر آتا ہے) آری سے چیرا جانا - ذبح ہونا - چھری پھرنا - سر چرنا - تکلیف میں رہنا + مصیبت - محنت مشقت اور خواری اٹھانا - سختی جھیلنا - ظلم اٹھانا قیامت گزرنا - ضیق میں ہونا - جان پر بننا - دم پر بننا -

آہ بھی منہ سے نہ نکلی گرچہ یاں - (مصحفی) عاشقوں کے سر پہ آرے چل گئے

کس روز تہمتیں نہ تراشا کئے عدو (غالب) کس دن ہمارے سر پہ نہ آرے چلا کئے

نہ قدم چھوڑوں گا چل جائیں جو آرے سر پر (عشقی) ہاتھ میں رکھتا ہوں اے جان تمھارے سر پر

غیر نے کنگھی جو کی زلف میں کھلا کے ہیر " آپ کے سر کی قسم چل گئی آری سر پہ

نقاب اُلٹے جو تو رخسار آتش رنگ سے بیچ (آتش) پر پروانہ سے آرے چلیں شمعوں کی گردن پر

جنبش مژگاں سے چل جاتی ہیں آری جان پر " دل شکنجے میں ہیں گیسوئے معنبر کھینچتی

(مثل) آرے سر پر چل گئے تو بھی مار ہی مار

**آرے سے چیرنا** - فعل متعدی - آرے سے دو ٹکڑے کرنا - سخت سزا دینا - (اگلے بادشاہوں میں جو شخص بڑا بھاری مجرم قرار دیا جاتا تھا اسکو یہ سزا دیا کرتے تھے)

دیکھوں تو کہاں تک وہ تلطف نہیں کرتا (شیفتہ) آرے سے اگر چیرے تو میں اُف نہیں کرتا

**آرہنا** - ہ - فعل لازم (۱) آپہنچنا - پہنچ رہنا - آٹھہرنا

تیری مسجد میں بہک کے آرہے ہم مے پرست (ناسخ) زاہد رستہ بتا دے خانہ خمار کا +

شیفتہ ایک نہ آیا تو نہ آیا کیا ہے (شیفتہ) روز آرہتے ہیں دو چار تری کوچے میں

(۲) آپڑنا - گر پڑنا - اوپر سے آپڑنا - لڑک آنا -

میر نالے ہیں ستوں خیر ہوئی ورنہ (اسیر) ہفت افلاک زمین پر ابھی آرہتے ہیں

(فقرہ) اگلی برسات میں کوٹھا بھی آرہا - چھت سے آرہا - گدی پر آرہا - بھد سے آرہا - دھم سے آرہا وغیرہ

(۳) آبسنا - آباد ہونا - بود و باش اختیار کرنا - سکونت قبول کرنا - مسکن بنانا - (فقرہ) یہ گھر خالی ہے یا کوئی آرہا -

**آری** - ہ - اسم مؤنث - (یہ لفظ ارّہ سے بنا ہے) چھوٹا آرا - فارسی میں اسے دسترہ کہتے ہیں کیونکہ ایک ہاتھ سے یہ بخوبی کام دیتی ہے -

ایک نار وہ دانت دنتیلی ++ (پہیلی آری) پتلی دبلی چھیل چھبیلی ++

جب وا تریا کو لاگے بھوک " ہرے سوکھے چابے روکھ

کیوں ری سکھی میں کہاں پاؤں " وہ رے آرسی میں تجھے بتاؤں

(۲) ستاری - دروش (جوتہ بنانے والوں کا ایک اوزار ہے)

**آریا** - س - اسم مذکر - مادہ (आर्य اچھے) (۱) ایرین - وہ باشندے جنکی بولی سنسکرت تھی

(۲) ایرین کی زبان - (حال کے محققوں نے ثابت کیا ہے کہ ژند - یونانی - لاطینی - انگریزی یہ سب زبانیں ایرین سے رشتہ رکھتی ہیں)

(۳) ایک پھل کا بھی نام ہے جو ککڑی اور کھیرے سے بہت مشابہ ہے بھادوں کے مہینے میں یہ پیدا ہوتا ہے اسکا مزاج سرد و تر ہے ہندوستان کے لوگ اسے تنجار کا گھر بتاتے ہیں اور اسی ملک میں بلکہ خاص پچھاں میں ترکاری[1] پیدا ہوتی ہے

**آریاورت** - आर्य्यावर्त س - اسم مذکر - (آریہ لوگوں کے منش (رہنے) چھایا ہوا) ہندوستان کا نام - یہ لقب آریا قوم کے آنے سے ہندوستان کو ملا ہے -

**آرے بلے کرنا** - ف + ہ - فعل لازم - ہاں ہاں کرنا - آلے بالے دینا - ٹالنا - دیکھو (آجکل کرنا نمبر ۱)

لے کوئی وہاں یار جاتا ہے نہ کوئی آشنا (جرأت) کرتے اُسکے لانے میں آرے بلے دن رات ہیں

(فقرہ) آرے بلے نکر دو دیدو - آرے بلے کر کے ٹالدیتے ہیں -

**آڑ** - ہ - اسم مؤنث س (आलि آلی) اڑ (اڑنا) (۱) وہ چیز جسکے پیچھے چھپ رہیں جیسے ٹیلا یا درخت وغیرہ - اوٹ - روک - ٹٹی - اوٹ - اوجھل - پردہ - حجاب -

کھلا نہ ہم یہ کہ کیا وہ زیب سند باز (ظفر) چھپا کر دیکھے ہے تکیک آڑ میں کاغذ

لمبی داڑھیوں سے نہ جا دلا یہ سب آبرو نکی ہیں مبتلا (انشا) بنشکار کھیلے ہیں ملا انھیں ٹٹیوں کی آڑ میں

(فقرہ) جھاڑی کی آڑ میں چھپ رہا

(۲) حفاظت - بچاؤ - پناہ - (فقرہ) یہاں ہوا کی خاصی آڑ ہے - دیوار کی آڑ میں کھڑا ہو رہا

(۳) (گنوار) معاون - مددگار - ضامن -

(فقرہ) بھتیا تھارے مالمہ میں تو تو ہی آڑ ہے

[1] منو کے شاستر میں آریاورت ہندوستان کی اُس پاک زمین کو لکھا ہے جو مشرقی سمندر سے مغربی سمندر تک پھیلی اور شمالاً و جنوباً کوہ ہمالہ اور بندھیاچل پہاڑ سے گھری ہوئی ہے -

(۴) اڑواڑ - ٹیکن - سہارا - (فقرہ) چھت گراؤ ہو رہی ہے آڑ لگاؤ

(۵) رُکاوٹ - اٹکاؤ - باڑ - اڑھکن -

(۶) رولی یا کاجل کی ایک ترچھی لکیر جو ہندو عورتیں بندی کے نیچے کھینچ دیتی ہیں

بینگر کی دو کھونٹوں لال ٹکلیا (دیو دیوکی گوالے) اور دی ہوں کار ہی آڑ واہی سیاہی

(۷) بندی - مُمانعت - منادی - مناہی - روک -

آڑبند - ۵ - اِسم مذکّر - ایک کپڑا جو دھوتی کیطرح لپیٹکر آگا پیچھا ڈھکنے کو باندھتے ہیں - فقیروں کا لنگوٹ -

آڑپکڑنا - ۵ - فعل لازم - اوٹ میں آنا - سہارا پکڑنا - پناہ لینا

(فقرہ) دیوار کی آڑ پکڑکر گولی ماری -

آڑگوڑ - آڑا گوڑا - اِسم مذکّر - از (آڑ + گوڑا) کوڑا کرکٹ خس و خاشاک

(فقرہ) آڑ گوڑ نہ ہٹے -

آڑ میں آنا - فعل لازم - مداخلت کرنا - درمیاں میں آنا بیچ میں پڑنا سدِّ راہ ہونا - رستہ میں آنا - رستہ میں کھڑا ہونا -

آڑے آجانا - فعل لازم (۱) سامنے آجانا - پناہ ہوجانا - حایل ہوجانا ٹٹی بنجانا -

چلی جو حشر کو دن میرے سمت تیغِ عدا (امانت) تو آب آگیا آڑے وہیں سپر کیطرح

(۲) مددگار ہونا - فریاد کو پہنچنا - کام آنا - پناہ دینا - بچانا -

مرہی گئے تھے ہجر کی شب لیک بچ گئے (ناسخ) کیا جانے کبکا آگیا آڑے دیا لیا

(فقرہ) کچھ دیا لیا ہی آڑے آگیا

آڑے آنا - ۵ - فعل لازم (۱) درمیان آنا - بیچ میں پڑنا - سامنے آنا حایل ہونا - پردہ کرنا - چھپانا - سپر ہونا - ڈھال ہونا

تمھاری زلف کو لِشانہ آڑے ہاتھوں خوب (ظفر) اگر نہ بیچ میں آجاے دل مرا آڑے

ہاتھ کا دیا آڑے آئے (مثل)

(۲) بچانا - حمایت لینا - مددگار ہونا - حفاظت کرنا - فریاد کو پہنچنا - پناہ دینا

بُت پرستوں سے کہو پوج رہے ہو کیکو (اسیر) کبھی مشکل میں بھی آڑے یہ صنم آتے ہیں

(فقرہ) اسوقت تیری ذات کے سوا کوئی نہیں جو آڑے آئے

حُسن آڑے آگیا مرے بختِ کریم نے (آتش) شایانِ عفو عشق کی تقصیر سے ہوا

آڑے ہاتھ یا ہاتھوں لینا - ۵ - فعل متعدّی - (۱) آڑے ہاتھ سے اپنی طرف گھسیٹنا - کھینچی بھرنا - کولی بھرنا - آغوش میں لینا

آڑے ہاتھوں جو لیا اُسکو شب اک گوشہ میں (قطعہ منور) سر قابوسی نکل جائے نہ مقدور ہوا

ہو کے ناچار لگا کہنے کہ سبحان اللہ تم تو مختار ہوے اور میں مجبور ہوا

(۲) نوچنا - کھسوٹنا - جھٹکنا - جھٹکے دینا + پھاڑنا - چیرنا -

کیا جانیے کہ کس کے دِل کا لہو پیا ہے + (سودا) شانہ نے آڑے ہاتھوں جو زلف کا

بل کیا کاگل بچا نہ جو اُسکی خبر لیا + (بقا) آڑے ہاتھوں ہی لیا پنجۂ مژگاں نے

دستِ وحشت نے پھاڑ داماں کو + (مغفور) آڑے ہاتھوں لیا گریباں کو

(۳) لتاڑنا - کھڑکھڑانا - ہلا ڈالنا - جھڑجھڑانا - ٹھیک کرنا - درست کرنا

اُٹھ اُٹھ کر رات کو جو تری کان بھرتی ہے (مولّف) آڑے نہ ہاتھ لوں کہیں زلفِ دوتا

(۴) سرزنش کرنا - دھمکانا - ڈرا دھمکانا - جھڑکنا -

(فقرہ) جسکو آڑے ہاتھوں لیا وُہی دب گیا -

(۵) لعنت ملامت کرنا - بُرا بھلا کہنا - ملامت کرنا خوب دھمکانا - غصّہ ہونا - خفگی کرنا -

(۶) قایل معقول کرنا - شرمندہ کرنا - لجانا ذلیل کرنا - شرمانا -

(فقرہ) ایسا آڑے ہاتھوں لیا کہ اُٹھ کر چلا گیا -

آڑا - ۵ - صفت - از (اڑنا) ترچھا - ٹیڑھا - مُحرّف - اُریبوان

آڑا پیجامہ

آڑا ترچھا - ۵ - صفت - دیکھو (آڑا نمبر۱)

آڑا ہونا - ۵ فعل لازم (۱) ٹیڑھا ہونا - ترچھا ہونا -

(فقرہ) بچہ پیٹ میں آڑا ہوگیا -

(۲) پیٹھا پھیرنا - مُڑنا - چوتڑ موڑنا - اوندھا ہونا - چوتڑ سامنے کرنا - (اولیٹو کی اصطلاح)

آڑت[1] - آڑھت - ۵ - اِسم مؤنث س (ऋद्ध ردھ)

(۱) کمیشن - دستوری - بکوانے کی اُجرت - ٹکوائی - بکوا دینے کا حق بجرھنا - حقِ دلّالی - وہ روپیہ جو معرفت داری کے عوض مہاجن لوگ دیتے ہیں - ہنڈاون -

(۲) لین دین - حساب و کتاب کوٹھی - مال کی آمد و رفت - مال کی چھٹّی پتّری (فقرہ) اِس مہاجن کی بھی دُور دُور آڑت ہے -

آڑتی - ۵ - اسم مذکّر (۱) بکوانے والا - ٹکلائی لینے والا - (۲) دلّال دلّالی یا دستوری لینے والا - کمیشن پر مال بکوانے والا (۳) گماشتہ مال کی چھٹّی پتّری کرنیوالا (۴) کوٹھی وال - ہُنڈی پتّری بٹوانے والا (۵) پرکھیّا - آنکو - جانچنے والا - پرکھنے والا -

* جب لڑکے گیڑیاں کھیلتے ہیں اور گیڑی کے آگے کوئی چیز حایل ہوجاتی ہے تو دوسرا لڑکا گیڑی لگانے سے کہتا ہے کہ آڑ گوڑ ہٹانی کی سہی نہیں ہے اور اگر گیڑی لگانیوالا پہلے کہہ دیتا ہے کہ آڑ گوڑ ہٹالوں تو اسکا کہنا ہوتا ہے۔

[1] اگرچہ متن میں اس لفظ کا مادّہ ہیم صاحب کی گرامر سے دیا گیا ہے مگر ہماری رائے میں اسکا ٹھیک مادّہ لفظ (ہٹ - اڈّہ) ہے جسکے معنے اُدم - کوشش سعی وغیرہ آتے ہیں اوّل ڈال کا حرف (ڑ) سے بدلا دُوسرا حسب قاعدہ (ت) سے پہلے اڈٹ ہوا پھر آڈت اور آخر کے بعد آڑت ہوگیا

**آڑگوڑ** - ہ - اسم مؤنث - لین دین - حساب کتاب - اٹھاؤ (گنوار)

(فقرہ) ہماری تو اس لالہ سے آڑگوڑ ہے -

**آڑو** - ہ - اسم مذکر - ایک قسم کا میوہ ہے جسے فارسی میں شفتالو عربی میں خوخ کہتے ہیں اسکی دو قسمیں ہیں ایک چکٹی ہوتا ہے اور ایک گول مول ہوتا ہے چکٹی آڑو کو فارسی میں سفتر نگ عربی میں فرسک کہتے ہیں مزاجاً سرد تر ہے - (آواز) ڈالی ڈالی پر کا پکا پیوندی ہے آڑو

**آڑی** - ہ - اسم مذکر - از (آڑ) گنوار (یاڑی) یار - مددگار - شریک حصہ دار - کھیلنے میں وہ لڑکے جو ایک سرگروہ کے تابع ہوں

(جب کھیلنے میں دو گروہ کئے جاتے ہیں اور انہیں ایک ایک اپنی جماعت کا افسر ہوتا ہے تو وہ افسر اپنے ہاں کے ہر ایک لڑکے کو اپنا آڑی کہتا ہے) (فقرہ) میر میرے آڑی ادھر آؤ - اپنی آڑی کو ادھر بلالو

**آڑی** - ہ - صفت - ٹیڑھی - کج - منحرف چیز - تنکے کیطرح - بدھی کیطرح ترچھی -

آڑی ہیکل گلے میں ڈالے ہوئے (شوق) پیاری پیاری کچیں نکالے ہوئے

**آڑی کرنا** - ہ - فعل متعدی - زرکوبوں کی اصطلاح میں طولاً ورق کوٹ کر عرضاً کوٹنے کو کہتے ہیں -

**آزاد** - ف - ذ - اسم مذکر - (۱) ضد بندہ - وہ شخص جو کسی کا غلام نہو وہ آدمی جو کسی بات کا پابند نہو - تنہا آدمی - مجرد آدمی - اکیلا آدمی وہ شخص جسکی طبیعت میں کسیطرح کی روک نہو -

(۲) ایک قسم کے فقیر بھی ہوتے ہیں جو سر ڈاڑھی مونچھیں بھویں پلکیں سبکو صفاچٹ رکھتے ہیں - ان لوگوں کو مذہبی قواعد سے کچھ تعلق نہیں ہوتا یہ فرقہ کوئی ڈیڑھ سو برس سے نکلا ہے یہ لوگ بڑے حاضر جواب اور گستاخ ہوتے ہیں -

میاں بھیجو کچھ جو توفیق حق ہو + (انشا) کھڑا ایک آزاد ہے تیرے در پر +

چھوڑ بیٹھا جو تعلق عالم ایجاد کا + (صبا) سرو چلا ہو گیا ہے کیا کسی آزاد کا +

بے تعلق پن بھی آخر قید ہے (شیفتہ) قید پائی خاطر آزاد میں +

(۳) بے شرم و بیحیا آدمی - بے ادب اور بے لحاظ آدمی - گستاخ آدمی

(۴) نڈر آدمی - بے دھڑک آدمی - صاف گو آدمی - کھرا اور بے لاگ آدمی - لسنکھر آدمی - نربھے آدمی - بے لگاؤ شخص -

(۵) سرو کے درخت کو بھی آزاد کہتے ہیں اس وجہ سے کہ وہ خزاں کے عذاب سے بری ہے بارہ مہینے ہرا رہتا ہے اور بعض لوگ راستی کے باعث سے آزاد کہتے ہیں اور جو لوگ اسے بے ثمر خیال کرتے ہیں غلطی پر ہیں -

**آزاد** - ف - صفت (۱) بے تعلق - چھٹا - مجرد - بے قید - دین دنیا سے علیحدہ بے روک ٹوک + بری پاک - رہا - وارستہ - دنیوی اور جسمانی تعلقات سے وارستہ -

آزاد ہے عذاب دو عالم سے شیفتہ (شیفتہ) جو ہے اسیر سلسلۂ تابدار کا ++

ستیاح عدم قید تعلق سے ہیں آزاد (نسیم دہلوی) دام رگ تن روح کو الجھا نہیں سکتا

(۲) بے فکر - بے پروا - فارغ - خود مختار -

(۳) بے ٹھکانے - بے پتے - بے نشان - بے ٹھیک -

آزاد کی جستجو عبث ہے ++ (نسیم دہلوی) پاؤگے پتے کہاں ہمارے

(۴) بے سروسامان - بے سامان - بے برگ

میں آنکھیں بچھاؤں وہ شہ حسن اگر آئے (وزیر) درویش ہوں آزاد ہوں بستر تو نہیں ہے

(۵) نڈر - بے دھڑک - نربھے - (فقرہ) وہ ایک آزاد ہے کسکی سنتا ہے -

(۶) صافگو - حاضر جواب - ظریف - خوش مزاج

(فقرہ) آزاد کہیں نہیں چوکتا -

(۷) ننگی شمشیر - بے شرم - بے حیا - گستاخ - بے ادب - ننگ -

(فقرہ) ایسے آزاد کے منہ لگ کر کیا لوگے -

**آزادرو** - آزادہ رو - ف - صفت (۱) وہ شخص جو کسی بات کا پابند نہو - چھٹا - نرالا - انوکھا - خود رائے - خود مختار - بے تعصب - فقیر

آزادہ رو ہوں اور مرا مسلک ہے صلح کل (غالب) ہرگز کبھی کسی سے عداوت نہیں مجھے

مقطع میں آپڑی ہے سخن گسترانہ بات " مقصود اس سے قطع محبت نہیں مجھے

(۲) نڈر - بے خوف -

**آزاد رہنا** - ف + ہ - فعل لازم - الگ رہنا - علیحدہ رہنا - بچا رہنا -

(فقرہ) یہاں تو سب سے آزاد رہتے ہیں

**آزاد کا سونٹا** - ف + ہ - اسم مذکر - آزاد فقیر کا ڈنڈا - بے روک ٹوک - آزاد کا جھنڈا جسکی زد مخصوص نہو - وہ شخص جو کہیں نہ دبے - وہ آدمی جو کہیں نہ چوکے - جیسے گنوار کا لٹھ ویسے ہی آزاد کا سونٹا - نہنگ کا لٹھ

**آزاد کرنا** - ف + ہ - فعل متعدی - رہا کرنا - چھوڑنا - چھوڑ دینا - چھٹکارا دینا بے قید کرنا - حد غلامی سے باہر کرنا - نجات دینا - خلاصی دینا -

جا کر چمن میں سرو کو آزاد کر دیا + (وزیر) کیونکر نہ کہئے یار کو بندہ نواز ہے

آزاد اس پری کے گئے سیکڑوں اسیر (نامعلوم) دیوانے ہم ہے چھانٹ کر زنداں میں رکھ لئے

گر خدا قید عدم سے اسے آزاد کرے (امانت) جان شیریں نہ عزیز آپ سے فرہاد کرے

اللہ اللہ عجب ان سرو قدوں کے ہیں باغ (اسیر) سرو بندہ ہو تو یہ صدقہ میں آزاد کریں

کفر و اسلام کی جھگڑے سے چھٹے خوب ہوا (قلق) قید مذہب سے جنوں نے ہمیں آزاد کیا

آپ آزاد کسکو کرتے ہیں + + (مجیب) بندہ پرور ہیں کچھ غلام نہیں

جلو میں شُکر میرا دل شاد کیجئے (فضل) بندہ ہوں رنج سے مجھ آزاد کیجئے

دُعائیں دینگے چھٹکر قید سے زلف (نسیم دہلوی) جہاں تک ہو سکے آزاد کرنا +

بڑی خدمتیں کیں اب آزاد کر دو 〃 بہت دیکھ لی مہربانی تمہاری +

(مثل) ہمارے بڑے پالے بردے آزاد کرتے تھے۔

(۲) جواب دینا - موقوف کرنا - خارج کرنا - معزول کرنا - رُخصت کرنا - نکال دینا -

اپنے بندے پہ جو کچھ چاہو سو بیداد کرو (درد) یہ نہ آجائے کہیں جی میں کہ آزاد کرو

**آزاد ہونا** (۱) رہائی حاصل کرنا - بری ہونا - بے تعلق ہونا - علائق دُنیوی سے چھُوٹنا - بے قید ہونا -

(۲) خود مختار ہونا - اطاعت سے باہر ہونا - مُستقل ہونا - اپنے بل پر کُودنا جیسے فُلاں صُوبہ یا فُلاں ریاست آزاد ہو گئی -

(۳) بے پروا ہونا - بے شرم و بے ادب ہونا -

**آزاد مرد** - ف - صفت - دیکھو (آزاد رو) (۲) نڈر - بے خوف -

**آزاد منش** - آزاد طبع - ف صفت - دیکھو (آزاد رو نمبر ۱)

**آزادی** - آزادگی - ف اسم مؤنث (۱) رہائی - چھٹکارا - دُنیا کے جنجال سے چھٹکارا - غُلامی سے رہائی

پائی رہائی قید تعلق سے زیست میں (جوش) آزادی کا سبب مرا دیوانہ پن ہوا +

نہیں ہے دام علائق سے مطلق آزادی (ذوق) مجال کیا کہ نکل جائے کوئی کر کے جست

(۲) خود مختاری - با اختیاری -

(۳) فیاضی - سخاوت (فقرہ) وُہ بڑی آزادی سے روپیہ اُٹھاتے ہیں -

**آزادی کا خط** - اسم مذکر - رہائی کا پروانہ -

جہاں غلاموں کے خریدنے کا دستور ہے وہاں آزادی کا بھی قاعدہ ہے جب کوئی شخص اپنے غلام کو حُسن خدمات یا صدقہ جان کے باعث سے آزاد کرنا چاہتا ہے تو وُہ اُسکو ایک خط آزادی بھی معہ باعث آزادی لکھدیتا ہے تاکہ اسکا کوئی رشتہ دار یا سرکار مزاحم نہو مسلمانوں کی عملداری میں ابھی تک یہ بات کسیقدر جاری ہے اور ہند کے شاعروں نے اپنے تئیں غلام معشوق تصوّر کر کے اس لفظ کا اکثر استعمال کیا ہے -

بخدا بندہ کو وہی خط آزادی ہے (ممنون) نامہ اغیار کو گر آپکے رقم ہو دیگا

**آزار** - ف - اسم مذکر - از (آزاریدن) (۱) روگ - دُکھ - درد - بیماری - مرض -

شوق وصال سینہ میں آزار بن گیا (شہیدی) میں خواہش طبیب میں بیمار بن گیا

ذوق بیمار محبت ہے خدا خیر کرے (ذوق) کہ یہ آزار ہوا جسکو وُہ جانبر نہ ہوا +

کیسے بیدرد دل آزار کو دل ہم نے دیا (ظفر) درد ہے درد نیا روز اک آزار نیا

تدبیر میرے عشق کی کیا فائدہ طبیب (میر تقی) اب جان ہی کے ساتھ یہ آزار جائیگا

عاشقی وُہ روگ ہے جسمیں کہ ہو جاتی ہیں جان 〃 اچھے ہوتے کم سُنا ہے میر اس آزار کو +

چشم گریاں دل بریاں غم ہجراں تب تک (معروف) ایک آفت ہے تیری ہجر کی آزار کئی +

جو کہ آزار ہے اب اُسکو تری جان سے دُور 〃 مرض الموت بتاتے ہیں اس آزار کو تو

چُپ بیٹھ رہے تیری جھڑکی یہ خوف ہے جرأت (جرأت) گھٹ گھٹ کہیں تجکو کچھ آزار ہو جائے

(۲) عذاب - تکلیف - سختی - مُصیبت - (فقرہ) ایک نہ ایک آزار لگا رہتا ہے

(۳) آسیب - اسرار - بھُوت پری کا اثر - سایۂ جن و پری -

یقین مجھ مرنیکا آیا نہ اُنکو + + (مجبور) کہا ہو گیا ہے کچھ آزار دیکھو + +

(جب بڑا آزار یا ڈہ آزار کہتے ہیں تو دق سے مُراد ہوتی ہے مگر اس معنی میں صرف عورتیں بولتی ہیں)

**آزار پانا** - ف + ہ - فعل لازم - دُکھ پانا - درد پانا - مُصیبت اُٹھانا - ایذا پانا - رنج اُٹھانا یا پانا -

غیروں ہی کے ہاتھوں میں ہے دست نگاریں (میر تقی) کب ہمنے ترے ہاتھ سے آزار نہ پایا

**آزار پیدا ہونا** - ف + ہ فعل لازم - (۱) دُکھ لگنا - روگ لگنا - خلل ہونا -

تری شکل کا کوئی پھرتا ہے گھر میں (معروف) یہ کیا تجھ بن آزار پیدا ہوا ہے

(۲) عذاب پیدا ہونا - مُصیبت کا پیدا ہونا - (فقرہ) یہ اور جانکو آزار پیدا ہو گیا

**آزار دینا** - ف + ہ فعل متعدی - دُکھ دینا - تکلیف دینا - ستانا

مائل ہوں جسکا وہ بت نو خط ہے سنگدل (جرأت) دیں کیوں نہ مجھ دیوانہ کو آزار سنگ و خار

تو بھی دے جا ہے جس انداز سے آزار مجھے (سوز) میں بھی ایک ہوں کہ ترے ساتھ ہوں گیا یار مجھے

**آزار لگنا** - ف + ہ - فعل لازم - دُکھ لگنا - بیماری لگنا - عذاب لگنا - جنجال لگنا - مصیبت لگنا - روگ لگنا -

کیوں دل آزار ہے تجھ سے دل زار لگا (ظفر) کہ جو دل لگتے ہی اک جان کو آزار لگا

تجھسے جس شخص کا دل ہو بُت خونخوار لگا (جرأت) مرض الموت سے بدتر اُسے آزار لگا ++

**آزُردگی** - ف اسم مؤنث از (آزردن) خفگی - ناخوشی - ناراضگی - رنجیدگی - بگاڑ - رنجش -

بے سبب ہر بات میں آزردگی + نسیم دہلوی کیا بُری عادت تمہاری ہو گئی +

میں سادہ دل آزردگی یار سے خوش ہوں (غالب) یعنے سبق شوق مکرّر نہ ہوا تھا +

**آزردہ** - صفت - ف (آزردن) (۱) ناخوش - خفا - ناراض - رنجیدہ

(۲) نا اُمید - مایُوس - افسردہ (یا پژمردہ) - اُداس -

**آزردہ خاطر** - آزردہ دِل - ف - صفت (۱) غمگین - رنجیدہ خاطر - بددل -

آزردہ خاطروں سے کیا فائدہ سخن کا (میر تقی) تم حرف سر کرو گے ہم گریہ سر کرینگے

اِک روز وقت پاکر جی کی سینے اُٹھے غرض (قطعہ شہید) آزردہ خاطروں کو ستانے سے فائدہ؟

ہوئے کو واقعی بڑے بیداد گر ہیں، ہم ہے کسی کو دل کے لگانے سے فائدہ

(۲) مایوس - نا امید -

**آزردہ کرنا** - ف + ہ فعل متعدی - رنجیدہ کرنا - خفا کرنا - ناراض کرنا - دل دُکھانا -

کچھ ایک ہی ہے برلے تو یہ جی بیچ کر کبھی (شیفتہ) ناصح کو بھی رقیب سے آزردہ تر کریں

**آزردہ ہونا** - ف + ہ فعل لازم (۱) ناخوش ہونا - رنجیدہ ہونا - خفا ہونا

ناراض ہونا - بگڑنا -

ہر چند مجھ سے بے سبب آزردہ ہے مگر (شیفتہ) ڈرتا ہوں میں سنانے سے آزردہ تر نہ ہو

آزردہ مجھ سے تم جو ہوئے کس لئے بھلا (انشا) تقصیر و جرم واسطہ کچھ موجب نزاع

گر گیا نہیں کچھ اسکو کسی نے تو بھلا (جرأت) دم میں آزردہ وُہ سو بار ہوا کس باعث

(۲) مایوس ہونا - نا امید ہونا - بے آس ہونا - اُداس ہونا - افسردہ ہونا -

خبر وصل بھی سُنکر یہ نہیں خوش ہوتا (نسیم دہلوی) اِس قدر یار سے آزردہ ہے ارماں میرا

(۳) رُو گرداں ہونا - متنفر ہونا -

**آزمانا** - ا - فعل متعدی (آزمودن سے لیا گیا ہے) عوام - (ازمانا)

(۱) جانچنا - اِمتحان کرنا - کسوٹی لگانا - کسنا - تجربہ کرنا -

یہی ہے آزمانا تو ستانا کسکو کہتے ہیں - (غالب) عدو کے ہولئے جب تم تو میرا امتحاں کیوں ہو

ہم سمجھتے ہیں آز مانے کو ++ (مومن) عذر کچھ چاہئے ستانے کو

میں آزما چکا ہوں شہا کوئی فریب (شہید) اُس بیوفا کا قول و قسم دم سے کم نہیں

(فقرہ) میں نے بیسیوں دفعہ اس دوا کو آزمایا ہے -

(۲) طاقت کا جانچنا - مردی کا اِمتحان کرنا - مرد نامرد پہچاننا (بازاری)

(فقرہ) تمنے آزمایا ہوگا جو ڈھیلا بتاتے ہو

**آزمایش** - ف - ش - اِسم مؤنث از (آزمودن) - جانچ - اِمتحان -

تجربہ - کسوٹی -

**آزمایش کرنا** - ف + ہ فعل متعدی - دیکھو (آزمانا نمبر ۱-۲)

**آزمودہ** - ف - صفت - ڈ (از مود) - جانچا ہوا - دیکھا بھالا - مجرب

آزمایا ہوا - تجربہ کیا ہوا -

**آزمودہ کار** - ف - اِسم مذکر - ڈ (از مودار) (۱) تجربہ کار - مشاق

کارکردہ - وُہ شخص جو اپنے کام میں پکا ہو -

(۲) ہوشیار - عقلمند - دانشمند - چالاک - مستعد -

**آزمودہ لینا** - ف + ہ فعل متعدی - (۱) بھید یا منشا دریافت کرنا

ٹوہ لینا - بھید لینا - (فقرہ) ذرا اُنکا آزمودہ تو لو کہتے کیا ہیں؟

(۲) امتحان لینا - جانچنا -

(فقرہ) میاں تم ہمارا آزمودہ لینے آئے ہو؟

**آس** - ہ - اِسم مؤنث - س (आश + आस) - आशा آشا س - چاہنا

آشا) پالی (آسہا) ف (اوس - آس) (۱) چاہ - خواہش - آرزو

جسکی ہر ایک امید مُبتدا) ہو یاس ہو (حیف) کیا اُس مریض عشق کو جینے کی آس ہو

کاگا سب تن کھائیو اور چن چن کھائیو ماس (دوہا) دو نینا مت کھائیو پیا ملن کی آس

(۲) توقع - امید - ترصد - آسرا - آسا - بھروسا - برتا - اِعتماد - اعتبار

زمیں سے نکلنے کی کب آس تھی + (میرحسن) فلک کے مجھے ہاتھ سے یاس تھی

وُہ جب کہ تری آنکھ آب عذر سے ناہی پیا جھگڑا (طالب) ہمیشہ آس میں اور یاس میں شوق خرامیں

کبھی سے کے دِل ناتواں شتابی چل (جرأت) نہ ہوگی پھر ہے آنکھیں کی مجکو آس نہ بیٹھ

رہ رہی گتیا میری آس میں آوں کا تک اس - جانا نہ گھاس گھوڑے تیری آس

باسی پھولوں میں باس نہیکی + پردیسی بالم تیری آس نہیں - پرائی آس جو مٹھے پاس

باسی پھولوں میں باس کیا دُور گئے کی آس کیا

گئی کی گت ٹوٹی آس (دوہا) باس رو دیں چوٹھے پاس

(۳) سرن - بچاؤ - پناہ - حمایت - محافظت -

کبھیت بے کبھیت وا کی آس + (مکری) رات دِنا وُہ رہوت پاس +

میرے من کو کرت سب کام + اسے سکھی ساجن نا سکھی رام +

(فقرہ) ہار گئیاں تیری آس -

(۴) لڑکے بالے کی اُمید - پیٹ - گرب - حمل -

(فقرہ) کہو بی تمھاری بہو کو کچھ آس ہے - (عو)

(۵) آل - اولاد - لڑکا بالا -

(معلوم ہوتا ہے کہ یہ معنی لفظ آنس جیکی سنسکرت अंश انش ہے اُس سے لئے گئے ہیں کثرت استعمال سے نون گر گیا)

(قسمہاں) اپنی آس کے سر پر ہاتھ رکھ کر جا - ہم اپنی آس کو نہ پائیں - تُو جان اور تیری آس -

(نہیں آگے کچھ آس ہمارے اُنکا بیاہ کر لو - روپ بسنت

(۶) ٹیک - ٹیکن - ٹکاؤ - (کاریگر لوگ بولتے ہیں)

(۷) سہارا - ساتھی - وُہ آواز جو گویئے کے ساتھ دوسرا شخص آآ کرکے لگاتا ہے یا گانیکے ساتھ ستار وغیرہ کسی باجے کی مدد - طبلہ کی گونج -

(فقرہ) میں ڈھولک بجاتا ہوں تم ستار کی آس دو -

(۸) مدد - تقویت - (فقرہ) ہیں تو انھیں کے دم کی آس ہے -

**آس اولاد** - ہ - ع - اسم مؤنث - بال بچے - بیٹا بیٹی -
(فقرہ) اپنی آس اولاد کی قسم کھاجا -

**آس اولاد والی** - اسم مؤنث - (عو) صاحب اولاد - بامراد عورت
دولت اور فرزند والی - صاحب نصیب (فقرہ) آس اولاد والی ہو کر جھوٹ بولو

**آس باندھنا** - ہ - فعل متعدی - (۱) اُمیدوار ہونا - آس لگانا - بھروسا کرنا
آسرا لگانا - (فقرہ) ہم تو تمھاری آس باندھے بیٹھے ہیں -
(۲) منتظر ہونا - انتظار کرنا - راہ دیکھنا -

**آس بندھنا** ہ - فعل لازم - اُمید بندھنا - توقع ہونا -
(فقرہ) کل سے پھر آس بندھ گئی ہے -

**آس پُجنا** - پوری ہونا - ہ - فعل لازم - اُمید بر آنا - اُمید حاصل ہونا -
(فقرہ) لالچ ہوا سو بھلو جا سو پُجے آس (از سبھا بلاس)
جیسی سیوا کرے تیسی آس پُرے (مثل)

**آس پُرانا** - پُورن کرنا - ہ فعل متعدی - اُمید پوری کرنا - مراد برلانا -
کام نکالنا - (فقرہ) میری پورن کردے آس میں جوڑوں تجکو ہاتھ

**آس تجنا** - ہ فعل متعدی - مایوس ہونا - ہاتھ دھونا (رامائن)

**آس تکنا** - ہ فعل لازم - (۱) انتظار کرنا - منتظر ہونا - انتظار کھینچنا +
اُمیدوار ہونا - متوقع ہونا -
آس تمھاری تک ہی آئے گیند تم لین (روپ بسنت) رہو ہمارے محل میں تو آج اڑا ویں چین
(فقرہ) آس پرائی وہ تکے جو جیوت ہی مرجائے -
(۲) بیکار بیٹھنا - ہاتھ پر ہاتھ رکھے رہنا -

**آس توڑنا** - ہ - فعل متعدی - نا اُمید کرنا - مایوس کرنا - کمر توڑنا - اُمید منقطع کرنا
اتنی مدت کی آس توڑ چلے + + (شوق) بیٹھا روتا ہمکو چھوڑ چلے + +
جو کچھ چاہو ہے اپنے داتا کے پاس (انشا) بھلا اُس سے کیوں توڑیے اپنی آس

**آس ٹوٹنا** - ہ فعل لازم - اُمید ٹوٹنا - اُمید منقطع ہونا - نا اُمید ہونا - مایوس ہونا
ٹوٹے نہ آس ہرگز ہوں آشنا فغاں کا (نصیر) لٹو ترا بنے گا اِس میرے استخوان کا

**آس چھوٹنا** - ہ فعل لازم - نا اُمید ہونا - نراس ہونا -
(فقرہ) ہمیں تو اُسکی زندگی کی آس چھوٹ گئی تھی خدا نے بچالیا

**آس چھوڑنا** - ہ - فعل متعدی - مایوس ہونا - اُمید منقطع کرنا - ہاتھ اٹھانا

**آس دینا** - ہ - فعل متعدی - اُمید بندھانا - سہارا دینا - ساتھ دینا - گانے
میں آواز کو مدد دینا -

**آس رکھنا** - ہ - فعل متعدی (۱) چاہنا - خواہش کرنا - اچھا کرنا -
(۲) اُمیدوار رہنا - بھروسا رکھنا - اُمید کرنا - آس لگانا -
(فقرہ) ہم تو تمھاری ہی آس رکھتے تھے -

**آس کرنا** - ہ - فعل متعدی (۱) دیکھو (آس رکھنا نمبر ۱)
(۲) بھروسا کرنا - اُمید کرنا - اُمید پالنا - امیدوں میں جینا - آسرا کرنا -
(فقرہ) ہم تو بڑی آس کر کے آئے تھے -
(۳) خوشی منانا - خوشی کرنا - (فقرہ) ہم تو تمھارے آنے کی آس کر رہے تھے -
(۴) خوشامد کرنا - چاپلوسی کرنا - تعریف کرنا - گُن گانا -
(فقرہ) چاہے تیں کچھ پائے کریئے تا کی آس -
(۵) اعتماد یا اعتبار کرنا -

**آس لگانا** - فعل متعدی - (۱) سہارا لگانا - مدد کرنا - ساتھ دینا - گانے میں
یا باجے میں ہمراہی کرنا -
(۲) دیکھو (آس تکنا نمبر ۱ - آس رکھنا نمبر ۲)
(فقرہ) پوری لیسی گھر میں کھائے - جھوٹی دیبی سے آس لگائے ہم نے تو تمھاری بڑی آس لگا رکھی تھی

**آس مراد** - ہ + ف اسم مذکر - آل اولاد - دھن دولت دیکھو (آس اولاد نمبر)

**آس مراد والی** - اسم مؤنث - آل اولاد والی - صاحب نصیب - دھن
دولت والی - دیکھو (آس اولاد والی)
(عو) تم بھی تو آس مراد والی ہو تمھیں اپنے ایمان سے کہدو ؟

**آس ہونا** - ہ - فعل لازم (۱) اُمید ہونا - بھروسا ہونا - اطمینان ہونا
(فقرے) ہمیں تو اُسیکی آس ہے - روپیہ والے کو روپیہ کی آس ہمیں بھگوان (خدا) کی آس
جب تک سانس ہے تب تک آس ہے -
(۲) حمل ہونا - پیٹ ہونا - گرب ہونا - پاؤں بھاری ہونا
(فقرہ) کیوں بی اللہ رکھو تمھاری بہو کو کچھ آس ہے

**آسا** - ہ - اسم مذکر - (از آس) ہندو بولتے ہیں (۱) اُمید - بھروسا -
مایا مری نہ من مرا مر مر گئے سریر + دوھا آسا ترشنا نا مرے کہہ گئے داس کبیر
اب چھوڑو تم میری آسا + + " میں کروں جنگل کا باسا +
(۲) انتظار - اُمیدواری - (فقرہ) تمھاری آسا میں بیٹھے تھے

**آسا** - ہ - صفت - آس کیا ہوا - بھروسے کا - (فقرہ) آسا مرے نراسا جئے

**آسامی** (صحیح) اسامی - ع - اسم مؤنث - جمع الجمع اسم - (اردو میں بمعنی واحد مستعمل)
(۱) شخص - متنفس - کس - نفر + آدمی -
(فقرے) فی آسامی دو روپیہ + وہ سیٹھ اب بھی لاکھوں کی اسامی ہے -
(۲) وہ شخص جس سے لین دین ہو + سودا لینے والا - گاہک - خریدار -

(فقرے) لالہ اپنی اسامی کو ابھی سے بھوکا مارنے لگے؟ ہماری اسامی کو نہ بہکاؤ۔
اِس باغ کے لئے کوئی اسامی لاؤ۔

(۳) خدمت۔ عہدہ۔ کام۔ جگہہ۔ نوکری۔
(فقرے) کوئی اسامی خالی نہیں تم کون سی اسامی چاہتے ہو؟

(۴) وُہ شخص جو کسی ٹھیکہ دار یا سرکار کا مالگزار ہو۔ رعیّت۔ پرجا۔ اجارہ دار۔ کرایہ دار۔ کِسان۔ کِشتکار۔ بویا جوتا۔

(۵) مدعا علیہ۔ قرضدار۔ دین دار + گواہ۔ شاہد۔
(فقرہ) فلانی اسامی کو حاضر کرو۔

(۶) آشنا۔ رنڈی کسبی۔ دوست۔ معشوقہ + نوچی (بازاری آدمی بولتے ہیں)
(فقرے) تمہاری اسامی کو کوئی اڑا کر لے گیا۔ کوئی بارہ برس کی اسامی لاؤ۔ آج تو تم بھی چھکے کی اسامی ہو

(۷) آشنی۔ لگا بندھا آشنا۔ رنڈی کا یار (بازاری)

(۸) مالدار۔ دولتمند۔ امیر۔ زردار۔ موٹی چڑیا۔ سونے کی چڑیا۔
(فقرہ) یہ بھی ایک اسامی ہیں۔

(۹) آبادی۔ بستی + باشندے۔ لوگ۔ رہنے والے۔ خلق۔
(فقرہ) اِس گانو میں کتنی اسامیاں ہونگی

**آسامی بنانا** ع + ہ۔ فعل مُتعدّی۔ کبوتر کیطرح ہلانا۔ بیوقوف بنانا۔ ٹھگنا۔ یار بنا کر گرہ کاٹنا۔ بلکہ لوٹنا۔ (اکثر جُواری جب کسی نئے آدمی کو دیکھ لیتے ہیں تو اُسے یار بنا کر پہلے سو دو سو روپیہ جتوا دیتے ہیں اور پھر جو کچھ اُسکے پلّے ہوتا ہے سب رکھوا لیتے ہیں)

**آسامی پاہی یا پاہی کاشت**[1] ع + ہ۔ اِسم مذکر۔ باہر کا یا پاس کے گانو کا کسان

**آسامی شکمی** ع + ف۔ ماتحت کاشتکار۔ بھیتری ساجھی۔ اندرونی شریک۔ چھوٹا کسان۔ وُہ شخص جسے اپنی طرف سے ساجھی کریں۔ کسی پٹّی کا شریک

**آسامی غیر موروثی** ع۔ غیر موروثی کاشتکار۔ وہ کسان جسکا دوامی حق نہ سمجھا جائے

**آسامی مستقل** ع۔ وُہ کاشتکار جو دخل کا مستحق ہو۔

**آسامی موروثی** ع۔ دوامی کاشتکار۔ وہ کسان جو کاشتکاری کے باعث سے وراثت کا حق پیدا کرلے

یہ لفظ اور موقعوں پر بھی بولا جاتا ہے جیسے ڈوبی آسامی یعنے دِوالیہ نادار شکستہ حال + سرکاری آسامی یعنے گورنمنٹ کی نوکری + کھری آسامی جو شخص نقد روپیہ ادا کرے جسکے روپیہ میں السیٹ نہو۔ معتمد۔ معتبر آدمی + کھلانے والی آسامی وُہ عورت جو اپنے آشنا کو اپنے پاس سے کھلائے + لیچڑ آسامی۔ نادہند آدمی + موٹی اسامی۔ دولتمند آدمی۔ سونے کی چڑیا۔ کسی موٹی آسامی کو مارو جو پورا پڑے + بالائی آمدنی کی آسامی فائدہ مند جگہہ۔ وُہ محکمہ یا نوکری جسمیں بالائی آمد کثرت سے ہو جیسے نہر یا محکمہ تعمیرات۔ یا کسٹم وغیرہ

**آسان** (عوام) اسان۔ ف۔ صِفت۔ دُشوار کی ضِد (۱) سہج۔ سہل۔ بلا دِقت ہولا۔ سُگم۔

اپنے پاس بٹھاؤ تو ذرا بیٹھیں ہم بھی (نظیر) مشکل ہے ہمیں اور ہے آسان تمھیں

(مصرع) آسان نہیں ہے رشتۂ اُلفت کا توڑنا۔ (فقرہ) نیت ثابت منزل آسان۔

(۲) ممکن۔ اِمکان۔ ہونہار۔ (فقرہ) محنت کے آگے سب کچھ آسان ہے۔

**آسان کرنا** ف + ہ۔ فعل مُتعدّی۔ (۱) سہل کرنا۔ سہج کرنا۔
(۲) سُلجھانا۔ صاف کرنا۔ حل کرنا۔ کھولنا۔
(فقرے) خُدا نے مُشکل آسان کردی۔ ایک قاعدہ ایسا نکلا کہ سب سُوال آسان کردیے۔
(۳) ہلکا کرنا۔ علاقوں سے بری کرنا۔ دِقّت سے پاک کرنا۔

**آسان ہونا** ف + ہ۔ فعل لازم۔ (۱) سہل ہونا۔ سہج ہونا۔

قتل کر رحم کے بدلے کہیں حل ہو مُشکل (نسیم دہلوی) مجکو اِس جینے سے مرنا کہیں آسان ہوگا
کیا سُناتے ہو کہ ہے ہجر میں جینا مُشکل (مؤمن) تُم سے بیرحم پہ مرنے سے تو آسان ہے گا

(۲) چل نکلنا۔ رواں ہونا۔ رستہ پر لگنا۔ راہ پر لگنا۔
(فقرے) سبق آسان ہوگیا۔ جوں جوں کرتے ہیں کام آسان ہوتا چلا جاتا ہے۔
(۳) حل ہونا۔ صاف ہونا۔ کُھلجانا۔ مُشکل رفع ہوجانا۔

**آسانی** ف۔ اِسم مؤنث۔ (۱) سُہولت۔ سہج پن۔ بے دِقّت۔ سہل
(فقرہ) آسانی سے پار اُترگیا۔
(۲) آرام۔ آسایش۔ راحت۔
(فقرے) ریل سے بڑی آسانی ہوگئی۔ تن آسانی۔ اب سفر کی بڑی آسانی ہوگئی

**آسایش** ف۔ اِسم مؤنث و حاصل مصدر از (آسودن) آرام تن۔ آرام۔ راحت۔ سُکھ۔ چین۔

کسیکو صُبحدم ہوتی نہیں شب کی سی آسایش (ناسخ) مُجھے پیری میں یاد آئے نہ کیوں عالم جوانی کا

(فقرہ) اپنے گھر کے برابر کہیں آسایش نہیں۔

**آس پاس** ہ۔ تابع فعل و صِفت۔ اِردگِرد۔ گرداگرد۔ چاروں طرف اِدھر اُدھر۔ چھوں اور۔ اورے دھورے۔ نزدیک۔ قریب۔ قرب وجوار پڑوس۔ چوگرد۔ ہرطرف۔ گردوپیش۔ اورے دھورے

یہ غیرتِ وفا کا اثر ہے کہ بوالہوس + (مؤمن) بسمل تڑپتے ہیں ترے بسمل کے آس پاس
ہے زُلف حلقہ زن رُخِ دِلبر کے آس پاس (صاحب) یا اژدہا ہے فوجِ سِکندر کے آس پاس
چل اپنے گھر میں تجھے دیکھتے ہیں بزم میں غیر (جُرأت) یہ آن بیٹھینگے سب تیرے آس پاس تجھے
یوں داغ دِل ہیں پاس مرے سینہ کے آس پاس (شادان) چُنّی جڑی ہو جیسے نگینہ کے آس پاس
شیشے دھرے ہیں واں مرے دِلبر کے آس پاس (نصیر) یاں آبلے ہیں پاس دِلِ مُضطر کے آس پاس

[1] آسامی پاہی کاشت سے موروثی تک قانون میں آتا ہے

گرد سرِ یار کے پھرتے ہیں ہمیشہ ؎ (میر تقی) ہم جو ہوں اُسکے آس پاس کہیں

(فقرہ) ہم اس کام کے آس پاس بھی نہیں۔ گانو کے آس پاس۔ مکان کے آس پاس

**آس پاس**۔ ہ۔ اسم مذکر (۱) ہمسایہ۔ پڑوسی۔ ہمراہی۔ ساتھی۔

(فقرہ) آپ بھی ڈوبے اور آس پاس کو بھی لے ڈوبے

(۲) پڑوس۔ اِردگرد۔ نزدیک۔ (فقرہ) آس پاس کے لوگ لگائی بجھے بیٹھے ہیں (بیٹھ گئے)

**آس پاس پھرنا**۔ ہ۔ فعل لازم۔ چوگرد پھرنا۔ طواف کرنا۔ متفرق ہونا۔ پرکیا رہنا

کہا کہتی کل اُنسے اگر اجازت ہو ؎ (حیف) تو آس پاس ترے حیف ناتواں پھر جائے

پہنسکے تب متبسم ہو پھر لگا کہنے ؎ جو اُسکے جی کی خوشی ہے تو خیریاں پھر جائے

**آستان۔ آستانہ**۔ ف۔ اسم مذکر۔ س۔ [Devanagari] ستھا ہندی (استھان)

(۱) دہلی۔ دہلیز۔ چوکھٹ۔ ڈیوڑھی۔ دروازہ۔

بہ رنگ بیچہ خورشید نقش پا ہے ترا ؎ (ناسخ) بلند بام فلک سے ہے آستاں اپنا

دیر نہیں حرم نہیں در نہیں آستاں نہیں (غالب) بیٹھے ہیں رہگذر پہ ہم غیر ہمیں اُٹھائے کیوں

اُٹھے نہ چھوڑ کے ہم آستان بادہ فروش (شیفتہ) طلسم ہوش رُبا ہے دکان بادہ فروش

کہا کسیکا کروں ہے قصد کعبہ اور کچھ کہتا (ظفر) اور اُس کا ذکر کا شوق آستانہ اور کہتا ہے

(۲) مکان۔ گھر۔ (۳) مزارِ بزرگاں۔ اولیاء اللہ کی قبریں ؎ روضہ کا دروازہ

**آستاں بوس**۔ ف۔ اسم مذکر۔ (آستاں + بوسیدن)

(۱) ماتھا ٹیک۔ سجدہ کرنے والا۔ چوکھٹ چومنے والا۔

(۲) غلام۔ خدمتگار۔ خادم۔ دربان۔

(۳) معتقد۔ اعتقاد مند۔ عقیدت مند۔

**آستاں بوسی۔ آستانہ بوسی**۔ ف۔ اسم (۱) ماتھا ٹیکنا۔ چوکھٹ چومنا۔ سجدہ کرنا

(۲) غلامی۔ خدمتگاری۔ خادمی۔ دربانی۔

(۳) خوش اعتقادی۔ حسنِ عقیدت۔

**آستین**۔ ف۔ اسم مؤنث (آستیں بر تین) یا دستین

بہار عجم میں لکھا ہے کہ آس بمعنے مس کرنا اور تین کلمہ نسبت ہے چونکہ آستین ساعد سے مس کرتی رہتی ہے اسلئے اسکا یہ نام رکھا گیا۔ میرے نزدیک جسطرح بادگفت سے بدو گفت ہو گیا ہے اسیطرح دستین سے دال الف ہو کر آستین ہو گیا ہے یعنے ہاتھ میں پہننے کا کپڑا۔

(۱) انگرکھے یا کُرتے وغیرہ کی بانہہ۔ عربی میں کُم۔ ترکی میں ینگ کہتے ہیں۔

نہیں جلاد کی کچھ آستین سُرخ ؎ نسیم دہلوی شہیدوں کے لہو سے ہے زمیں سُرخ

ڈسی زیبا ہے اُسکے واسطے جو قطع ہو جسکی ؎ (ذوق) نکل سکتا ہی کوئی آستین کا ردا من سے

ابھی دل پاس تھا غائب ہوا ابھی ہنستیں دیکھو (داغ) ادھر دیکھو اُدھر دیکھو یہیں دیکھو کہیں دیکھو

اُسیکے پاس رہ رہ کر جو یہ مسکراتا ہے ؎ اسکی ہاتھ دیکھو جیب دیکھو آستیں دیکھو

**آستین چڑھانا۔ آستینیں چڑھانا**۔ ف + ہ۔ فعل لازم۔ (یہ محاورہ آستین برچیدن سے ترجمہ ہوا ہے) (۱) کسی کام کرنیکے واسطے آستین کو اوپر چڑھانا۔ مستعد ہونا۔ آمادہ ہونا۔ کچھ کام کرنیکو موجود ہونا۔ سنبھلنا۔

قتل کو کوئی ہے آنا آپکا دامن کشاں (اسیر) آستینیں قتلِ عاشق پر چڑھا کیا مُردار

مُر دملے عید محبت ذبح کرنیکو ترے (ظفر) آستیں اُسنے چڑھائی لیکے خنجر ہاتھ میں

وُہ آئے ذبح کرنیکو ہمارے بہنے ہی جانا ؎ اُسنے خنجر بکف جسم چڑھائی آستیں دیکھا

ذبح کرنیکو مرے خنجر لئے پھرتے ہیں وہ ؎ دیکھ لینا آستینیں بھی چڑھاتے آئینگے

(۲) لڑنے کو کھڑا ہونا۔ سامنا کرنا۔ سامنے ہو جانا۔ مستعد بجنگ ہونا۔ مارنے مرنے کو تیار ہونا۔ دھمکانا۔

سرو ہمسر ہو سکے تیرے قدِ دلجو سے کیا (ظفر) کیا چڑھاتا ہے تو اے رشک صنوبر آستین

بتاں تو جمع ہیں لیکن خدا حافظ ہے مجلس کا (میر) غضب ہے گر چڑھاتا آستیں وہ تند خو آ کے

(فقرہ) ارے میاں کیوں بیچارے غریب پر آستین چڑھاتے ہو؟

**آستین کا سانپ**۔ ف + ہ۔ اسم مذکر۔ (مار آستین کا ترجمہ ہے) وہ شخص جو دوست ہو کر دشمنی رکھے۔ وہ شخص جو ہمراز و دمساز بنکر دشمنی کرے۔ عزیز و اقربا میں سے دشمن۔ نزدیک کا دشمن۔ پاس رہنے والا دشمن۔ پلا ہوا دشمن۔ بغلی گھونسا۔

کھلا راہا نہ تری زلف عنبریں کا سانپ ؎ معروف ہوا ہے ہاتھ پر کی حق میں آستین کا سانپ

رفتہ رفتہ یار جو ہم پر اپنے دکھلانے لگا ؎ (مرزا فدوی) آستیں کا سانپ نکلا یہ تو جی کھانے لگا

سوئیں تجھ بن جلیبی کیا زیر سر ہم رکھ کر ؎ (ظفر) تار نجیبہ آستین میں آستیں کا سانپ ہے

(فقرہ) جسے دوست سمجھا وُہی آستین کا سانپ نکلا

**آستین میں سانپ پالنا**۔ ف + ہ۔ فعل متعدی۔ دشمن کو پرورش کرنا اپنے بدخواہ کو اپنے پاس رکھنا۔ دشمن کو مقرب اور مصاحب بنانا

دنیا ہے دل لیکے اُس لطف کو جاگیر (مصحفی) گویا کہ آستیں میں وُہ سانپ پالتا ہے

**آسر**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ رگاڑ (عربی عُشر) قصائی دس روپیہ کہتے ہیں

**آسرا**۔ ہ۔ اسم مذکر۔ س (आश्रय اشرَے) پالی (آسیو)

(۱) پناہ۔ بچاؤ۔ امن۔ نگہبانی۔ محافظت۔ سلامتی ؎ حمایت

(مصرع عسالنشا) یہ آسرا اللہ اور آلِ رسول اللہ کا۔ اس جگہ تو خدا ہی کا آسرا ہے

(۲) وسیلہ۔ برتا۔ بھروسا۔ توقع۔ اُمید۔ رجا۔ آس۔ تکیہ۔

تو فلک مرگ ہم سے سب غافل ؎ (مومن) اب کسیکا بھی آسرا نہ رہا

بے لطف یار ہم کو کچھ آسرا نہیں ہے (میر تقی) سو کوئی دن جو ہے تو پھر سالہا ہے

ہر چند مُردوں سے ہم برے ہیں ؎ (نامۂ شہیدی) جیتوں کو ہزار آسرے ہیں

قدرت جو دکھانے پر وہ آئے ؛ (نامہ شہید کم) دم میں تمھیں مجھے لا بلائے

(فقرہ) تمھارے ہی آسرے پر قرض لیا تھا - اپنے ڈھک بسا تو پڑا یا آسرا کیسا (کہاوت)

(۳) اعتبار - اعتماد - یقین - (۴) ضامن - کفیل - ذمہ دار

(۵) لجا و ماوا - پناہ کی جگہہ - پناہ گاہ -

(۶) بچانے والا - سہارا دینے والا - مُربّی - دستگیر - حامی - مددگار - ولی نعمت

(فقرہ) ہم اپنا آسرا آپ ہی کو سمجھتے ہیں -

(۷) مدد - سہارا - معاونت - دستگیری - (فقرہ) آدھ سیر آٹے کا آسرا چاہتا ہوں

(۸) پونجی - سرمایہ - دولت - روپیہ - مایہ - جمع - دھن - (اس معنی میں کم بولا جاتا ہے)

بے لاگ عشق بازی میں مفلس کا ہے ضرر (مایہ تقی) کیا کھیلے وہ جوا جسے کچھ آسرا نہو +

**آسرا تکنا** - ۵ - فعل متعدی - سہارا لینا - بھروسا کرنا - اُمید کرنا -

ہر کہ کا ہت بگڑ شام و سحر + + (ذو معنی) آسرا مولا کی جانب کر نظر

**آسرا تکنا - آسرا ڈھونڈنا** - ۵ - فعل لازم - (۱) مدد ڈھونڈنا - سہارا ڈھونڈنا - پناہ چاہنا -

(۲) راہ دیکھنا - منتظر رہنا - انتظار کرنا -

سیج پھولوں کی میں بچھا رکھوں (برہ) اور جی میں اُسکا آسرا تکوں

**آسرا ٹوٹنا** - ۵ - فعل لازم - نا اُمید ہونا - مایوس ہونا - نراس ہونا -

آس کھونا - آس چھوٹنا -

ننگ جوگ والو کا آسرا ٹوٹ گیا سنتے ہی اُسدم (موھنی) بیل بٹا و بکیس بچھا و سب بچے سو گئے تھم

**آسرا دینا** - ۵ - فعل متعدی (۱) سہارا دینا - پناہ دینا - مدد کرنا - بخشنا

(۲) اقرار کرنا - وعدہ کرنا - بھروسا دینا -

**آسرا کرنا** - ۵ فعل متعدی (۱) بھروسا کرنا - تکیہ کرنا - توکّل کرنا -

(فقرہ) اب اُسی آسرا کرو اور بیٹھہ رہو -

(۲) اُمید کرنا - توقع کرنا - آس کرنا + اعتبار کرنا - اعتماد کرنا -

(فقرہ) فقیر بھی آسرا کئے چلا آتا ہے - (فقایر)

**آسرا لگانا** - ۵ - فعل متعدی دیکھو (آسرا کرنا نمبر ۲)

کبھی تو خاطر غمناک و گور کن لے مرگ (اسیر) غریب دیر سے ہیں آسرا لگائے ہوئے

**آسرا لینا** - ۵ فعل متعدی - پناہ لینا - پناہ چاہنا - مدد ڈھونڈنا - سہارا پکڑنا

قُلزم عشق میں تنکے کا سہارا مت ڈھونڈ (آتش) آسرا نہیں لیتے جو خدار کہتے ہیں

(فقرہ) کالوں نے میرٹھ سے بھاگ کر دلّی میں آسرا لیا -

**آسرا ہونا** - ۵ - فعل لازم - بھروسا ہونا - سہارا ہونا - مدد ہونا - ٹیک ہونا

یاں آسرا ہے ساقیِ کوثر کی ذات کا (ناسخ) ہے ساغر شراب وسیلہ نجات کا

**آسکت** - ۵ - اسم مؤنث - (پورب) س (आशक्ति) آشکتی)

(۱) آلکس - آلس - سستی - کاہلی - مٹھاپن -

(۲) جمھائی - جمائی - انگڑائی - اُونگھ - ہاتھہ پاؤں ٹوٹنا - سر بھاری ہونا -

**آسکتانا** - ۵ - فعل لازم - (پورب) آلکسانا - کاہلی کرنا - مُنہ سے مکھی نہ اُڑانا - ہلکر پانی نہ پینا -

(مثل) نس دن کھانا کام کرن کو آسکتانا (پورب)

(۲) انگڑائی لینا - سستی توڑنا - جمائی لینا -

**آسکتی** - ۵ - اسم مذکر - (پورب) سُست - کاہل - مٹھا - احدی - آلکسیا - سُستیا - آلکسی -

(فقرہ) رام نام کو آسکتی اور بھوجن کو تیار - آسکتی گرا گنڈو میں کہا آج بہن نے کام کرینگے (پوربی مثل)

**آسمان*** - (عوام) اسمان - ف - اسم مذکر (آس چکی + مان مانند) - انگریزی اسکائی) س (آسمان) - ہندی (آکاش)

(۱) آکاس - فلک - چرخ - سپہر - سما - امبر - حکما کے نزدیک ایک دُخانی مادہ ہے

جو دکھتا ہو دکھے لیں اختر شناس جلے (شیفتہ) نالے اگر یہی ہیں تو پھر آسماں نہیں

اگر تا ضبط مینہ لئے تو پھر ایسا دھواں ہوتا (ذوق) کہ نیچے آسمان کیا ایک نیا اور آسمان ہوتا

رات دن گردش میں ہیں سات آسماں (غالب) ہو رہیگا کچھ نہ کچھ گھبرائیں کیا

(مصرعہ) سہ رکھتا کسیکو چین سے یہ آسماں نہیں -

(۲) (صفت میں) بلند - اُونچا + گُنبد - عرش - چھت -

شادی کی اُسکی دھوم ہے تا برج آسماں (عرش تک) (ذوق) تاریخ زمانہ نے کہا ہے فرا نبر آسماں

(فقرہ) لنگڑی کٹو آسمان پر گھونسلا -

**آسمان پر اُڑنا** - ف + ۵ فعل لازم - بڑھکر چلنا - اترانا - غرور کرنا - شیخی مارنا - ڈینگ مارنا - لاف زنی کرنا -

(فقرہ) تم تو ابھی سے آسمان پر اُڑنے لگے -

**آسمان پر تھوکنا** - ف + ۵ - فعل لازم - اول معنی ظاہر ہیں دوسرے بیہودہ اور بیفائدہ کام کرنا - ایسا کام کرنا جسمیں ندامت اُٹھانی پڑے - حماقت کرنا - بیوقوفی کرنا - (فقرہ) آسمان پر تھوکو تو منہ پر آئے -

* چونکہ آسمان کو آگ کو لنے دوار اور متحرک مانا ہے اسلئے یہ نام رکھا گیا حکیم بطلیموس نے یہ بات دریافت کی تھی کہ آسمان کو گردش ہے اور اُس گردش سے انسان کی بُرائی بھلائی متعلق ہے بلکہ اکثر یہی کو فاعل آسمان کو ٹھیرایا ہے یہی وجہ ہے کہ تمام ایشیائی شاعر ہمیشہ اپنی بُرائیاں آسمان سے منسوب کرتے اور اسکو بُرا کہتے آئے ہیں -

**آسمان پر چڑھانا** - ف - ۵ - فعل متعدی - (۱) سربلند کرنا - ممتاز کرنا - مرتبہ بخشنا - فایق کرنا -

(فقرہ غالب) لکھنؤ کے چھاپہ خانہ نے جسکا دیوان چھاپا اسکو آسمان پر چڑھا دیا -

(۲) حد سے زیادہ تعریف و توصیف کرنا - تعظیم و تکریم کرنا - بڑائی کرنا - تحسین و آفریں کرنا - (فقرہ) اتنی تعریف بھی نہ کرو کہ آسمان پر چڑھا دو اتنی منت بھی نہ کرو کہ پاؤں پکڑ لو -

(۳) خوشامد کرنا - چاپلوسی کرنا - الحاح کرنا - بڑھانا - بڑھاوا دینا - بنانا -

(فقرہ) خوشامدیوں نے ایسا آسمان پر چڑھایا کہ سب کے دلوں سے گر گئے -

**آسمان پر دماغ کھینچنا** - ف + ۵ - فعل لازم - اپنے تئیں کھینچنا - تکبر کرنا - مغرور ہونا - مُدّمغ ہونا - دماغ کرنا - اپنے کو بڑا سمجھنا - خودبیں ہونا - خودپسند ہونا - اپنے آگے کسیکو نہ سمجھنا - خاطر میں نہ لانا -

میں کسطرح بتوں کے لا سامنے جھکاؤں (مؤمن) دل تو دماغ اپنا کھینچے ہے آسمان پر

**آسمان پر دماغ ہونا** - ف + ۵ - فعل لازم - دیکھو (آسمان پر دماغ کھینچنا)

(۱) دماغدار ہونا - خودبیں ہونا - خودپسند ہونا - مُدّمغ ہونا - اپنے آگے کسیکو نہ سمجھنا - نہایت مغرور ہونا - متکبر ہونا - کسیکو خاطر میں نہ لانا - اپنی عاقل سمجھنا

پروانوں کا دماغ بھی ہے آسمان پر + (شیفتہ) نورِ چراغ بزم سے فروغ قمر ہے آج +

مرتے ہیں ہم تو آدم خاکی کی شان پر (میر تقی) اللہ رے دماغ کہ ہے آسمان پر

اُنچا ہے آسمان میں زمیں سے ولے " ہیں دماغ اُنکے آسمانوں پر +

آسمان پر انڈنوں رہنے لگا تیرا دماغ (ناسخ) چاہیئے رنگ شفق ظالم تری تصویر کو

فقیری میں بھی اے دل آسماں پر ہے دماغ اپنا (وزیر) گدائی بھی کریں تو لیکے کاسہ ماہ کامل کا

آسمان پر دماغ یار کا ہے + + + (اسیر) خاکساروں پر التفات نہیں +

کوئی فلک زدہ ایسا نہیں مرے سوا کہیں (احسان) دماغ آہ کا اسپر بھی آسماں پر ہے

(۲) زمین پر پاؤں نہ رکھنا - اترانا - گھمنڈ کرنا -

ظلم کے ساماں جہاں ہیں کسکے بزم فلک سے جھکا (منتظر) دماغ اپنا ہے آسمان پر وہ ماہ پیکر جو ہے بغل میں

کسی کی شمع رخ سے ہے روشن چراغ آفتاب (جرأت) انڈنوں کچھ آسماں پر ہے دماغ آفتاب

کھینچی ہے جب سے اوس نے شبیہ + (وزیر) آسماں پر دماغ اپنا ہے +

بسکہ برق افزائے طبع نازک جاناں نہیں (وحشت) آسماں پر ہے دماغ اس آہ بے تاثیر کا

برق کا آسمان پر ہے دماغ + + (مؤمن) پھونک کر میرے آشیانے کو

کیا سمجھکر آسماں پر سرکشوں کے ہیں دماغ (اسیر) آخر ایک دن خاک ہے سارے زمانہ کی جگہ

لے پہنچے میرا ادھر اس ماہ وش تلک (ظفر) کیونکر نہ ہو دماغ سفیر آسمان پر +

جب سے اُس مہ جبیں کے عاشق ہیں " آسماں پر دماغ ہے اپنا +

دیتے ہوں جان خود و ملک جسکی آن پر (نظیر) کیونکر دماغ اُسکا نہ ہو آسمان پر +

**آسمان پر قدم رکھنا** - ف + ۵ فعل لازم - (۱) دیکھو (آسمان پر اڑنا)

(۲) نخوت کرنا - بڑا جاننا - خودبیں ہونا -

**آسمان پر کھینچنا** - فعل لازم (۱) بہت اونچا کھینچنا - اپنے کو بلند مرتبہ جاننا

(۲) اپنے تئیں کچھ سمجھنا - بڑھکر چلنا - اترانا - مغرور ہونا

کیا آسمان پہ کھینچے کوئی میر آپ کو (میر) جا جہاں سے سبکو مسلم ہے زیر خاک

**آسمان پر ہونا** - ف + ۵ فعل لازم - (۱) بلند مرتبہ ہونا - علوی جاہ ہونا

(۲) مُدّمغ ہونا - دماغدار ہونا - خودپسند ہونا - مغرور ہونا -

کچھ بھی مناسبت ہے یاں عجز اور تکبر (میر تقی) وہ آسمان پر ہیں میں ناتواں زمیں

**آسمان ٹوٹ پڑنا** - ف + ۵ - فعل لازم - (۱) آسمان گر پڑنا - آسمان آگرنا

(۲) کسی بلائے ناگہانی یا آفت آسمانی کا دفعتہً نازل ہونا - سخت آفت آنا - سخت مصیبت پڑنا - بپتا پڑنا - غضب الٰہی نازل ہونا - مصیبت میں پھنسنا - کوپ ہونا - قہر ہونا - (بددعا کے واسطے بھی آتا ہے)

خدا کے واسطے اتنا تو جھوٹ مت بولو (نظیر) کہیں نہ ٹوٹ پڑے آسمان کوٹھے

رو کے کہتا تھا کوئی غم ہے بڑا + (شوق) یک بیک آسمان ٹوٹ پڑا

کچھ اور مجکو شکایت نہیں ہے یہ گلا (رند) بہار کیا کہ خزاں میں چھوا نہ اکبار

عبث یہ اے ستم ایجاد کیوں غضب توڑا " اجاڑا سو ہم گل ہی میں آشیاں

الٰہی ٹوٹ پڑے تجھپہ آسمان صیاد

(فقرہ) الٰہی بچہ تجھ پر آسمان ٹوٹ پڑے (عو)

**آسمان ٹوٹنا** - ف - ۵ - فعل لازم - دیکھو (آسمان ٹوٹ پڑنا نمبر ۲) قہر ٹوٹنا

خاک سے میر کیوں نہ یکساں ہو (میر تقی) مجھپہ تو آسمان ٹوٹتا ہے +

یہ آسمان غم کا ٹوٹا آہی ڈر سے (جرأت) ہے ہے کہیں الٹ کر مجھپر زمین نہ

**آسمان جھانکنا** - تاکنا - ف + ۵ - فعل لازم (۱) آسمان دیکھنا - اڑنے کا ارادہ کرنا

(۲) (مرغبازوں کی اصطلاح میں) مرغ کا مستانا - تیار ہونا - کُشتی چاہنا - جھڑپ چاہنا - لڑنے کے قابل ہونا -

جب مرغ زور میں بھر جاتا ہے اور لڑنے پر مستعد ہو کر اپنی قوت کے غرور سے مغرورانہ آسمان کیطرف دیکھتا ہے تو اُسکو آسمان جھانکنا کہتے ہیں مثلاً اب تو یہ مرغ بھی آسمان جھانکنے لگا -

**آسمان زمین ایک ہونا** - ف + ۵ - فعل لازم - بڑا بھاری تغیر تبدل ہونا - زمانہ الٹ پلٹ ہو جانا - نہایت مصیبت پڑنا - بھاری دُکھ ہونا - تفرقہ عظیم واقع ہونا - اِدھر کی دنیا اُدھر ہونا -

**آسمان زمین کا فرق** - ف + ۵ زیادہ تر (زمین آسمان کا فرق) بولا

فرقِ عظیم - بہت بڑا فرق - کہیں فرق -
ہے زمین و آسمان کا فرق اصل و نقل میں (غافل) ورنہ کم شالی سے ہو چھالی ہوئے زوال کا
ہیرے یوسف سے زمین آسمان کا فرق ہے (آتش) خاک کا پُتلا ہے یوسف یار بقا کا نور کا
(فقرہ) اِنہیں اور اُنہیں زمین و آسمان کا فرق ہے

**آسمان زمین کے قُلابے ملانا** - ف + ہ - فعل متعدّی (۱) عیّاری کرنا - چالاکی کرنا - توڑ جوڑ ملانا - (فقرہ) اِنہیں بھولا نہ جانو یہ آسمان زمین کے قلابے ملاتے ہیں
(۲) چرب زبانی کرنا - سخن سازی کرنا -
قُلابے آسمان و زمین کے ملانا تو + (ذوق) اُس مہروش سے ملنے کی ناصح تبا صلاح
(فقرہ) بس آسمان زمین کے قُلابے نہ ملاؤ مجھے بات کا جواب لا دو

**آسمان سر پر اُٹھانا** - ف + ہ - فعل متعدّی - (۱) غُل شور مچانا - شور و شر کرنا - دُھوم مچانا - شور و شغب کرنا -
شور و شر کرتے ہیں ہستیٔ دو روزہ پر (رند) آسمان اہلِ زمیں سر پہ اُٹھا لیتے ہیں
(۲) کلکاریاں مارنا - خوشی میں چلّانا - قہقہہ لگانا - ٹھٹّا مارنا -
نہو آغاز پر نازاں مآل کار کو دیکھے (رند) یہ پُتلا خاک کا کیوں آسمان سر پر اُٹھاتا ہے

**آسمان سر پر ٹوٹ پڑنا - یا ٹوٹنا** - ف + ہ - فعل لازم - آفت ٹوٹنا - بلا گرنا - غضب نازل ہونا - مصیبت پڑنا -
جھکے اُس ناسمرد سے جان نہیں دم میں (امانت) آسمان سر پہ سرکے ٹوٹ پڑا کیا کرتا -

**آسمان سے باتیں کرنا** - ف + ہ - فعل لازم (۱) آسمان کے قریب ہونا -
(۲) نہایت بلند ہونا - اونچا ہونا - آسمان چھونا - آسمان سے ٹکر کھانا - آسمان کے لگ بھگ ہونا - (انتہائے بلندی اور غایت ارتفاع کے موقع پر بولتے ہیں)
یہ اوج خاک نشینی میں عشق نے بخشا (معروف) کرے ہے آہ مری آسمان سے باتیں
یہ دستے ہے ناخن پاکی ترے شباہت اوج (ظفر) کہ آسمان سے کرتا ہے ماہِ نو باتیں
جن پیدوں کو کل تھے ڈھور چرتے (برکھا رُت حالی) باتیں ہیں وہ آسماں سے کرتے

**آسمان سے ٹکر کھانا** - ف + ہ - فعل لازم - دیکھو (آسمان سے باتیں کرنا نمبر ۲)

**آسمان سے گرنا** - ف + ہ - فعل لازم - (۱) آسمان سے نیچے آنا یا اُترنا -
(فقرہ) آسمان سے گرا کھجور میں اٹکا[1] -
(۲) بے مشقت حاصل ہونا - بے محنت ہاتھ لگنا - بلا اُمید ملنا - رستہ میں پڑا پانا -
گو کہ تو گل ہے اور ہوں شبنم + (تپش) طالبِ رنگ و بُو ترا ہوں میں
پر نہ اتنا بھی سہل جان مجھے + " آسمان سے نہیں گرا ہوں میں
(۳) کم رُتبہ ہونا - کمینہ و کم قدر ہونا - بے قدر ہونا -

زمیں سے اُٹھے آسماں سے گرے ہم (محمود) ہر عرش میں یا تیری پائی نہ داں کے
(فقرہ) اگر تم کسی کے لونڈے نہیں تو میں بھی آسمان سے نہیں گری ہوں - (عو)

**آسمان قدر** - ف + ع - صفت - نہایت بلند مرتبہ - عالی جاہ - عالی پایہ -

**آسمان کا تھوکا منہ پر آتا ہے** (مثل) - کسی بلند مرتبہ سے لڑکر آپ مغلوب ہونا پڑتا ہے - کسی نیک آدمی پر بدی کا الزام لگانے سے اپنے ہی اُوپر بدنامی آتی ہے - اپنے سے بزرگ کی اہانت اپنی ہی ذلّت کا باعث ہے -

**آسمان کھونچا** - ف + ہ - اسم مذکّر - (۱) اونچی چیز - مثل بانس و لمبا آدمی -
(۲) ایک طرح کا حقّہ ہوتا ہے جسکی نے کوٹھے تک پہنچتی ہے اکثر میلوں میں کاگڑ والے اِس حقّہ کو کمبہ کی طرح لگاتے پھرتے ہیں - (اسکا ایجاد لکھنؤ سے ہوا ہے)

**آسمان کے تارے توڑنا** - ف + ہ - فعل متعدّی - ناممکن اور دشوار کام کو کرنا - نہایت سخت اور مشکل بات میں کامیاب ہونا -
اے ہمنشیں جو خوبی طالع سے بے طلب (قطعۂ نکہت) وہ رشکِ ماہ مجھ سے ملا شکوہ آن کے
کہتا تھا جذبۂ دلِ مضطر زدو یہ فخر " لایا ہوں تارے توڑ کے میں آسمان کے

**آسمان میں تھگلی لگانا** - ف + ہ - فعل متعدّی - (صرف عورت کے حق میں بولتے ہیں) (۱) آسمان میں پیوند لگانا - جہاں کوئی نہ پہنچے وہاں پہنچنا - آسمان میں چھید کرنا بھی کہتے ہیں -
(۲) عیّاری کرنا - چالاکی کرنا - کمال فریبی ہونا - کُٹنیوں کے سے کام کرنا کُٹنا پا کرنا -
مہتاب اور زُہرہ ہیں وہ دونوں کُٹنیاں (جان صاحب) تھگلی لگائیں چھید کریں آسمان میں
(فقرہ) وہ عورت تو آسمان میں تھگلی لگاتی ہے -
(۳) دیکھو (آسمان کے تارے توڑنا نمبر ۱)

**آسمان میں چھید کرنا** - ف + ہ - فعل متعدّی - (عورت کے حق میں بولتے ہیں) نہایت عیّاری اور چالاکی کرنا - دیکھو (آسمان میں تھگلی لگانا نمبر ۱ - ۲ - ۳)
(فقرہ) بُوا یہ لڑکی تو ابھی سے آسمان میں چھید کرتی ہے - (عو)

**آسمان میں چھید ہونا** - ف + ہ - فعل لازم - لگاتار برسنا - دُھواں دھار برسنا - چھاجوں مینہ پڑنا - ایسا برسنا کہ بالکل نہ تھمے آج برس کے پھر نہ برسنا - مُوسلا دھار برسنا -
(فقرہ) آج تو آسمان میں چھید ہو گیا دیکھیے کُھلتا بھی ہے یا نہیں -

[1] ایک جگہ سے نکلا تو دوسری جگہ جا پھنسا یعنے سرکار کے پنجہ سے نکلا تو اہلکار کے پنجہ میں پھنسا

آسمانی - ف - صفت - (۱) آکاسی - امبر کا - سماوی - آسمان کا

(۲) مثل آسمان - نیلگوں - آبی - نیلا -

بسی ہے رات اگر تو میں ستارے دانت سب تیری (وزیر) جو گھڑا چاند سا ہے تو دوپٹا آسمانی ہے

یقین ہے چاند کا دھوکا پڑیگا چہرہ پر (شفیق) ہے آج اسکے دوپٹے کا آسمانی رنگ

(۳) اوپری - بالائی -

(۴) ناگہانی - ازغیبی + یکایک - اچانچک - اتفاقیہ - ایکا ایکی -

(فقرہ) یہ بھی ایک آسمانی بلا تھی - آسمانی گولہ آن پڑا -

آسمانی آفت - ف - اسم مؤنث - ناگہانی بلا - قہر خدا - وہ مصیبت جو آسمان کیطرف سے ہو - ازغیبی بلا - ازغیبی دھکا - خدا کی طرف کا صدمہ - قہر الہی - ازغیبی مار -

آسمانی بلا - ف + ع - اسم مؤنث - دیکھو (آسمانی آفت نمبر۱)

فلق ہے درد ہے کاہش ہے غم ہے ناتوانی ہے (اختر) فراق یار ہے یا بلائے آسمانی ہے

گری اسپہ جو آسمانی بلا + + (میر حسن) دل اس نازنیں کا ہوا ہو چلا

دوپٹہ آسمانی اوڑھکر وہ روبرو آئے (اسیر) الہی سامنا ہے کس بلائے آسمانی کا

آسمانی پلانا - ف + ہ - فعل متعدی - بھنگ یا تاڑی پلانا -

آسمانی تیر - ف - اسم مذکر - (۱) تیر ہوائی - وہ تیر جو آسمان کیطرف کرکے چھوڑتے ہیں -

(۲) بیفائدہ اور بیہودہ کام - وہ کام جسکا نتیجہ کچھ اچھا نہو -

آسمانی دھکا - ف + ہ - اسم مذکر - (عو) دیکھو (آسمانی آفت)

(کوسنا) الہی تجھے آسمانی دھکا لگے - (عو)

آسمانی رنگ - ف - صفت - نیلا رنگ - آبی رنگ -

آسمانی کتاب - ف - اسم مؤنث - کتاب الہی - وہ کتاب جو خدا تعالے کیطرف سے پیغمبروں پر نازل ہوتی ہے - قانون الہی - جیسے زبور - توریت - انجیل - قرآن -

تری ہر بات پر لازم ہمیں گردن جھکانا ہے (ارشد) ترا چہرہ ہمیں ظالم کتاب آسمانی ہے

خطائیں دیکھتا ہوں سیکڑوں اشعار یاراں میں (قطعہ شہید) یہی کہتا ہوں کب سہو سی چارہ ہے انسانکو

ہے اعجاز میں گر اتفاقاً شبہ واقع ہو // زباں پر لاتے ہیں سو رنگ لکی نقص ہنر کا

شہید کشتہ ہوں ان صاحبوں کی قدر دانی کا // سمجھتے ہیں کتاب آسمانی سحر دیواں کو

آسمانی گولہ - ف + ہ - اسم مذکر - وہ صدمہ جسکا وقت نہ معلوم ہو - ازغیبی مار - ازغیبی گولہ - مثل برف اور اولا وغیرہ - مراداً آفت مصیبت

دیکھو (آسمانی دھکا نمبر۱)

آسمانی مار - ف + ہ - اسم مؤنث - عو - دیکھو (آسمانی دھکا نمبر۱)

آسن - اسم مذکر - س - (आश्विनी / आश्विन: آشونہ) بیست و ششم منازل قمر - چاند کی ۲۸ ویں منزل -

اسوج - کوار - ہندی چھٹے مہینے کا نام - ۱۵ ستمبر سے ۱۵ اکتوبر تک رمضان -

آسن - ہ - اسم مذکر - س (आसन آس) لاطینی (سیڈو Sedo)

(۱) بیٹھک - بیٹھنے کا طریق

(۲) ران کے نیچے کا حصہ - ران - جانگھ - مراداً زانو -

کب تلک دھونی لگا جوگیوں کی سی بیٹھوں (میر تقی) بیٹھے بیٹھے در پہ تیرے تو مرا آسن جلا

(۳) ڈابھ یا اون کی بنی ہوئی چیز مثل کمبل یا بستر جسپر ہندو لوگ پوجا کرتے وقت بیٹھتے ہیں - (فقرہ) جھٹ آسن بچھا کر پوجا پاٹ کرنے لگے -

(۴) جوگیوں کے بیٹھنے کا ڈھنگ - جوگیوں کی چوراسی بیٹھکیں - مٹھ اور وہ جگہہ جہاں جوگی رہتے اور جوگ رماتے ہیں -

آسن برہ کا مار بھبوت عشق کی چڑھا (ولی) مٹھ میں برہ کے مجکو سناسی کیا پیا

(مثل) چالیس بیٹھے چوراسی آسن - (مثل) جوگی تھا سو اٹھ گیا آسن رہی بھبوت

(۵) مباشرت کرنیکا طریقہ - جماع کی بیٹھک - وہ چھتیس طریقے جو کوک شاستر میں لکھے ہیں -

(۶) سوار کے بیٹھنے کا طریقہ - گھوڑے پر جمنے کا ڈھنگ -

کرتا ہے مجھسے ابلق ایام شوخیاں (آتش) یہ جانتا نہیں مگر آسن سوار کا

(۷) ہاتھی کا مستک - اور وہ جگہہ جہاں مہاوت بیٹھتا ہے -

آسن اکھڑنا - ہ - فعل لازم - سوار کا اپنی جگہہ سے ٹل جانا - گھوڑے پر جما نہ رہنا -

کرے یہ توسن ایام شوخی جسقدر چاہے (میر تقی) کبھی آسن بھلا ہم شہسواروں کا اکھڑتا ہے

آسن باندھنا - ہ - فعل متعدی - رانیں جکڑنا - رانوں میں کسنا - دونوں زانوؤں کے بیچ میں دبا لینا - رانوں میں بھینچنا - آسن لینا -

(مصرعہ) سے کیا تاب ہرن آگے آسن چھنال باندھے -

آسن تلے آنا - ران تلے آنا - ہ - فعل لازم (۱) سواری کے تلے آنا - سواری دینا - جسم کا بوجھ اٹھانا -

(۲) اطاعت میں آنا - تابع ہونا - فرمانبرداری کرنا - بس میں آنا

آسن جمانا - ہ - فعل لازم - ران جمانا - گھوڑے پر جم کر بیٹھنا - گھونٹا سا گاڑ دینا - گڑ جانا - جم جانا -

(ساکھا) گھوڑن کاٹھی گھال لو جو کس آسن لو جائے - ذرا آسن جما کر بیٹھو - (فقرہ)

(فقرہ) ذرا آسن جماکر بیٹھو۔

(۲) بہت دیر تک ہمبستر رہنا۔

**آسن جمنا** - ہ - فعل لازم - ران جمنا - گھوڑے پر جمکر بیٹھنا -

(فقرہ) ابھی گھوڑے پر آسن نہیں جمتا۔

**آسن جوڑنا** - یا آسن سے آسن جوڑنا - ہ - فعل متعدی - زانوں کے بل بیٹھنا - ران سے ران ملا کر بیٹھنا - آلتی پالتی مار کر بیٹھنا - ایک دوسرے کے مطابق ہونا - (فقرہ) یہ فقیر تو خوب آسن جوڑ کر بیٹھا ہے -

(فقرہ) اگر پورا جوگی ہے تو تو ہی میرے آسن سے آسن جوڑ کر بیٹھ جا۔

**آسن ڈگانا** - ہ - فعل متعدی - عبادت کی بیٹھک سے اُٹھا دینا - نیت میں فرق لانا - عبادت میں فرق ڈالنا - تپشیا سے دل اُٹھانا

(کبت) کر سولہ سنگار آسن تپسی کے ڈگا دیں -

**آسن لگانا** - ہ - فعل متعدی (۱) ہٹ کر کے بیٹھنا - ایک جگہ پر بیٹھ جانا -

(۲) بستر اجمانا - اُترنا - بسیرا کرنا - رات گزارنا - رہنا - ٹھہرنا -

(فقرہ) باباجی آج تو یہیں آسن لگاؤ -

**آسن لینا** - ہ - فعل متعدی - ٹانگیں اُٹھانا - جماع کرنے پر مستعد ہونا

**آسن مارنا** - یا مارکے بیٹھنا - فعل لازم (۱) عبادت کے واسطے جوگیوں کا کسی جگہہ بیٹھنا - ایک حالت میں بیٹھنا - آلتی پالتی مار کر بیٹھنا

آسن مار منڈھی بیچ بیٹھے جوگیا بری بلا کے (ٹھمری) اُس گیانی مری بیاں میں دریا میں شرم کی ماری جاؤں

کٹوری پر آسن جوگی کا جل بھروں کہ ریتی جاؤں -

کونڈی گھوٹنا بغل جھنکا لیا بگل میں جا بسے سمندر پر آسن مارو (بھجن کا ٹکڑا)

**آسودگی** - ف - اسم مؤنث از (آسودن) آرام پانا (۱) امن وامان - چین چان - آرام - راحت -

یاں فکر معیشت ہے وہاں دغدغۂ حشر (سودا) آسودگی حرفیست یہاں ہے نہ وہاں ہے

(۲) دولتمندی - مرفہ الحالی - فراغبالی -

**آسودہ** - ف - صفت - (۱) چین کرنیوالا - عیش منانیوالا - خوشدل -

(۲) دولتمند - مالدار - روپیہ والا - خوشحال -

رعیت تھی آسودہ و بے خطر + (میرحسن) نہ غم مفلسی کا نہ چوری کا ڈر +

**آسودہ** - ف - تابع فعل - اچھی طرح - اچھے حال سے - خوشحال -

**آسودہ حال** - صفت - مرفہ الحال - فارغ البال - فرخندہ حال

**آسودہ ہونا** - ف + ہ - فعل لازم - دولتمند ہونا - فارغ البال ہونا - مرفہ الحال ہونا - بیفکر ہونا - فکر معیشت سے دور ہونا - محتاج نہونا - کھاتا پیتا ہونا

(فقرہ) وہ اپنے گھر سے آسودہ ہے -

**آسیا** - ف - اسم مؤنث - ثند (آس) صرف شعر میں آتا ہے -

آسیا کہتی ہے ہر صبح بآواز بلند (عرش) رزق سے بھرتا ہے رزاق دہن پتھر کے

**آسیب** - ف - اسم مذکر - (۱) صدمہ - دھکا - دھچکا -

نہیں خالی رہیگا کوئی آسیب زمانہ سے (نسیم دہلوی) کسیکو آج حال ہے کسی پر کل پایا

(۲) نقصان - ضرر - خوف - خطر - ڈر (فقرہ) کچھ آسیب نہیں بے کھٹکے چلے جاؤ

مر گئے پر اگر نہیں آسیب +++ (سجاد) کیوں یہ رکھتے ہیں قبر پر تعویذ +

(۳) دُکھ - آزار - تکلیف - آفت - نکبت - کوفت - الم - مصیبت -

آسیب ہر کا ہے امانت جو تجکو جہان (امانت) جاری بایں یہ ہر گھڑی نادِ علی ہے

(۴) جن - بھوت - پری - دیو - پریت - سایا - بھوت کا اثر - سایہ پری یا جن - پری کا خلل - بیماری جن - جنون -

گو چہرۂ دلبر میں ہے اُسکو بھی ڈر آسیب کا (رِند) بچ کے چلتی ہے پری بھی سایۂ دیوار سے

ہو کچھ آسیب تو واں چاہئے گنڈا تعویذ (نظیر) اور جو ہو عشق کا سایہ تو کرے کیا تعویذ

آسیب پری سمجھتا ہے جب سیمبروں کو (فرد) تعویذ ہیں کرتی تری تصویر گلے میں

ہزار کوئی سیانے لاکے کوئی بلا کوئی کھلا (ظفر) جسے کہ آسیب عشق کا ہو نہ منہ سے بولے نہ سر سے کھیلے

**آسیب اُتارنا** - ف + ہ - فعل متعدی - جن کو اُتارنا - بھوت بھگانا منتر یا علم کے زور سے جن کو قابو میں لانا -

(فقرہ) کوئی سیانا آئے تو آسیب اُتار دے

**آسیب آنا** - ف + ہ - فعل لازم -

(۱) صدمہ پہنچنا - آفت آنا - ضرر پہنچنا - چوٹ لگنا -

گھبرا کے نہ لے یار کی سرد تو بلائیں (سرور) آسیب کہیں اُس رخ روشن پہ نہ آئے

**آسیب پہنچانا** - ف + ہ - فعل متعدی -

(۱) صدمہ دینا - نقصان پہنچانا - دُکھ یا تکلیف دینا - آزار پہنچانا -

پابوسی کا کل کوئی آسیب پہنچائے (نسیم دہلوی) شانہ بھی نہ آجائے کہیں ہوئے کمر تک

**آسیب پہنچنا** - ف + ہ - فعل لازم - صدمہ پہنچنا - نقصان پہنچنا تکلیف پہنچنا - ضرر پہنچنا -

نہ کبھی گرگ سے یوسف کو پہنچا آسیب (ناسخ) پاس اُسکے جو ترا سیب زنخداں ہوتا

پہنچے آسیب نہ اُسکو کہیں دلگیر نہو (برکت) نالۂ شب میں الٰہی مرے تاثیر نہو

**آسیب کا خلل** - ف + ہ - اسم مذکر - جن کی بیماری - بھوت کا اثر - پری کا سایا

**آسیبی** - ف - اسم مذکر - وہ شخص جسپر آسیب ہو - آسیب زدہ پری گرفتہ - دیوزدہ -

**آش** - ف - اسم مؤنث از (آشامیدن) ت (آش) (۱) وُہ چیز جیسے آسانی سے پی سکیں - رقیق چیز - پتلی چیز - شوربہ - شُلّہ

کہا میں نے مجھکو نوشِ جان کر خونِ دل اپنا (شہید) مریضِ عشق کی بہتر غذا یہ آش ہے گویا

(۲) اہار - کھانا - کھانے کی چیز - طعام - (فقرہ) آب آش تیار ہے

**آش پکانا** - ف + ہ - فعل متعدی - (یہ محاورہ فارسی سے ترجمہ ہوا ہے)

(۱) شُلّہ پکانا - شوربہ پکانا -

(۲) کسیکو زک دینے کے لئے مقدمہ بنانا - سازش کرنا - منصوبہ باندھنا (اب یہ محاورہ متروک ہو گیا)

مجھکو باورچی یوں ڈراتے ہیں (سودا) وہ تیری آش کیا پکاتے ہیں

**آش پلاؤ** - ف - اسم مؤنث - ایک قسم کا جو کا پلاؤ ہے جو مریض کو دیا جاتا ہے

**آش جو** - ف - اسم مذکر - آبِ جو - جو کا جوش دیا ہوا پانی -

**آشتی** - ف - اسم مؤنث - دوستی - صُلح - ملاپ - میل - میل جول - میل ملاپ -

**آشفتگی** - ف - اسم مؤنث - از (آشفتن) پریشان اور فریفتہ ہونا

(۱) پراگندگی - پریشانی - آوارگی - شوریدگی - سراسیمگی - حیرانی

(۲) فریفتگی - عاشقی - (۳) دیوانگی باولا پن -

**آشفتہ** - ف - صفت - از (آشفتن پریشان ہونا) (۱) پریشان - آوارہ - ڈانواڈول خراب خستہ - پراگندہ - سراسیمہ - حیران -

(۲) عاشق - والہ - دل دادہ - فریفتہ -

(۳) دیوانہ - باولا - بگڑا ہوا - پاگل - سڑا -

**آشفتہ حال** - ف - اسم مذکر - (۱) پراگندہ حال - پریشان حال - سراسیمہ (۲) عاشق - (۳) دیوانہ - باولا -

**آشفتہ دل** - ف - اسم مذکر - (۱) پراگندہ خاطر - رنجیدہ خاطر - آوارہ دل آوارہ مزاج - بگڑا دل - (۲) عاشق مزاج - (۳) دیوانہ - باولا - سڑا

**آشفتہ سر** - ف - اسم مذکر - (۱) مجنون - سودائی - دیوانہ باولا -

(۲) دیکھو (آشفتہ دل نمبر ۱-۲-۳)

کہا ہو کسنے کہ غالب بُرا نہیں لیکن (غالب) سوائے اسکے کہ آشفتہ سر ہے کیا کہئے

**آشفتہ سری** - ف - اسم مؤنث - (۱) دیوانگی - باولاپن - سودائی پن

(۲) دیکھو (آشفتگی نمبر ۱-۲)

خوب اُس زلف کے سودے میں اُلجھا مجھکو (ظفر) مجھکو اور تیری اس آشفتہ سری کو شاباش

**آشفتہ طبع** - ف - اسم مذکر - دیکھو (آشفتہ دل نمبر ۱-۲-۳)

**آشکار** - یا آشکارا - ف - صفت - ظاہر - کھلا ہوا - صاف - مشہور - عیاں - روشن - ہویدا - واضح - فاش - عام -

**آشکارا کرنا** - ف + ہ - فعل متعدی - (۱) ظاہر کرنا - جتانا - کھولنا سمجھانا - اظہار کرنا -

(۲) صاف کرنا - پردہ اُٹھانا - بے حجاب کرنا - پردہ فاش کرنا -

**آشکارا ہونا** - ف + ہ - فعل لازم - کھلنا - کھل جانا - ظاہر ہونا - فاش ہونا

**آشنا**[1] - ف - اسم مذکر - (۱) مقابل بیگانہ - دوست - محب - یار - سنتر - میت - ملاپی - مونس - ہمدم - ساتھی - لنگوٹیا یار - جگری دوست

ہوس یہ رنگینیِ دل میں کہ مدعا نہ ملا (نسیم دہلوی) بہت جہاں میں ڈھونڈا پر آشنا نہ ملا

تجسس شرطیاں ہر کو کیا ملتا نہیں (اسیر) پر کہیں دُنیا میں صادق آشنا ملتا نہیں

بیگانہ جب سے یار ہوا ہے رقیب سے (شیفتہ) اُمید قطع کر چکے ہر آشنا سے ہم

وہ تو ہے نا آشنا مشہور عالم میں ظفر (ظفر) پر خدا جانے وُہ سمجھے آشنا کیونکر مجھے

حالت بد میں نہیں کوئی کسیکا آشنا (آتش) گو رچ کرجاتا ہے پیش از مُردنِ بیمار ہاتھ

ہاتھیں آشنا تو ہیں وُہ ہمیں سیکے ال و زر (امانت) سچ ہے کہ مفلسی میں کوئی آشنا نہیں

دیکھا جسے جہان میں ہے مطلب کا آشنا (اسیر) رہرو کو ہر سایہ ہے دیوار کی تلاش

غیروں سے کیا اُمید بھلا ہی کا شش ہو (اسیر) تقصیر آشنائی کرے آشنا معاف

مجھکو بیگانہ سمجھے ہے ظالم (ناسخ) راہ چلتوں کو آشنا جانے

خدا ملے تو ملے آشنا نہیں ملتا (نا معلوم) کسی کا دوست نہیں کوئی سب کہانی کے

کہاں وہ صحبت کہاں وہ مجلس کہ گنجِ تنہائی اب ہوں بے بس (جرأت)

نہ کوئی ہمدم نہ کوئی مونس نہ کوئی یار آشنا رہا ہے

(۲) جان پہچان - ملاقاتی - شناسا -

(۳) واقفیت - شناسائی - جیسے صورت آشنا - حرف آشنا - (یعنے صورت اور حرف سے واقفیت پیدا کرنے والا)

(۴) عاشق - فاعل - رنڈی کا یار - دھگڑا - لگواڑ -

شورِ قلقل یہ کیوں ہے دُخترِ رز (ذوق) کیا کسی آشنا سے لڑتی ہے

(فقرہ) رنڈی کے سیکڑوں آشنا -

(۵) معشوقہ - دلارام - معشوق - مدخولہ - رنڈی - آنکھ لگی یا گھر میں ڈالی ہوئی عورت -

قبول کیوں نہ ہوئی خواہشِ ہم آغوشی (شیفتہ) کہ آشناؤں سے ہوتے ہیں آشنا گستاخ

دشمن بھی اپنے دوست سے یارب جدا نہو (وزیر) نا آشنا کو بھی الم آشنا نہ ہو

خراب مجھکو نہ کر جان آشنا کہکر (عمل) بُرا کرے ہے کسو سے کوئی بھلا کہکر

[1] مرد اور عورت دونوں کے واسطے آتا ہے

(فقرہ) جنکی آشنا اُنکے بغل میں۔

(۶) تیراک۔ شناور۔ پیراک۔ (اشعار میں آتا ہے)

(۷) (گنوار) ناتہ دار۔ رشتہ دار۔ داماد۔ جنوائی + اپنا بھائی بند۔ یگانہ۔

حالِ بد کا شریک دُنیا میں + (نوازش) نہ برادر نہ آشنا دیکھا + +

(۸) ہمراز۔ وُہ شخص جس سے کسی بات کا پردہ نہو۔ دِلی دوست۔ دل کی گنجی

رہتا ہی اپنا عشق میں یُوں دِل سے مشورہ (ذوق) جس طرح آشنا سے کرے آشنا صلاح

**آشنا**۔ ف۔ صفت۔ (۱) واقف۔ رُوشناس۔ جانب کار۔ جانکار۔

واقفکار۔

افسونِ دلفریب سے ہم آشنا نہ تھے (نسیم دہلوی) آخر کو یار حیلہ و فن سے نکل گیا

ترا ہر ایک سے ملنا بتِ وفا دُشمن (ناسخ) کریگا دیکھئے کس کس سے آشنا مجھکو

جوکہ ہو واصل حق کب ہو دوئی سے آشنا (ظفر) ہے وُہ دریا بوند دریا میں جہاں جاکر ملی

آئینہ خانۂ زمانہ میں + + ″ ہے ہر ایک اپنا آشنا صُورت

(فقرہ) ہم تو اُسکے آشنا بھی نہیں۔

(۲) غرضمند۔ خواہشمند۔ ہواخواہ۔ غرضی۔ مطلبی۔ (فقرہ) رنڈی پیسے کی آشنا ہے

(۳) پیارا۔ چاہیتا۔ دِلپسند۔ من بھاوتا۔ (رنڈی)

**آشنا پرست**۔ ف۔ اسمِ مذکر۔ دوست کا ماننے والا۔ محِب۔ دوست

دوست کو پُوجنے والا۔ یار کا قدر کرنیوالا۔ یاروں کا قدردان

ہندو ہیں بُت پرست مسلمان خدا پرست (سودا) میں پُوجتا ہُوں اُنکو جو ہیں آشنا پرست

**آشنا ہو جانا**۔ یا ہونا۔ ف + ہ۔ فعل لازم (۱) واقف ہو جانا۔ واقف کار ہو جانا۔ ملاقی ہونا۔

جو قناعت کے مزے سے آشنا ہو جائیگا (آتش) بھیک کا کاسہ اُسے دستِ دُعا ہو جائیگا

انگور سے ہوئے نہ کبھی زخم آشنا + + (ناسخ) شاید مرے نصیب میں گُل ہے ثمر نہیں

پھر پھنسے دامِ محبت میں مُبارک ہو نسیم + (نسیم دہلوی) آشنا پھر ہوئے ایک کافرِ عیار سے آپ

سوز گر بیگانہ ہی پر بزم میں بیٹھے تو دے (سوز) رفتہ رفتہ یہ بھی ظالم آشنا ہو جائیگا

کبھی تو پاؤں کی ٹھوکر سے تیری آشنا ہوتے (تپش) اگر خوابیدہ کوچہ میں ترے جوں نقشِ پا ہوتے

**آشنائی**۔ ف۔ اسمِ مؤنث۔ (عوام) اشنائی۔ (گنوار) اسنائی۔

(۱) یاری۔ دوستی۔ محبت۔ اِختلاط۔

اذیت شست و شو کی پاک طینت کب اُٹھاتے ہیں (نسیم دہلوی)

مُصفا ہر کدُورت سے ہے خرقہ آشنائی کا

حباب آسا میں دم بھرتا ہوں تیری آشنائی کا (آتش) نہایت غم ہے اِس قطرہ کو دریا کی جُدائی کا

گلہ لکھوں میں اگر تیری بیوفائی کا (سودا) لہُو میں غرق سفینہ ہو آشنائی کا

(مثلیں) رتی بھر ناتہ نہ گاڑی بھر آشنائی۔ بندر کی کیا آشنائی (فقرہ) ساری پیسے کی آشنائی ہے

(۲) واقفیت۔ واقفکاری۔ مُلاقات۔ صاحب سلامت۔

(۳) لاگ۔ لگاوٹ۔ لگن۔ عشق۔ نیہ۔ دِل لگی۔

جو عاشق ہو تو کچھ سمجھو یہ نکتہ آشنائی کا + (نسیم دہلوی) بلا ہی حکم کیوں سجدہ میں ہمکو جبہہ سائی کا

(۴) آلودگی فسق۔ ناپاک دوستی۔ ناپاک محبت۔

(۵) علاقہ۔ تعلق۔ رشتہ داری۔ یگانگت۔ قرابت (گنوار) ہماری اُنکی اسنائی ہے

**آشنائی چھوٹنا**۔ ف + ہ۔ فعل لازم۔ مُلاقات ترک ہونا۔ دوستی کا

چھوٹ جانا۔ دِل لگی چھوٹنا۔

**آشنائی کرنا**۔ ف + ہ۔ فعل متعدی۔ (۱) دوستی کرنا۔ آنکھ لگانا۔

دِل لگی کرنا۔ عشق کرنا۔ محبت کرنا۔

یہ توقع ہمکو تُم سے بیوفائی کی نہ تھی (ظفر) آشنائی کی تھی جسنے کچھ بُرائی کی تھی

دل فریبوں میں جو اُس نا آشنا کے آگیا ″ ایسی کیا آگے کسی سے آشنائی کی تھی

زور و زر کچھ نہ تھا تو بارے میر (میر) کس بھروسے پہ آشنائی کی

چار دن کی دوستی کا ہے زمانہ میں رواج (رند) کس توقع پر کسی سے آشنائی کیجیے

(۲) مُلاقات کرنا۔ دوستی کرنا۔ یارانہ کرنا۔ ربط پیدا کرنا۔ رسائی کرنا۔

آستانِ یار تک اپنی رسائی کیجیے (رند) جی میں ہے درباں سے اُسکے آشنائی کیجیے

دُھوم تھی تیری بیوفائی کی + (نا معلوم) بھول کر تجھسے آشنائی کی +

کنارہ اب تو بہتر ہے دِلا دریائے اُلفت سے (امانت) ڈبویا اُسنے جس بحرِ کرم سے آشنائی کی

**آشنائی ہونا**۔ ف۔ ہ۔ فعل لازم۔ آنکھ لگنا۔ دوستی ہونا۔ دل لگی ہونا۔ عشق ہونا

دیکھو بھڑوے کی شامت آئی ہے (بیگم) مجھسے کہتا ہے آشنائی ہے۔

**آشوب**۔ ف۔ اسمِ مذکر۔ از (آشفتن۔ آشوبیدن)

(۱) شور۔ غوغا۔ غُل غپاڑا۔ (۲) بکھیڑا۔ طوفان۔ فدوہ بلوہ۔ فساد۔ فتنہ

(۳) غُبار۔ آنکھ کی سُرخی۔

**آشوبِ چشم**۔ ف۔ اسمِ مذکر۔ آنکھ کی سُرخی۔ آنکھیں دُکھنا۔

**آشیان**۔ ف۔ اسمِ مذکر۔ ت (آوا) (۱) پرندوں کا گھر۔ چڑیوں

کا گھونسلا۔ آنا۔ گھونسلا۔ نشیمن۔

چلکے ناسخ گلشنِ شیراز کو آباد کر + (ناسخ) آشیاں سُونا پڑا ہے بُلبُلِ شیراز کا

کئے برق کی نذر اے ہمصفیرو + (محمود) جو آندھی سے تنکے بچے آشیاں کے

جلا دیگا ابھی اے مُرغِ دِلکو سوزِ فراق (جرات) الٰہی رکھیو یہ برق اُسکے آشیاں سے دُور

(۲) تحقیراً۔ چھوٹا سا گھر۔ خانہ۔ مکان۔ رہنے کی جگہہ۔

**آشیانہ**۔ ف۔ اسمِ مذکر۔ (۱) دیکھو (آشیاں نمبر ۱)

قفس سے پاؤں پاؤں ہم گلستاں تک تو پہنچے ہیں (اسیر) الٰہی پر نکل آئیں تو پہنچیں آشیانے تک
حسرت سے اُسکے کوچہ کیطرف کیونکر نہ دیکھئے (شیفتہ) اپنا بھی اس چمن میں کبھی آشیانہ تھا
بدخصلتوں کو کرتا ہے بالانشیں فلک (ذوق) اونچی ہے آشیانۂ زاغ و زغن کی شاخ
عندلیب اسکو راحت زمانہ میں نہیں (مخیّر) برق یہاں اور تنکا آشیانہ میں نہیں
کہدو یہ باغباں سے نہ تکلیف اب کرے (غافل) ہم اپنے آشیانہ کو آپ ہی جلا چلے

(۳) دیکھو (نمبر ۲ آشیان)

سراسر دل دُکھانا ہی کوئی ذرا اور بھی چھیڑو (سرور) بتا خانہ بدوشوں سے نہ پُوچھو آشیانے کا

**آغا** - ت - اسمِ مذکر - فارسی (آقا) ترکی (آگا) (۱) بڑا بھائی - اخ - اگا
(۲) صاحب - مالک - خداوند - (۳) آجکل کابلیوں اور مغلوں کا خطاب ہے۔ جسطرح خان اور پٹھان کہتے ہیں اسیطرح اس لفظ کو بھی بولتے ہیں۔

**آغا مینا** - ت + ہ - اسمِ مؤنث (بیگمیں بولتی ہیں) (۱) بنگالہ کی مینا - (چونکہ اُسے آغا آغا کہنا سکھاتے ہیں اور اُسکی زبان سے یہ لفظ بہت صاف نکلتا ہے اس سبب سے اس مینا کو بھی آغا مینا کہنے لگے)۔
(۲) وُہ لڑکی جو پیاری پیاری باتیں کرے - خوش گفتار لڑکی - مُرادآطوطی
خوش الحان - خوش آواز - خوش گلو - جسکی آواز بھلی لگے -

**آغاز** - ف - اسمِ مذکر - از آغازیدن) شروع - ابتدا - آد - اوّل -
تیرے خط آنے سے دلکو میرے آرام کیا ہوگا (سودا) خدا جانے کہ اس آغاز کا انجام کیا ہوگا
اے ظفر دوست ہیں آغازِ ملاقات میں سب (ظفر) اصلی دوست وُہی ہے جو ہوا انجام کو دوست

**آغاز کرنا** - ف + ہ - فعل متعدی - شروع کرنا - ابتدا کرنا - پہل کرنا -

**آغاز ہونا** - ف + ہ - فعل لازم - شروع ہونا - پہل ہونا -

**آغوش** - ف - اسمِ مؤنث - پُرانی فارسی (آگوش)
گودی - گود - بغل - کنار - اکوار
کروٹ بھی نہ لی راحتِ آغوشِ لحد میں (نسیم دہلوی) بند آنکھ کے ہوتے ہی ہوئے بیخبر ایسے
مجھ میں اُسمیں ربط ہے گویا بہ رنگِ بُو و گل (ذوق) وُہ رہا آغوش میں لیکن گریزاں ہی رہا

**آفاق** - ع - اسمِ مذکر - جمع اُفُق مفرد مستعمل ہوتا ہے - (۱) آسمان کے کنارے - کنارہ - کرانہ + گرداگرد - اس کنارہ سے اُس کنارہ تک -
(۲) دُنیا - جہان - عالم - سنسار - جگ (ان معنوں میں فارسی والوں نے استعمال کر لیا ہے)
ہے یہ اور نئے وصف اُس خلّاق کا (کافی) باغباں ہے گلشنِ آفاق کا + +
(فقرہ) وُہ تو آجکل شہرۂ آفاق ہیں۔

**آفت** - ف - اسمِ مؤنث - ت - (آگفت) س - (आपद)

(۱) بلا - آسیب - صدمہ - دُکھ - تکلیف - مُصیبت - بپت - بپتا - ...
آنکھوں میں دم آیا جو کبھی اُس سے لڑی آنکھ (امانت) دل پھنس گیا آفت میں مصیبت میں پڑی آنکھ
آفتیں کھلائیں بتاں نے کیا کیا عشق پر (ناسخ) کیونکر میں حسرت سے دیکھوں گور پر ادراد کو
سب آفتیں گُزری ہیں پر اُلفت علی الخصوص (ظفر) سب غم میں ہیں سخت پر غمِ اُلفت علی الخصوص
ہوتا نہ اگر دل تو محبت بھی نہ ہوتی (ذوق) ہوتی نہ محبت تو کچھ آفت بھی نہ ہوتی
اے جان یہ آفت ہی جو آئی ہو دوبارا " یکبار تو غارت دل و دیں ہو ہی چکا تھا
(فقرہ) میری جانکو تو ایک نہ ایک آفت روز ہے -

(۲) فتنہ - قہر - ظلم - ستم + کلمۂ تعریف - مثل غضب - قیامت - ظالم - بیڈھب + طرّار - شریر - شوخ - چالاک - تر تریا - عیّار - فتنہ انگیز - شوخ چشم - تیز - چالاک -
چُھٹپنے ہی میں یار آفت ہے + (غافل) کُچھ بڑھا قد تو پھر قیامت ہے -
محفل میں بیٹھکر یہ اشارے بھلے نہیں (بحر) فتنے اُٹھینگے یار اس آفت کی آنکھ سے
تم تو بیٹھے ہی بیٹھے آفت ہو + (میر تقی) اُٹھ کھڑے ہو تو کیا قیامت ہو
کچھ شیفتہ یہ غزل ہے آفت (شیفتہ) کچھ درد ہے مُطربوں کی لے میں
سمجھ نہ اشک کو لڑکا کہ یہ وُہ آفت ہے (ظفر) لگا کے آگ جو پانی کو چشمِ نم دوڑے
(فقرہ) لڑوانے میں تم بھی آفت ہو - وُہ ہر ایک بات میں آفت ہیں -

(۳) مُشکل - دُشواری - سختی - جھگڑا - دقّت -
نہ ساس ہے نہ نند نہ سوکن دوگانا جان (عیّاش) اب میری جان کو کوئی بھی آفت نہیں رہی

(۴) غضبِ الٰہی - مُراد امری - وبا - قحط - ہیضہ - کال وغیرہ -
(فقرہ) مدراس پر تو خُدا نے ایک آفت بھیج رکھی ہے ہزاروں آدمی روز مرتے ہیں -

(۵) ناانصافی - بے ایمانی - جور - زور آوری - زبردستی - ہیکڑی - ہاہی
(فقرہ) کہیں بھی یہ آفت ہوتی ہے کہ لے تو لیں اور دینے کے نام پر لڑنے کھڑے ہو جائیں

(۶) ناگوار - زہر - سم - ناگوارِ طبع -
بے صنم بھاتی ہے کب ابدیں یہ فصلِ برشگال (نسیم دہلوی) قہر ہے آفت ہے ہمکو دیکھنا برسات کا

(۷) غُل - شور - غوغا - شور و شغب - فتنہ و آشوب -
(فقرہ) لڑکوں نے آفت مچا رکھی ہے -

(۸) عتاب - غُصّہ - (مُرکبات میں مثالیں ملینگی)

**آفت اُٹھانا** - ف + ہ - فعل لازم - (۱) مُصیبت جھیلنا - مُصیبت اُٹھانا - تکلیف سہنا - دُکھ بھرنا - سخت محنت گوارا کرنا -
کبھی آفت نہ یہ اُٹھائی تھی + + (شوق) چھائیں چھوئیں میں نوج آئی تھی
(۲) حشر برپا کرنا - فتنہ اُٹھانا - غضب کرنا - ستم ڈھانا -

---

۱؎ خان آرزو نے لکھا ہے کہ فارسی والے گشتی کو آغا کہتے ہیں مگر اصل میں یہ لفظ ترکی ہے اور ترکستان کے لوگ اسے تعظیماً عورتوں کے آداب و القاب کے محل پر بولتے ہیں شاید اہلِ فارس نے طنزاً اسکا استعمال کر لیا

کیا عشق آفت اُٹھانے لگا + (میر حسن) میرے دِلکو مجھسے چھڑانے لگا +

(۳) غُل مچانا۔ غُل غپاڑا کرنا۔ شور مچانا۔ غُل کرنا

(فقرہ) اِس بچّے نے صُبح سے ایک آفت اُٹھا رکھّی ہے۔

**آفت آنا** - ف + ہ - فعل لازم - (۱) مُصیبت یا بلا کا وارد ہونا - صدمہ پڑنا - آسیب پہنچنا - (فقرہ) اِس شہر پر تو ایک آفت روز آتی ہے۔

(۲) مری پڑنا - وبا آنا - قحط ہونا - ہیضہ چلنا -

(فقرہ) وہاں تو چھ چھ مہینے سے ایک آفت آ رہی ہے۔

**آفت پڑنا** - ف + ہ - فعل لازم (۱) غضب ٹوٹنا - قہر نازل ہونا - بلا آنا - ستیا ناس ہونا -

کیا یار آفت پڑے اِس سحر پہ (انشا) اُداسی برسنے لگی بام و در پہ +

(۲) مُصیبت پڑنا - بپتا پڑنا - قہرِ الٰہی نازل ہونا - عذابِ الٰہی سے کسی مُصیبت مِثل مری ہیضہ کال وغیرہ میں گرفتار ہونا -

آتی نہ طبیعت کبھی او فِتنہ گر ایسی (انشا) میں جانتا پڑ جائیگی آفت اگر ایسی

(۳) مُشکل پڑنا - دشوار ہونا - دِقّت ہونا -

ہم بھی دِکھاتے غیر سے اخلاص کا مزا (شیفتہ) آفت تو یہ پڑی ہے کہ تُم بدگماں نہیں

**آفت توڑنا** - ف + ہ - فعل متعدّی - غُصّے ہونا - خفا ہونا - شور کرنا + سِتم توڑنا - ظُلم کرنا - غضب ڈھانا - حشر توڑنا - قیامت کرنا -

کعبہ دِل کو نہ ڈھاؤ نہ یہ آفت توڑو (عیّاش) امی بتو کچھ تو کرو خوف خدا کا دِلمیں

(فقرہ) اُنھوں نے دو دِن سے سارے گھر پر آفت توڑ رکھّی ہے۔

**آفت ٹوٹنا** - ف + ہ - فعل لازم - (۱) مُصیبت پڑنا - کوئی صدمہ یا بلا نازل ہونا - غضب پڑنا - سِتم ٹوٹنا -

(فقرہ) یہ تو آفت دِلّی ہی پر ٹوٹ پڑی ہے کہ کوئی مُسلمانوں کو نوکر نہیں رکھتا (غالب)

(۲) خفگی ہونا - شور ہونا - حشر ہونا - جھگڑا ہونا -

(فقرہ) ابھی میں دو گھڑی کو جاؤں تو جانے کیا آفت ٹُوٹے (عو)

**آفتِ جان** - ف - صِفت - (شعر میں آتا ہے) - جان کا روگ - جان کا بلائے جان - عذابِ دِل - کوفتِ دِل + معشوق - ستمگر - دِل آزار -

کوئی تو ہے گلچہرہ کوئی سروِ رواں ہے (عشق) دیکھا تو یہاں ایک سے ایک آفتِ جاں ہے

کیا جانے بلا کیا ہے تِرا غمزہ کہ جس سے (ظفر) جانبر کوئی اے آفتِ جاں ہو نہیں سکتا

کبھی آغوش میں رہتا کبھی رُخسار و نگ (نسیم دہلوی) کاش اے آفتِ جاں میں تِرا آنسو ہوتا

تمھیں ضد کیوں نہ ہو اخلاق و لُطف و مہربانی سے (جوش)

قیامت ہو بلا ہو آفتِ جاں ہو ستمگر ہو +

**آفت ڈالنا** - ف + ہ - فعل متعدّی - بلا نازل کرنا - مُشکل ڈالنا - تفرقہ ڈالنا

واہ ہوئیں تھیں رات کیا چاندنی کی اُجالیاں (نظیر)

جُھوم رہی تھیں باغ میں سُنبُل و گُل کی ڈالیاں

شوخ بغل میں ناز سے کھولے تھا زُلفیں کالیاں

خوش ہو گلے لپٹ لپٹ دیتا تھا میٹھی گالیاں +

ہم بھی نشہ میں مست تھے ساقی کی پیکے پیالیاں

جل کے فلک نے اِسمیں ہائے آفتیں لا یہ ڈالیاں

صُبح ہوئی گجر بجا پھول کھلے ہوا چلی +

یار بغل سے اُٹھ گیا جی ہی کی جی میں رہ گئی

**آفت ڈھانا** - ف + ہ - فعل متعدّی - (۱) غضب ڈھانا - حشر برپا کرنا - قیامت کرنا - شور کرنا - حشر توڑنا - سِتم توڑنا - ہنگامہ برپا کرنا - خفا ہونا - (عورتیں زیادہ بولتی ہیں)

شام سے پہلوئے خالی نے اِک آفت ڈھائی (آتش) صُبح تک طالعِ خُفتہ نے جگایا مجھکو

آفتیں ڈھاتی ہے وُہ نرگسِ فتّاں کیا کیا " داغ دیتی ہے مجھے گردشِ دوراں کیا کیا

ہے یہ قسمت کی بُرائی اور نہ کچھ اپنا ہی کھوٹ (مؤلّف) ہو اُنھیں کی ساری آفت دِل پہ گو ڈھائی ہوئی

(فقرہ) کل سے آتا جاتا ہے میرے اُوپر آفت ڈھا رکھّی ہے (عو)

(۲) ناگوارِ خاطر کوئی کام کرنا - تکلیف دینا - آزار پہنچانا - صدمہ دینا -

(فقرہ) تُم جہاں جاتی ہو ایسی ہی آفت ڈھا آتی ہو - (عو)

**آفت رسیدہ** - ف - صِفت - دُکھیا - دُکھیارا - مُصیبت زدہ - ستم رسیدہ - سرگشتہ -

مژگاں تر ہوں یا رگِ تاک بُریدہ ہوں (سودا) جو کچھ کہ ہوں سو ہوں غرض آفت رسیدہ ہوں

ناآمیدِ وصلِ جاناں آفت رسیدۂ ہجر (ظفر) سرگشتہ و پریشاں جو کچھ کہ ہوں سو میں ہوں

**آفت زدہ** - ف - صِفت - مُصیبت کا مارا - مُبتلائے آفت یا بلا - گرفتارِ مُصیبت - شامت زدہ - سرگشتہ - پریشان - تباہی زدہ - تباہی کا مارا + بدبخت - بدنصیب - کم بخت - کم نصیب - مفلوک - فلک زدہ + کم رُتبہ - ناچیز - بے وقعت - بیکس - ذلیل و خوار -

ہم سے کیا حاصل چھپانا ہم بھی ہیں آفت زدے (جُرأت)

کیوں نہیں کرتا ہے جُرأت ہمسے تو اظہارِ عشق

بہت اچھی نہایت خُوب گُذری (نسیم دہلوی) اجی آفت زدوں کا پُوچھنا کیا +

کوئی کرتا ہو مُرفّع کوئی کرتا ہو اپیل (مُحبّ مُحمّد آبادی) آتی ہیں آفت زدے اکثر الٰہ آباد میں

(فقرہ) ایک تو وُہ آپ آفت زدہ ہے دُوسرے تُم اور ستاتے ہو - مُجھ آفت زدہ سے کوئی کیا لیگا (عو)

**آفت سر پر لینا** - ف + ہ - فعل لازم - بلا اختیار کرنا - مُصیبت

اپنے ذمہ لینا - جھگڑا مول لینا - جھگڑے میں پڑنا -

فلک نالہ کا تو کیوں سترہ ہے (غافل) نہ اپنے سر پہ لے آفت کسیکی +

**آفت سہنا** - ف + ہ - فعل لازم - مصیبت سہارنا - بلا کو جھیلنا - دکھ کی سہار کرنا - رنج کی برداشت کرنا - دکھ بھگتنا - ستم سہنا - بپتا اٹھانا - صدمہ جھیلنا -

سہنی پڑی ہیں مجھکو بڑی آفتیں نسیم (نسیم دہلوی) عاشق ہوا ہوں ایک بت خوردسال کا

(فقرہ) اتنی بڑی آفت سہی اور منہ سے اف نہ نکالی -

**آفت کا پرکالہ** - ف + ہ - صفت - (۱) آفت کا ٹکڑا - آفت کا بنا ہوا (۲) شوخ و شنگ - طرار - شریر - فتنہ انگیز اور فتنہ پرداز - عیار - بدذات -

نہ تم اتنے سے سن پہ جاؤ اس لڑکی کی کرامی بزرا (حافظ صاحب) یہ آفت کی ہے پرکالہ یہ شر کرنیکی بانی ہے

(فقرہ) اس آفت کی پرکالہ کو کسنے چھیڑ دیا -

(۳) غضب - قیامت - ستمگر - (فقرہ) وہ ایک آفت کا پرکالہ ہے -

**آفت کا ٹکڑا** - ف + ہ - صفت - دیکھو (آفت کا پرکالہ نمبر ۱ - ۲ - ۳) غضب کا پتلا - بدذات -

قد و قامت آفت کا ٹکڑا تمام + + (مایر حسن) قیامت کرے جسکو جھک کر سلام

میں اور ایک آفت کا ٹکڑا وہ دل وحشی کہ ہے (غالب) عافیت کا دشمن اور آوارگی کا آشنا

(فقرہ) اللہ کی کیا ہے کہ ایک آفت کا ٹکڑا ہے - (عو)

**آفت کا مارا** - ف + ہ - صفت - دیکھو (آفت زدہ اور آفت رسیدہ نمبر ۱) شامت کا مارا - مبتلائے آفت - ستم زدہ -

بڑھیا کے پیچھے نیچے جوانی خراب کی (حافظ صاحب) کس سے لگایا تونے ہی آفت کی ماری دل

**آفت مچانا** - ف + ہ - فعل لازم - (۱) شور مچانا - غل مچانا - غضب ڈھانا - حشر توڑنا - ہنگامہ اٹھانا - دھوم مچانا - دھوم دھڑکا کرنا -

(فقرہ) تمہارے بچے نے ایک آفت مچا رکھی ہے -

(۲) دنگا کرنا - فتنہ اٹھانا - (فقرہ) اب تو نچلا بیٹھ تھوڑی سی آفت مچا چکا ہے - (عو)

**آفت میں پڑنا** - پھنسنا - یا مبتلا ہونا - فعل لازم - مصیبت میں پھنسنا - بلا میں پڑنا - غضب میں آنا - رنج و غم میں مبتلا ہونا - بلاؤں میں گھرنا - عذاب میں پڑنا -

آفت میں مبتلا ہوا بیٹھے بٹھائے دل (نامعلوم) یارب کسی بشر کا بشر پر نہ آئے دل

سب لڑکے میرو کا جیرو دیکھ ہنست ہیں (گنواری گیت) میں آلکھن دیکھ ہاری کا جیرا آفت میں پڑی

**آفت ہے** - ف + ہ - صفت - غضب ہے - قیامت ہے - ستم ہے - آفت کا بنا ہوا ہے + استاد ہے - چالاک ہے - بڑا عیار ہے - بڑا چالاک ہے - نہایت شریر اور فتنہ انگیز ہے - (فقرہ) وہ ہر ایک کام میں آفت ہے -

**آفتاب** - ف - اسم مذکر - (آف + تاب) (آف) ترکی (آفتند) سورج + تابش

(۱) لغوی معنے دھوپ کے ہیں مگر اصطلاح میں سورج کو کہنے لگے ہیں جسطرح مہتاب کو چاند کے معنے میں بھی بولتے ہیں -

بے غروب آفتاب اگر ہوتا + + (ناسخ) رنج لوگوں کو بیشتر ہوتا + + +

مرتبہ کم حرص رفعت سے ہمارا ہوگیا ” آفتاب اتنا ہوا اونچا کہ تارا ہوگیا

اسکا مکھڑا جو بے نقاب ہوا ++ (نظیر) حیرت چشم آفتاب ہوا ++

(۲) عارف کامل - خدا رسیدہ - ولی اللہ - اولیاء اللہ -

مکشوف ہوا فروغ مے سے + + + (شیفتہ) ذرہ میں کس آفتاب کا نور

(۳) تشبیہاً گرم - تپاں - سوزاں -

جدا جو شبکو تو اے رشک ماہتاب ہوا (سیف) ہر ایک داغ جگر میرا آفتاب رہا

(۴) معشوق - سجن - صنم - دلبر - دلربا -

ہوا خورشید کو دیکھے سے دونا اضطراب اپنا (نظیر) کہ یہ نکلا سحر کو اور نہ نکلا آفتاب اپنا

(۵) مے - شراب - دارو -

ساقی قدح شراب دیدے (گلزار نسیم) مہتاب میں آفتاب دیدے +

(۶) مشہور و معروف - نامی - نامور - بلند مرتبہ - مشہور کامل - ہر ایک کے جانے بوجھے - (۷) یکتا - یکتائے زمانہ - لاجواب - جسکا ثانی نہو -

(فقرہ) مولوی کریم اللہ صاحب بھی اس شہر میں آفتاب تھے -

**آفتاب بام** - یالب بام - یا سر کوہ - ف - محاورہ - (خاص خاص آدمی لوگ) وہ شخص جسکے مرنیکے دن قریب آگئے ہوں - نہایت بوڑھا - چراغ صبح - چراغ سحر + قریب الزوال - عمر رسیدہ - وہ شخص جسکی عمر کا خاتمہ

ہم آفتاب بام ہیں یا ہیں چراغ صبح (برانڈ) کیا اعتبار شام گئے یا سحر گئے

**آفتابی** - ف - اسم مؤنث - (۱) سورج مکھی - ڈھال - ایک دائرہ سا بنا ہوا ہوتا ہے جو بادشاہوں کے جلوس میں ماہی مراتب کے ساتھ چلتا ہے اور بادشاہوں کے سر پر اسکا سایہ بھی مثل چتر پڑتا ہے اور کبھی پان کی شکل پر مثلثی بھی بنائی جاتی ہے -

وہ آفتابی اسکی خجل جس سے آفتاب (ذوق) وہ چتر اسکا جس سے نہو ہمسر آسمان

(۲) ایک قسم کی آتشبازی ہوتی ہے جسمیں شورہ گندک اندرانی نمک وغیرہ بھرکر قلمیں سی بنا لیتے ہیں -

**آفتابی** - ف - صفت - گول - مدور - گول ہول - دائرہ - چکر - جیسے آفتابی چہرہ - آفتابی دائرہ -

**آفتابی گلقند** - ف - اسم مذکر - وہ گلقند جو دھوپ میں رکھکر تیار کیا جاتا ہے

**آفتابہ** - ف - اسمِ مذکّر - اصل میں (آب + تابہ) تھا - پہلوی (آفتاوہ) پانی (منسوب بہ) گرم
ژ (آفتاوہ) - عوام (استاوہ)

(فرہنگ نویس اس سیدھی بات کے بیان کرنے میں کہیں کے کہیں چلے گئے ہیں کوئی آفتاب سے منسوب کرتا ہے کوئی گولائی سے اسکے معنی نکالتا ہے کوئی چلمچی بتاتا ہے حالانکہ یہ بات صاف ظاہر ہے کہ زبان فارسی میں بائے موحدہ اور فائے معجمہ کا باہم بدل ہوتا ہے چنانچہ زبان اور زفان - بگفت اور فاوگفت - زبانہ اور زفانہ آیا ہے - اسیطرح یہاں بھی ہوا ہے اور نیز آفتابہ میں دستی لگانا اور اسکے اوپر سرپوش کا ہونا اسی بات پر دلالت کرتا ہے کہ یہ گرم پانی کا لوٹا ہے پھر جا بے تیں وقت میں ڈالیں تو کیا فائدہ ہے)

(۱) ایک قسم کا لوٹا ہوتا ہے جسکے پیچھے ہاتھ کے بچاؤ کے واسطے دستی لگی ہوئی ہوتی ہے اور اُسکے مُونہہ پر سرپوش ہوتا ہے اسمیں گرم پانی لیکر مُنہ ہاتھ دھوتے یا دُھلاتے ہیں -

ماہِ کامل ہے تری مُنہ دھونیکی سیلابچی (ناسخ) آفتابِ ماہِ تاباں آفتابہ ہو گیا +
مُنہ جو تو دھونے لگا وقتِ سحر اے رشکِ مہر (شہیدی) صاف سونیکا برنجی آفتابہ ہو گیا
مُنہ دھوتے اُسکے آتا تھا ہے اکثر آفتاب + (میر تقی) کہا دیگا آفتابہ کوئی خود سر آفتاب
مُنہ دھوتے وقت اُسکی اکثر دکھائی دی ہے // خورشید لے رہا ہے اک روز آفتابا +

**آفتابہ لیکر کھڑا ہونا** - فعل لازم - مُنہ ہاتھ دُھلانیکے واسطے پانی لیکر کھڑا ہونا - مُراد اً غلام بننا - خدمتگار بننا - خادم ہونا -

ہو خورشید لیکر آفتابہ سامنے حاضر + (شہیدی) وُہ اپنا چاند سا مُنہ دھونے جو وقتِ صبح بیٹھا
صبح جب باغمیں وُہ رشکِ قمر پھرتا ہے (محبت) آفتابہ لئے خورشیدِ سحر پھرتا ہے

**آفریں** - ف - کلمۂ تحسین وستائش - از (آفریدن) - شاباش واہ وا - مرحبا - کیا کہنا ہے - کیا بات ہے - کیا خوب - تحسین کرنا - یونہی چاہئے کبھی طنزاً بھی کہتے ہیں

کہیں وُہ آفریں ایسا پڑے ہاتھ + (نسیم دہلوی) نہ مجھپر رحم اوجلاد کرنا + +
دے چکی تھی مری قسمت تو مجھے صاف جواب (شہیدی) آفریں جذبۂ دل وقت پہ کیا کام آیا
قید بھی یہاں کچھ نہیں اور چھوٹ سکتے بھی نہیں (عاقل)

واہ وا اس دام کو اور آفریں صیاد کو +
آفریں طغیانِ وحشت مرحبا جوشِ جنون (شیفتہ) وُہ یہ کہتی ہیں کہ کیونکر جائیں دیوانہ کر آئیں
طنزاً آفریں ہے دلِ پروانہ کو جسنے جلکر + (نظیر) حُسن کی گرمی بازار میں مشہور کی شمع
واہ وا شاباش اور رحمت خدا کی آفریں (〃) حق میں کیا تجھکے تیئے بادِ غیر کا کہنا کیا
آفریں آپکے سونیکو بجا گے اور ہم + (ظفر) پسِ دیوار رہے گرمِ فغاں ساری رات

**آفریں صد آفریں** - ف - مدح وذم دونوں کے واسطے آتا ہے

نہ اک آہ کی زخم سو سو اُٹھائے + (ذوق) مجھے آفریں ذوق صد آفریں ہے

**آفریں کرنا** - ف + ہ - فعل متعدی - شاباشی دینا - تعریف کرنا مرحبا کہنا - واہ وا کرنا - تحسین وستائش کرنا -
(فقرہ) تمھارے کام پر سب آفریں کرتے ہیں -

**آفریں ہے** - ف + ہ - محاورہ - کیا کہنا ہے - کیا بات ہے - کیا پوچھنا ہے شاباش ہے -

**آفرینش** - ف - اسم مؤنث - از (آفریدن)
خلقت - پیدائش - مخلوقات - دُنیا -

**آقا** - ف - اسم مذکّر - سوامی - مالک - حاکم - سرکار - صاحب - خداوند
(مثل) جیسے آقا ویسا نوکر

**آک** - ہ - اسم مذکّر - س (अर्क - ارک[1]) عوام (اکھ - اگ)
اکون - مدار - اکوڑا - ایک قسم کا درخت ہوتا ہے جو گرما میں سرسبز اور برسات میں مُرجھایا ہوا رہتا ہے اسکا دُودھ بہت سے کام آتا ہے

**آک کی بُڑھیا** - ہ - اسم مؤنث - وُہ رُوئی جو آک کے ڈوڈوں میں سے نکلتی ہے اور ہوا میں اُڑتی پھرتی ہے یہ کاتنے کے کام کی نہیں ہوتی نہایت ملایم اور تکیوں میں بھرنے کے گوں کی ہوتی ہے ظرافتاً بہت بوڑھی عورت کو بھی کہتے ہیں -

چھوڑا کے جو محلوں کی بڑھوئی آک کی بُڑھیا (انشا) نزاکت کے وہ بوڑھی اور بڑے ناز کا جوڑا
بجز مُو سے سفید اسمیں نہیں کچھ + (سودا) نہیں جوں آکھ کی بُڑھیا کہیں کچھ

**آکا** - ت - اسم مذکّر - پُرانی ترکی (آک) (۱) بھائی - برادر
(۲) بڑا بھائی - برادرِ کلاں - (۳) کلمۂ خطاب مثل - میاں - یار - دوست صاحب - (فقرہ) کہو آکا کہاں گئے تھے - لو آکا بازار چلتے ہو -

**آکا بھائی** - ت + ہ - اسمِ مذکّر - ادب سے بڑے بھائی کو کہتے ہیں اسکا رواج مُغلوں میں زیادہ ہے -

**آکار** - س - اسمِ مذکّر - (आ + कार) (۱) رُوپ - ڈول - سرُوپ صُورت - شکل - ہیئت - (۲) نمائش - ظہور (۳) چن - نشان - آنک - آنکہ
(۴) حرف - اکشر - اچھّر (आ آ) قواعد میں آتے ہیں -

**آکاس** - ہ - عوام - اکاس - اسمِ مذکّر - س आकाश (آ + کاش) اطراف + دکھائی دینا
حدِ نگاہ - انگریزی (Sky اسکائی)
(۱) زمین سے آسمان تک کا عرصہ - ہوا سے باریک اور ہلکا مادّہ جو زمین و آسمان کے عرصہ میں بھرا ہوا ہے - ہوائے لطیف - ہوا - ہندوؤں کے نزدیک پانچواں عنصر

[1] یہاں ارک میں سے رای مہملہ حذف ہوکر اک ہوا اُس سے آک ہو گیا جیسے کرشان سے کسان جسری سے جسی چونکہ کاف عربی اور کاف فارسی میں باہم بدل ہے جیسے تک تگ - کاک - کاگ - اس سبب سے لوگ آگ بھی کہنے لگے مگر خاص لوگوں نے بباعث اشتباہ اسکو کاف سے نہیں بدلا تاکہ آگ بمعنی آتش سے مشتبہ نہ ہو سکے -

(۲) دیکھو (آسمان نمبرا)

**آکاس اگن گولی** - ہ - اِسم مذکر - شہابِ ثاقب - وُہ تارے جو صُبح کو ٹوٹتے ہیں -

**آکاس بانی** - یا آکاس بانی - ہ - اِسم مؤنث - از غیبی آواز - ندائے ہاتف آوازِ غیب - خدا کے طرف کی آواز -

**آکاس برت** - یا اجگر برت - س - اِسم مذکر - متوکل - وُہ شخص جیسے کوئی آمدنی کی صورت نہو اور خدا پر بیٹھا رہے - خدا پر بھروسا کرنیوالا

**آکاس برتی** - ہ - اسم مؤنث - توکل - خدا پر بھروسا -

**آکاس بیل** - ہ - اِسم مؤنث - عوام - (اکاس بیل) امر بیل - امبر بیل افتیمون - ایک قسم کی بیل ہوتی ہے جو زرد زرد سُوت سی اکثر درختوں پر لپٹی رہتی ہے اسکی جڑ زمین پر نہیں ہوتی اور نہ اسمیں پتے ہوتے ہیں جنکے بال کم بڑھتے ہیں وُہ اِسے سر میں ڈالا کرتے ہیں یُونانی حکیم امراض سوداوی میں اِسکا استعمال کرتے ہیں - جس درخت پر اِسے ڈالدیتے ہیں اُسے تو جلا دیتی ہے اور آپ سرسبز ہو جاتی ہے -

**آکاس پھل** - ہ - اِسم مذکر - عوام (اکاس پھل) - اولاد - بال بچے - خدا کی دین -

**آکاس چوٹی** - ہ - اِسم مؤنث - سمت الراس - سر کی سیدھ - جانبِ سر

**آکاس دُھری** - ہ - اِسم مؤنث - آسمانی کُرہ کا دُھرا - نقطۂ شمال

**آکاس دُھری کے سرے** - ہ - وُہ نقطے یا ستارے جو زمین کی شمال اور جنُوب پر ساکن ہیں -

**آکاس دیا** - ہ - اِسم مذکر - عوام (اکاس دیا) وُہ چراغ جو ہندو کاتک کے مہینے میں اُونچے بانسوں پر لٹکا دیتے ہیں -

**آکاس گنگا** - ہ - اِسم مؤنث - عوام (اکاس گنگا) - کہکشاں - آسمان کی سفید بدّھی - وُہ سفید سفید رستہ جو اکثر موسم برسات کے اخیر میں شمالاً جنوباً اور کبھی اسکے خلاف میں آسمان پر نظر آتا ہے - اصل میں بہت سے ستارے ہیں -

**آکاسی چیز** - ہ - اجرامِ فلکی -

**آگ** - ہ - اِسم مؤنث - س (अग्नि اگنی) پراکرت (अग्गि اگی) پُرانی فارسی (آدیش) ژ (آذر) تُرکی (ادت) گتھ (اگیا) پُورب (آگی) پُرانی ہندی (اگن) (۱) آنچ - اگنی - اگن - بیسندر - آتش - نار - اربعہ عناصر میں سے ایک عُنصر کا نام ہے + شُعلہ - لو

دِل ترا سنگ ہے پر آگ کہاں ہے اُسمیں + (شیفتہ) دِل ہمارا ہے کہ شیشہ میں شرر رکھتے ہیں
پھُونک دی ہے عشق نے آتش تنِ لاغر میں کیا (ھوس) آگ سے کچھ بس نہیں چلتا خس و خاشاک کا
بارانِ کیے بدلی برق تڑپتی ہے رات دِن (نسیم دہلوی) کب کی بی ہوئی تھی دِل ابر تر میں آگ
آگ کہتے مُنہ نہیں جلتا - میرے پیٹ ہی سے آگ لائی نام رکھا بیسندر - عالمگیر ثانی چولھو آگ نہ گھڑے پانی - (فقرے) دو آدمیوں کے بیچ سے آگ نہ لیجاؤ نہیں تو لڑائی ہو گی -
تو دیورانی میں جٹھانی تیرے آگ نہ میرے پانی -

(۲) گرمی - تپش - حِدّت - حرارت - تمازت - تاب + لُو - تیز دُھوپ

آگ دوزخ کی بھی ہو جائیگی پانی پانی (ذوق) جب یہ عاصی عرقِ شرم سے تر جائینگے
بھُوک تھی شوقِ وصل نے بطرح دِل میں آگ (شہیدی) ٹھنڈا ہوا فراق میں جب معتدل ہوا
(مثل) آگ کو آگ مارتی ہے - (فقرے) آگ پڑ رہی ہے - آگ برس رہی ہے -

(۳) سوزِش - جلن - تیزی - چرپراہٹ - جھال - لہر
(فقرے) مرچ کھاتے ہی آگ لگ گئی - شراب نے آگ لگا دی -

(۴) جھل - چل - مستی - شہوت - خواہشِ جماع - (عو)

اِس کڑکڑاتے جاڑے میں سوتا ہے روز روز (رنگین) اے موئے مردوے میں بھری کیسی آگ ہے
اک رات بیر ساتھ جو تم سو گئے تو کیا + (نازنین) دو بوند پانی سے کہیں بجھتی ہے آگ بھی
(فقرہ) اِس عورت کو بڑی آگ ہے -

(۵) آتشک - گرمی کی بیماری - بادِ فرنگ - گرمی -
(فقرے) آگ میں پھنک رہا ہے - کونسی رنڈی ہے جو آگ بھری ہوئی نہیں ہے ؟

(۶) دَوں - آتشِ نہاں - بھیتری آگ - اگن - سوزش - تپش - گرمی

ہم آپ جل بجھے مگر اِس دِل کی آگ کو + (ذوق) سینہ میں ہمنے ذوق نہ پایا بجھا ہوا
کچھ تپشِ دِل تھی کچھ سُنتے ہی فرقت کا نام (نظیر) آگ سی اک آگ پر آن پڑی اور بھی
(مصرعہ نامعلوم) اِک آگ سی ہے سینہ کے اندر لگی ہوئی -

(۷) بھُوک - کھدّیا - اِشتہا - خواہشِ طعام - دَوں - آتشِ معدہ + جٹھراگ - جیسے بھُوک کی آگ -
(فقرے) اِس بچے کے پیٹ کو صُبح اُٹھتے ہی آگ لگتی ہے - ہے کوئی داتا پیٹ کی آگ کو بجھانے والا ؟ (فقیر)

(۸) عشق - محبّت - لگن - لگی + ممتا - درد - جوشِ خُون - مادری اُلفت رِشتہ ناتے کی محبّت - (فقرے) آگ لگی بُری ہوتی ہے - نُورجہاں بیگم کی صُورت دیکھتے ہی جہانگیر کی آگ پھر بھڑک اُٹھی + پیٹ کی آگ بُری ہوتی ہے - جو اپنے بچّہ کی آگ ہوتی ہے وُہ دوسرے کی نہیں ہوتی -
جو بہن کی آگ ہوگی وُہ خصم کی کب ہو گی - (عو)

* چونکہ عورتوں کو پکانے ریندھنے سے اکثر کام پڑتا ہے اِسوجہ سے آن کی بول چال میں اِس لفظ کی زیادہ اِصطلاحیں نکلیں

۱ اثر معلُوم ہوتا ہے ۲ فرق ظاہر ہوتا ہے - ۳ اعتقاد اور وہم ظاہر ہوتا ہے -

(۹) بلا - آفت - مُصیبت -

میری جانب سے عدُو کی لاگ میں پڑتا ہی کون (مرزا صاحب) مثل ہیم ہر پرائی آگ میں پڑتا ہے کون

(فقرہ) کوئی کسیکی آگ میں نہیں گرتا

(۱۰) تپہا - جھُونجل - غُصّہ خفگی خشم + تیزی - تُندی

تھوڑے خلافِ حکم سے ہوتا ہے خشمگیں (نسیم دہلوی) کیسی بھری ہوئی ہے مزاج بشر میں آگ

(فقرہ) اِتنی بات پر آگ ہوگئے -

(۱۱) رشک - حسد - جلن - تپن - (فقرہ) بی تُمھیں تو ساری سیر دم کی آگ ہے (عو)

(۱۲) لاگ - دُشمنی - بیر - لاگ ڈانٹ - (فقرہ) تُو امیری طرف سے تو اُسکی کلیجی میں آگ پڑ گئی ہے

(۱۳) لڑائی جھگڑا - فتنہ فساد - (مثل) آگ لگائے تماشا دیکھے (فقرہ عو) آگ لگا کر الگ ٹہل گئے - دبی آگ نہ اُکھاڑو -

**آگ** - ۵ - صفت (۱) تتّا - گرم - جلتا ہوا - نہایت گرم - مزاجاً گرم - گرم مزاج - آتشی

ہجر میں آگ ہو گیا پانی + + (ناسخ) دِل کو کر دیتی ہے کباب شراب

(فقرہ) چلم آگ ہو رہی ہے - اُسکا مزاج تو آگ ہے - مچھلی تو گرم آگ ہوتی ہے - اُسکا مزاج تو پہلے ہی سے آگ تھا تُمنے اُسپر اور گرم دوا پلا دی

(۲) لال - سُرخ - دہکتا ہوا - انگارا - (فقرہ) توا تو آگ ہو گیا

(۳) تیز مزاج - تُند مزاج - غضبناک - قہرناک - خشم آلودہ - پُرغضب - غُصیل - جلاتن - خشمناک - خشمگیں

آج ہی کیا آگ ہے سرگرم کیں تو کب نہ تھا (شیفتہ) شمع ساں محبُوبِ خُوئے آتشیں تو کب نہ تھا

(فقرہ) کیا تو آگ تھے کیا صُورت دیکھتے ہی پانی ہو گئے -

(۴) بدمزاج - زُود رنج - چڑچڑا - جھلّا -

(۵) تشبیہاً - سُرخ - بنّات کی حالت - خُونِ کبُوتر - خُون کا رنگ لال - مثل لالہ و گُلاب وغیرہ

(فقرہ) جسوقت لالہ کھلتا ہے تو جنگل میں ایک آگ لگی ہوئی ہوتی ہے -

(۶) کلمۂ تعریف مثل غضب - آفت - قیامت - قہر وغیرہ

آگ تھے ابتدائے عشق میں ہم + (میر تقی) اب ہوئے خاک انتہا ہے یہ

(۷) نہایت گراں - مہنگا - آگ کے مول - چڑھا ہوا

(فقرہ) کناگت کیا آئی کہ سب چیز آگ ہو گئی -

(۸) حار - محرُور - گرم مزاج - آتش مزاج

(فقرہ) کریلے تو آگ ہوتے ہیں ایسی گرمی میں کون کھائے -

**آگ اُٹھانا** - ۵ - فعل متعدی - راڑ جگانا - جھگڑا اُٹھانا - لڑائی کھڑی کرنا (مشتعل)

**آگ بجھانا** - ۵ - فعل متعدی (۱) پانی یا مٹی سے آگ کو ٹھنڈا کرنا - آتش فرو کرنا - آگ پر پانی ڈالنا - آگ کو ٹھنڈا کرنا -

(فقرہ) آندھی آتی ہے آگ بجھا دو

(۲) فساد یا جھگڑا مٹانا - تکرار رفع کرنا - غُصّہ کو فرو کرنا - تنازع کو فرو کرنا

(فقرہ) آگ کا بجھانا ہی اچھا ہے زیادہ نہ بھڑکاؤ

(۳) جھل مٹانا - ہوس بجھانا - شہوت مارنا -

(فقرہ) کوئی اِسکی آگ بجھانیوالا نہیں آتا (قول ناشکرہ)

(۴) رشک - جلن - حسد نکالنا یا مٹانا - (فقرہ) تُم بھی جا ہو سو بنا لو اور اپنی آگ بجھا لو (عو)

(۵) تشنگی رفع کرنا - پیاس بجھانا - تونس بجھانا -

(فقرہ) برف آئیگی اور نہ یہ آگ بجھیگی -

(۶) بھُوک کھونا - سیر کرنا - پیٹ بھرنا - (فقرہ) پیٹ کی آگ کوئی دم آتا ہی بجھائیگا (فقیر)

**آگ بجھنا** - ۵ - فعل لازم (۱) آگ کا ٹھنڈا ہونا - فرو ہونا

(فقرہ) کسنے اُپلا نہ دبایا آگ بجھ گئی -

(۲) فساد یا جھگڑے کا مٹنا - غُصّہ اُترنا - جلاپے سے بچنا -

سوت کی آگ بجھی سوتیکے بچوں سے جلی (جان صاحب) اِن جہنم کے شراروں کی شرارت نہ گئی

(فقرہ) یہ آگ کیا بن سر پڑے بجھیگی ؟

(۳) جھل مٹنا - شہوت مٹنا (فقرہ) تیری آگ کسی سے نہیں بجھیگی (عو)

(۴) رشک یا حسد کا پُورا ہونا - حاسد کی مرضی کے مُوافق کسی کام کا ہونا -

(فقرہ) کوس کوس کے میرے بچّہ کو کھا گئی اب بھی آگ نہ بجھیگی (عو)

(۵) پیاس بجھنا - تشنگی مٹنا -

تن جلا تو کیا ہوا من کی بجھی نہ آگ (دوہا) جیسے سیپ سمندر میں کی ترا س س

(۶) اٹل ہونا - سیر ہونا -

(۷) سوزش اور جلن کا مٹنا - جھوجھنا - دُوں مٹنا - اگن کم ہونا -

جگر کی آگ بجھے جلد جس سے وُہ شئے لا (انشا) لگا کے برف میں ساقی صُراحیِ مے بھر لا

**آگ برسانا** - ۵ - فعل متعدی (۱) گرمی ڈالنا - دھوپ یا سُورج کا تیز کرنا

(فقرہ) خدا نے آجکل مینہ کی بجائے آگ برسا رکھی ہے

(۲) گولے اور گولیوں کی بوچھاڑ کرنا - گولے مارنا - آگ کا مینہ برسانا -

ڈر کے وُہ آتش رُخ بار سے کہتے ہیں مری (ظفر) دیکھیئگا کہیں اب آگ نہ برسائیگا

(فقرہ) روسیوں نے ترکوں پر آگ برسا رکھی ہے

**آگ برسنا** - ۵ - فعل لازم (۱) گرمی پڑنا - دھوپ تیز ہونا - شدّت سے گرمی پڑنا - لُو چلنا -

گرمی کارزار جنگ کی کیونکر کروں بیاں (انیس) ڈر ہے کہ مثلِ شمع نہ جلنے لگے زباں
وہ لوگرا الحذر وہ حرارت کہ الاماں رن کی زمیں تو سرخ تھی اور زرد آسماں

آب خنک کو خلق ترستی تھی خاک پر

گویا ہوا سے آگ برستی تھی خاک پر

رکھتا تھا زمیں سے آسماں لاگ (ارشد) اِن کی جگہ برستی تھی آگ +
مبادا کہ برستی آگ جائے میرا جیا (ماہ ماسہ) مِرکس پہ دھرا کھوں جیو پاس نہیں پیا

(۲) گولے گولیوں کی بوچھاڑ ہونا - گولہ اندازی ہونا -

(۳) گراں سودا ملنا - گرانی ہونا - مہنگا بکنا - آگ کے مول ہونا -

(فقرے) ہر ایک چیز پر آگ برس رہی ہے - بازار پر تو آگ برس رہی ہے (گلزار)

**آگ بگولا - یا آگ بھُولا -** ۵ - صفت - (آگ + بہ + گولہ) دھکتا ہوا گولہ

(۱) تُند مزاج - تیز مزاج - غضبناک - آفت - آتش کا پرکالہ - قہرناک -
خشمناک - پُرغضب - افروختہ

ایک مدت سے ہوں آفت طلب اے گردشِ چرخ (آتش)
کوئی معشوق مجھے آگ بگولا دکھلا +

مجھے ہنستے ہیں تو مُنہ سُرخ ہوا جاتا ہے (بحر) خوش ہیں ظاہر میں وے آگ بگولا ہیں

(۲) لال سُرخ - تمتماتا ہوا (فقرہ) مجھے دیکھتے ہی آپ بگولا ہو گئے -

(۳) بھبوکا - گورا چٹّا - خوبصورت - پریا - پری پیکر - چاند کا ٹکڑا (شاعر)
کیوں خاک ہے باندھو نہ مری لاگ بگولا (نصیر) دامن یہ مرے جبکہ وہ ہو آگ بگولا

**آگ بگولا بنجانا -** ۵ - فعل لازم - غصّہ میں لال ہو جانا - غصّہ
میں بھر آنا - خشم آلودہ ہونا - افروختہ ہونا - غضب ہونا -

(فقرہ) میں نے کیا خطا کی جو آپ دفعتاً آگ بگولا بنگئے

**آگ بگولا بنا -** ۵ - فعل لازم - غصّہ میں بھرنا - غصّہ کے مارے
بیتاب ہونا - غضبناک ہونا - بھڑک اٹھنا - لال ہونا - افروختہ ہونا -
گرم ہونا - لال پیلا ہونا - نہایت غصّہ ہونا -

(فقرہ) چلو تو سہی وہ آگ بگولا بنے کھڑے ہیں

**آگ بگولا ہو جانا -** ۵ - فعل لازم - دیکھو (آگ بگولا بنجانا نمبرا)

(فقرہ) اتنا سنتے ہی آگ بگولا ہو گئے - بیجاپور کا بادشاہ یہ ہٹکھنڈی دیکھکر آگ بگولا ہو گیا (تاریخ)

**آگ بگولا ہونا -** ۵ - فعل لازم - تیز ہونا - جھلّانا - بھبکنا -
دیکھو (آگ بگولا بنا)

**آگ بنانا -** ۵ - فعل متعدی - (۱) آگ تیار کرنا - آگ جلانا - آگ
سُلگانا - (حقّہ باز) (فقرہ) حقّہ کے لئے آگ بنا ڈالو -

(۲) غصّہ دلانا - گرمانا - افروختہ کرنا - برانگیختہ کرنا - بھڑکانا -

(فقرہ) دو باتیں ایسی جڑیں کہ انکو آگ بنا دیا

**آگ بنجانا - یا بنا -** ۵ - فعل لازم - (۱) غصّہ میں لال ہو جانا - غصّہ
میں بھر آنا - بھڑک اٹھنا - لال پیلا ہونا - جھلّانا - تیز ہونا - خشمگیں ہونا
شعلہ بھبوکا ہونا - افروختہ ہونا -

آئے ہو جب بڑھا کر دل کی جلن گئے ہو (مومن) جب سوزِ دل کہا ہے تم آگ بنگئے ہو
ظفر وہ شعلہ خو کیونکر نہ ہو پھر آگ بنجا وے (ظفر) زبردستی کیا بوسہ شرارت کی تو جھنجھلا
یہ رات آگئے غصہ میں حضرت انشا (انشا) کہ آگ بنگئے اور جلد سیکڑوں سے لڑے

عاشق تو جلا ہوا کھڑا ہے + (مبتلا) وہ آگ بنا ہوا کھڑا ہے +
وہ مجھ پر آگ یوں ہی بن رہا ہے (ظفر) رقیبو اور اُسے بھڑکاتے کیوں ہو

(فقرے) گالی سنتے ہی آگ بنگیا - اتنا کہنا تھا کہ آگ بنگیا -

**آگبوٹ - آگنبوٹ -** ۵ + انگریزی - اسم مذکر (آگ + بوٹ boat کشتی)
دُودکش - دُھواں کش - دُخانی جہاز - دُخانی کشتی

**آگ بھبوکا بنا - یا ہونا -** ۵ - فعل لازم - بھبوکا - از (بھبکنا)

(۱) آگ کی طرح بھبکنا - گرم ہونا - دہکنا -

(۲) غضب ہونا - غیظ و غضب میں آکر لال ہونا - غصّہ کے مارے سُرخ
ہو جانا - غرّانا - افروختہ ہونا -

آیا ہے کس پہ تو یوں آگ بھبوکا بنکر (ظفر) تیرے رخسار جو ہیں جوش پہ خوب ہیں سُرخ

**آگ بھڑکانا -** ۵ - فعل متعدی - (۱) آگ کو ہوا دیکر شعلہ اٹھانا - زیادہ
جلانا - آگ دھونکنا - سُلگانا - دھکانا - آگ لگانا - آگ جلانا -

مت بلاؤ بزم میں جرأت کو یہ آتش زباں (جرأت) آگ سی سب کے دلوں میں آکے بھڑکا جائیگا
نہیں معلوم یہ کیا عشق نے بھڑکائی آگ (ظفر) پھونکے دیتی ہے مجھے مہرِ دل و جان کی تپش
عشق نے کیا جانئے کیا دل میں بھڑکائی ہے آگ (ایضاً) اب جو سینہ میں مرے ہر داغ اخگر سا بنا

(فقرہ) آگ بھڑکا کر ساری ہنڈیا جلا دی -

(۲) لڑائی بڑھانا - جھگڑے کو ترقی دینا -

(فقرہ) خدا خدا کرکے لڑائی تھمی تھی انھوں نے آکر اور آگ بھڑکا دی -

(۳) غصّہ دلانا - اکسانا - افروختہ کرنا - برانگیختہ کرنا

(فقرہ) یہ انھیں کی آگ بھڑکائی ہوئی ہے جو سب پر گالیاں پڑ رہی ہیں

(۴) ولولہ اٹھانا - عشق بڑھانا - لو لگانا -

آہ اس دل کی لگی پر چشم گریاں کیوں نہ ہو (جرأت) یہ اسی کمبخت کی ہے آگ بھڑکائی ہوئی

**آگ بھڑکنا -** ۵ - فعل لازم - (۱) شعلہ اٹھنا - لو اٹھنا - دہکنا - جلنا -

(۲) شعلہ زن ہونا - برانگیختہ ہونا - افروختہ ہونا - ولولۂ عشق کا اُٹھنا - آتشِ شوق کا بھڑکنا -

اور بھی بھڑکر ہے دِل میں اُس پریکر غم کی آگ (جرأت) آہ جو ں جوں پھونکتی ہیں آنکر سینا نے مجھے

(فقرہ) صُورت دیکھتے ہی عشق کی آگ بھڑک اُٹھی

(۳) لڑائی پھیلنا - فساد بڑھنا -

**آگ پانی کا بیر** - اِجتماعِ ضدین - جبلّی دُشمنی - قدیمی عداوت جنم بیر - مثلاً آگ پھونس کا بیر - چُوہے بلّی کی عداوت - مور اور سانپ کی دُشمنی - سانپ نیولے کا بیر وغیرہ -

**آگ پانی کا کھیل** - یہ محاورہ حلوائی یا باورچی وغیرہ جس وقت اُنسے کوئی کھانا یا کوئی مٹھائی آگ پانی کی کمی بیشی سے بگڑ جاتی ہے تو زبان پر لاتے ہیں لیجئے یہ ہمارے بس کا کام نہیں تھا -

**آگ پانی میں لگانا** - یا پانی میں آگ لگانا - ۸ - محاورہ جہاں لڑائی نہوتی ہو وہاں لڑائی کروا دینا - متحمل مزاج کو افروختہ کر دینا عیاری کرنا - چالاکی کرنا -

آگ پانی میں اب لگائی ہے (معروف) دیکھئے گا ذرا ہنر میرا

**آگ پر لوٹنا** - ۸ - فعل لازم - (۱) انگاروں پر لوٹنا - جلنا - کباب ہونا - سوختہ ہونا (۲) بیچین ہونا مضطرب ہونا بیقرار ہونا - تڑپنا بیتاب ہونا

ایک ستمگر کے لئے یوں یوں تڑپتا ذرات (مؤلف) جیسے خود آگ پہ لوٹے ہے جیا بھُن بھُن کر

(۳) رشک و حسد میں جلنا - غصّہ سے بھسم ہونا - ایرکھا میں مرجانا -

(فقرہ) وُہ سدا میرے بچّوں کو دیکھکر آگ پر لوٹتی ہے (عو)

**آگ* پر ہو تو یا مسلمان ہو - آگ میں ہو تو یا مسلماں ہو** - (مثل)

(۱) وہ مضر یا خلافِ مذہب باتوں میں سے جبراً ایک بات پر راضی کرنا خلافِ شرع کروانا - ایسا کام لینا جسمیں یوں بھی خرابی اور وُوں بھی خرابی

(۲) کئی صُورتوں سے ایک ہی نتیجہ پیدا کرنا -

(۳) جب کوئی شخص کسی کام کے لینے میں بہت جلدی کرتا ہے تو اُسکے جواب میں بالفعل یہ مثل کہا کرتے ہیں -

* جب اوّل اوّل اہلِ اسلام کی حکومت ہوئی تو استحکامِ سلطنت کے لئے اکثر ہندوؤں کو اِسبات پر مجبور کیا کہ اگر تم مُسلمان نہیں ہوتے تو آگ میں ہو تو چونکہ دونوں صُورتوں میں انھیں اپنے مذہب سے علیحدہ ہونا پڑتا تھا اِس لحاظ سے یہ لوگ ناچار جلدی سے مُسلمان ہونے پر آمادہ ہو جاتے تھے اِس زیادتی کا یہاں تک اثر ہوا کہ یہ مثل نکلی اور اُسنے ایسا رواج پایا کہ طنزاً ہر ایک جلد کام لینے والے اور مجبور کرنے والے کے حق میں بولنے لگے -

**آگ پڑنا** - ۸ - فعل لازم - (۱) دیکھو (آگ برسنا نمبر)

(فقرہ) یہ آگ پڑ رہی ہے کہ گھر میں بیٹھے ہوئے بھُنے جاتے ہیں

(۲) بُرا لگنا - جلنا - آفت آنا - مشکل پڑنا -

(فقرہ) میری باتوں سے اِسپر آگ پڑتی ہے

(۳) گراں سودا ملنا - گرانی ہونا - منہگا بکنا -

(فقرہ) یہاں تو ہر ایک چیز پر ایسی ہی آگ پڑ رہی ہے -

**آگ پھانکنا** - یا پھکنا - ۸ - فعلِ متعدی (۱) جھوٹ بولنا - بہت بڑھا کر بات کہنا - مبالغہ کرنا - بڑھا بکواد کرنا - بیہودہ باتیں کرنا - شیخی باتیں کرنا - ڈینگ مارنا - شیخی کرنا -

(فقرہ) اُسکی باتوں پر نجاؤ وہ سدا یونہی آگ پھانکتی ہے (عو)

(۲) بات بنانا - بہتان لگانا - دِل سے گھڑنا یا جوڑنا -

**آگ بھڑکنا** - یا بھُکنا - ۸ - فعل لازم (۱) آگ لگنا - آگ جلنا - آگ بھڑکنا

(۲) سوزش پیدا ہونا - گرمی لگنا - معدہ میں سوزش ہونا -

(فقرہ) گرم دوائی سے آگ بھُک گئی -

(۳) غصّہ آنا - بُرا لگنا - جھُونجّل آنا - غضبناک ہونا - غصہ میں بھر آنا - جھلانا - لال پیلا ہونا -

(فقرہ) اِسبات کے سُنتے ہی ایک آگ ہی تو بھُک گئی - ایڑی سے چوٹی تک آگ بھک گئی تن بدن میں آگ بھُک گئی -

**آگ پھونس کا بیر ہے** (مثل) - دیکھو (آگ پانی کا بیر)

دو مخالف ایک جگہ امن سے نہیں رہ سکتے

یہ مثل اکثر ایسے موقع پر بولی جاتی ہے کہ جہاں جوان مرد اور جوان عورت کو یکجا تنہائی در صاف دل سے ایک جگہہ تنہا چھوڑنا چاہیے - جسطرح بکری اور کھانس کی دُشمنی ہے یا بلّی اور چوہے کی عداوت ہے یعنے ایک دُوسرے کا چارہ ہے اسیطرح مرد اور عورت میں بھی سمجھنا چاہئے -

**آگ پھونکدینا** - ۸ - فعلِ متعدی - (۱) آگ کو دامن یا پنکھے سے سُلگا دینا - آگ جلا دینا - آگ لگا دینا - آگ بال دینا - آگ سُلگا دینا

کیا کیا آہ نا تواں تُو نے + (انشا) آگ سی پھونکدی یہاں تُو نے

(۲) جلن پیدا کر دینا - سوزش پیدا کر دینا - دوں لگا دینا -

یار دُنبالہ زدی پھونک مری دِل میں آگ (ظفر) کون کہتا ہو کہ ہے برگِ قرنفل ٹھنڈا

(فقرہ) مرچوں نے آگ پھونکدی

(۳) ولولہ اُٹھا دینا - عشق بھڑکا دینا -

آشیاں جو بنا یا بُلبُل نے (نصیر) پھونکدی آگ آتشِ گُل نے +

**آگ پھونکنا یا پھوکنا** - ہ - فعل متعدی (۱) آگ کو دامن یا پنکھے یا منہ کی ہوا سے سلگانا - آگ مشتعل کرنا - آگ جلانا یا روشن کرنا -

(۲) جلانا - سوزش پیدا کرنا - جلن پیدا کرنا -

پھونکی ہے سوزِ عشق نے وہ میرے دل میں آگ (معروف) خورشید ایک شعلہ ہے اُسکا شرارِ برق

(۳) گرمانا - بھڑکانا - برانگیختہ کرنا - افروختہ کرنا - غصہ دلانا

سرد مہری سے بتوں کی ضبط آہِ سرد نے (نکہت) آگ پھونکی تن میں دل جُوں پُنبہ جلکر رہ گیا

(فقرہ) یہ آپ ہی کی آگ پھونکی ہوئی ہے (مخاطب ہوکر)

(۴) ولولہ اُٹھانا - عشق بھڑکانا - دُوں لگانا -

بجھ گئی آتشِ دل ہنسے جاتا تھا گھٹا آئی (شوق) ہوائے ابر نے پر آگ پھونکی اور گلشن میں

(۵) لگانا - لگائی بجھائی کرنا - چغلی کھانا -

(فقرہ) یہی بی گئیں وہاں جاکر آگ پھونک آئی ہونگی - (عو)

**آگ تلووں سے لگنا** - ہ - فعل لازم - دیکھو (تلووں سے آگ لگنا)

(روزمرہ میں تلووں سے آگ لگنا بولا جاتا ہے مگر شاعروں نے اسکا کچھ لحاظ نہیں کیا ہے)

عاشقِ دل خوں شدہ کو آگ تلووں سے لگی (ظفر) غیر کے سینہ پہ وہ پائے حنائی دیکھکر

**آگ جاگنا یا جاگ اُٹھنا** - ہ - فعل لازم (۱) آگ روشن ہوجانا - آگ مشتعل ہوجانا - آگ جل اُٹھنا -

جنبشِ دامنِ مژگاں کی ہوا سے کسکی (نکہت) آگ جاگ اُٹھی محبت کی دبی سینہ میں

(۲) ولولہ اُٹھنا - عشق بھڑک اُٹھنا - آتشِ شوق کا مشتعل ہونا - عشق تازہ ہونا

بختِ خفتہ نے جگایا اُسے صد حیف نصیر (نصیر) آگ جو گلخنِ سینہ میں دبی رہتی تھی

تُو نے لگائی آگ کے یہ کیا آگ اے بسنت (انشا) جس سے کہ دل کی آگ اُٹھی جاگ اے بسنت

**آگ جوڑنا** - ہ - فعل متعدی - آگ سلگانا - اُپلے لگانا - اُپلے جوڑنا - آگ بالنا - آنچ کرنا -

**آگ جھاڑنا** - ہ - فعل متعدی - (۱) آگ صاف کرنا - آگ سے راکھ دُور کرنا یا جھٹرانا (۲) اُپلے یا لکڑی سے آگ توڑنا چقماق سے آگ نکالنا یا پتھر سے آگ نکالنا

**آگ دکھانا** - یا دِکھلانا - ہ - فعل متعدی - آگ لگانا - آگ دینا - فلیتہ دینا - شتا بالگانا - جلانا + آگ میں ڈالنا

بُو آتی ہے آدمی کی لیجاؤ + (گلزار نسیم) ناپاک ہے آگ اِسکو دِکھلاؤ

(فقرہ) جھٹ توپ کو آگ دِکھادی -

**آگ دھونا** - ہ - فعل متعدی - (عوام) آگ جھاڑنا - صاف کرنا - راکھ دُور کرنا (فقرہ) ذرا آگ دھوکر چلم پر رکھنا

**آگ دینا** - ہ - فعل متعدی - (۱) جلانا - آگ لگانا -

رات سمیں ایک میوہ آیا (پہیلی انار آتشبازی) پھولوں پاتوں سبکو کھایا +
آگ دیئے وہ ہووے رُوکھ ( " ) پانی دیئے وہ جاوے سُوکھ

(فقرہ) غصہ میں آکر گھر میں آگ دیدی

(۲) برباد کرنا - غارت کرنا - مٹانا - جلانا - آگ لگانا - خاک میں ملانا

(ہندو عورتیں کوسنے کے طور پر بولتی ہیں)

(گنواری) تیری دیدیوں ہانسی میں آگ موسے مت بولے (گیت کا ٹکڑا)

(۳) چتا میں آگ دینا - مُردہ کو جلانا (ہندوؤں میں ایک رسم ہے)

**آگ ڈالنا** - ہ - فعل متعدی دیکھو (آگ دینا نمبر ۱)

آگ ڈاردیوں تیری بندیا نگوڑی پے (گیت گنواری) ایک بندیا پہ میرو جوبن لیگو + +
سانجھی کہدے بندیا کا کہا لیگو

**آگ سلگانا** - ہ - فعل متعدی - آگ روشن کرنا - آگ جلانا - سہج سہج جلانا
آگ بالنا + دھواں نکالنا - (فقرہ) ذری چولھے میں آگ سلگا دے (عو)

**آگ سلگنا** - ہ - فعل لازم - آگ روشن ہونا - آگ جلنا + دھواں نکلنا

آگ سی آگ ایک دل میں سلگی ہے کبھو بھڑکی تو میر (میر) دیگی میری ہڈیوں کا ڈھیر جوں ایندھن جلا

**آگ سے پانی ہوجانا** - ہ - فعل لازم - غصہ کا دھیما پڑجانا - خفگی کا جاتا رہنا - نرم یا ملایم ہوجانا -

**آگ کا باغ** - ہ - ف - اسم مذکر - (۱) سُنار کا انگیٹھا - آتشدان - (۲) آتشبازی (۳) بخت - دیگوں کا پکنا (باورچی)

**آگ کا پُتلا** - ہ - صفت - (۱) آگ کا بنا ہوا - آتش مزاج - محرور المزاج - گرم مزاج (۲) بدمزاج - تیز مزاج - چڑچڑا

**آگ کا پتنگا** - ہ - اسم مذکر - شرارہ - چنگاری - جلتا ہوا کوئیلہ

**آگ کا پرکالہ** - ہ - ف - صفت - (کم بولا جاتا ہے)

(۱) آتش کا پرکالہ - آگ کا پتلا - انگارا -

پھول گیندے کا رُخِ زرد ہے اِس باغ میں آہ (واسوخت ناظم) زُلفِ سنبل جسے کہتے ہیں وہ ہے بختِ سیاہ
داغِ دل لالۂ خوشرنگ ہے وحشت سے گواہ ہے وہ اِس داغ میں سوزش کہ عیاذاً باللہ

شعلۂ شمع حرارت سے یہی لالہ ہے
لالہ کہیئے نہ اسے آگ کا پرکالہ ہے

(۲) دیکھو (آفت کا ٹکڑا - آفت کا پرکالہ)

**آگ کا جلا آگ ہی سے اچھا ہوتا ہے** - ہ - (مثل)

(۱) آگ کو آگ مارتی ہے - (۲) جس چیز سے نقصان ہوتا ہے کبھی اُسی سے فائدہ بھی ہوجاتا ہے - (۳) ہر چیز کا جبر و نقصان اُسی میں موجود ہے -

(۴) جس شخص سے تکلیف پہنچتی ہے اُسی سے راحت بھی مُمکن ہے

**آگ کا کھیل** - ہ - اسمِ مذکر (۱) آتشبازی

(۲) کارِ سخت - پکانے رینڈھنے کا کام - پکانا -

**آگ کجلانا** - ہ - فعل لازم - از کاجل) آگ کا ٹھنڈا ہو جانا - آنچ کا جھنا - آگ کا ٹھنڈا ہو کر سیاہ ہو جانا -

**آگ کرنا** - ہ - فعل متعدّی - (۱) آگ تیار کرنا - آگ جلانا - آگ سُلگانا - آگ بنانا - آگ بالنا -

(۲) غضبناک کرنا - غُصّہ دلانا - بھڑکانا - افروختہ کرنا - برسرِ غضب لانا + نہایت گرم کرنا -

(فقرے) میری طرف سے بھڑکا کر اُنھیں آگ کر دیا - دسپنا تو آگ کر رکھا ہے

**آگ کھانا انگارے ہگنا** - ہ - فعل لازم - جیسا کرنا ویسا بھرنا - آسمان کا تھوکا مُنہ پر آنا - چاہ کن را چاہ درپیش - بُرائی کا بدلا بُرائی مِلنا بدی کا عوضہ بدی ہونا - کسی کے لئے کنوا کھودنا اور آپ گرنا -

مثل) آگ کھائیگا سو انگارے ہگے گا - (رشوت شراب خواری زناکاری وغیرہ کے حق میں بولتے ہیں) (فقرہ) میاں ہمیں کیا پڑی ہے کسیکو سمجھائیں جو آگ کھائیگا انگارے ہگیگا

**آگ کے مول** - ہ - صفت - نہایت گراں - مہنگا - تیز -

(فقرے) اس شہر میں جو خریدو سو آگ کے مول ہے - وہ تو آگ کے مول بیچتا ہے -

**آگ گاڑنا** - ہ - فعل متعدّی - (باہر والے بولتے ہیں) آگ دابنا

**آگ لگا کے پانی کو دوڑنا** - ہ - فعل لازم - جھگڑا اُٹھا کر بظاہر مٹانے میں کوشش کرنا - پہلے مُفسد بنکر پھر مُصلح بننا - لڑائی کروا کر صُلح کے درپے ہونا - عیّاری دِکھانا - چھل کرنا لگا بُجھا کر صُلح کی باتیں بنانا - فتنہ اُٹھا کر بظاہر اُسکے دفعیہ میں سرگرم ہونا - عیّاری کرنا - زخم دیکر مرہم لگانا -

ضبطِ سرشک گرم سے دل تو جلا نصیر (نصیر) پانی کو دوڑتی ہیں پھر آنکھیں لگا کر آگ

لگا آگ پانی کو دوڑے ہے تو + (میر تقی) یہ گرمی تری اس شرارت کے بعد

دل جلا کر سے آنسو بہانا کیا ضرور (اسیر) دوڑتے ہیں کیوں لگا کر آگ پانی کے لئے

**آگ لگانا** - ہ - فعل متعدّی - (۱) آگ دینا - کسی چیز میں آگ ڈالنا جلانا - پھونکنا -

دیکھی اُس بن جو تنہائی گھر میں + (نامعلوم) آگ جل بُھن کے لگائی گھر میں

(۲) سوزش پیدا کرنا - جلن پیدا کرنا - بُھونا -

آنسو تو ڈر سے پیگئے لیکن وُہ قطرۂ آب (میر) ایک آگ تن بدن میں ہمارے لگا گیا

(فقرہ) اِس ٹھنڈائی نے تو اُلٹی آگ لگا دی -

(۳) ولولۂ عشق اُٹھانا - جوش پیدا کرنا - رنج دینا - غم دینا -

اُٹھ گئے وُہ لگا کے دِلمیں آگ + (مخبیر) یعنے اِس آگ میں جلو بیٹھے +

شعر گرم اور بھی دو چار سُنا اے معروف (معروف) دِلِ عاشق میں ہوں جو آگ لگانیوالے

آنکھ کیوں تُو نے بھلا ہم سے ملائی پیارے (عاشق) بُجھ گئی تھی سو پھر اب آگ لگائی پیارے

اے باد صبا آتش گُل کی نہ خبر دی (امانت) کیوں آئی ہے زنداں میں مجھے آگ لگا کے رنج دینا

(۴) جُھلسنا - بُھلسنا - لُوکا لگانا - لُکا لگانا -

(فقرہ) ساٹ چھپّر کے پھوس سے اُسکے مُنہ کو آگ لگاؤں (گنوار)

(۵) رشک دلانا - حسد دلانا - ریس دِلانا -

(فقرہ) ایک تو وُہ آپ جل رہی ہے یہ کپڑے دکھا دکھا کر اور آگ لگاتی ہے - (عو)

(۶) غُصّہ دِلانا - افروختہ کرنا - بھڑکانا - خفا کرنا -

(فقرے) تُم اور آگ لگانے آ گئے - پہلے تو چھیڑ کر آگ لگا دی اب بُجھاتی ہیں - (عو)

(۷) لڑائی کروانا - جھگڑا اُٹھانا - دُشمنی پھیلانا - فساد ڈالنا -

آپ ہی لگائیں آپ ہی بُجھائیں آپ ہی کریں بہانا (نامعلوم)

جو آگ لگا پانی کو دوڑیں اُنکا کیا ہے ٹھکانا +

(فقرہ) یہی لگیا آگ لگاتی پھرتی ہے (عو)

(۸) آفت برپا کرنا - فتنہ اُٹھانا - فتنہ انگیزی کرنا - شرارت کرنا -

شوخی نے تیری لُطف نہ رکھا حجاب میں (شیفتہ) جلوہ نے تیرے آگ لگائی نقاب میں

یاں پھونکدیا دِلکو واں یار کو بھڑکایا (جُرات) اُسنے بھی قیامت میں کچھ آگ لگا رکھی

(۹) مہنگا سودا لانا - گراں سودا خریدنا + نقصان دینا - ہاتھ رنگنا - غبن کرنا - (فقرہ) یہ ماما جب سودا لاتی ہے ایسی ہی آگ لگاتی ہے - (عو)

(۱۰) چھوڑنا - ترک کرنا - تیاگنا - لعنت بھیجنا - برطرف کرنا - موقوف کرنا - معزول کرنا - نکالدینا -

ترے بیری دُشمن سے رکھے جو لاگ (پری خانم) دوگانا لگا ایسے بھڑوے کو آگ

(فقرے) ہمنے تو مدّت سے بناؤ سنگار کو آگ لگا دی - سُسرال کو آگ لگا کر میکا بسایا (عو)

(۱۱) کھا جانا - خرچ کرڈالنا - اُٹھا ڈالنا - اُڑانا - گنوانا - تلف کرنا - ضایع کرنا - برباد کرنا - غارت کرنا - ملیامیٹ کرنا - لُٹانا - تباہ کرنا -

(فقرے) ساری پائونکو آگ لگا کر رکھدی - ساری دولت کو آگ لگا کر کنگال ہو گیا -

گھر کو آگ لگاتی ہے اور دھگڑوں کو کھلاتی ہے (عو)

(۱۲) (طنزاً) خوب دھوم دھام کرنا - بڑے بڑے کاج کرنا -

(فقرہ) تمہارے بڑوں نے شادی میں کون سی آگ لگائی تھی جو تُم لگاؤ گے - (عو)

(۱۳) بگاڑنا - خراب کرنا - بے ڈھنگا کرنا - بدوضع کردینا -
(فقرہ) ایک کُرتی پر کیا منحصر ہے جس چیز کو سیتی ہے اُسکو آگ لگا کر رکھدیتی ہے (عو)
(۱۴) بُرائی کرنا - غیبت کرنا - لگائی بجھائی کرنا - لگائی لُتری کرنا - لُترا پن کرنا - چُغلی کھانا - بہکانا - اِدھر کی اُدھر لگانا -
پہلے تو میری ساس نے آگ لگائی (پری خانم) پھر تو چھتی ہے بھولی بُوا کیا تھی لڑائی
(۱۵) حقارت کی نظر سے دیکھنا - خاطر میں نہ لانا - ذلیل سمجھنا - خفگی ظاہر کرنا -
(فقرہ) میں تو ایسے کی مُنہ کو آگ بھی نہ لگاؤں - جب تمہ ہی نہیں تو موتی کو لیکر کیا آگ لگاؤں
(۱۶) لال لال پھولوں کا باغ کھلانا - لال ہی لال کردینا - گلاب یا لالہ ہی لالہ دِکھائی دینا -
لالۂ خودرو نہیں ہے خون نے فرہاد کے (سودا) جوش میں آکر لگا دی کوہ کے دامن میں آگ
**آگ لگاؤ** - صفت - (۱) جلانے والا - رنج دینے والا - دُکھ دینے والا -
(۲) لڑائی کرا دینے والا - مُفسد - فتنہ پرداز - مفسدہ اُٹھانے والا -
**آگ لگاؤں** - حرفِ ندا - عو - (۱) نفرت ظاہر کرنیکے واسطے عورتیں اِس لفظ کو زبان پر لاتی ہیں اور نیز ایک تکیہ کلام بھی ہے
(فقرہ) اِس اماں کو آگ لگاؤں اِسنے تباہ کر رکھا ہے - آگ لگاؤں ایک نہ ایک جھگڑا روز سے آتا ہے (عو)
(۲) کیا کروں - چُولھے میں ڈالوں - (فقرہ) جب ہی نہیں تو اُسکی چیز لیکر کیا آگ لگاؤں (عو)
**آگ لگائے تماشا دیکھے** - مثل - عیّار - مکّار - فریبی اور ایسے شخص کے حق میں بولتے ہیں جو مفسدہ برپا کرکے سیر دیکھے -
**آگ لگجانا** - ہ - فعل لازم (۱) آگ بھڑک اُٹھنا - پُھنک جانا - جل جانا
سینہ تمام جلنے لگا دل کے داغ سے (مُخیّر) لو گھر میں آگ لگ گئی گھر کے چراغ سے
(۲) غارت ہوجانا - برباد ہوجانا - اُجڑ جانا - ستیاناس ہوجانا -
روز اے نالہ کبھی ہے تو کرونگا میں اثر (مصحفی) آگ لگ جائے کہیں تیرے اثر کرنے کو
(فقرہ) ساری دولت کو آگ لگ گئی - اُس گھر لنے ہی کو آگ لگ گئی -
(۳) سوزش پیدا ہونا - جلن ہونا - جھال معلوم ہونا -
(فقرہ) مرچ کھاتے ہی مُنہ میں آگ لگ گئی - دوائی لگتے ہی آگ لگ گئی -
(۴) غصّہ آجانا - غضبناک ہوجانا - لال ہوجانا - جھلّا جانا - لال پیلا ہوجانا
(فقرہ) مجھے تو اُسکی اِس بات پر آگ لگ گئی کہ میری برابر کوئی ہوا ہی نہیں -
(۵) عشق بھڑک جانا - جوش اُٹھکھڑا ہونا -
(فقرہ) کیا تو بُرا ہی نہیں تھی کیا صورت دیکھتے ہی پھر وُہی آگ لگ گئی -
(۶) کھویا جانا - غائب ہوجانا - جاتا رہنا - اُڑجانا - معدوم ہوجانا -
(فقرہ) تجھے کہاں آگ لگ گئی تھی - ہے ہے میرے دوپٹہ کو کدھر آگ لگ گئی - (عو)
(۷) گران ہوجانا - مہنگا ہوجانا - قیمت بڑھ جانا -
(فقرہ) چار دِن نہیں گزرے تھے کہ پھر اناج پر آگ لگ گئی (عو)
**آگ لگجائے** - یا **لگجائیو** - دعاے بد (صرف عورتیں بولتی ہیں)
(۱) یہ ایک کوسنا ہے جسکے معنے ہیں جل جائے - اُجڑ جائے - غارت ہو مرجائے - آفت پڑے - اُجڑ جائے - ملیامیٹ ہو - ناپید ہو - مٹجا
ابرِ مژگاں کو آگ لگجا وے + (آشفتہ) کیا بُرے ڈھب سے یہ برستا ہے
رات بولا وُہ مرے نالۂ جانسوز کو سُن (جرأت) آگ لگجائیو جرأت تیرے چلّانے کو
آگ لگجائے تیری غیرت کو + (شوق) وائے تیری اِس آدمیت کو
کہوں کس کس سے اِس کہانی کو " آگ لگجائے اِس جوانی کو
(گیت) آگ لگجائے جوبنا یہ باتیں نہیں ہونگیں -
(۲) عورتوں کا یہ تکیہ کلام بھی ہے اور ناز و نخرہ سے بھی ہر بات کے ساتھ اکثر کہا کرتی ہیں جیسے آگ لگجائے مجھے اب نہ ستاؤ - آگ لگجائے کیا سینے بھی اور کیا سینے لگی - (عو)
**آگ لگنا** - ۸ - فعل لازم - (۱) جلنا - جل اُٹھنا - پُھنکنا - مشتعل ہونا - جل جانا - بھڑکنا - آگ کا کسی شئے میں اثر کرنا - (۲) جُھلسنا - لُو کا لگنا
(فقرہ) چل تیرے مُنہ کو آگ لگے مُجھسے نہ بول (عو)
(۳) اُجڑنا - غارت ہونا - اُڑنا - چُولھے میں پڑنا - چُولھے میں جانا - غائب ہونا - کھویا جانا - جاتا رہنا - ملیامیٹ ہونا - معدوم ہونا - اور نیز دعا مرنا - وصل[1] ہونا - جان سے جانا - جہان سے گزرنا - موت آنا -
بڑا جو ہاتھ نظیر اُسکے سینہ پر میرا + (نظیر) تو بولی واہ لگی آگ اِس قرینے پر
یا رب اِس عشق و محبت کو کہیں آگ لگے (جرأت) روز و شب جی کے جلانیکے ہے درپے
جی جلاوے وُہ جس سے لاگ لگے (") غرض اِس عاشقی کو آگ لگے
دردِ فرقت ہے یہاں شومیِ طالع سے سدا (") ایسی قسمت کو لگے آگ یہ جلجائے نصیب
وُہ جو کہتے ہیں تجھے آگ لگے + (مؤمن) مژدۂ وصل سُناتے ہیں مجھے
(۴) نہایت بھوک لگنا - گُدّیا ہونا - حد سے زیادہ اِشتہا ہونا - آتشِ معدہ کا بھڑکنا - (فقرہ) پیٹ میں آگ لگ رہی ہے کوئی دانا اِس لگی کو بجھا دو - اِس بچّہ کے پیٹ کو تو صبح اُٹھتے ہی آگ لگتی ہے (عو)
(۵) ولولہ اُٹھنا - عشق بھڑکنا - محبّت کا جوش مارنا - عشق ہونا -
نہ گھر پر بلاتے نہ یہ آگ لگتی + (زنا مُحسن) نہ صورت دِکھاتے نہ یہ آگ لگتی
بُلا کر مجھے وان تک ایجان جان (") دِکھائیں یہ اُلفت کی بینیابیاں

[1] صوفیہ کرام کی اِصطلاح میں صُوفی یا ولی یا کسی بزرگِ دین کے مرنے کو کہتے ہیں -

اے آتاں میں کیا کہوں نہیں کہنے کی تاب (پدماوت) اگن لگی ہے نیہ کی جلتی ہوں دن رات

تڑپتے ہوئے پھرتے ہیں بام و در پر + (نامعلوم) تمھیں دیکھتے ہم نہ یہ آگ لگتی +

(۶) بیکل ہونا۔ بیچین ہونا۔ مضطرب ہونا۔ تلاملی ہونا۔ بیقرار ہونا۔ تڑپنا۔

بیاکل ہونا۔ سیج پڑی ہے سونی آگ لگی ہے دونی (بوٹہ)

(فقرہ) اپنے کی ایسی ہی آگ لگتی ہے کہ بلبلاتے پھرتے ہیں۔

(۷) رشک ہونا۔ حسد ہونا + کھنسانا۔ جلنا۔ (تلملانا)

یہ عیش سُنکے رقیبوں کے دلمیں آگ لگی (نظیر) تو جو رتھکے چڑھے اور منڈیر آ لگی

ادھر وہ یار اُدھر ہمنے لاٹھی پاٹھی کی (〃) گرایا شور کیا گالیاں دیں دھوم مچی

عجب طرح کی ہوئی واردات کوٹھے پہ

(فقرہ) اسے کھاتا پیتا دیکھ کے اُسکو بھی آگ لگتی ہے۔ (عو)

(۸) ناگوار گزرنا۔ بُرا لگنا۔ بُرا معلوم ہونا۔ خار گزرنا۔

غیر کو رشک سے کیا آگ لگی + (شیفتہ) کہ ہوا میرا جلانا موقوف +

(۹) رنج ہونا + رنجیدہ ہونا۔ خفا ہونا۔ آزردہ خاطر ہونا۔ غمگین ہونا۔ کڑھنا

(فقرہ) اگر محبت نہوتی تو اسکے ان کوتکوں سے کیوں آگ لگا کرتی (عو)

(۱۰) غصہ آنا۔ طیش آنا۔ دل جلنا۔ طبیعت بگڑنا۔ غصہ بھڑکنا۔

جلے دل کی مصیبت اپنے سُنکر + (میر تقی) لگی ہے آگ سارے تن بدن میں

اثر دیکھا تیرا اسے گریہ وہ بیداد کہتا ہے (ظفر) کہ مجکو آگ لگتی ہے ترے آنسو بہانے سے

(فقرہ) اُسکی صورت دیکھے آگ لگتی ہے۔ تیری انھیں باتوں سے تو آگ لگتی ہے

(۱۱) سوزش ہونا۔ جلن ہونا۔ مرچین لگنا۔ تیزی معلوم ہونا۔ چرپرا ہٹ

معلوم ہونا۔ جھلا جانا۔ جھال ہونا۔ لہر اُٹھنا۔

اللہ رے گرمی مئے انگور کی غافل (غافل) اک جام کے پیتے ہی دل و جاں میں لگی آگ [۱۲ یوں بسی]

شرر سے اشک ہیں اب چشم تر میں + (وحید) لگی ہے آگ اک میرے جگر میں۔ [جلیبی ۱۲]

لگی تھی آگ جگر میں بجھائی اشکوں نے (نظیر) اگر یہ اشک نہوتے تو کیا ٹھکانا تھا

(فقرہ) یہ دوائی لگائیے اس سے خدا چاہے تو آگ نہیں لگنے کی ٹھنڈک پڑ جائیگی۔

(۱۲) سُرخ پھولوں کا کھلنا۔ کثرت سے لالہ یا گلاب کا پھولنا۔ باغ میں

رنگترونکا پکنا۔ لال ہی لال دکھائی دینا۔ (تشبیہ ہے)

(فقرہ) ڈھاک کے پھولوں سے جنگل میں آگ لگ رہی ہے۔ باغ میں رنگتروں سے ایک آگ لگ رہی ہے

(۱۳) کثرت سے روشنی ہونا۔ بہت سے چراغ جلنا۔ دوالی کا سماں بندھنا۔

(فقرہ) دوالی کو جدھر جاؤ ایک آگ لگی ہوئی معلوم ہوتی ہے۔

(۱۴) گران ہونا۔ مہنگا ہونا۔ قحط پڑنا۔ قیمت کا بڑھ جانا + تھری ہونا۔ (چیٹھ)

کمی ہونا۔ (فقرہ) اِن دنوں میں جو چیز خرید و اُسی پر آگ لگ رہی ہے۔

(۱۵) افواہ ہونا۔ شہرت اُڑنا۔ بدنامی کے ساتھ مشہور ہونا۔ بدنام ہونا +

دھاک ہونا۔ ہوا اُڑنا۔ شہرہ ہو جانا۔ الم نشرح ہونا۔

تہمت سے اُسکے عشق کی ہم پر لگی ہوئی (نامعلوم) یارب بجھیگی آگ یہ کیوں کر لگی ہوئی

(۱۶) جانا۔ رخصت ہونا۔ باہر نکلنا۔ (ناز سے عورتیں بولتی ہیں)

(فقرہ) تمھیں بھی کبھی گھر سے آگ لگیگی؟

**آگ لگو۔ یا لگے۔** دُعائے بد۔ عو۔ (خواہ حقیقت میں خواہ ناز سے)

(۱) غارت ہو۔ اُجڑ جائے۔ جلجائے۔ مرجائے۔ از غیبی مار پڑے۔

اُڑجائے۔ ناپید ہو۔

شعر و نیونکی ملاقات سے کرتا ہے تو منع (حاجی میاں غالب) ناصحا آگ لگو اس ترے سمجھانے کو

مری برباد احسان آبرو کی + (احسان) لگے آگ اِسکو دل ہے خاک اپنا

دل ہو خوں اور حنا کو بھاگ لگے (رنگین) اس تری منصفی کو آگ لگے +

شعر میرے سُننے ہیں رنگیں کے + (قطعہ) نوج اُس سے کسیکو لاگ لگے

جو چلے اُسکے قتل کرتے ہیں + (〃) اُسکی اس گفتگو کو آگ لگے +

آگ لگے اس چاہت کو دل اتو بہت گھبراتا ہے (مسعود)

ہے ہے ہجر کی راتوں کو دم ناک میں آ جاتا ہے

(فقرہ) آگ لگے ایسے پیار کو۔ (عو)

(۲) تکیہ کلام بھی ہے اور کبھی ناز سے بھی یہ کوسنا دیا جاتا ہے اور کبھی نفرت

کے واسطے بھی آتا۔

لگے آگ ایسی گرمی کو مُوئیں سب چوڑیاں ٹھنڈی (جانصاحب)

پکڑ کے ہاتھ کیسا زور سے پنجا مروڑا ہے

(فقرہ) آگ لگو میں کیوں آئی تھی۔ آگ لگے میں نوج بولی ہوتی۔ آگ لگے میں

اِس بلا بوغا کو لیکر کیا کروں۔ (عو)

**آگ لگے پر بلی کا موت ڈھونڈنا** ۔ محاورہ ۔ بے وقت تدارک

کرنا۔ بیجا تجسس کرنا۔ کوشش بے سود کرنا۔ خطرۂ عظیم میں ناممکن

اور کمیاب چیزوں کیطرف توجہ کرنا۔ بے موقع وقت گزارنا۔ عذر

لاطائل کرنا۔

**آگ لگے پر کنواں کھودنا** ۔ محاورہ۔ (۱) دیکھو (آگ لگے پر بلی کا موت ڈھونڈنا)

(۲) کسی چیز کو کھو کر گھر کا بندوبست کرنا۔ صدمہ پہنچنے کے بعد اُسکا تدارک کرنا

**آگ لہکنا** ۔ ف۔ فعل لازم۔ یکایک آگ بھڑک اُٹھنا۔ دہک جانا۔

**آگ لینے آنا** ۔ ف۔ فعل لازم (یہ محاورہ فارسی زبان سے اُردو میں آیا ہے)

(۱) آگ مانگنے آنا۔

آگ لینے کو جائیں تو گئیں لاگ لگا (انشا) بی بی ہمسائی نے دی جی میں ہے گر آگ لگا

(۲) جلدی سے آکر چلا جانا - اُلٹے پاؤں چلا جانا - تھوڑی دیر کے واسطے آنا - کھڑے کھڑے ہو کر چلا جانا - جب کوئی دوست ملاقات کو آئے اور دم بھر نہ ٹھہرے تو اُس سے طنزاً یہ کلمہ کہتے ہیں یعنی تم ایسے بیگانہ وار آئے جیسے کوئی آگ مانگنے آتا ہے اور کھڑے کھڑے لیکر چلا جاتا ہے -

لیتے ہی دل جو عاشقِ دلسوز کا چلے + (ذوق) تم آگ لینے آئے تھے کیا آئے کیا چلے

جلد مجھ سوختہ کے پاس سے جانا کیا تھا + (میر) آگ لینے مگر آئے تھے یہ آنا کب تھا

ان ٹھنڈی گرمیوں سے میں جلتا ہوں آپکی (ہمراز) تم آگ لینے آئے تھے کیا آئے کیا چلے

روز تم آگ لینے آتے ہو + (جان صاحب) نہ کبھی پاس ایکدم ٹھہرے

**آگ میں پانی ڈالنا** - ۵ - فعل متعدی (۱) آگ بجھانا -

(۲) لڑائی کو دبانا - جھگڑا مٹانا - (۳) غصہ کو دھیما کرنا -

**آگ میں کسیکی پڑنا** - یا کسیکی آگ میں پڑنا - فعل لازم - کسیکی مصیبت یا آفت میں گرنا - دوسرے کی بلا اپنے سر لینا -

کیوں تو آنکھوں سے جھگڑتا ہے دلا (سید) کون پڑتا ہے کسیکی آگ میں ++

**آگ میں کسیکی جلنا** - یا کسیکی آگ میں جلنا - ۵ - فعل لازم -

(۱) کسیکی مصیبت میں پڑنا - کسیکی بلا کو اپنے سر لینا - پرائی آفت کو اپنے اوپر لینا

گر کسیکی آگ میں کوئی جلے + (ارشد) میرے سوزِ دل سے دشمن دم نہ لے

(فقرہ) پرائی آگ میں کوئی نہیں جلتا -

(۲) کسیکے رشک یا حسد میں جلنا -

(فقرہ) تم کیوں پرائی آگ میں جلتی ہو؟ (عو)

**آگ میں گرنا** - یا گر پڑنا - ۵ - فعل لازم (۱) آگ میں پڑنا - آگ میں کودنا

گر پڑا آگ میں پروانہ دمِ گرمیٔ عشق (ذوق) سمجھا اتنا بھی نہ کمبخت کہ جل جاؤنگا

(۲) مصیبت یا بلا میں پڑنا - آفت میں گرنا -

**آگ میں لوٹنا** - ۵ - فعل لازم (۱) آگ میں جلنا - دیکھو آگ پر لوٹنا نمبر ۲-۳

(۲) تڑپنا - بیقرار ہونا - مضطرب ہونا -

سوزِ دروں سے کیونکر میں آگ میں نہ لوٹوں (میر) جوں شیشۂ حبابی سب دل پر آبلے ہیں

(۳) رشک کرنا - حسد کرنا - (فقرہ) میرے بچوں کو دیکھکر آگ میں لوٹتی ہے (عو)

**آگ نکالنا** - ۵ - فعل متعدی - چقماق سے آگ جھاڑنا -

**آگ ہو جانا** - ۵ - فعل لازم (۱) گرم ہو جانا - بھبکنا - جل اُٹھنا -

(فقرہ) دھوپ میں دھرا دھرا لوٹا آگ ہو گیا -

(۲) لال پیلا ہونا - جھلا اُٹھنا - غضبناک ہونا - افروختہ ہو جانا - خشمگین ہونا

کرتے ہم مضمونِ سوزِ دل بیاں گر اور ہیں (ظفر) آگ ہو جاتے ابھی اُسکو وہ سنکر اور ہیں

اِس سے تو اور آگ وہ بیدرد ہو گیا ++ (ذوق) اب آہِ آتشیں سے بھی دل سرد ہو گیا

آگ ہو جاتا ہے ہر دم مری صورت سے جو وہ (سرور) شاید اُس سے کوئی کچھ جا کے لگا دیتا ہے

وہ آگ ہو گیا ہے خدا جانے غیر نے + (میر) میری طرف سے اُسکے تئیں کیا لگا دیا

(فقرہ) ایسا تیہا بھی کچھ نہیں ذرا سی بات پر آگ ہو گئے

**آگ ہونا** - فعل لازم (۱) گرم ہونا - جلنا - لال ہونا

(۲) غصہ ہونا - غضب ہونا - غصہ میں سُرخ ہو جانا - غصہ کے مارے بیتاب ہونا + غُرفش کرنا - کُھنسانا - غُرّانا

لگائی آہ نے غیروں کے گھر آگ + (مومن) ہوئے کیا کیا وہ اِتنی بات پر آگ

دیوانہ ہوں دوں جو تشبیہ + + (ناسخ) آگ وہ ہونگے نام پری سے +

تفتہ جانی کا جو مضمون اُسے لکھتا ہوں (معروف) آگ ہو کر وہ مرے خط کو جلا دیتا ہے

**آگا** - ۵ - اسمِ مذکر - س ([illegible]) آگے ترکی (اوک) عوام آگو - اگاڑو - اگاڑی (۱) سامنا - رُخ - چہرہ - اگواڑا - مُہرا - اگاڑی - پیش - سامنے کا حصہ

(۲) جسم کا اگلا رُخ - مستک - پیشانی - سینہ - چھاتی + داڑھی مونچھ + ناک وغیرہ

ظاہر بھی اُنکا صاف ہے جوڑا بھی صاف ہے (ہیچ ہے نا) آگا بھی اُنکا صاف ہے پیچھا بھی صاف ہے (نظیر)

(۳) جائے مخصوص - شرمگاہ

دل میں کسیکے ہرگز نے شرم نے حیا ہے (بالپن نظیر) آگا بھی کُھل رہا ہے پیچھا بھی کُھل رہا ہے

(۴) انگرکھے یا کُرتے کے سامنے کا حصہ - پگڑی کا چھجا - مکان کا صحن -

(فقرہ) عرض میں آگا پیچھا ہو جائیگا -

(۵) فوج کا مُہرہ - ہراول - پیش خیمہ - آگے کا لشکر -

(مثل) فوج کا آگا اور برات کا پیچھا بھاری ہوتا ہے -

(۶) استقبال - آئندہ - اگت - عاقبت - اگم - آخرت - انجام

(فقرہ) آگا پیچھا تو سوچ کر لو -

**آگا بھاری ہونا** - ۵ - فعل لازم (عوام) (۱) حمل ہونا - ٹُنڈی پھولنا - ٹُنڈھی پھولنا - (فقرہ) بیاہ ہوتے ہی آگا بھاری ہو گیا -

(۲) (کہاروں کی اصطلاح میں) سڑک میں ٹھوکر یا گڑھا گڑھولا ہونا - ٹیلہ یا پتھر وغیرہ سامنے آنا

(فقرہ) آگا بھاری ہے سنبھل کے میرا بھائی

**آگا پیچھا** - ۵ - اسمِ مذکر - (۱) بدن کا اگلا پچھلا حصہ -

(فقرہ) اِس چدریا سے تو آگا پیچھا بھی ڈھکتا نہیں دکھائی دیتا - (عو)

(۲) آگے پیچھے کے حصّے کا کپڑا - بدن کے اگلے اور پچھلے رُخ کا کپڑا -

(۳) شرمگاہ - مقامِ مخصُوص -

ایسے اندھے ہو نہیں دیکھتے آگا پیچھا (جانصاحب) کسیکو کا ہیکو بھاتیگا تمھارا اِخلاص

**آگا پیچھا دیکھنا** - فعل متعدّی (۱) سامنے اور پیچھے دیکھنا - چاروں طرف دیکھنا - (فقرہ) آگا پیچھا دیکھکر چلو

(۲) پس وپیش دیکھنا - عاقبت اندیشی کرنا + ہوشیار ہونا - خبردار ہونا

(فقرے) آگا پیچھا دیکھکر کوئی کام کرو - آگا پیچھا دیکھکر خرچ کرو -

**آگا پیچھا سوچنا** - فعل لازم - پس وپیش سوچنا - دُور اندیشی کرنا + دِ لسے رائے لینا - سوچ سمجھکر کام کرنا - دِلسے صلاح ومشورہ لینا + تامّل کرنا - فِکر کرنا - اندیشہ کرنا - غوض کرنا - (فقرہ) جو کچھ کرو آگا پیچھا سوچ کر

بھائی بگوڑا اینا بھی آگا پیچھا سوچے یا تمھیں کو بھرے جاے (ع)

**آگا پیچھا کرنا** - فعل مُتعدّی - (۱) پس وپیش کرنا

(۲) ہیچر میچر کرنا - دُبدا میں پڑنا - تذبذب میں ہونا - ہچکنا -

**آگا تاگا لینا** - ہ - فعل مُتعدّی - (ہندو) خاطر تواضع کرنا - آؤبھگت کرنا - مدارات کرنا -

**آگا روکنا** - فعل مُتعدّی (۱) سامنا روکنا - مُہرہ پر آنا - مُہرہ دبانا - آگے آنا - مُقابل ہونا - رُوکش ہونا - سدّ راہ ہونا - رستہ بند کرنا -

(۲) پردہ کرنا - چادر تاننا - (فقرہ) آگا روک لو تو سواریاں اُتر جائیں -

**آگا سنبھالنا** - فعل مُتعدّی (۱) سامنا لینا - آگے کا بندوبست کرنا - فوج یا شِکار کا سامنا روکنا - سامنے آنا سامنے جانا - آگے بڑھکر روکنا

(فقرے) چور کا آگا سنبھالو - کُتّے نے دوڑ کر آگا سنبھالا -

(۲) آیندہ کا بندوبست کرنا - خرچ کا آیندہ کے واسطے تدارک کرنا -

(فقرہ) خیر اب تک تو فضول خرچی ہوئی مگر اب اپنا آگا سنبھالو -

**آگا لینا** - فعل مُتعدّی - دیکھو (آگا روکنا اور آگا سنبھالنا نمبر ۱)

**آگا مارنا** - فعل مُتعدّی - (۱) بڑھکر مارنا - حملہ کرنا - چھاپہ مارنا - شکست دینا

(۲) آگے کی فوج پر حملہ کرنا - سامنے کی فوج پر دھاوا کرنا -

**آگاہ** - ف - صِفت - از (آگاہیدن) عوام (آگاہ) بے مد

(۱) خبردار - واقف - جاننے والا - ماہر - ہوشیار - کارداں - خبردار ہونا

آگاہ نہیں ہے اِنسان اسی میر نوشتہ سے (میر) کیا جانئے ہے پھر جو طالع کا لکھا جانے

(فقرہ) آپ سب کاموں سے آگاہ ہیں -

**آگاہ کرنا** - ف + ہ - فعل مُتعدّی - (۱) واقف کرنا - خبردار کرنا - ہوشیار کرنا - جتانا (۲) ظاہر کرنا - اِطّلاع دینا - اِظہار کرنا - بتلانا -

**آگاہی** - ف - اسم مؤنّث - ث - (آگاسی)

(۱) واقفیت - خبر - علم - شناسائی - واقفکاری

طفل کو راحت زیادہ ہے جوان و پیر سے (ظفر) عین نادانی میں ہے کرتی ہے آگاہی خراب

آگاہی جو دیونے پائی + + + (گلزار نسیم) بگڑی ہوئی بات یوں بنائی

محمود ا ہے اِک کنیز زادی ( ״ ) اِنساں سے ہوئی ہے اُسکی شادی

پر اتو نہیں قصور سے کچھ + ( ״ ) شاید اُسکا قصور ہے کچھ +

**آگڑنا** - ہ - فعل لازم (۱) آپڑنا - آرہنا - گِرپڑنا - جیسے یہ کہاں سے آگرا

(۲) جھپٹ لینا - جھپٹا مارنا - حملہ کرنا - جیسے چیل آگری -

(۳) بھیڑ کرنا - ہجوم کرنا - ہنگامہ مچانا جیسے یہیں سب آگرے

**آگو** - ہ - تابع فعل - عورتیں زیادہ بولتی ہیں (اب یہ لفظ ٹکسال باہر ہے)

(۱) پہلے - پیشتر - جیسے ہمنے آگو ہی کہا تھا (۲) سامنے - رُوبرُو - جیسے آگو سے ہٹ جا

(۳) آیندہ - اِستقبال - آنے والا زمانہ

(۴) ہاتھ کے نیچے - پاس - قریب - جیسے میرے آگو ہٹ نہیں جو پہلے تجھے تولدوں

**آگے** - ہ - تابع فعل - س (اگرے) (گنوار) اگاڑو - آگو - اگاڑی

(۱) پیچھے کی ضد - اگاڑی - آگو -

جاتے اسطرح سے اُس کوچہ میں ہیں دِل اور ہم (ذوق) دِل ہے ہم آگے کبھی ہیں کبھی دِل آگے

جہاں دیکھتا ہوں وُہ آگے تو پیچھے (نظیر) میں کیا تو بھی اُسکی غلامی کریگا

(۲) سامنے - رُوبرُو - سنمکھ - آنکھوں کے سامنے موجودگی میں - سنو نہیں - مقابل

شب کو تھی یہ محو دید اُس سیمبر کی چاندنی (غافل) ہوگیا دن اور آگے سے نہ سرکی چاندنی

اب کہتی ہیں وُہ شعر کہ جرات کوئی شاعر (جرات) سرسبز ہوا ایسے غزل خواں کے آگے

تجھے کاش اُسوقت میں دیکھ لوں (میرحسن) جیوں میں اگر تیرے آگے مروں

وُہ آئے تو آگے مرے نابکار + ( ״ ) گریباں کو اُسکے کروں تار تار +

آگے سے جوان ایک خوش قد (گلزار نسیم) آتا تھا دِنوں کی جیسے آمد

اُٹھاکے پھینکدے ساقی تو میرے آگے سے (نامعلوم) بغیر یار کے جام شراب کیا ہوگا

(مثلاین) مت کر ساس بُرائی تیرے آگے بھی جائی - اپنی چیز لینے آگے - (فقرہ) جو کچھ ہمارے آگے ہے

(۳) حین حیات - جیتے جی - اپنی زندگی میں - موجودگی میں - اپنے عہد میں - وُہ اپنے آگے لسے مالک کر گئے تھے -

(۴) بڑھکر - زیادہ - بڑھکے - ترقی پر - برسرِ ترقی -

تم لگے غیروں سے ملنے دِل ہمارا پھٹ گیا (نظیر) جو قدم اُلفت کا آگے تھا سو پیچھے ہٹ گیا

(فقرے) دوڑ میں آگے نکل گیا - سبق میں آگے ہوگیا -

ے اگرے سے آگے یوں ہوگیا کہ حسب قاعدہ وسط سے رے گرادی گئی جیسے پریت سے پیت بن گیا - سوزن سے سوئی ہوگیا - پریم سے پیم بن گیا - اسیطرح اگرے سے اگے ہوا پھر الف پر زور دیتے دیتے آگے ہوگیا ۔۔ باقیہ تحقیق ۔۔ میں دیکھو -

(۵) آیندہ - بعدازیں - اسکے بعد - اسکے پیچھے - اسوقت سے - بعد اسکے

آگے پھر آپ جانیں آپکا کام + (نواب) میرے سر پر نہیں ہے کچھ الزام

(فقرے) آگے تمھیں اختیار ہے - آگے تمھاری سمجھ رہی -

(۶) پھر - دوبارہ - دُوسرا کر - (فقرے) اگر ایسی بات نکلا - اگر تم جانو اور تمھارا کام -

(۷) دُوسرا - ثانی - اور - تب - پھر - (فقرے) سائیں آگے دیکھو لیجئے دُوسرا گھر دیکھ

اسکے آگے حد ہے - آگے کیا ہوا - آگے کسکا نمبر ہے -

(۸) زیادہ - سوا - علاوہ - پرے -

اور آگے بڑھاؤ بجرا او ہام + (گلزار نسیم) ڈوبا خورشید ہو گئی شام +

(فقرے) اس سے آگے ایک کوڑی نہیں ملنے کی - اُنکا گھر اپنے کہیں آگے ہے +

(۹) دُور - پرے - دُور تر - زیادہ دُور

گرچہ ہوں وادیٔ عنقا سے پرے لاکھوں کوس (ذوق) لیک ہے گم شدگی کی ابھی منزل آگے

آگے جو بڑھا جزیرہ دیکھا ++ (گلزار نسیم) اشجار کا واں ذخیرہ دیکھا

(۱۰) پہلے - پیشتر - سابق میں - قبل - گزشتہ زمانہ میں - اگلے زمانہ میں -

اس سے پہلے -

سمجھا نقص بھی غنیمت ہے اب اسوقت میں ذوق (ذوق)

کاملیّت سے کہاں ہو چکے کامل آگے +

طبیعت میں طرحداری جو آگے تھی سو اب بھی ہے (شہر کی) وُہی شوخی وطراری جو آگے تھی سو اب بھی ہے

رکھی تاریخ مجکو محفوظ اس ناتہ میں خدا (ناسخ) وقت خیر آگے کبھی تھا اب تو شر کا وقت ہے

جنسے آگے ہمیں اُس گھر سے نکلوایا تھا (معروف) پھر ہوا ہے وُہی مختار خدا خیر کرے

آگے ہی ایک تو مرا خفقانی ہے مزاج (〃) رسیہ آئی ہے شب تار خدا خیر کرے

آگے یہ بے ادائیاں کب تھیں ++ (میر تقی) اِن دنوں تم بہت شریر ہوئے

آگے کے دِن پاچھے گئے ہر سے کیو نہ ہیت (دوھا) اب پچھتائے کیا ہوت ہے جب چڑیاں چگ گئیں کھیت

(۱۱) ہاتھ کے نیچے - پاس - قریب - نیچے - تحت میں - بیشی میں -

(فقرے) یہ ڈپٹی کمشنر کے آگے کام کرتا ہے - فلاں صاحب کے آگے کام دیتا ہے - لڑکے

میرے آگے گڑ نہیں رکھا جو تجھے دیدوں - (مثل)

**آگے آگے** - ۸ - تابع فعل - آگے کی تاکیدی صُورت -

(۱) پیچھے پیچھے کا خلاف - آگو آگو - اگاڑی اگاڑی - اگاڑو اگاڑو -

تم تو نظیر گھر سے اُدھر کل ہی ہنس دیکھا (نظیر) تھے تم تو پیچھے پیچھے وُہ شوخ آگے آگے

(فقرہ) آگے آگے چلو -

(۲) کل کو - آیندہ کو - آگے کو - تھوڑے دِنوں بعد - رفتہ رفتہ - چند روز میں

ابتدائے عشق ہے روتا ہے کیا (نامعلوم) آگے آگے دیکھئے ہوتا ہے کیا (فقرہ) ابھی آگے آگے دیکھنا -

**آگے آگے چلنا** - ۸ - فعل لازم - پیش روی کرنا - نوکروں کیطرح ہٹو بچو کہتے

چلنا - سواری میں چلنا - خدمت میں چلنا - پارکابی میں چلنا - جلو میں چلنا

**آگے آگے رنگ لانا** - ۸ - فعل متعدّی - آیندہ زیادہ شورش برپا کرنا ہے

آگے کو خرابی لانا - آیندہ سر اُٹھانا - گُل کھلانا - مزا چکھانا - سزا دینا - بہار دکھا

یہ عشق سبز رنگ کا زندگی سے تنگ لاویگا (میر تقی) دلا یہ ہنگ پینا آگے آگے رنگ لاویگا

دلا فرقت میں مجکو زیست سے تو تنگ لاویگا (رنگین) ابھی کیا ہے ابھی تو آگے آگے رنگ لاویگا

سر لگا قتل تیغہ کو جھکا کر سنگ لاویگا (شیفتہ) بتوں کا دست رنگیں آگے آگے رنگ لاویگا

سر شک ترکی جالخت جگر گُل رنگ لاویگا (مغفور) مرا رنگ پریدہ آگے آگے رنگ لاویگا

**آگے آنا** - فعل لازم - (۱) سامنے آنا - رُوبرو آنا - پیش آنا

ایک پرکھ مندر میں بیٹھا انگ بھبوت رمائے (پہیلی آئینہ) آگے آوے تسکو لکھا دے منہ میں سینگ جمائے

(۲) پاس آنا - نزدیک آنا - قریب آنا - ورے آنا + بڑھنا -

(فقرے) ذرا تو آگے آؤ - آگے آؤ اور لیجاؤ -

(۳) مُقابل ہونا - سینہ سپر ہونا - لڑنے کو کھڑا ہو جانا - سامنا کرنا - خم ٹھوکنا -

میدان میں بلانا - سامنے ہونا - (فقرہ) باپ کے آگے آکھڑا ہوا -

(۴) آڑے آنا - پُشت پناہ ہونا - سپر ہونا - ڈھال ہونا - محافظ ہونا - کام آنا

(فقرہ) کچھ دبا لیا ہی آگے آگیا -

(۵) وارد ہونا - صادر ہونا - گزرنا - آپڑنا - واقع ہونا + پرگھٹ ہونا - کھلنا

ظاہر ہونا -

خط غیر کا اُس شوخ کو آیا مرے آگے (اسیر) آیا مری تقدیر کا لکھا مرے آگے

خط پڑھ کے مرا شوخ نے پھینکا مرے آگے (رحیم) آیا مری تقدیر کا لکھا مرے آگے

(مثلیں) شاما بولی بن سنسنا یا خالہ جان کا کہنا آگے آیا - نائی نائی بال کتنے ہیں ججمان

آگے ہی آتے ہیں - بُرا بول آگے آکر رہتا ہے -

(۶) جیسا کرنا ویسا بھرنا - پاداش پانا - کیا بھگتنا - سزا پانا - سہنا - اُٹھانا بلا

میری شیخی تیرے آگے آئی کیوں مانگوں نہ بھیک (تشبیہ) مرتبار وزراز ل گھٹتا جو ہمت مانگتا

ایک سمیں میں جگ کو ہنستی اِن نینن جگ مو ہے ہنسایو (دوھا)

تورا کچھ دوس نہیں ہے ساجن مورا کیا مورے آگے آیو

(مثلیں) جیسا دے ویسا پاوے پُوت بھتار کے آگے آئے - جا کارن مونڈ مُنڈایو سو ہی دُکھ

آگے آیو - باپ کرے باپ کے آگے آئے بیٹا کرے بیٹے کے آگے آئے

(فقرہ) الٰہی بچہ تیرا کیا تیرے آگے آئے - (عو)

**آگے آیت** - ۸ + ع - تابع فعل (مسلمان) فقط - مطلب تمام ہوا - بس

اب خاتمہ ہے - وہ کلمہ ہے جو کسی کام کی بازرکھنی کو وقت زبان پر لاتے ہیں یعنی بس کر

له کسی گوالن نے ایک فقیر سے ناراض ہو کر اسکی روٹی میں زہر ملا دیا تھا قضا عند اللہ جب وہ اپنے تکیہ پر پہنچا تو اس عورت کے لڑکوں نے جو بھوکے تھے وہی روٹی مانگ کر کھالی اور کھاتے ہی لوٹ گئے اُسوقت سے یہ مثل بن گئی - له کسی نکھٹو نے تماشا بینی سے ... لوسہل سمجھکر فقیری لے لی تھی جب اسمیں بھی محنت کرنے اور گھر گھر پھرے بغیر کچھ نہ ملا تو کہا

**آگے بڑھانا**[1] فعل متعدّی - پیچھے ہٹانے کا خلاف - آگے چلانا -

شب وصال میں وحشی سا دیکھ مجکو وُہ شوخ (جرأت) کہے ہے دیکھو بس آگے نہ تم بڑھاؤ ہاتھ

(فقرے) سواری آگے بڑھاؤ - اپنا گھوڑا آگے بڑھا کر کھڑا کرو -

**آگے بڑھنا - یا بڑھجانا**[1] ۔ فعل لازم - (۱) پیچھے ہٹنے کا خلاف - آگے جانا - آگے چلنا - بڑھنا -

کئی ہمدمیں تھیں جو کچھ کچھ بڑھیں (میرحسن) دُعائیں وُہ پڑھ پڑھ کر آگے بڑھیں

عشق زلفِ یار میں آگے بڑھا اپنا نہ پاؤں (امانت) باغمیں بُلبُل کی طرح پابرِ زنجیر ہوگیا

(۲) سامنے جانا - رُوبرُو جانا[1] مقابل ہونا - رُوبرُو ہونا - سامنے ہونا -

(فقرے) کچھ دم ہے تو آگے بڑھو؟ - آگے بڑھکر مانگ لو -

(۳) نکل جانا - بڑھجانا - دُور نکل جانا - پرے چلا جانا -

(فقرے) چار قدم مار کر آگے بڑھجاؤ - اگر یہی شوق رہا تو چار دنمیں آگے بڑھجائیگا -

(۴) ترقی کرنا - قدم بڑھانا - پیش قدمی کرنا - سبقت لیجانا - افضل ہونا + غالب ہونا -

کھاکے ٹھوکر منہ کے بل گر گر پڑے ہیں دشت میں (امانت) مجھ سے کب آگے کوئی آبلہ پا صحرا بڑھگیا

(فقرہ) اپنی جماعت سے آگے بڑھگیا -

(فقرہ) جب انگلستان والوں سے آگے بڑھ جائیں تو جانو کہ اب پوری ترقی کرلی -

(۵) اِستقبال کرنا - اگوانی کرنا - کسی مُلاقاتی یا دوست کو ہاتھ پکڑ کر لانا -

(فقرہ) لالہ صاحب خود راجہ صاحب کو آگے بڑھکر لے گئے

(۶) کُوچ کرنا - چلدینا - روانہ ہوجانا - نہضت فرمانا - چلا جانا -

(فقرہ) یہ فوج آگے بڑھیگی تو دُوسری آئیگی - سائیں آگے بڑھو -

(۷) مُقابلہ کرنا - سنمکھ ہونا - لڑنے کو بڑھنا - (فقرہ) دونو فوجیں آگے بڑھیں

(دیارام کا کڑکا) بچہ میں ہوں مردانا ذرا آگے بڑھکر آنا -

**آگے پانا** ۔ فعل لازم - سزا پانا - تکلیف اُٹھانا - مکافات بھگتنا - دُکھ بھرنا - رنج اُٹھانا - صدمہ پانا -

(فقرے) اپنے آنکھوں کے آگے پائے - دیدوں گھٹنوں کے آگے پاسے - (عو)

**آگے پیچھے** - متابع فعل (۱) ایک کے پیچھے ایک - ایک کے بعد ایک - پے درپے - متواتر - علی الاتصال - لگاتار - قطار در قطار -

(فقرہ) آگے پیچھے سیکڑوں اونٹ تھے -

(۲) اگو پیچھو - اگاڑی پچھاڑی - اِدھر اُدھر - اورے دھورے - مُقدّم مؤخر - (فقرے) تم چلو آگے پیچھے ہم بھی آرہینگے - اِسکے آگے پیچھے ڈھونڈ لو -

(۳) پھر - پھر کبھی - آئندہ - آگے کو - اِسکے بعد

(فقرے) آگے پیچھے ایسا کام مت کرنا - آگے پیچھے مجھسے کبھی کام کو نہ کہنا -

(۴) اویر سویر - پہلے پیچھے - جلدی یا دیر میں (فقرہ) آگے پیچھے سب چل بسینگے -

(۵) بے ترتیب - پراگندہ - خلافِ قاعدہ - اُلٹ پُلٹ -

(فقرے) آگے پیچھے مت چلو ساتھ ساتھ چلو - سب ورق لیکر آگے پیچھے کردیے

(۶) غیر حاضری میں - میرے نہوتے - میرے بعد -

(فقرے) آگے پیچھے مکان پر مت آیا کرو - آگے پیچھے کوئی بات ہو تو خبر رکھنا -

(۷) موقع پاکر - وقت دیکھکر - موقع اور وقت تاک کر (فقرہ) آگے پیچھے چغلی کھا دیا

**آگے پیچھے چلنا** ۔ فعل لازم - (۱) ایک کے پیچھے دُوسرے کا چلنا - صف یا قطار میں چلنا (۲) بے ترتیبی سے چلنا - بے ڈھنگے پن سے چلنا -

**آگے پیچھے نہونا** ۔ فعل لازم - تن تنہا ہونا - نقدم ہونا - آپ ہی آپ ہونا - کوئی وارث نہونا - بے وارثا ہونا - نگوڑا ناٹھا ہونا -

**آگے جانا** ۔ فعل لازم - دیکھو (آگے بڑھنا - ۲ - ۶ - ۷) (۱) پیچھے جانیکا خلاف - آگے بڑھنا - (۲) رستہ بتانا - رہنمائی کرنا - (فقرہ) وُہ انکو لیکر آگے آگے جاتی تھی

**آگے چلنا** ۔ فعل لازم - (۱) آگے جانا - آگے بڑھنا -

(فقرہ) تم آگے چلو میں بھی آتا ہوں -

(۲) بڑھکر چلنا + سبقت لیجانا - غالب آنا

تیرا خرام دیکھے تو جاسے نہ ہل سکے (میرتقی) کیا جی تدرو کا جو میرے آگے چل سکے

(فقرے) تم ہمسے کیا آگے چلوگے - وُہ کوئی ہمسے آگے چل سکتا ہے -

(۳) دیکھو (آگے جانا نمبر ۵)

**آگے خدا کا نام** - یا نام خدا کا - محاورہ (۱) خدا کے نام کے سوا اور کچھ نہیں اب خاتمہ ہے - اِسکے سوا کچھ نہیں - اور کچھ نہیں - بس -

آگے اسے نالہ ہے خدا کا نام + (میرتقی) بس تو تو آسمان سے گزرا +

عرش دل تک خاص جلوہ عام ہے (عرش) اسے تو آگے خدا کا نام ہے

(فقرہ) میرے تو یہی ایک جھونپڑا ہے آگے خدا کا نام (عو)

**آگے دوڑ پیچھے چوڑ** - مثل (۱) آگے بڑھے پیچھے بھولے - آگے بڑھتا جائے پیچھے بھولتا جائے - (۲) ایک کام تمام نہیں ہوا کہ دُوسرا شروع کردیا

**آگے دوڑ پیچھے چھوڑ** - مثل (۲) ہوس بیجا - حرص کرنا -

**آگے دھر لینا**[2] - یا رکھ لینا - فعل متعدّی (۱) اگاڑو رکھنا - سامنے دھر لینا - آنکھوں کے سامنے رکھنا + آنکھ سے اوجھل نہونے دینا -

(۲) حراست میں رکھنا - نظر بند کرنا - گرفتار کر لینا - پکڑ لینا - نظر و نمیں رکھنا

اے دِل یہ کس سے بگڑی کہ آتی ہے فوج شک (سودا) لخت جگر کی نعش کو آگے دھرے ہوئے

[1] جب کسی مصدر کو لفظ جانا کے ساتھ بناتے ہیں تو وہاں اُس فعل کی تکمیل سے مُراد ہوتی ہے مثلاً آنا اور آجانا - ہنا اور رہجانا - لیکن جن فعلوں کے ساتھ لفظ جانا نہیں ہے وہ مشتبہ اور باقی غیر مشتبہ ہیں -

[2] جو آنے اور آجانے میں فرق ہے وہی دھرنے اور دھر لینے میں ہے -

کیا عالم گزشتہ چشم کو عالم کو دیکھو تو (نگہت) صفِ مژگاں نے آگے رکھ لیا ستم کو
چشم نے ابرو کو آگے رکھ لیا + (مغفور) شیر نے آہو کو آگے رکھ لیا + +

(فقرہ) اُس غریب کو تو زبردستی پولس نے آگے دھر لیا۔

(۳) مُہرہ پر رکھ لینا۔ آگے کر لینا۔

اصلاح بوالہوس کو رکھ رکھ لیا ہے آگے (میر تقی) مت جان ایسی بھیڑیں جی نیر والیا ہیر

**آگے دھرنا۔ یا رکھنا**۔ ۸۔ فعلِ مُتعدّی (۱) سامنے رکھنا۔ رُوبرُو رکھنا۔

(۲) بھینٹ دینا۔ نذر کرنا۔ نذر پکڑنا۔ پُوجنا

(فقرے) کچھ آگے دھرو تو بتائیں۔ جو کچھ کماتا ہے ماں کے آگے دھر دیتا ہے۔

**آگے دیکھ کے۔ یا آگا دیکھ کے** ۸۔ تابع فعل (۱) آنکھیں کھول کے۔ نظر کر کے سامنے دیکھ کے۔ (فقرہ) آگے دیکھ کے نہیں چلتا۔

(۲) ہوشیاری سے۔ دیکھ بھال کے۔ چوکس ہو کر۔ حزم و احتیاط سے۔

**آگے دیکھنا**۔ ۸۔ فعلِ لازم (۱) سامنے دیکھنا۔ آنکھیں کھولنا۔

(۲) ہوشیار ہونا۔ چوکس ہونا۔ آگے کی خبر رکھنا۔

**آگے دیکھے**۔ ۸۔ تابع فعل (۱) سامنے کر کے۔ آگے لا کے۔ رُوبرُو۔ سامنے۔

(فقرہ) آگے دیکھے لُٹوا دیا۔

(۲) جان بوجھ کے۔ دیدہ و دانستہ۔ جان کر۔

(فقرے) تُم بھی آگے دیکھے پھنسواتے ہو۔ آگے دیکھے مروا دیا۔

**آگے ڈالنا**۔ ۸۔ فعلِ مُتعدّی۔ (۱) سامنے رکھ دینا۔ رُوبرُو ڈال دینا۔

(فقرہ) میرا روپیہ میرے آگے ڈال دو میں ساجھا نہیں رکھتا۔

(۲) بیوہ عورت کی اُسکے گزارہ کے واسطے روپیہ سے مدد کرنا۔ (ہندو)

(یہ ہندو رسم اُٹھاونی یا تیرھویں کے دن تمام قریب کے رشتہ دار بیوہ عورت کے آگے ڈالتے ہیں تاکہ اس روپیہ سے یہ اپنا کاروبار چلا کر گزر اوقات کر لے)

**آگے ڈولنا**۔ ۸۔ فعلِ لازم۔ (ہندی) (۱) سامنے پھرنا۔

(۲) سامنے کھیلنا۔ آگے کھیلنا۔ بچوں کا کھیلتے کودتے پھرنا۔ بال بچے ہونا

(فقرہ) دس پانچ میرے آگے ڈولتے ہوتے تو ایک تجھے بھی دے دیتی (ہندو عورت)

**آگے رنگ لانا**۔ فعلِ لازم۔ آئندہ گُل کھلانا۔ آگے فتنہ اُٹھانا۔ آئندہ کو خرابی لانا۔

اشک پر سُرخی ابھی سے ہے تو آگے ہنسیں (میر تقی) رنگ لاوے کیسے کیسے دیدۂ تر دیکھئے

**آگے سے**۔ ۸۔ تابع فعل (۱) سامنے سے۔ رُوبرُو سے۔

(فقرے) آگے سے ہٹیا۔ آگے سے ہٹا دو

(۲) پہلے سے۔ اوّل سے۔ ابتدا سے۔ (فقرہ) ہم آگے ہی سے جانتے تھے

**آگے سے ٹھاننا**۔ ۸۔ فعل مُتعدّی۔ پہلے سے ٹھاننا۔ اوّل سے نیّت کرنا۔ پہلے سے ارادہ کرنا۔ پہلے سے گُمان یا خیال کرنا۔ پہلے سے نتیجہ نکالنا

**آگے سے ٹھہرانا**۔ ۸۔ فعلِ مُتعدّی۔ پہلے سے روکنا۔ پہلے سے مقرّر کرنا پہلے سے تجویز کرنا۔ پہلے سے بچارنا

**آگے سے روکنا**۔ ۸۔ فعلِ مُتعدّی۔ (۱) پہلے سے روکنا۔ پیش بندی کرنا

(۲) سامنے سے روکنا۔ پردہ کرنا۔ منع کرنا + اٹکانا۔ باز رکھنا۔ تھامنا۔

**آگے سے سوچنا**۔ ۸۔ فعلِ مُتعدّی۔ پہلے سے فکر کرنا۔ آگے سے جاننا۔

(فقرہ) اب کیوں پچھتاتے ہو آگے ہی سے سوچا ہوتا۔

**آگے سے گانٹھنا**۔ ۸۔ فعل مُتعدّی۔ پہلے سے راضی کر لینا۔ پہلے سے یار بنانا۔ آگے سے دوست بنا لینا۔ اپنی گوں کا بنا لینا۔ اپنے مطلب کا کر لینا

**آگے سے نکلنا۔ یا نکلجانا**۔ ۸۔ فعل لازم۔ سامنے سے گزرنا۔ آگے سے نکلنا

آگے دُکاں کے نالا ہے موج مار چلتا (نظیر) عالم طرح طرح کا آگے سے ہے نکلتا

**آگے سے ہٹانا**۔ ۸۔ فعل مُتعدّی (۱) سامنے سے ہٹانا۔ کنارے کرنا۔ ایکطرف کرنا

**آگے سے ہٹنا**۔ ۸۔ فعلِ لازم۔ سامنے سے ہٹنا۔ کنارہ ہونا۔ رستہ دینا۔ ایکطرف ہونا۔

**آگے سے ہوتی آتی ہے۔ یا ہوتی آئی ہے**۔ محاورہ۔ (۱) اوّل سے یُونہی ہوتا آیا ہے۔ پہلے ہی یہ سلسلہ نکلا ہے۔ قدامت سے یُونہی ہوا ہے آج سے نہیں ہمیشہ سے یُونہی ہوتا آیا ہے

میں ہی نہیں فریفتۂ حُسنِ گندمی (جُرأت) آگے سے ہوتی آئی ہے آدم کو دیکھئے

**آگے قدم رکھنا**۔ فعلِ مُتعدّی۔ توڑ ہے پیچھے قدم ہٹانے کا۔ پیشقدمی کرنا۔ ترقّی کرنا۔ بڑھنا۔ سب سے پہلے کوئی کام شروع کرنا۔ آغاز کرنا۔ پہل کرنا + در آنا۔ داخل ہونا۔

**آگے کا اُٹھا**۔ ۸۔ جھوٹا کوٹا۔ اُلش۔ جھوٹ کوٹ۔ پس خوردہ

**آگے کا اُٹھا کھانیوالا**۔ ۸۔ اسمِ مذکّر۔ (۱) جھوٹ کوٹ کھانیوالا۔ ذلّہ رُبا۔ اُلش خورا (۲) خادم۔ غُلام۔ نوکر۔ تابعدار۔

(۳) خوشامدی۔ رکابی مذہب (۴) ذومعنی کلام بھی ہے جسکے دُوسرے معنی فحش کی طرف میل کرتے ہیں۔

**آگے کا قدم پیچھے پڑنا۔ یا ہٹنا**۔ فعلِ لازم (۱) پہلے معنے ظاہر ہیں

(۲) پیچھے ہٹنا۔ پیچھے کو جانا۔ ہٹنا (۳) ترقی معکوس کرنا۔ تنزّل کرنا۔ گھٹنا

(۴) رُعب چھا جانا۔ دہشت میں آجانا۔ لرزنا۔ سٹپٹانا۔ گھبرا جانا

**آگے کرنا**۔ ۸۔ فعل مُتعدّی۔ (۱) سامنے کرنا۔ آگو لانا۔ دِکھانا

(۲) آگے دھرنا - سامنے رکھنا - پیش کرنا - گزراننا -

**آگے ناتھ نہ پیچھے پگا** - محاورہ (۱) ناک میں ناتھ نہ پانو میں پچھاڑی (مثل) آگے ناتھ نہ پیچھے پگا سب سے بھلا کمھار کا گدھا -

(۲) لنگوڑا ناٹھا - لاوارثا - بے سرا - (فقرہ) اُسکی تو آگے ناتھ نہ پیچھے پگا اپنے دم سے آپ ہی ہے

**آگے نکالنا** - ہ - فعل متعدی - عو - مطالعہ کرنا - آگے دیکھنا - بے پڑھے سبق کو پڑھ لینا - (فقرہ) ہوا تو یہ لڑکی بھی آگے سبق نکال لیتی ہے (عو)

**آگے نکلنا** - یا نکلجانا - ہ - فعل لازم - آگے بڑھنا - پیش روی کرنا - آگے ہونا - آگے بڑھجانا - سبقت لیجانا - آگے ہوجانا - ترقی کرلینا - بڑھنا -

تیز رو تو بھی ہے نسیم مگر ++ (سائل) مجھسے آگے نکل کے تو نہ گئی +

(فقرے) اُنکا گھوڑا آگے نکل گیا - وُہ اپنے سارے کُنبے سے آگے نکلگیا - سبق میں آگے نکلگیا

**آگے ہاتھ پیچھے پات** - مثل - غریب و مُفلس کے حق میں بولتے ہیں یعنے اِسقدر تنگ ہے کہ تن پر کپڑا بھی نہیں ایک ہاتھ آگے ایک ہاتھ پیچھے رکھے پھرتا ہے -

**آگے ہونا** - ہ - فعل لازم - دیکھو (آگے بڑھنا نمبر ۱-۲-۳-۷-۸-۹) مثال متعلقہ نمبر آگے بڑھنا -

ہے کون جو ہو ابروے خمدار کے آگے (یاد) رُستم بھی نہ ٹھہرے تری تلوار کے آگے

(۱) عورت کا اپنے رشتہ داروں کے سامنے ہونا - گھونگٹ نکرنا - گھونگٹ اُٹھانا - قریب کے رشتہ والوں سے پردہ نکرنا - رُوبرو آنا - سامنے ہونا -

(فقرے) تُم ماموں زاد بھائی کے آگے ہوتی ہو یا نہیں؟ ایں ابھی تک چچیا خسر کے آگے نہیں ہوتیں (عو)

(۲) لڑنے کو کھڑا ہو جانا - خم ٹھونک کے سامنے آجانا -

**آگے ہی** - ہ - تابع فعل - پہلے ہی - اوّل ہی - اوّل ہی سے

ہو ہم سے دِل افگاروں پہ کیا دست بقبضہ (جرأت) ہیں آگے ہی زخمی تری شمشیر کرم کے ہاتھوں

سرد مہری سے کسیکی آگے ہی دل سرد ہے (ذوق) ہٹ جا یاں سے دُھوئیں ابر بہاراں چھوڑ کر

**اگیا** - یا اگیا - ہ - اِسم مؤنث - س (आ + ज्ञा آ + گیا) (۱) حکم - فرمان - ارشاد جاننا

(۲) ہدایت - رہنمائی - تعلیم - تربیت

(۳) اجازت - رخصت - چھٹی - رضا - پروانہ - سند (۴) (قواعد) امر

**اگیا پالنا** - ہ - فعل لازم - حکم بجالانا - اگیا پورن کرنا - اطاعت کرنا - فرماں برداری کرنا - متابعت کرنا -

**اگیا پتر** - ہ - اِسم مذکر - حکم لکھا ہوا کاغذ - حکمنامہ - پروانہ - فرمان - اشتہار نامہ

**اگیا دینا** - اگیا کرنا - فعل متعدی (۱) حکم دینا یا جاری کرنا - ارشاد کرنا - فرمانا - (۲) اجازت دینا - اختیار دینا - رخصت دینا -

(۳) فیصلہ کرنا - تصفیہ کرنا - چکانا - طے کرنا -

(۴) ہدایت کرنا - راستہ بتانا - رہنمائی کرنا - رستہ دکھانا - تعلیم کرنا -

**اگیا کاری** - صفت (۱) حکم پر چلنے والا - حکم کے موافق کرنے والا - اگیا پالک (۵) فرماں بردار - تابعدار - فدوی - سیوک -

سو وہ جگ میں دھن ہے ناری (چوپائی) جو پریتم کی اگیا کاری + +

**اگیا میں رکھنا** - فعل متعدی - (۱) فرمانبرداری یا تابعداری میں رکھنا قابو میں رکھنا - (۲) حکومت کرنا - تھامنا - فرماں روائی کرنا -

**اگیا میں رہنا** - یا اگیا ماننا - فعل لازم - اطاعت کرنا - حکم ماننا - تابع ہونا - دبنا

**اگیا میں لانا** - ہ - فعل متعدی - قابو میں لانا - محکوم کرنا - دبانا - مغلوب کرنا - زیر کرنا - زیردست کرنا -

**آل** - ہ (مخفف پنجابی نال) حرف ربط (گیتوں میں)

(۱) نزدیک - پاس - ڈھگ - نیڑے - تیر -

گھیر لیو لال مجھول گئی چال چال کر دھوں جاؤ گے بھاج آج رہو ہمارے سآل (جھولنا)

**آل** - ہ - اِسم مؤنث (۱) پیاز کے گٹھے سنئے پیاز کے ڈنٹھل جو پتوں کے بجائے اُوپر نکلے ہوئے ہوتے ہیں (۲) کدو - لمبا گھیا -

**آل** - ت - ہ - اِسم مذکر - ایک درخت کا نام ہے جسکی جڑ میں سے سُرخ رنگ نکلتا ہے - + لال رنگ - سُرخ رنگ (ترکی)

**آلتمغا** - ت - اِسم مذکر (آل + تمغا) (۱) سُرخ مُہر (۲) تمسّک شاہی - فرمانِ بادشاہی - مُہر شاہی - انعامی یا عطا شدہ جاگیر کی سند

آل تمغا غم سے نسلاً بعد نسلاً لکھدیا + (ظفر) خوں فشانی ہے ایشک پہ ہوئی میراث

**آل کا رنگ** - ہ + ف - اِسم مذکر - سُرخ رنگ - لال رنگ - وہ سُرخ رنگ جو آل کے درخت سے نکلتا ہے -

**آل** - ہ - اِسم مؤنث - س (आल اول) تری - سیل - سیلابی - نمی - رطوبت - (فقرہ) ایسا برسا کہ آل سے آل ملگئی - یعنے مینہ کی تری زمین کے اندر کی تری سے ملگئی -

**آلا** - صفت - (۱) گیلا - تر - نم - (ہندو یا گنوار) ابھی تو دھوتی آلی پڑی ہے

(۲) کچا زخم - ہرا زخم -

آغازِ محبت میں نہ دے پند کہ ناصح (جرأت) تمھیں اسکو لگا تے نہیں جو زخم ہو آلا

نہ مہکے بوئے گل اے کاش یکچند (میرتقی) ابھی زخم جگر سارے ہیں آلے

**آلا ہونا** - ہ - فعل لازم - گیلا ہونا - تر ہونا - بھیگنا -

(۲) زخم ہرا ہو جانا - پھر کے سے زخم کا تازہ ہو جانا -

تنِ مجروح کو شبنم ہی بچا لے گل (نصیر) نہ چرا جائیں کہیں زخم ہی آلے پانی

لب پہ تبخال تپِ غم کے ہامیں جنوں سے چھالے ہیں (نگہت)

تازے ہیں گل داغِ محبت زخم جگر سب آلے ہیں

پھر زخمِ شمشیرِ ابرو کا ہوا سودا مجھے ، (نسیم دہلوی) زخم خشکی پہ نہ آیا تھا کہ آلا ہو گیا ،

جو پوچھیں اوناسہ بر تو کہنا یہ تیرے شیدا کی گفتگو ہے (قطعہ نسیم دہلوی)

خلاف وعدوں سے بھر چکا جی فریب تازہ کی آرزو ہے

پھر انہیں ساقی منگا کے گالے تمام پھوٹے ہوئے ہیں چھالے

ہوئے ہیں شیشے کے زخم آلے شراب کا پھیکو ہی لہو ہے

**آل** - ع - اسم مؤنث - اصل (اہل) (۱) اولاد - بیٹا بیٹی - بچے - اہل خانہ - جنس - نسل - خاندان - کنبہ - جیسے آلِ داؤد - آلِ عمران وغیرہ قرآن شریف میں آیا ہے (۲) بیٹی کی اولاد - نواسا نواسی - کنواسا کنواسی وغیرہ -

آلِ نبی کے غم میں مکدر ہے رات دن (نصیر) تبدیل کیوں نہ ہو دلِ اہلِ صفا کا رنگ

**آل اولاد** - ع - اسم مؤنث - بال بچے - بیٹا بیٹی - نواسا نواسی - کنواسا کنواسی - گونڈا کالے لال تماشے وغیرہ -

**آلِ رسول** - اسم مؤنث - (۱) رسولِ مقبول کی بیٹی کی اولاد - اولادِ فاطمہؓ مثل حسنین و اولادِ حسنین وغیرہ - قوم سادات -

**آل واطفال** - اسم مؤنث - بال بچے - پوتا پوتی - نواسا نواسی -

**آلا** - ہ - اسم مذکر - س (आलय آلے) دیوار میں چراغ یا کسی چیز کے رکھنے کی جگہ - طاق -

(مثلیں) دیوار کھوئی آلوں نے گھر کھویا سالوں نے - آلا دے نوالا*

**آلا** - ہ - اسم مذکر (۱) علاؤالدین خلجی اور پدمنی کا قصہ + آلا اودل کا قصہ (۲) ساکھا - کڑکا - جنگ نامہ - شاہنامہ + لمبی چوڑی داستان - طول طویل قصہ (۳) ہندوستانی ٹھگ آپس میں ایک دوسرے کو اس نام سے پکارتے ہیں + بہائی بغیر مد ایک دوسرے کو آلا کہتے ہیں جیسے اور ے الا یعنے ارے او فلانے

**آلا گانا** - ہ - فعل لازم (۱) اپنا جھیکنا جھیکنا - اپنا رونا رونا - اپنا قصہ نادنا (فقرہ) اپنی ہی آلا گاتا ہے - (پورب)

(۲) ایک داستان کہنا - قصہ چھیڑنا - ایک مضمون کے سر ہو جانا

(فقرہ) کہاں کی آلا گائی -

**آلا بالا** - ہ - اسم مذکر - (آرے بالے کا بگاڑ ہے) (۱) ٹال مٹول - ٹالم ٹولا - دم دلاسا - بہانہ - ٹالا بالا -

(۲) چال - فریب - دم

(۳) سستی - کاہلی - (مثل) دن کھویا آلے بالے کا تن بیٹھی دیا پالے

**آلا بالا بتانا** - فعل متعدی - (۱) ٹالنا - ٹال دینا - دم دلاسا دینا - بہانہ کر دینا - ٹالا بالا بتانا - (فقرہ) روز آلے بالے بتا دیتا ہے

(۲) فریب دینا - دھوکا دینا - چال چلنا - (فقرہ) آلے بالے بتا کر ٹھگ لیا -

**آلاپ** [1] - ہ - اسم مؤنث - س (आलाप آ - لپ) بالی (آلاپو) (عوام) الاپ (۱) لغوی معنے بول چال + آواز نغمہ

(۲) آواز کا اُتار چڑھاؤ - گانے میں سُروں کا اونچا کرنا + گیت کی اٹھان - گانے کا شروع - تان - سُر ملانا

موسیقی والے سُروں کے مقامات پر آواز کے موزوں ہونے اور گا کر راگنی کے روپ سروپ دکھانے کو آلاپ کہتے ہیں اسمیں خواہ چڑھتے سُروں میں ہو خواہ اُترتے اور عوام کے نزدیک آواز کو تان کر بلند کرنے اور گاتے وقت سُروں پر خوب زور ڈالنے سے مُراد ہے -

وہ رقصِ بتان اور وہ ٹھمری الاپ (میر حسن) وہ گوری کی تانیں وہ طبلوں کی تھاپ

**آلاپنا** - ہ - فعل متعدی - فصیح (الاپنا) (۱) اونچے سُروں میں گانا - تان اُڑانا - گانا - آواز لگانا - (فقرہ) کیا ملہار الاپ رہا ہے -

(۲) (پورب میں) دہاڑنا - ہائے ہائے کرنا - چلانا - کراہنا

(فقرہ) درد کے مارے الاپ رہا ہے -

**آلات** - ع - اسم مذکر - جمع آلت - راچھ - اوزار - ہتھیار - اوکھ

**آلارسی** - ہ - (ہندو) - الارسی مسلمان (ا + لا + رس) لغوی معنے لو بجھ نکرنا -

(۱) کم توجہی - بے پروائی - بیفکری - لاابالی - جیسے الارسی کارخانہ - الارسی جو

(۲) سستی - کاہلی -

**آلارسی** - ہ - صفت (۱) نرلوبھی - کم توجہ - بیفکرا - بے پروا -

(۲) سست - کاہل

**آلان** - اسم مؤنث - ہاتھی باندھنے کی زنجیر -

**آلایش** - ف - اسم مؤنث از (آلودن) عوام (الائش - الاش)

(۱) آلودگی - میل کچیل - گندگی - (۲) پیپ - رادھ - کچلوہ - زخم کا گندا خون

(فقرہ) آج تو پھوڑے میں سے بڑی ہی آلایش نکلی -

* کہتے ہیں کسی بادشاہ نے ایک فقیر کی خوبصورت لڑکی سے شادی کر لی تھی اُسے جو مانگنے کا مزا پڑا ہوا تھا تو اُسنے وہاں بھی یہ ترکیب نکالی کہ علیحدہ کوٹھڑی میں جا کر ایک طاق میں روٹی رکھتی اور کہتی کہ "آلا دے نوالا" چنانچہ اب یہ مثل اُس شخص کے حق میں بولتے ہیں جو اعلےٰ درجہ کو پہنچکر کمینہ پن دکھاتا ہے

[1] آلاپ کی دو قسمیں ہیں ایک روہی یعنے سُروں کا چڑھاؤ جیسے س ر گ م پ دھ نی - دوسری اوری یعنے سُروں کا اُتار جیسے نی دھ پ م گ ر س (اوّل سُروں کے بالعکس)

(۳) اُنتڑیاں - رودہ - ملغوبہ - اُنتڑیاں گنتڑیاں -

(فقرہ) شکار کے پیٹ کی آلایش نکال ڈالو جو سڑ نہ جائے

**آلت** ع - اِسم مذکر - اصل (آلہ) وُہ چیز جو کسی چیز کے حاصل ہونیکا سبب یا وسیلہ ہو (جمع) آلات (۱) اوزار - ہتیار - راچھہ

(۲) عضوِ تناسُل - کیر - ذکر -

**آلتی پالتی مارنا** - ہ - فعل متعدّی - چار زانو بیٹھنا - بنتھی پُورنا - مُربّع بیٹھنا - پالتی مار کر بیٹھنا - امیروں کی بیٹھک بیٹھنا -

(فقرہ) آلتی پالتی مار کر نہ بیٹھو اور بھی کسیکو بیٹھنے دو -

**آل جنجال** - ہ - اِسم مذکر - (ہندو) بُرے خواب - ڈراونا سُپنا - الابلا - ڈراونی شکلیں - بھوت پریت - (فقرہ) رات بھر آل جنجال کھائی دیے -

**آلس** - ہ - اِسم مؤنث - (پورب) دیکھو (آلسکت)

**آلفتہ** - ف - اِسم مذکر - از (آلفتن) پریشان ہونا فصیح (اُلفتہ) عوام (الفتہ)

(۱) لُغوی معنی آشفتہ رِند مشرب - (۲) ایرا غیرا - غیر مستحق - بیگانہ -

(فقرہ) آئے اُلفتے کھا گئے - گھر والوں کو تو خاک میسر نہیں مُوے باہر کے اُلفتے کھا کھا جاتے ہیں عو

(۳) بدمعاش آوارہ -

**آلکس** - ہ - اِسم مذکر - س (आल कस) ال + کس - نیز آلس) (پورب) آلسکت - آلس - (۱) نقیض چُستی ہونا + حرکت دینا आलस्य تکاسُل - تساہُل - سُستی - احدی پن - دیکھو (آلسکت)

(۲) نیند - گھمیر - اُونگھ -

**آلکس آنا** یا **آلکسانا** } - فعل لازم - پورب (آلسکت آنا - آلسکتانا)

(۱) سُستی یا کاہلی آنا - ماندگی معلوم ہونا - سُست ہونا - تھک جانا - نیند آنا اُونگھ آنا -

**آلکسی** - صفت - پورب (آلسکتی) سُستی - کاہلی -

(فقرہ) ایسا تو مکان کچھ دُور بھی نہیں ہے جو تمہیں جاتے ہوئے آلکسی آتی ہے -

**آلکسیا** - اِسم مذکر - سُست - کاہل - کاہل وجود - احدی - مٹھا + اُونگھنا - مجہول -

**آلگنا** - ہ - فعل لازم - (آنا + لگنا) (۱) پاس آنا - نزدیک آنا - قریب آنا - لگ بھگ ہونا - پہنچنا - دکھائی دینا - نظر آنا - (فقرہ) آ لگا تجھ بھرسے خبر دلالا

(۲) اختتام کو پہنچنا - انجام کو پہنچنا - ہو چکنا - وقت بیتنا -

(فقرہ) ساون بھی آ لگا پر مینھ نہ برسا - چوکیدارہ کا بندوبست کر رکھو مہینا آ لگا ہے

(۳) گھات میں بیٹھنا - و بک رہنا - گھات لگانا - تاک لگانا (فقرہ) چور آ لگا تھما (؟)

(۴) ٹکرانا - ٹکر کھانا + ضرب لگنا - صدمہ پہنچنا - چوٹ لگنا -

(فقرہ) کسیکو تیر مارا اور کسیکے آ لگا - مارا کسیکو اور آ لگا کسیکے

**آلن** - ہ - اِسم مذکر (ہندو) ساگ پات میں جو بیسن یا آٹا گھولکر ڈالتے ہیں اُسے ٹھکی یا آلن کہتے ہیں

**آلنک پڑنا** یا ہونا - ہ - فعل لازم - (۱) مستی پر آنا - مستانا - مستی بھرنا - گھوڑی کا

(۲) مذاقاً عورت کا مستانا -

**آلو** - ہ - اِسم مذکر - س (आलु آلو) کند یا وُہ جڑیں جو زمین کے اندر ہوتی ہیں + ایک قسم کی ترکاری ہے جسکا مزاج سرد و خشک ہے

**آلو شفتالو** - اِسم مذکر - لڑکوں کا ایک کھیل ہے جسمیں ایک لڑکا دوسرے کی پیٹھ پر چڑھ کر سوار ہو کر اُسکی دونوں آنکھیں اپنے دونوں ہاتھوں سے بند کر لیتا ہے اور باقی لڑکوں میں سے ایک لڑکا اُس سوار کی پیٹھ کے پیچھے کھڑا ہو کر اپنی جتنی چاہے اُتنی اُنگلیاں ہلا کر گھوڑی سے پوچھتا ہے کہ آلو شفتالو تیری چلتی کمر ماروں گل سوار کے پیٹ تلے بول گرد کے؟ اگر اُسنے اُنگلیوں کی تعداد اتفاقاً صحیح بتا دی تو گھوڑی سوار بنجاتی ہے اور پوچھنے والا گھوڑی اسیطرح رہٹ جاری رہتا ہے

**آلوچہ** - ف - اِسم مذکر - پرانی فارسی (آلنج) ایک قسم کا ترا آلو بخارا ہوتا ہے جو مزاجاً سرد و تر ہوتا ہے

**آلودگی** - ف - اِسم مؤنث - از (آلودن) (۱) آلائش - گندگی - ناپاکی - نجاست - (۲) گرفتاری - بکھیڑا (۳) گنہگاری - پاپ -

**آلودہ** - ف - صفت - (۱) لتھڑا ہوا - بھرا ہوا - ملوّث - ناپاک - نجس - پلید

کُلفتِ دل سے ہے جو آلودہ + (ظفر) گو ہر اشک آبدار نہیں +

(فقرہ) گرد آلودہ - خون آلودہ -

(۲) مبتلا - پھنسا ہوا - گھرا ہوا - گرفتار -

ظفر ہم اپنے ہی قصّہ میں ہیں آلودہ (ظفر) خیال کسکی بھلا رکھئے اب کہانی پر

(۳) گنہگار - پاپی -

**آلودہ دامن** - ف - اِسم مذکر - فاسق - گنہگار - ناپاک - بے عصمت

ہو سکے آلودہ دامن پاکدامن کسطرح (ذوق) اے زلیخا چھوڑ دامن یوسف کنعان کا

**آلودہ کرنا** - ف + ہ - فعل متعدّی - بھرنا - لتھیڑنا - سانا - لیپنا

تر نکر دامنِ زین کو نہ آلودہ کر مو خون سے (ذوق) سر فتراک سے کیوں تونے صید نیم جاں باندھا

**آلہ** - ع - اِسم مذکر (۱) اوزار - ہتیار - راچھہ

(۲) کرن یعنی وُہ اِسم جسمیں اوزار کے معنے پائے جائیں جیسے قینچی چاقو وغیرہ

**آلۂ تناسل** - ع - اِسم مذکر - (آلہ + نسل) - (۱) نسل بڑھانیکا اوزار - ذکر - قضیب

**آلۂ مُہلک** - ع - اِسم مذکر - مار ڈالنے کا ہتیار (قانون)

آنٹ - ہ - (مذکر) ف (آلا) دیکھو (...) (فقرہ) ...

آلی - ﻫ - اسم مؤنث - س (आलि، आल آلی ـ آل) آلی بھی
پایا جاتا ہے مگر یہ لفظ گیتوں میں آتا ہے (۱) سکھی - سہیلی - گوئیاں -
ذکر جلت دینی گادی رسیا فرد دیکھو موری آلی (ٹھمری) منتی کرت میں تو جتن کی ہاری +
ری آلی پیا بن موہ کو کچھ نا سُہاوے بھاوت وا ہُر کی بتیاں - (ٹھمری)
عاجز آئے کھیت جیا کی تھا موری اُن بن موہی کٹھن کٹو اور تیاں
سیندور ی موری آلی ری بالم رُٹھو جائے (ٹھمری) جنم جنم کو سنگ چھوٹو جائے +

آلینا - ﻫ - فعل لازم (۱) پاس آجانا - نزدیک آجانا - برابر آجانا - آپہنچنا -
اکڑنا - پکڑ لینا -
بندہ قائل ہے شہید تری بیباکی کا (شہید) آلیا بر میں دلارام جب آرام آیا +
رہ گئی اُس سے میں جو کل بھاگا + (قطعہ) ناگہاں دل کی بیقراری میں +
آلیا اُسنے دوڑ کر مجھکو + (انشا) تاک کے اُچھل کیاری میں +
(۲) گھیر لینا - آدبانا - غالب آنا
مجھ میں کچھ حال نہیں ہے اُسو لانا ہی تو لاؤ (جرأت) ورنہ غش اب کوئی دم میں مجھے آلیتا ہے
(فقرہ) گھر سے نکلتے ہی مینہ نے آلیا - رستہ میں آندھی نے آلیا -

آم - ﻫ - اسم مذکر - س (आम्र - آمر) پالی (انبو) پراکرت (انبم)
فارسی والوں نے انبہ کر لیا ہے - ایک میوہ کا نام ہے جو خاص ہندوستان سے
مخصوص ہے کچے کو کیری یا امبیا کہتے ہیں پیڑ کے پکے یا پال کے پکے کو آم
کہتے ہیں - بہت تحفہ ہی آم (آواز)
شیریں نہ کسطرح صفت لب میں شعر ہوں (آباد) ٹوٹے ہوئے یہ آم ہیں سب ایک ڈال کے
مجھ سے پوچھو تمھیں خبر کیا ہے + (غالب) آم کے آگے نیشکر کیا ہے + +
(مثل) (آم کھانے سے کام یا پیڑ گننے سے - آم کھانے یا پیڑ گننے)
(اپنے مطلب سے کام رکھو بیفائدہ حجت سے کیا حاصل از مطلب)
(مثل) آم کے آم گٹھلیوں کے دام (دہرا فائدہ آم نفع میں رہے گٹھلیاں دام دے گئیں)

آمن - ﻫ - اسم مؤنث ایک قسم کا لمبوترا اور میٹھا آم

آمادگی - ف - اسم مؤنث - تیاری - مستعدی - موجودگی -
(۲) رضامندی - مرضی -

آمادہ - ف - صفت - (۱) مہیا - تیار - مستعد - موجود (فقرہ) فساد پر آمادہ ہے
(۲) راضی - رضامند -

آمادہ کرنا - ﻫ - فعل متعدی (۱) مستعد کرنا - تیار کرنا - اکسانا - ترغیب دینا
(۲) راضی کرنا -

آمادہ ہونا - ﻫ - فعل لازم - مستعد ہونا - موجود ہونا -

(۲) مسلح ہونا - ہتیار باندھنا (۳) راضی ہونا - منظور کرنا -

آمد - ف - اسم مؤنث - ماضی از (آمدن) - (۱) آنے کی خبر - تشریف آوری - آنا
کس زہرہ وش کی آنکھیں آمد ہے صبحدم (امانت) صحن چمن میں راگ کا ہمت رنگ ہے
سُنکے آمد اُنکی از خود رفتہ ہو جاتے ہیں ہم (ذوق) پیشوا لینے کو جاتا کوئی ہم سے سیکھ جائے
آمد میں اُسکی مست ہیں کچھ خبر نہیں + (سالک) ساقی ہے کون جام کہاں اور کدھر ہے سر
صیاد کی آمد سے گلشن میں اُداسی (نسیم) چھلکے سُنتے نہیں فریاد عنادل کئی دن سے
(۲) آمدنی - یافت - پیدا - حاصل - فائدہ - محاصل - پیداواری -
(مثل) خوشامد سے آمد ہے (فقرہ) اتنی کی آمد جو اسی کا خرچ - اوپر کی آمد میں
کام چلتا ہے اور تنخواہ نہیں بچتی ہے - بالائی آمد - اوپری آمد -
(۳) چڑھنے کی ضد - مال - رسد - پیداوار کا بازار میں آنا
(۴) ابتدا - شروع - آمد - لگنا - (فقرہ) جاڑے کی آمد ہے -
(۵) یاد آنا - اُبھرنا - دل سے نکلنا - چنانچہ جسوقت نقال ایک نقل کر چکتے ہیں
اور اسیوقت انھیں دوسری نقل یاد آتی ہے تو کہتے ہیں آمد یعنی اور بھی
نقل یاد آئی -

آمد - صفت - (۱) آورد کی ضد - خودرو - خود بخود جو کوئی بات نکلے - بناوٹ
سے خالی - (فقرہ) آمد اور آورد میں بڑا فرق ہے - جو بات آمد میں ہے آورد میں کہاں

آمد آمد - ف - اسم مؤنث (۱) آون آون - آوائی - کسیکے آنیکی خبر - کسی
راجہ یا بادشاہ کی تشریف آوری کی دھوم یا شہرت -
عجم میں زلزلہ نوشیرواں کے قصر میں آیا (شہید) عرب میں شور اُٹھا جسوقت اُسکی آمد آمد کا
آمد آمد ہے چمن میں کس سمن اندام کی (مومن) سبزۂ خوابیدہ سے مخمل بچھاتی ہے بہار
آمد آمد میں اسقدر شورش + (شیفتہ) دیکھئے کیا کریں بہار میں ہم
آمد آمد ہے ترے یار کی اب بخدا ناسخ (ناسخ) جلد اغیار سے کاشانۂ دل کر خالی
ہے کس میکش کی ساقی آمد آمد آج محفل میں (مخلص) کہ شیشہ دم بخود ہے اور گردش میں ہے پیمانہ
آمد آمد ہے کسکی گلشن میں + (رند) گل جو پھولے نہیں سماتے ہیں
باغ سے بادِ بہاری کی ہے آمد آمد (آتش) طاقِ میخانہ سے ہے ساغر و مینا اُترا
کیا کہوں مارے خوشی کے حال میرا کیا ہوا (انشا) آمد آمد جو ہوئی کل ناگہانی آپکی
آمد آمد ہے کس شہِ گل کی + (مؤلف) خود جو مینا سے مُل نے قلقل کی
ہر چند اُسکا لطف عداوت سے کم نہیں (بسمل) اور آمد آمد اُسکی کچھ آفت سے کم نہیں
پر اپنے حق میں وہ بھی عنایت سے کم نہیں (ظفر) آنا بلا سے اُسکا قیامت سے کم نہیں
مرتے ہیں انتظار میں ایک روز آچکے

آمد برآمد کے دن - اسم مذکر - رُت پھرنے کے دن - رُت پلٹنے کے دن

تبدیلِ موسم - (فقرہ) آمد برآمد کو دنوں میں تو اکثر کھانسی اور زکام کی شکایت رہتی ہے

**آمدرفت** - یا آمد و رفت - اسم مذکر - (۱) آرجار - آنا جانا -

(فقرہ) کہاں کی آمد و رفت لگا رکھی ہے -

(۲) میل جول - میل ملاپ - ربط ضبط (فقرہ) رشتہ تو نہیں ہے مگر اسطرح اُن لوگوں میں آمد و رفت ہے

(۳) رستہ - گذر - راہ - گزرگاہ (فقرہ) ادھر سے تو بہت آدمیوں کی آمد و رفت ہے -

**آمدِ سخن** - تابع فعل (۱) بر سبیل تذکرہ - تذکرہ کے طور پر -

(فقرہ) میں نے تو آمدِ سخن ایک بات کہی تھی -

(۲) تمہیداً - اُٹھان کے طور پر

**آمدنی** - اسم مؤنث - دیکھو (آمد - نمبر ۲-۳) پہلے نمبر کی مثال

(فقرہ) اب چھالیہ کی آمدنی نہیں رہی -

(۱) فائدہ - بچت - نفع - سُود -

(۲) وُہ دن جنمیں غلّہ یا سوداگری کے مال کی آمد ہو - پیداوار کے دن

**آمدنی کا موسم** - اسم مذکر - فصل - وُہ دن جنمیں غلّہ یا سوداگری کا مال آتا ہے - دساور آنے کے دن

**آمدوالا** - ف + ہ - اسم مذکر - پیداوالا - دولتمند - وُہ شخص جسکو بڑی یافت ہو

**آمدوخرچ** - اسم مذکر - یافت اور صرف - کمائی اور خرچ - پیدا اور صرف

(مثل) آمد و خرچ برابر

**آمدوشُد** - یا آمدشد - اسم مذکر - دیکھو (آمدرفت نمبر ا سے ۳)

نفس کی آمد و شُد ہی نمازِ اہلِ حیات (ذوق) جو یہ قضا ہو تو اسے غافلو قضا سمجھو

یہ ساری آمد و شُد ہی نفس کے آنے جانے پر (ظفر) اِسی تک آنا جانا ہے نہ پھر جانا نہ پھر آنا

آمد و شد رہتی اِنشا جو گلی میں اُسکی اب (انشا) خُوب ہے اگر بچ گئے روز کی تکرار سے

آنکی آمد و شُد جوان روزوں ہے میرے پاس تک (شہید) ہر کوئی کہتا ہے رہنا گھر میں بس اچھا نہیں

**آمناسامنا** - ہ - اسم مذکر - برج (آمنی سامنی) مڈ بھیڑ (آمنے سامنے) گنوار (آئیں سوئیں) - مقابلہ - مواجہہ (فقرہ) اُنکا آمنا سامنا کرا دو

**آمنے سامنے** - تابع فعل - رُوبرُو - مُنہ در مُنہ - مقابل - ایکدوسرے کے سامنے (فقرہ) آمنے سامنے کھڑے ہو جاؤ۔

**آمنّا وصدّقنا** - ع - تابع فعل (۱) لغوی معنے ہم ایمان لائے اور ہمنے سچ جانا -

(۲) بجا ہے - درست ہے - ٹھیک ہے - ٹھیک کہتے ہو - یُونہیں ہے - یقین ہے - ہم تسلیم کرتے ہیں - ہم سچ جانتے ہیں -

(فقرہ) جو کچھ آپنے فرمایا آمنّا وصدّقنا مگر میری عرض بھی تو سُن لیجئے ۔

**آموختہ** - ف - اسم مذکر - از (آموختن) سیکھنا

سیکھا ہوا - پڑھا ہوا - خواندگی - پچھلا -

**آموختہ پڑھنا یا پھیرنا** - فعل لازم - خواندگی پڑھنا - پڑھے ہوئے کو دُہرانا نظرثانی کرنا - (فقرہ) روز آموختہ پھیر لو تو پختگی ہو جائے (اُستاد)

**آمیزش** - ف - اسم مؤنث - از (آمیختن) ملونی - ملاوٹ - رلاوٹ - میل

**آمیز کرنا** - ف + ہ - فعل لازم - ملانا - ملانا - لتھنا - سانتا

**آمین**[1] - ع - حرف ندا - مادّہ (امن)

(لغوی معنے ہیں اے خدا بچا اور محفوظ رکھ) - ایک کلمہ ہے جو اجابتِ دُعا کے واسطے استعمال کیا جاتا ہے - (۱) الٰہی دُعا قبول کر - ایسا ہی ہو - خدایوں ہی کرے - خدا قبول کرے

پڑھے اشعار دُعا جسکو فرشتے سُنکر (نسیم دہلوی) چار سو عرش بریں پر کہیں آمیں ہر بار

ہجر کی شب کو دُعا مانگی جو میں نے موت کی (امانت) عالمِ بالا پہ شور نعرۂ آمیں ہوا

مانگی بار انکی جو ہم بادہ پرستوں نے دُعا (ناسخ) رعد نے سُنتے ہی ایک نعرہ کیا آمیں کا

رہ ہے موجود کس سے استعانت کا ہوں منت کش (شہید) نہ ہو میری دُعا مقبول گر مقبول آمیں ہو

(۲) ایک دُعا اور کچھ اشعار کا نام بھی آمین ہے جو ختمِ قرآن کی تقریب میں اُستاد پڑھتا جاتا ہے اور لڑکے آمین کہتے جاتے ہیں چنانچہ اُن اشعار کا خُلاصہ ہم بھی خالی از مذاق نہ جانکر درج کرتے ہیں -

(آمین)

اعوذ باللہ من الشیطانی ✦ بسم اللہ الرحمانی ✦ اول ثنا خدا را گوئیم ✦ مصطفےٰ را ✦ ثنا ثانی

بگشائیم این دُعا را سُبحان من یرانی ✦ احمد کہ مصطفےٰ بود ہم بندۂ خدا بود ✦ تسبیح او ہمیں بود سُبحان من یرانی

از ما سلام ہر دم ہر چار یار اکرم ✦ بر جملہ یار ہر دم سُبحان من یرانی ✦ فرزند نیکزادی نامش نکو نہادی

این دم مکن تو شادی سُبحان من یرانی ✦ فرزند ہم تو اکنون گشتہ چو دُرِّ مکنون ✦ ہر روز باد افزون

سُبحان من یرانی ✦ ختمِ قرآن نمودہ حلم زبان ربودہ ✦ فرحت بجان فزودہ سُبحان من یرانی

ای مادرِ خجستہ بگشائی قفل بستہ ✦ تشریف دہ دو دستہ سُبحان من یرانی ✦ یک خلعت شہانہ

دیگر خلعت زنانہ ✦ تشریف خلیفانہ سُبحان من یرانی - یک اسپ با قلادہ بر پُشت زین نہادہ

در پیش او پیادہ سُبحان من یرانی ✦ بر خوان میوہ ہا کن صد گونہ رنگہا کن ✦ بس بوئے خوش تاکن

سُبحان من یرانی ✦ پُر تشت پر چہا کن پُر طبق میوہ ہا کن ✦ از دستِ خود وفا کن سُبحان

من یرانی ✦ حلوائی ہفت گونہ باشد ہمیں نمونہ ✦ تازہ شود دروں نہ سُبحان من یرانی ✦ آمیز

کنید آمین ای دوستان جانی ✦ مقبول دو جہانی سُبحان من یرانی ✦ کچھ کھانڈ کچھ بتاشے لائے

آگے رکھو ہمارے ✦ شاگرد کھاویں سارے سُبحان من یرانی ✦ آمین تمام کردم انعام خواجہ بُردم

حلوا و شہد خوردم سُبحان من یرانی

**آمین اللہ** - (۱) خدا یونہی کرے - خدا کرے یُونہی ہو - خدا قبول کرے

[1] ختم سُورۂ فاتحہ یا دُعا پر اکثر یہ لفظ کہتے ہیں اور اس سے مُراد یہ ہوتی ہے کہ خدا تعالےٰ بلیات زمانہ سے بچائے اور مضمون دُعا کے موافق ہمارے ساتھ کرے -

۱۳۱۶ ھ

دلکو وہ رنج دے آمین اللہ + [غزل] اور یہ سب سے آمین اللہ
تعقیب تونے ہم سے توڑا + [ظفر] ہاتھ گو ٹیں تیرے آمین اللہ
اپنے مرنے کی دعا کر مانگوں + ( " ) وہ ستمگر کہے آمین اللہ
تجھے آنکھیں ہے دکھاتا آہو + ( " ) تیکے چُنتا پھرے آمین اللہ
جو ستائیں تجھے انکو بھی ظفر ( " ) عوض اسکا ملے آمین اللہ

(۲) خدا امن میں رکھے - خدا بچائے - خدا کی پناہ - دُور پار - خدا نکرے - نوج
کوسا اُس دشمن جانی جو مجھے (ظفر) دوست کہنے لگے آمین اللہ +
(فقرہ) آمین اللہ تُمنے میرے بچے کو کیسا مُنہ بھر کر کوس لیا (عو)

**آمین آمین** - آمین کا تاکیدی جملہ ہے
جس بات کا بہت اشتیاق یا کمال آرزو ہوتی ہے اور وہ بر آتی ہے تو اُس مقام پر بجائے شکر اس کلمہ کو مکرر بولکر کہتے ہیں جیسے شکر ہزار شکر ہے کہ خدا تعالے نے ہمارا یہ کام کر دیا۔

**آمین آمین ہونا** ع + ۵ - فعلِ لازم - امن چین ہونا - راحت پہنچنا خوشی ہونا -
آمین آمین ابھی ہو جائے وہ یاں (ظفر) مہربانی کرے آمین اللہ
(فقرہ) مینہ برسے تو ابھی آمین آمین ہو جائے -

**آمین پڑھنا** - فعلِ لازم - ختمِ قرآن کے بعد جو کچھ دعائیہ اشعار پڑھے جاتے ہیں اُسے آمین پڑھنا کہتے ہیں - اور یہ ایک تقریب سمجھی جاتی ہے
دیکھو (آمین نمبر ۲) (فقرہ) آج اس لڑکے کی آمین پڑھی جائیگی

**آمین کہنا** - فعلِ متعدی - دُعا مانگنا - خدا تعالیٰ قبول کرے - خدا یونہی کرے بولِ دُعا کے واسطے زبان سے لفظ آمین نکالنا اگر کوئی بات اپنے مرضی کے موافق کسیکی زبان سے نکلے تو اُسکی اجابت کے واسطے دعا مانگنا -
مانگوں دعائے مرگ تو آمین کہیں عدو (سالک) اب اُنکی مدعا ہیں مرے مدعا کے ساتھ
ہے دُعا کو میری وہ مرتبہ حسنِ قبول (غالب) کہ اجابت کہے ہر حرف پہ سو بار آمین

**آن** - ف - اسم مؤنث (۱) چھب شان - ادا - انوٹ - دلمیں کھبنے والی ادا - انداز - ادائے معشوق و اندازِ محبوب - ناز و انداز (حسن کی ایک کیفیت ہے جسے عاشق مزاج ہی خوب تاڑتے ہیں)
رشتۂ حسن کا اِتنک نشان باقی ہے (ذوق) ہوں فریفتہ کیونکر کہ آن باقی ہے
کینہ ورز تھا مومن تو دل لگایا کیوں (مومن) کہو تو کیا تھی کہ ایسی بھلی وہ آن لگی
اے اجل تکلیف تشکر کیا کریگی آنکر (ذوق) ہو چکا پہلے ہی کشتہ میں کسیکی آن کا
اسکو منظور ہے پھر آن دکھانی اپنی (ظفر) دیکھئے حال مرا ہوتا ہے اک آن میں کیا
کھینچا اُسنے جو مجھپہ خنجرِ ناز + ( " ) عجب انداز و آن سے کھینچا

تمہیں کو بناوٹ کی ادا کا تو نہیں ہے (نظیر) وہ آن غضب ہے جو خداداد کوئی ہو
(۲) طرح - طرز - وضع - ڈھنگ - ڈھب -
تم انجمن میں رات عجب آن سے گئے (رشاد) بسمل کئی پڑے ہیں کئی جان سے گئے
ہزار تن کے چلیں بانکے خوبرو لیکن (نظیر) کسی میں آن نہیں تیری بانکپن کی سی
سودا جو ترا حال ہے اِتنا تو نہیں وہ (سودا) کیا جانئے تونے اُسے کس آن میں دیکھا
تخلیلِ بندِ چمن دہر کو کیا + + [قطعہ] ناپسند آئی تھی آنِ دہلی
یکقلم یوں جو کئے اُسنے قلم + [عیش] نخلِ اُمیدِ کسانِ دہلی
نرگس کا مونڈھا چمن پر بچھا (میر حسن) وہ بیٹھی عجب آن سے دلربا +
(فقرہ) وہ کسی آن نہیں مانتا - کسی آن کل نہیں پڑتی
(۳) نخوت - غرور - گھمنڈ - خود بینی - (فقرہ) وہ اپنی آن ہی میں مری جاتی ہے

**آن بان** - ف + ۵ - اسم مؤنث (آن + بان) (۱) شان و شوکت تزک - شان - آن انداز - ادا و انداز - کیفیت سج دھج -
کھڑے شاخِ شبو کے ہر جا نشان (میر حسن) بدن بان کی اور ہی آن بان
کون سے بت میں آن بان نہیں ( " ) بے نیازی کی کسمیں شان نہیں
(فقرہ) افضل خاں بڑا سپہ سالار بڑی آن بان سے اپنی نمود کے زور میں بھرا چلا آتا تھا
(۲) عادت خصلت - بان + ڈھنگ - وضع - طریقہ
خصم کیسکا نہیں کھُبتا اپنی آنکھو نمیں (جانصاحب) ہمیں ہے مردوی کی اپنی آن بان پسند
(فقرہ) کچھ ہی کرو مگر وہ اپنی آن بان نہ چھوڑیگا -
(۳) خود بینی - خود نمائی - اکڑ - تمکنت - ٹھرک
فقیر ہو کے نہ لی نوک کی امیروں سے (جانصاحب) یہ تجکو کرتی ہے اے جان آن بان خراب
ملنا اکڑ اکڑ کر اور بولنا بگڑ بگڑ کر + + (جرأت) نام خدا قیامت اب آن بان پر ہیں
ناز و انداز ادا و شان جُدی (نگہت) ہے تری سب سے آن بان جُدی
(فقرہ) وہ اپنی آن بان کے آگے کسیکو نہیں سمجھتے -
(۴) ہٹ - ضد - اڑ -
اے آہ ابتو اپنی کہیں آن بان چھوڑ (انشا) جاویں کدھر ملائکہ ہفت آسمان چھوڑ

**آن بان سے رہنا** - ف + ۵ - فعلِ لازم - ٹھاٹ سے رہنا - شان و شوکت سے رہنا - (فقرہ) اب بھی وہ بڑی آن بان سے رہتی ہے

**آن نکلنا** - فعلِ لازم - شان یا انداز پایا جانا - ادا نکلنا - معشوقانہ انداز نکلنا
خدا شاہد ہے بس اپنی تو اُسپر جان نکلی ہے (جرأت) کہ جسمیں اُس بُت کافر کیسی کچھ آن نکلی ہے
(فقرہ) اُنمیں اب بھی ایک آن نکلتی ہے -

**آن و ادا** - ف - ناز و انداز - آن بان - شان و شوکت

**آن** - ہ - اِسم مؤنّث - عورتیں بولتی ہیں - تُرکی (آنت) بمعنے سوگند (۱) قسم - عہد - سوگند - پڑگیا (فقرہ) تُمھیں کیا میرے گھر آنیکی آن ہے -

(۲) مرجاد - بڑوں کی رسم - ناتا - ممانعت - مناہی -

(فقرہ) اُنکے ہاں ہری چوڑیوں کی آن ہے -

(۳) عادت - خصلت - بان - (فقرہ) تُم کچھ ہی کرو وُہ اپنی آن نچھوڑیگا

(۴) اُڑ - ضِد - ہٹ - ٹرک - ہٹیلا پن -

ہرگز نہ اُسکو دِلسی آنیکی آن نکلی ++ (مصحفی) یاں مُنتظر کی تیرے آنکھوں سی جان نکلی

(فقرہ) وُہ اپنی آن نہ چھوڑیگا تُم اپنی بان نہ چھوڑو - جانے کیا اُسے آن پڑگئی ہے کہ مناسے نہیں منتی - (عو)

(۵) مان - اچّھا - مُراد - آرزو - درخواست - خواہش -

جواور کسیکی جان بخشی تو اُسکی بھی حق جان بکیجے (نظیر) جواور کسیکی آن رکھی تو اُسکی بھی حق آن رکھی

(۶) خاطر - پاس - مُنہ - خوشی - (مثل) تیری آن یا تیرے گُسیان کی

(۷) لاج - شرم - حیا -

اب کی مہریا بھلویں کرکیاں بات کہت جھنپاتی ہیں (پُوربی گیت)

بڑے جیٹھ کی آن نہ مانیں کھسم کی جُوتیں مرتی ہیں[1]

(۸) آبرو - عزّت - حُرمت -

مفلس کی کچھ نظر نہیں رہتی ہے آن پر (نظیر) دیتا ہے اپنی جان وُہ ایک ایک نان پر

**آن تان والی** - ہ - اِسم مؤنّث - عورتیں بولتی ہیں (۱) غیرت والی ناک والی - عزّت حُرمت والی - اپنی بات کی پُوری - ضِدّن - دماغدار نخر یالی - (فقرہ) وُہ بڑی آن تان والی ہے - (عو)

**آن توڑنا** - ہ - فعل مُتعدّی (۱) قسم توڑنا - عہد توڑنا -

(۲) ناتا یا پیٹر کو ترک کرنا - مرجاد کو چھوڑنا - قدیمی یا خاندانی ریت کو ترک کرنا

اُس کا نعرہ کیوں بھرو توڑو کل کی آن (چوبولہ) دیکھی سب عالم کھڑا سنسنیپ کامیں قُدان

(۳) ہٹ - یا ضِد سے باز آنا -

**آن رکھنا** - ہ - فعل مُتعدّی - مان رکھنا - دِل رکھنا - من رکھنا - ناز اُٹھانا - لاڈ اُٹھانا -

**آن ماننا** - ہ - فعل لازم - قایل ہونا - لوہا ماننا - کسیکے کمال کا مُقر ہونا مغلوب ہونا - اِیمان لانا - سر جُھکانا - مان جانا - اُستاد بنانا - اُستادی تسلیم کرنا -

تری دولت جُنون ہمنے بھی یہ صحرانوردی کی (معروف) کہ راہِ عشق میں مجنوں نے مانی آن مردی کی

ونکھکر کُرتی گلگی میں سبز دھانی آنگی ++ (نظیر) دھان کے بھی کھیت نے اب آن مانی آنگی

**آن** ع - اِسم مؤنّث - لمحہ - لحظہ - ساعت - دم - پل - چھِن - مِنٹ - گھڑی

کچھ ڈر ہوا دھر آؤ اور اک آن نہ بیٹھو + (نظیر) بُلکر یہ کہا تُم کہیں پاس آن نہ بیٹھو

آن میں کچھ ہیں آن میں کچھ ہیں + (میر) تحفۂ روزگار رہیں ہم بھی +

یا مست کو بے وصل تھی اک آن قیامت (مست) یا برسوں جُدائی میں گزر جاتی ہیں کیسے

ہر ایک آن رہتا ہے اب یہ دھیان تیرا (معروف) نہیں وُہ دھیان جاتا کبھی آن تیرا +

اک آن بھی مجھسے نہ ملو آٹھ پہر میں + (مومن) گھر چھوڑ کے اپنا ہو تُمہی گھر میں

دل بھی تیرے ہی ڈھنگ سیکھا ہے (درد) آن میں کچھ ہے آن میں کچھ ہے

سوز تھا آخر کو پھنسا کردہ کار ++ (سوز) ظُلم سے گھبرا گیا اِک آن میں +

**آناً فاناً** - تابع فعل - اصل میں (آناً - فآناً) تھا - آن بعد از آن - فوراً جھٹ پٹ - تُرت - بہت جلد - دم کے دم میں - پل بھر میں - ساعت کی ساعت - لحظہ بھر - لمحہ بھر - (فقرہ) آناً فاناً میں کچھ کا کچھ ہوگیا

**آن کا مہمان** - کوئی دم کا مہمان - گھڑی پل یا گھڑی ساعت کا مہمان چراغِ سحری - جلدی مرنے والا ہے -

کیا کیا کہیں دُنیا میں ہم اِنسان یا حیوان تھے (نظیر) خاک تھے کیا تھے غرض اک آن کے مہمان تھے

کیا دِل جگر کی اُسکی گلی میں کہیں خبر (جُرأت) ایک مر گیا اک آن کا مہمان ہے دُوسرا

**آن کی آن میں** یا **آن کی آن** - تابع فعل (۱) دم بھر میں - ساعت کی ساعت میں - پل مارتے میں - دم کے دم میں - کوئی دم میں - ذرا سی دیر - دم کے دم -

یہ ہے کون کمبخت آیا یہاں + (قطعہ) میں اب چھوڑ گھر اپنا جاؤں کہاں

یہ کہتی ہوئی آن کی آن میں (میر حسن) چُھپی جاکے اپنے وُہ دالان میں

(فقرہ) ایک آن کی آن ٹھہر کر چلے گئے - ذرا آن کی آن ٹھہر جاؤ -

**آن** یا **آون** - (۱) مخفف آنا یا حاصِل بالمصدر

سکھی رُت آئی ساون کی ++ (گیت) کچھ سُنی پیا آون کی +

داؤد مور کوئلیا بولے + ( " ) بولی سُنا دے من بھاون کی

(فقرہ) وا نے کب آن کو کہا ہے؟ (گنوار) سیّاں برکھا میں آون کہہ گیو (گیت)

(۲) آنا مصدر سے ماضی کی ایک ناتمام صُورت ہے جو دُوسرے فعل کے ساتھ مِلکر کام دیتی ہے

وُہ تو ڈھیٹ برج نہیں مانے مُرلی کی ٹیر سنا سے کھڑو ری (ہولی)

مُرلی بجائے میرو من ہر لینو داسی کرن آن کھڑو ری

کنھیّا کیوں آن جب گھیر دیکھی پتیاں کو (بھجن کبیر) ہے کوئی جھولا من سمجھا دے

یہی آنکی بجائے بھی آتا ہے جیسے آپڑا اور آن پڑا - آرہا اور آن رہا وغیرہ

[1] (مطلب) اِس زمانہ کی عورتیں گستاخ ہوگئی ہیں بات کو کاٹنے کو دوڑتی ہیں + بڑے جیٹھ کی شرم نہیں کرتیں اور خصم کے جُوتے مارتی ہیں -

**آن بنا** - فعل لازم مُصیبت پڑنا - آفت آنا - بلا نازل ہونا - آپھنسنا
غمزے تمہارے دیکھیو پایندہ وگھڑی (امانت) عاشق کیجے جی یہ آن بنی ایک آن میں
ہم پر یہ تپ عشق سے اب آن بنی ہے (ظفر) انگڑائی یہ انگڑائی ہے اعضا شکنی ہے
خدا ہی جانے کہ کیا سوز دل پہ آن بنی ہے (سوز) کہ آج صدمہ پہ صدمہ ہے جان پر ہوتا
(فقرہ) مجھ پہ تو دوہری آن بنی بچہ بھی مُوا اور چوری بھی ہوئی (ع) آن بنی سر آپنے
چھوڑ پرائی آس (مثل)

**آن پڑنا** - فعل لازم (۱) یکا یک گرنا - نازل ہونا - وارد ہونا - اُترنا -
آرہنا - گر پڑنا - گد سے گرنا (فقرہ) یہ کیا آن پڑا کہ چار دن کو یہیں آن پڑ و آرہو
(۲) اُترنا - آجانا - غیب سے پہنچنا - بے کوشش و بے محنت ہاتھ لگنا -
(فقرہ) اُنکے ہاں تو جانے کہاں سے دولت آن پڑی ہے -
(۳) ٹوٹ پڑنا - حملہ آور ہونا - تاخت لانا - دھاوا کرنا -
(فقرہ) ایک دفعہ ہی دھاڑ آن پڑی اور لوٹ کر لیگئی -
(۴) آبنا - مُصیبت پڑنا - بپتا پڑنا - تکلیف ہونا - واقع ہونا - گزرنا
چُپ سے بیٹھے رہتے آن پڑی اپنی جان پر (موزون) تو بھی لائے ہم نہ ترا شکوہ زبان پر +
(فقرہ) تم پر کیا آن پڑی جو اُدھار کھانے لگے -
(۵) پھنسنا - مُبتلا ہونا - گرفتار ہونا -
دار یا سُو جھت نہیں آن پڑی منجدھار (دوہا) اپنی موج سے کیجے میرا کھیوا پار +
مورے من میں صُورت توری پیاری ایک پل ہوت نہ نیاری (خیال موج)
مہا سوچ میں آن پڑی سو موہے بیگ ابھاری
نجام الدین کے لال پھکر الدین موج توری بلہاری
نظام الدین [۱۲] فخر الدین [۱۲]
(۶) کسیکے سر پر بوجھ پڑنا - کفیل ہونا - جوابدہ ہونا - ذمہ دار ہونا -
(فقرہ) سارا کام اُس ہی غریب پر آن پڑا -
(۷) پناہ میں آنا - سایۂ عاطفت میں آنا - قدموں میں آپڑنا - سرن لینا
ناتھ موہے اب اپنا کر لیجے + (بھجن +) آپڑا ہوں سرن تمہاری پھیر لیجی
(فقرہ) اب تو تمہارے ہی در پر آن پڑے ہیں
پیدا کئے کی لاج ہے تمکو آن پڑے اب سرن تمہارے (بھجن)

**آن پھرنا** - فعل لازم - پھیرا کرنا - گاہے ماہے آجانا - آنکلنا -
(فقرہ) کبھی تو ادھر بھی آن پھرا کرو - وُہ بھولکر بھی نہیں آن پھرتے

**آن پہنچنا** - فعل لازم - داخل ہونا - کنارہ لگنا - آجانا دیکھو (آپہنچنا نمبر ۲)
آن پہنچی سر گرداب فنا کشتی عمر + (ذوق) ہر نفس باد مخالف کا ہی جھونکا سمجھو +

**آن پھنسنا** - فعل لازم - آجانا - آنکلنا - آن پڑنا - گرفتار ہونا

جاتی تھی میں ڈگری ڈگری آن پھنسی تُمری نگری (ٹھمری)
راحت پیا تُم ایھہ کرو کسور دکھتا جو بھئی سو بھئی
معاف [۱۲] قصور [۱۲] خطا [۱۲]
(فقرہ) ارے تو کہاں آن پھنسا ؟

**آن جھانکنا** - فعل لازم - دیکھو (آن پھرنا نمبر ۱)
اسی آرزو میں رہے رات دن ہم (محمود) نہ بھولے سے یاں تم کبھی آن جھانکے

**آن رہنا** - فعل لازم - دیکھو (آرہنا)
ہے رسے جذبۂ صیاد کہ بھاگ بھی جو صید (سوز) پھر پھر آن رہے اُسی خونخوار کے پاس

**آن کے یا آکے** - فعل ناتمام از (آنا)
پیش جاتی نہیں ہرگز کوئی تدبیر نظیر + (نظیر) کام جب آن کے پڑتا ہے زبردستوں سے
کہے تو کہ شب چاند نے آن کے (میرحسن) نکالا ہے مُنہ کھیت سے دہقان کے

**آن لگنا** - فعل لازم - دیکھو (آلگنا نمبر ۱-۲-۳-۴)
نگہ کا وار تھا دل پر پھڑکنے جان لگی (ذوق) چلی تھی برچھی کسی پر کسیکے آن لگی

**آن لینا** - فعل مُتعدّی - دیکھو (آلینا نمبر ۱-۲)
(اب آن لیو ہے تہار و در حضرت سلطان نجام الدین (موج)
حضرت [۱۲] نظام الدین [۱۲]

**آن ملنا** - یا آملنا - فعل لازم - ملجانا - لپٹ جانا - بغلگیر ہونا - اتّصال ہونا
(فقرہ) دونو سڑکیں آن ملیں - یا آپ سے آپ میں آن ملونگی (جیتے رہے تو ملیں گے تجہ ہی آس ہمار (گیت)

**آن نکلنا** - فعل لازم - دیکھو (آنکلنا)

**آنا** - ۸ - فعل لازم - س - गम + आ = आगमन گگن* = آ + گمن
پاس جانا
ف (آمدن) پُرانی ہندی (آمنا) گنوار (آونا)

پہلے आगमन آگمن میں سے لفظ گاف اسطرح گرا یا گیا جسطرح چگنا میں سے گر کے چنّا اور
دوگنا میں سے گر کے دُونا - جھگڑی میں سے گر کر جھیری لگنے میں سے گر کر لانا رہگیا چنانچہ برج میں
آمنا بجائے آنا اب تک بولتے ہیں چونکہ میم اور واو کا باہم بدل ہے اور اسکی مثالیں بہت سی ہوا کی
جیسے جگمان اور بھگوت جیمنا اور جیونا - سیمنا اور سیونا پس اب یہ لفظ تیسری صُورت بدلکر
آونا ہوگیا پھر کثرت استعمال سے جسطرح सर्वदा سروَدا سے واو گر کے سدا - جھولنا سے
گر کے جھلنا رہگیا - اسیطرح آونا کا آنا ہوگیا - ہمنے بعض بعض موقع پر اسطرح کے ثبوت اسلئے
دیئے ہیں کہ لوگ صرف حوالوں کو دیکھکر حرفوں کے تغیرات و تبدلات کو سرسری نظر سے نہ دیکھیں بلکہ انکا
ثبوت اپنے اوپر واجب جانیں اور طبیعت پر زور ڈالکر یا اس کتاب سے مدد لیکر اپنی کوشش میں
کامیاب ہوں -

(۱) لغوی معنے ہیں اپنی جگہہ سے کسیطرف حرکت کرنا بخلاف جانا جسکے معنی
ہیں کسی کے پاس سے حرکت کرنا - پاس جانا - قریب جانا - دو شے کا
بُعد درمیانی کم ہونا - آگے بڑھنا

لہ ساجن وُہ دن کون تھے کہ شکر سے لائی بیت -

جب میں نے کہا اب خود کام ورہ آ (جرأت) تب کہنے لگا چل بے او بدنام برے جا
آجاری نندیا تو آکیوں نہ جا + (لودھی) میرے بالے کے انکھوں میں گھل جا
آج میرے گھر آیو ری دتا تیر وری کنھیا (ھولی) بل کا بھیا جسودا میا + + +
فاتحہ کو نہ بعد مرگ آیا + + (رمایونقی) بیرے گئے یار کی طرح دیکھو
جو ہمکو دیکھا کیا ہم بہت ہے خوش ہم اپنے دل میں (قطعہ نظیر)
کہا نہ منہ سے کہ آو بیٹھو مگر اشارت کی کچھ نظر سے
ہمیں بھی کچھ کچھ تھی رمز فہمی جو دلبروں سے تھے اکثر
سمجھ اشارت نگہ کی بیٹھے بہت ادب سے ذرا حذر سے
لگ جاؤ اب تو آ کے گلے سب چلے گئے (شیفتہ) ایک شیفتہ رہا ہے سو وہ کچھ مخل نہیں
(مثلیں) آ بلا گلے لگ۔ آ بیل مجھے مار۔ آ تو سہی گھر کا بھی لیجاؤ آ پڑوسن لڑیں
(۳) پہنچنا۔ پہنچ جانا۔ آجانا۔ آن پہنچنا۔ موجود ہونا۔
ہم وہاں ہیں جہاں سے ہمکو بھی (غالب) کچھ ہماری خبر نہیں آتی + +
میرے آنے سے تم اٹھ جاتے ہو (شیفتہ) بزم دشمن میں نہ آؤں کیونکر
ہے امتزاج مشک ہی لالہ فام میں ( " ) آتی ہے بو ہی غیر ہمارے مشام میں
لگائی زلف کو شانہ نے جو انگلی ہکار دل (ذوق) یہ گستاخی بھلا رہ تو سہی لو ہی بے ادب آیا
میں اپنے ذوق کے قربان کہ مستی میں محبت کی ( " ) بلایا کس نے اسکو حیرت آیا بے طلب آیا
قاصد آیا گویا عیسیٰ آیا + + (میر) دل بیمار میں جی سا آیا +
سبب زیست کا ہی موت مجھ تک آ نہیں سکتی (شہیدی) فراق یار میں محصور ہوں میں لشکر غم کا
آئے تھے لے لے کے کوڑی محتسب ( " ) بنگئے مستوں کے گھوڑے محتسب
آ اگر آنا ہے او وعدہ خلاف + (نسیم دہلوی) اب تو آخر رات ساری ہو گئی
آتی جاتی ہے جا بجا بدلی + (ناسخ) ساقیا جلد آ ہوا بدلی + +
کھل رہے ہیں در و دیوار پہ ابواب بہشت (نظیر) آرہی ہے چمن خلد کی گھر گھر میں ہوا
جی چھپانا اس گھڑی قاتل سے کیا حاصل نظیر ( " ) آگئی شمشیر اسکی اب تو سر تک متصل
صبح کا کرتا ہے وعدہ وہ تو پھر آتا ہے کب ( " ) دوپہر ڈھلکا کہیں جب تیسرا پہر آئے ہے
ساقی نے بھر کے جام دیا ہمکو اسطرح ( " ) جو لب تک آتے آتے کئی جا چھلک گیا
ہے پری سہل نہ تو جان طبیعت آنا (حجاب) قہر آجائے اگر طبع بشر آجائے +
برگشتہ بخت ہم وہ اس دور میں ہیں ساقی (نصیر) لب تک کبھو ہمارے جام دشمن نہ آیا
میرے بھاگن سہاگن آیو ری
ہوری کے میں آیو ساتورو + (ہولی موج) سکھ سے میں درشن پایو ری
(فقرے) جب سورج سر پر آتا ہے تو بیلوں کو کھول کر کوئیں پر لاتا ہوں (اردو کی پہلی کتاب)
دفتر کا وقت آ گیا کھانا تیار ہوا یا نہیں۔ وہاں سے چھوڑا تو کبوتر سیدھا گھر آیا۔ لکھی جانے

میں کیا پھنسی کہ اسکی موت آئی۔ دن چھپا رات آئی۔ آم نے رنگ پکڑا اور کویل آئی
(۲) موجود ہونا۔ حاضر ہونا۔ قریب آنا۔ پاس آنا + سامنے آنا۔ دکھائی دینا
نعش پر تو خدا کے واسطے آ + (شیفتہ) مر گئے تیرے انتظار میں ہم
ہنگامہ پرہیز و ورع اب بسر آیا (سوز) اے بادہ کشو مژدہ کہ پھر ابر تر آیا
نہ آیا گور پہ میری وہ بیوفا ورنہ (ذوق) گلے لگانے کو تربت سے بھی نکلتے ہاتھ
ادا سد اللہ دا وخواہ جلد آ اور اپنی عرضی لا۔ حضرت آیا اور عرضی لایا۔ (نامہ غالب)
(۴) تشریف لانا۔ قدم رنجہ فرمانا۔ پدھارنا۔ قدم رکھنا۔
خفا تھی کل تو نہایت مرے بلانے سے آپ (معروف) یہ کیا سبب ہے کہ از خود آج آپ سے آپ
آتے ہی کرتے ہو اتنا جاؤں جانے کیلئے ( " ) یوں نہیں جانے دوں تو پھر تمکو بلاؤں کسلئے
مرگئے پر بھی تغافل ہی رہا آنے میں (ذوق) بیوفا پوچھے ہے کیا دیر ہے لیجانے میں
اسلئے صید گہ عشق میں ہم صید بنے (ظفر) کہ کبھی صید فگن بہر شکار آویگا +
وہ آتے آتے غیر کے کہنے سے تھم گئے (شیفتہ) اب کیا کروں علاج دل بیقرار کا +
جب سے میخانہ میں تو آنا نہیں سیکھا حسین (اسیر) ہر ایک مے میں ہے عالم نہیں لے آنکا
روتے روتے میں تھوں غش میں اور وہ آگئے (ناسخ)
پونچھ آنسو جلد اپنے دیدۂ تر کھول دے
لے چلا دل کو وہ جب میں نے یہ پوچھا کیوں جی (نظیر) پھر بھی آؤ گے تو ہنس کر کہا اب آگئے تم
(۵) ملاقات کرنا۔ ملنا۔ ملاقی ہونا۔
وعدۂ شام پہ کی میں نے عبث جاگ صبح (شہیدی) وہ اسیوقت نہ آتے اگر آنا ہوتا +
(۶) چڑھائی کرنا۔ چڑھنا۔ دھاوا کرنا + مقابلہ کرنا۔ حملہ کرنا۔ سامنے ہونا
سیدھا ہو جانا۔ لڑنے کو مستعد ہونا
مجھ سے وہ صلح کو اس شان سے آگویا (شیفتہ) جنگ کے واسطے دارا سے سکندر آیا
تو بھوال تان تان آدمی ہے کے (گنواری ٹھ رمایہ) جنے تروار تو دکھا دے ہے کے
(فقرے) خم ٹھوک کر آگیا۔ کچھ دم ہے تو آ!
(۷) چلنا۔ روانہ ہونا۔ سدھارنا۔ رخصت ہونا۔ آگے بڑھنا۔ قدم بڑھانا
کیا فرض ہے کہ سبکو ملے ایک سا جواب (غالب) آؤ نہ ہم بھی سیر کریں کوہ طور کی
ہو وے تمہارے در تک اپنا کہاں سے آنا (ظفر) جب یکقدم ہو مشکل اپنی تو ان سے آنا
جب چھٹا تیر نظر آیا ہے دل کی طرف (نسیم دہلوی) قہر ہوتا ہے نشاں بھی خانۂ آباد کا
چالیس قدم ساتھ وہ تابوت کے آئے (ذوق) کیا ہو جو بڑھیں چند قدم اور زیادہ
ہو نغمہ گر ہو چرخ میں لا آسمان کو (شیفتہ) آ رقص کر زمین کو ڈال اضطراب میں
(فقرے) آ تماشا دکھا لاؤں۔ ارے میاں آتے بھی ہو یہاں کھڑے کیا کرتے ہو
آؤ باغ میں چلیں ہوا کھائیں۔

(۸) نکلنا - باہر آنا - خروج ہونا - برآمد ہونا - خارج ہونا + طلوع ہونا - اُدے ہونا - نمودار ہونا - نمود ہونا -

خاک ہوئیگا مری ذکر نہ آیا ہو کہیں (شیفتہ) آج اُس بزم سے کچھ غیر مکدر آیا +
دل کا ٹو خوب نہیں طبع کی روانی میں (ذوق) کہ تو فساد کی آتی ہے بند پانی میں
پتے سے سیکھے شیوہ مردانگی کوئی (〃) جب قصد خوں کو آئی تو پہلے نکار کے
جو آگیا اِدھر کو تخجیر دل تو پھر وہ (نظیر) ایک آن میں ہی اسکو اپنا شکار کر لے
چاندنی میں کون آیا پاؤں میں مہندی لگا (اسیر) جا بجا ہیں سُرخ بوٹے چادر مہتاب میں
پیرہن سے تیرے بو آتی ہے خوشبو کی مگر (ظفر) ساتھ تو گو نسر گلگو کر کے سو کر آیا
صدائے رعد سی ظاہر ہے برق اندازی (آتش) شکار کھیلنے طاؤس کا سحاب آیا
برسات کا ہی خوف نہ بارش کا ہے کھٹر (پشو نامہ) البتہ بجلی ہمکو ڈراتی ہے کوند کر +
اسکا بھی غم نہیں ہے جو ہو جاؤ یوں بسر (مؤلف) لیکن خرابی یہ ہے کہ آ آکے رات بھر
پِشّو ہمیں ستاتے ہیں صاحب بہار پر
پی آیا آگ سے اور کلیین کری پکار (دوھا) کھلی کھلی سب ہیں لٹی ہیں کال ہماری بار
چمن میں شب کو جو وہ شوخ بے نقاب آیا (آتش) یقین ہو گیا شبنم کو آفتاب آیا
جب بزم میں وہ شب مست بیخواب آیا (〃) صبوحی کش جھجک اُٹھے کہ آفتاب آیا
(فقرے) جب فال نکالی جب اُسکا نام آیا - پیشاب نہیں آتا - پیخانہ نہیں آتا وغیرہ

(۹) لوٹنا - واپس ہونا - پھرنا - معاودت کرنا - مراجعت کرنا - پھر کر آنا - اُلٹا پھرنا - چلا آنا

دو قدم یہاں سے وہ گو جیسے گر (شیفتہ) نامہ بر صبح گیا شام آیا ہوں
مہرباں ہوکر بلالو مجھے چاہو جسوقت (غالب) میں گیا وقت نہیں ہوں کہ پھر آبھی نسکوں
جب اُسکے ہی ملنے سے ناکام آیا (نظیر) تو یارب یہ دل پھر کس کام آیا
ہم جب پیا اپنی پھینک آئی اُسکو در پر (قطعہ) دیکھی تو کر کے اُسکی تحریر پر نوازش
ہنسکر نظیر وہاں سے ٹھوکر لگا ہٹا دی (نظیر) کی اُس نے یہ ہماری تصویر پر نوازش
مین اور بزم سے یوں تشنہ کام آؤں (میر) گر میں نے کی تھی توبہ ساقی کو کیا ہوا تھا
جو باقی رہا میرے کچھ دم میں دم (میر حسن) تو پھر آکے میں دیکھتی ہوں قدم
جسوقت وہ گل چمن سے لایا (گلزار نسیم) محمود اخوش ہوئی کہ آیا + + +
اب سن گر میں کروں تیری تغافل کا گلہ (شہید) بات کیا صبح کا بھولا ہوا گر شام آیا +
کوئی عدم کو جاکر کوئی پھرا نہ ہرگز (ظفر) دشوار ہے نہایت شاید ہی اس سے آنا
کیا کہوں کیونکہ ترے کوچے میں جا کر آیا (ظفر) تجکو پایا جو نہیں خوب میں رو کر آیا
کیوں نہ رہوں درود یوار کی جانب تکتے (معروف) کہ نہ قاصد پھرا اور نہ کبوتر آیا + +
نہ گھبرا یار دن کے واسطے اسے روح قالب میں (آتش) گیا جب اس مکاں سے پھر نہیں سکا مکیں آیا

کیا جانے یہ گیا تھا کس سمت سے زرکشتی کو (نصیر) آئینہ وہاں سے لیکر خاک ابرو نہ آیا
(مثلین) بجائے خنیا ڈھولکی بجا خیر سوگر - صبح کا بھولا شام کو آئے تو اُسے بھولا نہیں کہتے

(۱۰) اندر آنا - در آمد ہونا - داخل ہونا - پیٹھنا - گھسنا - شامل ہونا - ملنا - شریک ہونا

کھلتا نہیں دل بندھی رہتا ہے ہمیشہ (ذوق) کیا جانیں کہ آجاتے ہے تو اسمیں کدھر سے
اب کس امید پہ واں جائے کوئی (شیفتہ) کہ ہوا غیر کا آنا موقوف + +
بل چرا کر مجھسے تم آنکھیں چرائی ہو گیا (ناسخ) چوند بکر آونگا گھر میں تمہارے راکھ
آنے سے بھی بند کرو ہو جانے سے بھی روکتے (مؤلف) ہے عقل پھر کے والو تمہاری بھلا کہ ہم
اس نگری کی ریت بُری ہے کیسے آوے بیوپاری (خیال)
مایا پونجی کچھ نہیں لاوے جا میل مانگے پٹواری
بنو تیرا آیا بنڑا تو کھول گھونگٹ مکھڑہ دیکھ لونی سلونی بنا آیا (بنڑا)
ہیرا موتین کا سہرا براجے ات بیس شہایا +
(مثل) کما ؤ آئے ڈرتا نکھٹو آئے لڑتا (فقرے) جب رات کے بارہ بج جاتے ہیں
تب پھر محل میں آتے ہیں - آتے کا منہ دیکھتی تھی جاتے کی پیٹھ دیکھتی تھی اپنے
دلکو صبر تھا - جب بال بچوں میں آتا ہے تو انھیں دیکھکر خوش ہوتا ہے جو لاتا ہے انھیں
دیتا ہے آپ کھاتا ہے اور انھیں کھلاتا ہے - قدم بڑھا کر چلو بادشاہ عیدگاہ میں آگئے +
مکان یا ملکیت شرک میں آگیا - گواہ ٹوٹکر آگیا - وہ بھی اس فرقہ میں آگیا - وبا میں آگیا -

(۱۱) اُترنا - فروکش ہونا - مقیم ہونا - ٹھہرنا - قیام کرنا - وارد ہونا - بسیرا لینا - بسرام کرنا + بسنا -

غنیمت جان اے دل نقش عشق یار جانی کو (نصیر) شرف ہے اُس مکانکا جسمیں مہمان آیا
مسافر خانۂ دنیا میں جو آیا ہوا راہی (ظفر) یہ منزل آمد و شد کی ہے اسمیں ہے وطن کسکا
کچھ کی کشش پر اپنے سے اُنہیں سرایت (مرزا) ہمسایہ میں سنتے ہیں کہ وہ آئے ہوئے ہیں
یہ خانۂ جہاں ہے بستی سرائے کی (جرأت) یاں غم ہے کچھ گئے کا نہ شادی ہے آئے کی
سن جو پایا کہ وہ ہمسایہ میں ہیں آئی ہوئی (نا معلوم) کیا در و بام پہ ہم پھرتے ہیں گھبرائے ہوئے
سات پردے میں اگر ہیں ہی شوق تجھ (شہید) یہ بھی ایک منظر پاکیزہ ہے آنکھوں میں
(فقرہ) لشکر آیا ہے - اِس سرائے میں جو آئیگا اسی لڑکے کو ماریگا (مثل)

(۱۲) دل میں آنا - لہر اُٹھنا - موج آنا - اُمنگ اُٹھنا - اُبھنا -

جب سے موری تورسی لگن لگی ہے رام جانے یا گسیاں (ٹھمری)
ہمارے من ایسی آوے سیاں سے تو چینا +
(مثلین) آئی پر چوکے نہیں - آئی موج فقیر کی دیا جھونپڑا پھونک

(۱۳) اُگنا - اُگنا - پھوٹنا - نکلنا + لگنا - پھلنا - پھل لگنا - بارور ہونا - پھولنا پھلنا - پھول آنا جیسے کبوتر کے پر آگئے - بال آگئے - ڈاڑھی آگئی - مونچھیں آگئیں + آثار آگئے

---

۱؎ جب منصوری پر فیلین صاحب بہادر نے ملکر قیام کرنا شروع کیا تو مؤلف نے یہ پشو نامہ لکھکر دیا تھا اور اسکے اثر سے وہ چلنے پر راضی ہو گئے تھے -

۲؎ کسی بھٹیاری سے روٹی پکانے میں باد مخالف سرزد ہو گئی تھی اُسکا لڑکا پاس بیٹھا ہوا تھا بھٹیارنی نے اپنا عیب چھپانے کے لئے لڑکے کے سر میں ایک دھول ماری کہ تجھے ایسی جگہ بیٹھکر یہ حرکت کرنی تھی جس مسافر کی روٹی پک رہی تھی اُسنے بھی ایک آوازہ لگا کر اسی لڑکے کو مارا اور یہ کہا ۔۔

تم آنے لگے۔ بیریاں گدھنیاں آگئیں۔ یہ بیری ہر سال خوب آتی ہے + چنبیلی خوب آئی ہے۔ گلاب سب سے زیادہ آیا ہے۔

بیقدر ہے مفلس شجرِ خشک کی مانند + (شیفتہ) یہاں درہم و دینار ہیں برگ و ثمر آیا
خط بھی آیا تو بھی ظالم مجھکو ترساتا رہا (نظیر) جیسے شرماتا تھا جب دیکھا تھی ماتا رہا
(فقرہ) پیپل اور بڑ جاڑوں کے آخر مائی باپ میں جب پھل آتا ہے انھیں کا جیٹھ بیساکھ۔ نیم میں پھول بہت آتا ہے
آم کا درخت ایکسال تو ایسا پھلتا ہے کہ سنبھالنا مشکل ہو جاتا ہے۔ دوسرے سال بہت ہی کم آم آتے ہیں

(۱۴) پیدا ہونا۔ جنم لینا۔ تولّد ہونا۔ دنیا میں آنا۔

دنیا کے الم ذوق اُٹھا جائینگے (قطعہ) ہم کیا کہیں کیا آئے تھے کیا جائینگے
جب آئے تھے روتے ہوئے آپ آئے تھے (ذوق) اب جائینگے اوروں کو رُلا جائینگے
لائی حیات آئے لیچلی قضا سے چلے + (〃) اپنی خوشی نہ آئے نہ اپنی خوشی چلے
ہو عمر خضر بھی تو ہو معلوم وقت مرگ (〃) ہم کیا رہے یہاں ابھی آئے ابھی چلے
اسقدر بیداد آخر اور بھی تو ہیں حسین (معروف) کیا نرالے آپ ہی پیدا جہاں سے آئے ہیں
ہمنے دنیا میں آکے کیا دیکھا + + (ظفر) دیکھا جو کچھ سو خواب سا دیکھا
اجل سر پہ ہے جتنا کارخانہ ہے وہ فانی ہے (اسیر) زمانہ فریش ہیں ہنر کو آیا ہوش تو بولا
سودا جہاں میں آکے کوئی کچھ نہ لیگیا + (سودا) جاتا ہوں ایک میں دلِ پُر آرزو لئے
آتے ہی یہ تو آگئی کہ نہ روئیں کیونکر + (نظیر) ہم تو ہیں روزِ تولّد کے ہی دکھیا ہوئے
(مثلیں) آیا بندہ آئی روزی گیا بندہ گئی روزی۔ آئے تھے ہر بھجنے کو اوٹن لگی کپاس
آئی ہے جان کے ساتھ جائیگی جنازے کے ساتھ۔

(۱۵) مایل ہونا۔ راغب ہونا میل کرنا۔ رجوع کرنا۔ توجّہ کرنا۔ متوجّہ ہونا
رجوع ہونا + ارادہ کرنا + رجحان کرنا۔ پھسلنا۔ گرنا۔ ڈھلنا

پڑتی ہے آکے جان پر آخر بلائے دل (میر اثر) یارب کسی بشر کا بشر پر نہ آئے دل
یہ دل لگی نہیں اچھی چلی کٹی پہ نہ آ (〃) ہنسی ہنسی میں تو مجھکو رُلائیگا پھر کیا
مزاج آیا ہے ہنسنے پہ تو غیر سے + (جرات) اُٹھا آنکھ مجھکو لڑانے لگا + +
کچھ تو انصاف پر آئی ہے طبیعت انکی (اسیر) کہ دراز کھنچے جاتے ہیں پیار دنیں
آندھیاں آئی ہیں ہو سکے ہماری اکثر (صلاد) اُٹھا طوفان اگر رونے پہ آئیں آنکھیں
ہے اپنے تو نزدیک وفا خوب ولیکن (حبیب) ہو لطف جو تیری بھی طبیعت ادھر آوے
تیرِ بسمل جو بتیابی پہ آئے + + (نسیم دہلوی) تو ہو پشتِ فلک روئے زمیں سُرخ
بادۂ مہر و وفا پر یہ وفا آتا نہیں + (کاشف) راہ پر یار سبب نا آشنا آتا نہیں
ہم رونے پہ آجائیں تو دریا ہی بہائیں (ذوق) شبنم کی طرح سے ہمیں رونا نہیں آتا
ہمنے دیکھا ہے تماشا آمدِ سیلاب کا (شہید) کب کسیکو روکے سے رکتا ہے جب آتا ہے دل

جانتا ہوں ثوابِ طاعت و زہد (غالب) پر طبیعت ادھر نہیں آتی
گر یہ میرے قتل کو آیا ہے تیرا دل (بند نظیر) بہتر ہے میں حاضر ہوں لے کچھ غم نہیں
گر یہ نہیں ارادہ ہو تو مت چھوڑ یا بسمل (〃) شمشیر کوئی تیر سی لا ہاں کر قاتل +
ایسی نہ لگا تا کہ میرا کام نہ ہووے
زاہد تجھے قسم ہے خدا کی ادھر تو آ + (مؤلف) کیا نور سا جھلکتا ہے شیشہ کہ جام میں
(مصرع) یہ حضرت دل ہیں جدھر آئے اُدھر آئے (فقرہ) بری بڑا آنا آواز
(آواز) آجاتے ہیں دہی کے میوے کی۔ آو میاں سیر میں سوا سیر ناج اُونٹ والیکی

(۱۶) گزرنا۔ ہوکر نکلنا۔ نکلنا + بیتنا۔ چڑھنا۔ جانا۔

جسطرح بکی بدی جاتی نہیں + (سر نگین) نیک کے جی میں بدی آتی نہیں
جسوقت نظر کوئی وہاں اوپر آتا (ظفر) اُسوقت مرے دل میں گماں اُس پہ آتا
تصورِ اُس لبِ شیریں کا آجاوے اگر دلمیں (ذوق) تو آنسو ہو کے شربت خون ہو کر آنکھیں سے نکلے
(مثل) اُونٹ پہاڑ کے نیچے آتا ہے جب آپکو سمجھتا ہے (فقرہ) آس ہی آس میں یہ دن نکلتا ہے آتا۔ کتنی رات آئی؟ دیکھتے دیکھتے یہ عمر آئی چلی بیتی

(۱۷) حلول کرنا۔ اندر بیٹھنا۔ دوسرے قالب میں آنا + خیال آنا۔ دلمیں آنا

عارضِ صاف ترا رشکِ قمر دیکھ لیا (اختر) جان سی آگئی جب ایک نظر دیکھ لیا
ہمیں آمدِ میر کل بھاگئی + ++ (میر) طرح اُسمیں مجنوں کی سب آگئی
پری شیشے میں اُتری گھٹی یا قالب میں جان آئی (نصیر) عجب انداز سے آغوش میں وہ نازنیں آیا
(فقرہ) جان میں جان آتی ہے۔ جنگ کے میدان میں گھوڑا اپنے ساتھی کو پشت پر دیکھکر ایسا تیز ہوتا ہے گویا سوار کی بہادری اُسمیں آجاتی ہے

(۱۸) سوار ہونا۔ چڑھنا۔ اوپر آنا۔ سواری لینا + بھر آنا۔ بھرنا۔ پُر ہونا +
دماغ میں اثر کرنا یا خلل پیدا ہونا۔

پیٹ کو ایک روٹی ہے نہ تن کو کپڑا (راحت) زین خان آئی بنی جان کے سر پر کیوں آ
تم کیا آئے ایک چھاتی پہ پہاڑ آیا مگر (پری خانم) ہائے مجھ کمبخت کو یا لا پڑا کس بوجھ سے
آیا جو لبِ بام وہ پرکالۂ آتش + (ظفر) خورشید گیا صبح سرِ چرخِ کہن کانپ
آئے تو کہاں جائے نہ تاج سے کوئی جائے (ذوق) جبتک نہیں آیا اُسے غصّہ نہیں آتا
دریا ہمارا اُسے نامہ بر لے حبیب کا نذ (نظیر) تو بولا طیش میں اگر پھر آیا اب کا نذ
اللہ بچائے شوق کہ آتی ہیں بام پر (مؤلف) دیکھیں تو کون مرتا ہے طرزِ خرام پر
آدھی اٹاری پلنگ بچھایا ++ (مُکرِی) میں سوئی مرے چھتیں آیا +
کھل گئیں آنکھیں بھئی انند (〃) اے سکھی ساجن نا سکھی چند
(فقرے) غصّہ آنا۔ طیش آنا۔ آئے تو جائے کہاں۔ اُسکے سر پر روز کوئی آتا ہے

(۱۹) واقف ہونا۔ جاننا۔ معلوم ہونا۔ ماہر ہونا۔ کوئی ہنر یاد ہونا +

سیکھ لینا - سیکھ جانا - یاد ہونا -

نہ آیا اس فلک کو اور کچھ آیا تو یہ آیا + (مجرات) گھٹانا وصل کی شب کا بڑھانا روز ہجراں کا

کوئی کتاب اُسکی ہمیں صاف نقطی دس کی (نظیر) آئی تو سمجھ کہیے ورنہ پڑھائی رواں

دنداں دکھا کے مت ہنس اے بخیۂ گریباں (نصیر) چاک جگر کا ہمکو طور رفو نہ آیا ++

دل لینے کے اوروں کو ہنر کیا نہیں آتے (نظیر) پر جو تمہیں آتے ہیں وہ اصلا نہیں آتے

کبھی آتے نہیں کتنو انھیں دم آتے ہیں (اسیر) آدمی سمجھے ہیں روز کہ ہم آتے ہیں

ہے کچھ ایسی ہی بات جو چپ ہوں (غالب) ورنہ کیا بات کر نہیں آتی + +

قاتل کیجو ذوق تپیدن دیکھتی کیا ہو (ذوق) کہ اب تک ذبح کرنیکا نہیں قاتل کو ڈھب آیا

الٹیں انکو لگانی انگلیوں پہ فندقیں ( " ) نوک مژگاں پہ مرے اشک جگر گوں دیکھکر

ایک دل لیکے عوض دیتے دو دو + (مؤلف) واہ خوب آپکو حساب آیا + +

(مثل) اونٹ بڑھا ہوا پر موتنا نہ آیا (فقرہ) تمھیں کچھ بھی آتا ہے -

(۲۰) معلوم ہونا + دکھائی دینا - سنائی دینا - نظر آنا - ہو لگنا -

داغ دل گر نظر نہیں آتا + (غالب) بو بھی اے چارہ گر نہیں آتی

کیوں نہ چیخوں کہ یاد کرتے ہیں ( " ) مری آواز گر نہیں آتی + +

جسنے دیکھا وہ رخ انور تو اسکو عمر بھر (نظیر) پھر نہ روئے مہر خوش آیا نہ چہرہ ماہ کا

خدا کے واسطے گل کو نہ میرے ہاتھ سے لو ( " ) مجھے بو آتی ہے اسمیں کسی بدن کی سی

دلکو ہمارے پاس تو چنچل کا ہیکو آویگا ایدل ( " ) راتکو ایکدم خوابیں آیا جسنے ادھر کا چھوڑ دیا

میں گریباں پھاڑتا ہوں وہ سلا دیتا ہے ( اسیر ) خوش نہیں آتی نصیحت گر کی غمخواری مجھے

جینا ہمیں اصلا نظر اپنا نہیں آتا + ( ذوق ) گر آج بھی وہ رشک مسیحا نہیں آتا

آتی نہیں صدا ہے کا نوں میں کچھ کسیکی + ( نصیر ) جاتا ہے چپکے چپکے یہ قافلہ کہاں کا

ہم ہیں آنکھیں نہیں اور یہاں اُسکو + ( معروف ) کوئی لاتا نظر نہیں آتا + +

مرد صحرائی کو بھی شہر خوش آتا ہی نہیں ( غافل ) نہ ہو گھر میں پلا ہو جو کبوتر باہر

چھپے بیٹھے جو کچھ حجاب آیا + + ( مؤلف ) ہنسے جا وہ بے نقاب آیا + +

چھٹے چھپائے مورے گھر آوے + ( مکری ) آپ لے اور مو ہے پلا وے +

نام لیت موہے آوے سنکھیا + ( " ) کیوں سکھی ساجن نا سکھی سنکھیا +

(فقرہ) تمھیں شرم نہیں آتی +

(۲۱) جچنا - انداز میں آنا - اٹکل میں آنا - اٹکنا - تُلنا -

(فقرہ) یہ چیز ہماری نظر میں تو اتنے کی آتی ہے - ہمارے خیال میں تو یہ مال اتنے کا آتا ہے

(۲۲) ٹھننا - جچنا - ذہن نشین ہونا - دلمیں بیٹھنا - خیال میں جمنا -

دھیان پر چڑھنا - سمانا

آج اسکی فہم میں کیا جانے کیا آیا نظر ( نظیر ) جو ہمارے لگ گیا چنچل گلے سے دوڑ کر

اُس رخ کی ہمسری میں جو آوے خیال شمع (نظیر) اتنی تو دھیان میں نہیں آتی مجال شمع

آج بیٹھے ہیں ہمارے دلمیں کچھ آئی ہوئی (مؤلف) جام مے بھی سبز ہے اور ہے گھٹا چھائی ہوئی

(۲۳) اڑنا - جمنا - ڈٹنا - مصمم ارادہ کرنا -

آپ مرتے تو ہیں پر جینے ہی بن آئیگی (شیفتہ) شیفتہ ضد پہ جو اپنے وہ ستمگر آیا +

(فقرہ) اپنیوں پر آنا - اپنی والی پر آنا - پھر میں بھی اپنی بات پر آجاؤنگا -

(۲۴) بلندی سے نیچے آنا - اُترنا - نیچے آنا - وُرود ہونا - وارد ہونا - نازل ہونا

جیسے وحی آنا - حکم آنا - بلا آنا - پروانہ آنا - کبوتر آنا - آنکھ میں پانی آنا وغیرہ وغیرہ

تمہارے نقش کف پا کے بوسے لینے کو (ظفر) زمیں پہ سایہ کی مانند آفتاب آیا

بیمار غم کو تیرے دیکھ آئے سب اطبا ( " ) جینے کا ایک باقی ہے بس آسمان سے آنا

کہے ہے دیکھ کے پروانہ شمع کا شعلہ ( " ) قیامت آئی کہ نیزہ پر آفتاب آیا

خبر ہے باد ہوس کام کر اب (شیفتہ) دلمیں شوق محبت خود کام آیا +

دو چار فرشتوں پہ بلا آئیگی ناحق ( " ) اے غیرت ناہید نہو نغمہ سرا دیکھ

ہماری قبر سے آویگی یہ صدا تا حشر (آتش) یہ مژدہ آیا کہ مجھپر کوئی عذاب آیا +

نہ چھوڑیگا کسیکو آسمان لے گور میں بھر ( " ) سمجھ زیر زمیں اسکو جو بالائے زمیں آیا

آکے دنیا میں فرشتے بھی گنہگار ہوئے (اسیر) ہم تو انساں تھے نہ کیوں ہم سے خطائیں ہوتیں

(فقرہ) چھاتیوں میں دودھ آگیا -

(۲۵) برسنا - پڑنا - ٹپکنا جیسے مینہ آنا - پانی آنا - آنسو آنا -

جاسکا پھر نہ مرے گھر جو وہ جانی آیا + (اسیر) رحمت اللہ کی آئی کہ یہ پانی آیا +

مان نکرو بوری تو ری کارن آیو مینہا + (خیال) نئے نئے مجھ پر برسو ہی جاتی ہی پیت نئوا

(۲۶) گرنا - گر پڑنا - گر جانا - آرہنا - پھسلنا - ٹپکنا - پڑنا -

کچھ دور نہیں اُنسے کہ نیرنج تا دیں + (شیفتہ) کیا فائدہ گر آنکھ سے لخت جگر آیا

ہوا اس دہن سے روکش سیلی صبا کی کیا (نصیر) غنچہ کے آہ منہہ سے کسدن لہو نہ آیا

(فقرہ) کر کوٹھے سے آرہا - دیوار آرہی - درخت آرہا - گھر آرہا

(۲۷) دبنا - پسنا - تلے آجانا + پڑنا - پھنسنا - گھرنا + گرفتار ہونا - مبتلا ہونا

جیسے گاڑی میں پیر آگیا - ریل میں آدمی آگیا - جال میں آنا - آفت میں آنا وغیرہ

کچھ میں ہی نہیں گردش افلاک میں آیا (ھوس) وہ کون ہے جسکا نہیں دم ناک میں آیا

جال میں زر کے اگر موتی کا دانا ہوگا (نظیر) وہ نہ اس دام میں آویگا جو دانا ہوگا

آہو کے بخت آگئے جو تیری کمند میں (شیفتہ) بلبل کی قسمت آئی اگر تیرے دام میں

گر بوالہوسی یوں تجھے باور نہیں آتی ( " ) ایک مرتبہ اغیار کی قابو میں تو آ دیکھ

نہ تھی جا ہے گریز ایدل اگر تجکو محبت میں (ظفر) تو آیا تو ارے دیوانے اس آفت میں پھنسنا تھا

یہ رنڈی پرانی ہے نہ آ اسکو تو جھل میں (نظیر) دنیا آج اسکو بغل میں ہے تو کل اُسکے بغل میں

ملکِ نظر گاں سے ہر یوں دیدۂ تر میں تنکا (نصیر) کہ نکلتا ہی نہیں جوں آکر بھنور میں تنکا

(مثلیں) ریوڑی کے پھیر میں آگئے - اگلے نے کیا پچھلے پر آئی (فقرے) بڑے جال میں چھوٹی چھوٹی مچھلیاں آکر نکل جاتی ہیں - تیرتے تیرتے بھنور میں آگیا

(۲۸) ٹکر کھانا - ٹکرانا - لگنا - صدمہ پہنچنا - ضرب لگنا - ضرب پہنچنا

تیر نگاہ چلتا اسکا تو پھر وہ ہمدم + (نظیر) جاتا کہیں نہ ہر گز سیدھا جگر میں آتا

(مثل) کرے چاکری آوے چوٹ سب سے بھلے بھیک کے روٹ

(۲۹) آمادہ ہونا - مستعد ہونا - تیار ہونا - ارادہ کرنا - ٹھاننا -

مجھ سا اور کسو کو نگہ قتل کبھی + (معروف) میں تو جی جاؤں مگر یہ بات ہے کیا دل میں آئی

(۳۰) چھپنا - نقش ہونا - اترنا - عکس اترنا - حرف ابھرنا - اٹھنا -

اسکی تصویر شب و روز رہی سینہ میں (شہید) عکس زائل نہوا آکے اِس آئینہ میں

(فقرے) ٹھیک عکس نہیں آیا - ابھی کاپی پر پورے حرف نہیں آئے -

(۳۱) چڑھنا - امنڈنا - طغیانی پر آنا جیسے (دریا آنا - بخار آنا - نشہ آنا وغیرہ)

دیکھ اے دل تو نہ پی جامِ محبت کی شراب (ظفر) بے مزہ ہوویگا جس وقت خمار آویگا

میرے خرابہ کی ہوئی تعمیر غیب سے (شہید) سیل آکے چار سمت سے دیوار بن گیا

(۳۲) سرایت کرنا - اثر کرنا - چڑھنا - لگنا جیسے (تاؤ آنا - آب آنا - دھار آنا - رنگ آنا)

(مثل) ہلدی لگے نہ پھٹکری رنگ چوکھا آئے -

(۳۳) مارنا - لگانا - جڑنا - سہی کرنا - جمانا - ٹھوکنا - پیٹنا جیسے (چپت آنا - دھپ آنا - جوتے سے آنا - چانٹی کی آؤ نگا - دھپ کی آؤ نگا

(۳۴) ٹھیک ہونا - درست بیٹھنا - درست ہونا - ٹھیک آنا - موزوں ہونا - زیب ہونا -

جامہ زیب ہے جامۂ گلدوزِ داغ سے (اسیر) آئی ہے میرے بدن پر قبائے عشق

(فقرے) جوتا پیر میں آگیا - انگرکھا بدن میں آگیا - ڈھکنا قفلی پر آگیا - یہ جوتا پاؤں میں نہیں آتا

(۳۵) سمانا - اٹنا - آجانا - بھرنا -

بحر کوزے میں کب اے ہمدم سمٹ کر آگیا (ظفر) ظرفِ دل میں پر محیطِ غم سمٹ کر آگیا

سامان وہ کہ آئے نہ چشمِ خیال میں (شیفتہ) آئے رقیب دیکھ کہ پیش نظر آج

(مثل) سیر کی ہانڈی میں سوا سیر نہیں آتا (فقرے) برتن میں جتنی سمائی ہوگی اتنا ہی آئیگا - اسمیں پانچ سیر گھی خاصا آتا ہے -

(۳۶) جمنا - بیٹھنا - داخل ہونا - اپنی جگہ پر ٹھیک بیٹھنا -

تو جو آئینہ صفت غیر سے ہو جائیگا صاف (ظفر) تیری جانب سے مرے دل میں غبار آویگا

صفائے دل کی یہی ہے صورت کہ دل میں آئے نہ ہی کدورت (ذوق)

کہ بیٹھ جائیگا بالکل غبار اِس آئینہ میں بیرنگ ہوکر

(۳۷) رنگ ڈھنگ پکڑنا - صورت شکل پکڑنا - بنجانا - ہوجانا

تن بھی کچھ گدرایا ہے اور قد بھی بڑھتا آتا ہے (نظیر) کچھ کچھ جوبن تو آیا ہے اور کچھ کچھ اور بھی آتا ہے

(۳۸) مدیر ہونا - بلوغت کو پہنچنا - جوان ہونا - جوانی پر آنا - اٹھنا - بالغ ہونا (مرکبات میں)

(۳۹) عمر پہنچنا - پوری عمر کا ہونا - پختہ ہونا - پک جانا (مرکبات میں)

(۴۰) اکٹھا ہونا - جمع ہونا - سمٹنا - سکڑنا - جڑنا -

نہائے دھوئے کہ بستر پہ جو سنگار نہائی (بھجن) اُٹھن اُٹھن کیسے آئے بالکو کم کر لوگ لگائی

بہت رہی بابل گھر دلھن چل تو ہر جانے بلائی

(فقرے) جب چیونٹیاں کوئی آرام کی جگہہ دیکھتی ہیں تو سب وہیں آجاتی ہیں -

جب کوے کسی بندر کو دیکھ لیتے ہیں تو سیکڑوں آجاتے ہیں اور ٹھونگیں مارتی ہیں

(۴۱) دکھنا - پرآشوب ہونا - ایذا ہونا - ورم ہونا - پھولنا -

(فقرے) کل سے آنکھیں آگئیں - منہ آگیا - گلا آگیا -

(۴۲) جوش ہوجانا - ابلنا - پکجانا - تیار ہونا - پختہ ہونا -

(فقرے) چانول تو آگئے اب اتار لو کھچڑی ذراسی آنچ میں آتی ہے -

(۴۳) ہمخواب ہونا - ہم بستر ہونا - (ہندوعی) بولنا -

دن کو ہی آتا تھا وہ میاں میں (پورعی) در گور مردوے میرے روز ہی قضا ہے

سیری نماز کھوئی اِس مردوے نے آکر (نازنین) اٹھی تھی ای دا میں کمبخت ابھی نہا کر

(مثل) آئی نہ گئی کورلی لاگ گیا بھن بھنی

(۴۴) انزال ہونا - جھڑنا - منزل ہونا -

نہیں ہیں رنگیلے کچھ مزا پاؤں تو آجاؤں (راحت) اگر دم بھر بھی گویاں نگوڑا چھلپھلا ٹھہرے

(۴۵) ملنا - حاصل ہونا - میسر ہونا - دستیاب ہونا - ہاتھ لگنا - وصول ہونا ہاتھ آنا + فائدہ ہونا -

عدو بھی شامل لذت ہوا اِس سے کاش سم ہوتے (شیفتہ) مزا آیا نہیں مجھکو تری شیرین بانی کا

جوں جوں لب شیریں سے مجھے دیتے ہو دشنام (ظفر) اک مجھکو مزا پستہ دہن اور سے آتا +

وصل کا اسکے تصور جو بندھا رہتا ہے (ذوق) تو مزے ہجر میں بھی آتے ہیں کیا کیا ہمکو

زیادہ ہوگا تو کل سے بھی کہیں روزہ (〃) کہ اسمیں آیا تو روزی ہے اور نہیں روزہ

نزع میں بھی دھیان تھا اُس نرگس مخمور کا (〃) مجھکو شربت میں مزا آیا مے انگور کا +

جو علم چاہے تو ہوا اہل علم کا پیرو + (آتش) کہ سیکھے زلف کو انداز پیچ و تاب آیا +

وہ کہہ اُس بت بیدیں کا کوہ تمکیں ہے (〃) ہزار ہم نے پکارا نہ کچھ جواب آیا +

تھی چھری کند گرچہ اے سید (مؤلف) لطف آیا کیا پچھاڑوں میں +

(مثلیں) آنکی شادی نہ گئے کا غم - آئی تو رالی نہیں تو فقط چار پائی - (فقرے) آج دکان پر کیا آیا - چار روپیہ مہینا آتا ہے - باہر گانوں میں بورچی کہاں سے آئیں اندر لونڈیاں کیونکر پکائیں (اُدھُو کی پہلی)

(۴۶) لینا ہونا - چاہئے ہونا - قرض ہونا - قرضہ آنا - قرضدار ہونا

دل لگنا مُفت اور یہ پھر اُسپہ تقاضا (ذوق) کچھ قرض تو بندے یہ تمہارا نہیں آتا

(فقرے) مجھ پر تمہارا کیا آتا ہے - ہمارے اُوپر کسیکا کچھ نہیں آتا - تیرے باپ کا کچھ آتا ہے؟

(۴۷) شمار ہونا - محسوب ہونا - گنتی میں آنا - شامل ہونا - کیا ہم بھی اُنھیں لوگوں میں آگئے

(۴۸) چھپانا - گھرنا - جیسے ابر آرہا ہے گھٹا آرہی ہے - کیا کالی گھٹا آئی ہے -

برق بھی چمکے اور دکھے ایسی ہر دم (نظیر) جس سے کیا کیا اُمنڈ اور جھوم کر آتی ہو گھٹا

اور تو اُمنڈ گھمنڈ چوں اور سے برس کر آئے گھر گھر کے (ملا)

ایک تو پیا بنا دُکھ پاؤں دوجے سدا رنگ نہیں جیا وے بوندیوں لاگے گھر گھر کے

(۴۹) چھوڑنا - ترک کرنا - ہاتھ اُٹھانا - جانے دینا - باز آنا -

دُنیا کی نہ کر تو خواستگاری + (قطعہ) اِس سے کبھی بہرہ ور نہو گا

خانہ خرابی اپنی مت کر + (میر) تجربہ ہے یہ اِس سے گھر نہو گا

(۵۰) ہونا - پڑنا + واقع ہونا - جیسے قے آنا - نفرت آنا + دم آنا جان آنا - طاقت آنا

+ مصیبت آنا - بلا آنا -

ہم دُنیا سے گر اُٹھے بھی فرصت سر اُٹھانے کی (غالب) فلک کا دیکھنا تقریب تیرے یاد آنیکی

آئیں یا نہ آئیں یہ نہیں بخیہ دل اُنسر (ذوق) گریہ رنج ہے کیوں رنج اُنسے بے سبب آیا

کو کھولا دُرخ شمع زرد ہے + (شیفتہ) بیٹھا اُٹھاؤ وقت اب آیا نماز کا

تو جرأت آئی کہ ہم غمزدہ کو اُسپہ رشک (جرأت) وصل سے محبوب کے جسکا کہ دِل مسرور ہے

کا دِل چاک پسند آپ کو آیا (ذوق) کسواسطے اِن سینہ فگاروں سے تو کہئیے

بختی کہ بیاں عدو + + (شیفتہ) اُسکو ہنگامِ قسم یاد آیا +

لیگیا تھا شوخ جو کاکل سے باندھکر (قطعہ) جلد ہی سے پھر جو زُلف ہلا کر جھٹک گیا

وہ نا پسند آئے جب تو اے نظیر (نظیر) جسکی بلا تھی اُسکے ہی سر پر ٹپک گیا

کبھی جو ہوش مجھکو + + (ناسخ) کہتا ہُوں یہی کہ آہ قاصد +

میں اُلجھتا ہے سر شام سے دِل (غافل) رات کیا آتی ہے اک سر پہ بلا آتی ہے

سے زیر خنجر آنکھیں لڑیں مر آئے + (میر) مرتے ہوسے نہ آیا فرق اپنی بانکپن میں

اس دِل کو نہ اک آن تیری بن آیا - (شایق) دِن گیا رات ہوئی رات گئی دِن آیا

ایک تسبیح خواں کو آئے رشک + (ذوق) جو میکدہ میں سُنئے شور ہائے ہُو میرا

کیا خاک تیغ خنجر قاتل آئے + (امیر) کہ مجھے نیند کے جھوکے دمِ بسمل آئے

تیری بزم میں کسکا نہیں آتا (ذوق) پر ذکر ہمارا نہیں آتا نہیں آتا +

کسی اپنی گرج کو گرد نہو وہ جاہے (دوھا) دُوجے کی آئی گرج دئی آنکھ دکھلائے

لپٹ جھپٹ بندی مورے ہاتھ سے گئی (ٹھمری) اب جو آئی سُدھ آئی تو پلٹنا ہیں

سرک بلموا مورے ہِند یا ہرانی +

(مثل) جو درخت سامنے آئے وہی اُونٹ کا چارہ ہے - (فقرہ) لو اب ساون چھپا رہے آئی

(۵۱) شروع ہونا - آغاز ہونا -

بہار آئی ہی ہاتھ پاؤں پھول گئے (نامعلوم) کہ اپنے آپ کو بھی یار لوگ بھول گئے

تو نجاری پیا رکھارت آئیں بولن لاگے مور پپیہا (خیال)

(فقرے) اب تو گرمی آگئی - برسات گئی جاڑا آیا -

(۵۲) آخر ہونا - انجام پر پہنچنا - خاتمہ ہونا - تمام ہونا (فقرے) اُسکے دِن آگئے یعنی عمر آخر ہوگئی - کہاں تک جیتے اُنکا وقت بھی آگیا تھا -

(۵۳) نکل آنا - چلنا - بازاروں میں بکنے لگنا - رواج پانا -

(فقرے) بیر ابھی سے آگئے - نیا اناج آگیا - نئی روئی آگئی - نیا میوہ آگیا -

(۵۴) ظاہر ہونا - نمودار ہونا - پرگھٹ ہونا - نمایاں ہونا - نکلنا - سنمکھ ہونا سامنے آنا

خواب میں رات بلا میری تری لی تعبیر سے (شہیدی) جلد اُٹھ صبح کہ مُشتاق ہیں تعبیر کے ہاتھ

کہا جو ہنسے کہ آن لگے ہمارے سینے سے اسدم ایجاں (نظیر)

تو سُنکے اُسنے حیا کی ایسی کہ آیا مُنہ پر وہیں پسینا

اُس سے میں شکوہ کی جا شکر ستم کر آیا (شیفتہ) کیا کروں تھا مرے دلمیں سو زباں پر آیا

(فقرہ) آ ہے سونٹے تیری باری (کہانی)

(۵۵) پھیرا کرنا - پھیرا لگانا - ہو جانا -

جان و دِل تھے قبول سب جانا (سبحان) پر گلی میں تری ہمیں آنا + +

[یہی آنا - کا کام بھی دیتا ہے جیسے تم کل آنا یعنے کل آؤ - اور خاص ہندوؤں میں استقبال کے موقع پر بھی بولتے ہیں جیسے میں نہیں آنا یعنے میں نہیں آؤنگا مگر مسلمان اِس جگہہ (میں نہیں آنیکا) استعمال کرتے ہیں -]

**آنا** - ۵ - اِسم مذکر - آون - آمد + پہنچ + پیدائش - آفرینش

**آنا جانا** - ۵ - اِسم مذکر - پورب (آوا جائی) آر جار - آمد و رفت -

(مصرعہ) قدر کھو دیتا ہے ہر بار کا آنا جانا - (فقرہ) کہاں تک آنا جانا لگا رکھا ہے

(۲) میل ملاپ - میل جول - ربط ضبط

**آنا جانا** یا **آنی جانی** - صفت - بے ثبات - ناپائیدار - فانی [1]

دُنیا بھی عجب سرائے فانی دیکھی (قطعہ) ہر چیز یہاں کی آنی جانی دیکھی

جو آکے نہ جائے وہ بڑھاپا دیکھا + (نامعلوم) جو جاکے نہ آئے وہ جوانی دیکھی

[1] (فقرے) پیسہ آنا جانا ہے ابھی ہمارے پاس تھا ابھی دوسرے کے پاس پہنچا - روپیہ آنی جانی چیز ہے -

**آناکانی** - ہ - اسم مؤنث - س ( [illegible] ان + اکرن ) ہندی ( آ + نا + کانی ) (۱) اِغماض - گراپن - سُنی اَن سُنی چشم پوشی ٹال ٹول (۲) بیمروّتی - سرد مہری - کٹھورپن

(فقرہ) دو گھر مسلانی اور اُس پر یہ آنا کانی -

**آناکانی دینا** - یا کرنا - فعل متعدی - کان میں بول مارنا - اِغماض کرنا - جانکر انجان بنا - بہرہ بنجانا - گراپن کرنا - شُنیدہ ناشنیدہ گرداننا - سُنی اَن سُنی کرنا - ٹالنا - انجان بنا - ٹلا ٹلی کرنا - چشم پوشی کرنا - کسی بات سے درگزر کرنا دلمیں کیا ہر کیا نہیں پر کان سے غیر لگا کر ( ظفر ) سُنکے اُسنے اِنکو ظفر کچھ آنا کانی دے تو دی

(فقرہ) میں نے جو کام کو کہا تو آنا کانی دیکر چلا گیا -

**آنت** - ہ - اسم مؤنث - س ( ...  انتر ) انگریزی ( انٹریل entrail ) (۱) انتڑی - اوجھڑی - رُودہ - وہ عضو جسمیں غذا کا فُضلہ اور آلُو رہتی ہے - ( مثل ) مُنہ میں دانت نہ پیٹ میں آنت - (نہایت بُوڑھا) - آنت بھاری تو ہات بھاری ( درد سر فساد معدہ سے ہوتا ہے )

(۲) نہایت لمبی چیز - طُول طویل - (فقرہ) شیطان کی آنت ( بڑا قصہ ) ایک آنت سی نکلی چلی آتی ہے -

**آنت اُترنا یا بڑھ آنا** - فعل لازم - ایک بیماری ہے جسمیں آنت فوطوں میں اُتر آتی ہے اور اُس سے آدمی کے خُصیوں میں بڑا درد ہوتا ہے اِسے عربی میں فتق اور فارسی میں بادخایہ کہتے ہیں -

**آنتوں** - صیغہ جمع - ( جب اُردو میں کسی اسم کے ساتھ فاعلی یا مفعولی علامت لگی ہوئی ہوتی ہے تو اُسکی جمع وں سے آتی ہے ورنہ یں وغیرہ سے ) انتڑیاں پیٹ سے

**آنتوں کا بل کُھلنا** - فعل لازم - آنتیں سُوکھنے کا نقیض ہے - پیٹ بھرنا - پیٹ بھر کر کھانا - دھاپنا - بہت سی بُھوک کے بعد خوب ڈٹ کر کھانا

**آنتوں کا بل کُھلوانا** - فعل متعدی - پیٹ بھر کر کھلانا - دھپانا - پیٹ بھر دینا - ( صدا ) ہے کوئی داتا کا سخی جو آنتوں کا بل کُھلوائے ( فقیر )

**آنتیں** - صیغہ جمع

**آنتیں سمیٹنا یا مُوسنا** - فعل لازم ( ہندو ) بُھوکا رہنا - بُھوک کی برداشت کرنا - ( فقرہ ) رات بھر آنتیں سمیٹے پڑا رہا -

**آنتیں سُوکھنا** - فعل لازم - بُھوک کے مارے انتڑیوں کا سوکھ جانا - فاقہ کرنا - بُھوکا مرنا - فاقہ کشی کرنا - بُھوکوں مرنا -

**آنتیں قُل ہو اللہ پڑھنے لگیں** ( محاورہ ) بُھوکوں مرنے لگے - فاتحہ پڑھنے کی نوبت آگئی - بُھوک کے مارے خاتمہ بخیر ہے - نہایت بُھوک لگ رہی ہے - بُھوک کا غلبہ ہے -

ناتواں سے تباہ میری حالت ہے مگر ( ناسخ ) آنتیں پڑھتی ہیں قُل ہو اللہ مُدام

( فقرہ ) بُھوک کے مارے آنتیں قُل ہو اللہ پڑھنے لگیں -

**آنتیں گلے میں آنا یا پڑنا** - فعل لازم - کسی بلا میں مُبتلا ہونا - دِقت میں پڑنا - مُصیبت میں پھنسنا - بلا گلے پڑنا - آفت میں پھنسنا

(فقرہ) بیاہ کرتے تو کر لیا پر اب آنتیں گلے میں آ رہی ہیں - اِس کام کو کرتے تو ہو کہیں آنتیں گلے میں نہ پڑ جائیں -

**آنتیں مُنہ کو آنا** - فعل لازم - ( عوام ) جس جگہ کلیجہ مُنہ کو آنا بولتے ہیں وہیں یہ بھی بولتے ہیں - آگ میں دم آنا - ناگوار گزرنا - عذاب میں مبتلا ہونا

**آنٹ** - ہ - اسم مؤنث - س ( ... ) آنٹھ - از آنٹھ ) آ - یعنے اطراف نہ - یعنے باندھنا - یعنے چاروں طرف سے روکنا - (۱) گرہ - گانٹھ بندش - بند - گُتھی - پیچ ( فقرہ ) دھوتی کی آنٹ کُھل گئی - ( ہندو )

(۲) رُکاوٹ - اِنقباض - رُکاوٹ - شکر رنجی - ( فقرہ ) دلمیں آنٹ رکھو تو صاف ہو جائے

(۳) کینہ - بُغض - نفاق - عداوت - عداوتِ باطنی - ان بن - دُشمنی - مُخالفت - لاگ - لاگ ڈانٹ - اَڑ پیچ -

موبو دِل میں گانٹھ رکھتی ہے ( شاہ نصیر ) زُلف بے وجہ آنٹ رکھتی ہے

(۴) گھِستا - رگڑ - سونے یا چاندی کے کھرا پن دیکھنے کے لئے جو سُنار سوہن سے گھِسکر بتاتے ہیں -

**آنٹ پڑنا** - فعل لازم (۱) گرہ پڑنا - گانٹھ لگنا - گُتھی پڑنا - اُلجھ جانا گانٹھ پڑنا - ( فقرہ ) ڈورے میں آنٹ پڑ گئی -

(۲) دِلمیں فرق آنا - بُغض ہونا - ان بن ہونا - نفاق ہونا -

(فقرہ) دِل میں آنٹ پڑی مُشکل سے نکلتی ہے - دِلوں میں آنٹ پڑ گئی

**آنٹ سانٹ** - ہ - اسم مؤنث ( آنٹ + سانٹ ) (۱) اٹ سٹ توڑ جوڑ - حیلہ فریب - بہانہ - سازش - بندش - فطرت

( فقرہ ) اُنکی آنکی آنٹ سانٹ تو چلی ہی جاتی ہے

(۲) عہد و پیمان - میل جول - ساجھا - دوستی ( فقرہ ) اِن دونوں کی آنٹ سانٹ ہے

**آنٹ نکلنا** - ہ - فعل لازم - دِل کا فرق نکلنا - دِل صاف ہونا - دُشمنی کا دُور ہونا ( فقرہ ) برسوں کی آنٹ پڑی ہوئی آج نکلی ہے -

**آنٹی** - ہ - اسم مؤنث - از آنٹ ) گنوار ( آنٹی ) (۱) اَڑ نگا

( فقرہ ) ایک آنٹی میں اوندھے مُنہ آ رہا

(۲) سُوت کی پھینٹی - سُوت کی انٹی - کلاوہ -

له چونکہ ٹ بدلتی ہے ت سے اور ت بدلتی ہے ٹ سے لہذا آنٹ ہوگیا

له تا انتڑی سی کی نسبتی ہے -

(فقرہ) جی ردو دن سے چھوکرا آنچل منہ میں نہیں لیے ہے۔

**آنچل پڑنا** - ہ - فعل لازم - عو (۱) آنچل چھوایا جانا - کسی چیز پر آنچل پڑنا

(عورتیں اسے بُرا سمجھتی ہیں اور کہتی ہیں کہ اس سے بدن بھلجاتا ہے)

(فقرہ) دیکھو بچکر چلو بچہ پر آنچل نہ پڑجائے۔

**آنچل پلو** - اسم مذکر - (آنچل + پلو) عو - آنچل کے کنارہ پر جو بادلہ کا بنا ہوا اُدھر گز چوڑا پٹھے کی وضع کا علیحدہ کنارہ لگایا جاتا ہے اسکو پلو کہتے ہیں اور اُسکے آگے جھالر اور توئی وغیرہ لگاکر جو اُسکو بھاری کر دیتے ہیں اُسے آنچل پلو کہتے ہیں - (اب صرف ہندؤں یا باہر والوں میں رواج ہے)

**آنچل پھاڑنا** - فعل لازم (۱) آنچل کترنا - (۲) ٹوٹکا کرنا - جادو کرنا جس عورت کے بچے نہیں جیتے یا جو بانجھ ہوتی ہے وہ اور بچہ والی عورت کا آنچل کتر لیتی ہے اور اُسکو جلاکر کھالیتی ہے جس سے حسب اعتقاد مستورات اُسکے بچے تو مرجاتے ہیں اور اِسکے جی جاتے ہیں

**آنچل دبانا** - ہ - فعل لازم (ہندو عو) دُودھ پینا - چھاتی مُونھ میں لینا

(فقرہ) چھورے نے آج آنچل نہیں دبایا

**آنچل دینا** - فعل متعدی (ہندو) بچہ کے مُنہ میں چھاتی یا چوچی دینا - بچہ کو دُودھ پلانا۔

**آنچل ڈالنا** - فعل متعدی عو - عوام (اچلا ڈالنا) مُسلمان عورتوں میں ایک رسم ہے کہ جسوقت دُولھا عقد بندھنے کے بعد دُلہن کے گھر میں ریت رسم ادا کرنے جاتا ہے تو اُسکی بہن دروازے سے اپنے بھائی کے سر پر آنچل ڈالکر مقام صدر تک لیجاتی ہے اور اس آنچل ڈالنے کا نیگ اُسکو دیا جاتا ہے اور اس سے غرض یہ ہوتی ہے کہ دُولہا میاں نگوڑے ناٹھے نہیں ہیں خدا رکھونکے سر پر اور بھی والی وارث موجود ہیں۔

ماں جائی ہوں میں ڈالونگی آنچل ہے میرا کام (جان صاحب) جُونا چُھپا کو نیگ لیں دُولہ کی سالیاں

گھڑی ہی مہجاتی ہے کیوں ڈالکے آنچل سر پر ( " ) سوت لگتی ہے نگوڑی ترے لال جائی کیا

**آنچل سر پر ڈالنا** - فعل لازم - دوپٹہ سر پر ڈالنا - دوپٹہ اوڑھنا - کپڑا سر پر ڈالنا (فقرہ) لڑکی دونوں وقت ملتے ہیں آنچل سر پہ ڈال لے (عو)

**آنچل سنبھالنا** - ہ - فعل لازم - عو - آنچل اُٹھانا - آنچل اُڑس لینا - آنچل درست کرنا (فقرہ) لڑکی آنچل سنبھالکر چل (عو)

**آنچل لینا** - فعل لازم (ہندو عو) - مہمان عورت کی اگوانی کرنی جو عورت مہمان آئے اُسکا استقبال کرنا اور اُسکے دوپٹہ کا کنارہ تعظیماً چھونا جیسے گوڑے چھونا - قدم لینا - پانو پڑنا وغیرہ

(فقرہ) جی جی تیری بھابو آئی ہے اُٹھکر آنچل لے۔

(۲) دُولہا کا دُلہن کے ماں کے دوپٹہ سے ہاتھ پونچھنا۔

**آنچل میں بات باندھنا** - فعل لازم - عو - (۱) بات پلو باندھنا (۲) کسیکی نصیحت یا قول کو یاد رکھنا - کسی بات کو کان میں ڈال رکھنا - گرہ میں گرداننا (فقرہ) ہماری بات کو آنچل میں باندھ رکھو ان میاں بیوی کی کبھی نہیں بنی۔

نین سُکھ کو سمجھ نہ گاڑھا یار + (قطعہ جان صاحب) آنہ محمودی اسکی جھل بل میں + سیر کی چادر تلک نہ چھوڑیگا ( " ) باندھ رکھ میری بات آنچل میں

**آنچل میں باندھنا** - فعل لازم - عو (۱) پلے میں باندھنا - دوپٹہ میں گرہ لگانا - کانٹھ باندھنا۔

(۲) کسی چیز کو دینے کے لئے ہر وقت اپنے پاس رکھنا - یاد رکھنے کے لئے آنچل میں گرہ دے لینا - یاد رکھنا - (فقرہ) تمھارے روپیہ آنچل میں باندھے پھرتی ہوں

**آنچل میں سات باتیں باندھنا** - (ہندو عو) ٹونا کرنا - جادو کرنا ٹوٹکا کرنا

**آندھ آنا** - فعل لازم (آندھ) عو - رتوندا آنا - اندھاپا - اندھیر ہوا اندھیر چھانا - آفت آنا - موت آنا - (فقرہ) تجھ تو میرا کام کرتے ہوئے اندھا آتی ہے

**آندھی** - ہ - اسم مؤنث - س [illegible] اندھکار - ہائے اندھا کرنیوالا

(۱) جھکڑ - تُند باد - صرصر - طوفان باد - تُند ہوا - اندھیا - جو بائی

شب فُرقت میں بلائیں مجھ نازل کیا کیا (رشک) زلزلہ آگیا آندھی چلی تارا ٹوٹا + + جلیں گو کہ سیکڑوں آندھیاں جلیں گرچہ لاکھ گھرا سے فلک (آتش) بھڑک اُٹھے آتش طور پر کوئی بس طرح کی ہوا نہیں

(۲) گرد غبار - گردباد - آشوب - گرد و غبار

(فقرہ) آندھی کے مارے روز کپڑے اُتارنے پڑتے ہیں۔

**آندھی اُٹھنا** - فعل لازم - گرد و غبار اُٹھنا - طوفان اُٹھنا - باد صرصر کا نمودار ہونا - آندھی آنا - آندھی کے آثار دکھائی دینا -

تھی بسکہ غبار سے بھری وہ + (گلزار نسیم) آندھی سی اُٹھی ہوا ہوئی وہ

**آندھی آنا** - فعل لازم - (۱) دیکھو آندھی اُٹھنا نمبر ۱ تیز ہوا چلنا - جھکڑ چلنا - طوفان آنا - اندھیا آنا (فقرہ) آندھی آتی ہے جھاڑو بادو (عو)

(عورتوں کا اعتقاد ہے کہ جھاڑو پتھر کے نیچے دبانے سے آندھی رُکجاتی ہے) تم کیا آئے کہ ایک آندھی آگئے - جب آندھی آتی ہے تو اتنی کٹریاں جھڑتی ہیں کہ زمین پر بچھونا ہوجاتا ہے

(۲) آفت آنا - غضب آنا - بلا نازل ہونا -

(مثل) باندی کے آگے باندی آئی لوگوں کے جانا آندھی آئی -

**آندھی چڑھنا** - فعلِ لازم - (۱) دیکھو (آندھی اُٹھنا اور آندھی آنا)

(۲) جوش یا غبار یا آشوب ہونا (فقرہ) آندھی کی طرح نشہ چڑھا چلا آتا ہے۔

**آندھی کے آم** (۱) ہوا سے گرے ہوئے آم - بہت سستی اور ارزاں چیز - مفت برابر - (۲) چند روزہ - تھوڑے دن کے -

**آندھی** - صفت - تیز - چالاک - نہایت چُست و چالاک - تُند + غضب آفت + تُرتُریا - جلدباز + ہوائی مانند + فضول خرچ - خرّاچ -

تو گرد رہو تو عشق میں ہم سم + + (ذوق) ایک آندھی ہیں خاک اُڑانے کو

باد دامن سے ترے کوئی شعلہ بھڑکا چاہئے (مُصحفی) جوں خس و خاشاک پھر آندھی ہے جان بے سکوں

ہر قطرۂ اشکِ تر دریا ہے ڈُبانے کو + (نکہت) ہر آہِ دلِ مضطر آندھی ہے اُڑانے کو

کم بس ظلم پر اتنی ہے باندھی + + (انشا) یہ ظالم ہے اُڑا دینے کو آندھی

(فقرے) اُنکے ہاں کوئی پکانے ریندھنے میں آندھی ہے تو کوئی سینے پرونے میں - لڑنے کو تم بھی آندھی ہو - وُہ روپیہ اُٹھانے میں آندھی ہیں تو ہم بھی کم نہیں ہیں - یہ شخص بھی رستہ چلنے میں آندھی ہے -

**آنڈ** - ۵ اسمِ مذکر - س [illegible] انڈ) گنواری آنٹر

(۱) بیلڑ - کپُورا - فوطہ - خصیہ - بیضہ -

**آنڈ بڑھنا** - فعلِ لازم - خُصیوں کا بڑھ جانا - آبِ نزول کا اُترنا - بیماریٔ فتق کا ہونا -

**آنڈو** - اسمِ مذکر (۱) خصّی کی ضد - آنڈ والا - فوطہ دار -

(مثل) جسکا آنڈو پکے وُہ بدھیا کیوں کرے

(۲) وُہ شخص یا جانور جسکے بڑے بڑے خُصیے ہوں (۳) پُرشہوت - شہوتی (۴) سانڈ - بجار -

**آنڈو بیل** - اسمِ مذکر (۱) وُہ بیل جو خصّی نہ کیا گیا ہو

(۲) بڑے فوطوں کا آدمی یا جانور جو فوطوں کے بوجھ سے چل نہ سکے مراد اسیل مٹھا - سُست - احدی -

**آنڈے بانڈے کھانا** - ۵ - فعلِ لازم اصل (باہنڈنا - بھٹکنا) پھرنا متفرق ہوجانا [۱]

(۱) پھرنا - اِدھر اُدھر بھٹکنا -

(جب لڑکے اِتّا اِتّا (بچل بچھوّل) کھیلتے ہیں اور اُنکے سرگروہوں کو آپس میں صلاح کرنی ہوتی ہے تو وُہ اپنے اپنے لڑکوں سے کہتے ہیں کہ جاؤ آنڈے بانڈے کھا آؤ۔ پس وُہ پرے جاکر آنڈے بانڈے آنڈے بانڈے کہتے جاتے ہیں اور خوب غُل مچاکر اِدھر اُدھر دوڑتے پھرتے ہیں جب یہ دونوں سرگروہ آپس میں مشورہ کر لیتے ہیں تو یہ کہکر بُلا لیتے ہیں میرے میرے آنڈیو چلے آؤ -

**آنسو** - ۵ - اسمِ مذکر - س ([illegible] - اشرو) - پراکرت (انسو) پالی (اسّو) فارسی (اشک) پُرانی ہندی (انجو - انجھو - انجو) (گمرد باوت میں (انسو) آیا ہے جیسا اِس مصرع میں ہے رکت ڈھرا انسو گرا ہاڑ بھئے سب سنکھ)

(۱) آنکھ کا پانی - اشک - آبِ دیدہ - اٗسوہ - وُہ پانی جو شدّتِ غم یا افراطِ خوشی سے آنکھوں سے ٹپکنے لگتا ہے -

ڈھونڈتی رہتی ہیں کیا کیا مری آنکھیں آنسو (نسیم دہلوی) ایک بھی ہوتا ہی دامن سے جو باہر آنسو

آنسوؤں کی جھڑ لگ رہی سب چھائے رہی بدلیاں (مُصحفی) مورا بولی پپیہا بولے اور یہ بولے کوئلیا

(مثل) آنسو ایک نہیں کلیجہ ٹوک ٹوک

(۲) پتلا - رقیق - پانی سا -

صدفِ چشم میں دیکھی جو مرے اشک کی آب (امانت) پانی پانی گُہرِ ایسا ہو کہ آنسو ہوجائے

(فقرہ) ایسا شوربا بنا دیا جیسے آنسو - آنسو سا شوربا تھا - (عو)

**آنسو آنا** - فعلِ لازم (۱) آنسو بھر آنا - آنسو ٹپک پڑنا - آنسو نکل آنا - آنکھ میں پانی بھر آنا (فقرہ) ایسی تیز مرچیں تھیں کہ آنسو آگئے

(۲) رونا آنا - رُنکھا ہونا - رُوانسا ہونا - (مثل) پرکے موتی سا آنسو - اپنے آنسو

**آنسو بہانا** - فعلِ لازم - رونا - اٗسوے بہانا - گریہ و زاری کرنا - اشک رواں کرنا + جان بوجھ کر رونا + رونے کا بہانا کرنا + ماتم کرنا - پُرسا دینا

بہار آگئے نہ آنسو تو اے سحاب بہا + (ظفر) وگر بہا کے تو یُوں نہیں قسمِ خوش آب بہا

ہم بیٹھ کے اُسکے در پر کب آنسو بہاتی ہیں (〃) ناحق یہ عدو ہم پر طوفان اُٹھاتی ہیں

ابرِ تر آنسو بہانا کوئی ہم سے سیکھ جائے (ذوق) برقِ مضطر تلملانا کوئی ہم سے سیکھ جائے

ملا ملتی ہے بخشش سے بہا ہی چشمِ تر آنسو (نسیم دہلوی) ملی گُہرِ دامن خالی کہ صدقہ رُوحِ غمگیں کا

اِسقدر آنسو بہائے ہمنے جل تھل بھر گئے (〃) لوگ کہتے ہیں مہینا تو تھا برسات کا

پھر میں بھی کچھ کہونگا دیکھو زبان کو (〃) پھر مُنہ چُھپا کے مجھ سے آنسو بہائیگا

کیسی سے کوئی نہ دِل لگائے نسیم کیا کیفیت (〃) وُہی اب آنسو بہائے آئی لہو جو پیار بہا چُکی ہے

سُن لیا اُس نے لگائی ہے جو حال مرگِ غیر (حیدر) کیا اُسی آنسو بہانے کا بہانا ہوگیا +

ورنہ سے اُٹھاندی کہیں وُہ بزمِ عیش سے (شیفتہ) کیا تاب ہے کہ شیفتہ آنسو بہائے شمع

خدا جانے کہ دِل پر آج حالت کیا گزرتی ہے (جُرأت) کبھی بیتاب ہوتا ہے کبھی آنسو بہاتا ہے

دمِ آخر مری بالیں پہ آؤ گے تو کیا ہوگا (〃) میاں صاحب جو دو آنسو بہاؤ گے تو کیا ہوگا

جلتا تھا سینہ میرا ہی شمع ترسیہ تو نے (〃) دُونی لگائی آتش آنسو بہا بہا کر

محفلِ محبوب میں ہیں یار بھی اغیار بھی (اسیر) اِک ذرا آنسو بہا ہی دیدۂ تر دیکھکر +

ہنسوں وُہ غمدیدہ ہنسی کوئی تو میں وزن لگوں (وزیر) کچھ بہانا چاہئے آنسو بہانے کے لئے

مجھے شمع کہتی ہے محفل میں اُسکی + (ہجر) میاں ہجر آنسو بہانے سے حاصل؟

(فقرہ) کیا بُرا کہا تھا جو آنسو بہانے بیٹھ گئی (عو)

---

[۱] جسطرح ہیرا پھیری کا ہیرا پھیری ہوگیا ہے اِسیطرح بانڈنے کا آنڈنا ہوگیا - اور چونکہ فقط ڈ کا ہے بدلی ہے اِس سبب سے بنڈنا بنگیا ۱۲

**آنسو بھر آنا** - فعل لازم - آنکھوں میں پانی بھر آنا - آبدیدہ ہونا - صدمہ یا رحم کی حالت میں آنکھوں کا ڈبڈبا جانا - رونا آجانا - آنکھیں ڈبڈبا جانا -

برا ہو جوشِ رقت کا تحمل ہو نہیں سکتا (بیخود) میں کتنا ضبط کرتا ہوں مگر آنسو بھر آتے ہیں
مری آنکھوں میں آنسو بزم خوباں میں جو بھر آئے (جرأت) گمان بد سے وہ رُکنے لگا کیا بدگمانی ہے

**آنسو بھر لانا** - فعل لازم - رونے کی شکل بنانا - آبدیدہ ہونا - دکھ جتانے کے لئے آنکھوں سے پانی بہانا - نگھا ہونا - آنکھیں ڈبڈبانا - اپنا صدمہ ظاہر کرنے کے واسطے بسورنا - قریب بگریہ ہونا - کسی کی مصیبت پر رحم کھا کر رونے کے قریب ہوجانا

سو پھیپھولے دل جب کہتی ہیں تب آنسو وہ بھر لاتے ہیں (مؤمن) موم کی نند آتش غم سے پتھر کو پگھلاتی ہیں
آنسو بھر لائے جو ہم دیکھ انہیں تو یہ کہا (انشا) آپ اس شکل پہ ملیں میری مقرر عاشق

**آنسو بہنا** - فعل لازم - آنکھوں سے پانی جانا - ڈھلکا لگنا - اشک رواں ہونا - بہنا

آنسو بہے رشتہ بیا مرغ دل ہوا (میر) دانہ نکلے کی جو نشو نما دام ہو گیا +
بتیاں لکھت موری چھتیاں پھٹت ہیں (ٹھمری) انسوا بہیں جیسے ندیاں ساون کی

**آنسو تھمنا** - فعل لازم - آنکھوں کا پانی تھم جانا - رونا تھمنا - تسلی اور تشفی ہونا - ڈھارس بندھنا - تسکین ہونا - آس بندھنا

یوں کب ہمارے آنسو تھمیں ہیں تو نو شوخ (رنگین) دیکھا کبھو ادھر نگہ نیم باز سے +
قدر رکھتا ہی نہایت گریہ بیچارگی (نسیم دہلوی) زخم کے تھمتے ہیں آنسو دامن شمشیر سے
دیکھ کر رونے کو رویا نیت ناداں میرے (نگہت) تھمے تو آنسو تھمے اے دیدۂ گریاں تیرے
(فقرہ) چلو سو میں دنل لے تھمے تو آنسو تھمے - اب بھی مینہ برس جائے تو آنسو تھم جائیں

**آنسو پوچھنا یا پونچھنا** فعل متعدی (۱) آنکھوں کا پانی خشک کرنا - کپڑے یا ہاتھ سے گریہ کے آنسو پوچھنا -

برا ہو گریۂ غم خندۂ عشرت سے بہتر ہو (ذوق) اگر آنسو میرے پونچھو وہ گل رخسار دامن سے
میرے آنسو نہ پونچھ اے ہمدم (معروف) اشکباری زیادہ ہوتی ہے +

(۲) تسلی دینا تسکین بخشنا - ڈھارس بندھانا - دلاسا دینا - چمکارنا - تشفی دینا - پیار کرنا - رحم کرنا -

اُس دستِ حنائی کی آنسو جو مرے پونچھے (ممنون) حسرت سے لہو ٹپکا دو چار کی آنکھوں سے
اُمنڈ آتا ہی دل جس وقت کسی کی سیر کرتا ہے (ظفر) مجھے رونی د دیار و میرے آنسو پونچھنے کیوں ہے
ظفر ہم اپنا رونا رو ہمیں جا کر سامنے کس کے (〃) رہا کون اپنے آنسو پونچھنے والا ہی رونی میں
اے حنائی پنجہ تو آنسو نہ پونچھے گا کبھی (〃) روتے روتے گر مرے اشکوں میں خون آجائیگا
کوئی نہ رہا کہ پونچھے آنسو + + (مؤمن) کیا رونوں میں اپنی بیکسی کو +
آنسو مرے جو انھوں نے پونچھے + (درد) کل دیکھ کر رقیب جل گیا تھا +
سندسی شہ اٹھ کے بھجا + + (گلزار نسیم) بولا بیٹے سے جان بابا +

روشن کیا دیدہ پدر کو + + (گلزار نسیم) اور کے بھی چل کے آنسو پوچھو
ارمان نکل جائیں کچھ عاشق مضطر کر (نسیم دہلوی) آنسو نہ میرے پوچھو رو لینے دو جی بھر کے
آنسو پونچھینگے کب تلک احباب (〃) ٹپکا نہ رُکے گا چشم تر کا +
غیر کی ایسی ہنسی کی تم نے وہ رونے لگا (معروف) آج آنسو میرے پوچھے ہیں ذرا سرکار نے

**آنسو پی جانا** - فعل لازم - آنکھ سے آنسو کا باہر نہ نکلنے دینا - رونے کو روکنا + غم کھانا - صدمہ سہارنا - آنسو نگل جانا -

کھل نہ جاوے عشق کا پردہ کہیں + (شیریں) آنسوؤں کو اپنے پی جاتے ہیں ہم
تو نے ڈھلکا کے ہیں غیر کو ساغر جو دیا (وزیر) ساقیا پی گئے ہم آنکھ میں بھر کر آنسو +

**آنسو پینا** - فعل لازم - چپکے چپکے رونا - آنکھوں سے پانی نکلنے دینا + دل ہی دل میں غم کھا کر چپ ہو رہنا - صبر کرنا -

کر لی تھی جو بھوک پیاس بس میں (مدحت) آنسو پیتی تھی کھا کے قسمیں +
(فقرہ) وہی سارا کا تھا جو آنسو پی کر چپکا ہو رہا - جب بس نہ چلا تو آنسو پی کر بیٹھ رہا

**آنسو توڑ** - اسم مذکر - محاورہ ٹھگ - غیر موسم کی بارش - بن رُت کا مینھ

**آنسو تھمنا** - فعل لازم - رونا موقوف ہونا - رونا بند ہونا

تھمتے تھمتے تھمینگے آنسو + + (میر) رونا ہے یہ کچھ ہنسی نہیں ہے
(فقرہ) کیا مقدور جو ذرا آنسو تھمے -

**آنسو ٹپکانا** - فعل متعدی - رونا - گریہ کرنا - آنکھوں سے پانی گرانا

حسرت انجام سکندر کی اگر تجھ سے سنے (ناسخ) چشم جوہر سے ابھی ٹپکائے آنسو آئینہ
(فقرہ) اللہ ری کٹر پن کے مرنے پر بھی دو آنسو نہ ٹپکائے

**آنسو ٹپک پڑنا** - فعل لازم - آنسو گر پڑنا - آنکھوں سے پانی نکل پڑنا

بے یار جام میں مرے آنسو ٹپک پڑے (ناسخ) پیتے ہیں جیسے پانی ملا کر شراب میں
(فقرہ) اس صدمہ کو سنتے ہی آنسو ٹپک پڑے

**آنسو چلنا** - فعل لازم - آنسو بہنا - اشک رواں ہونا - آنکھوں سے پانی جاری ہونا

کس طرح اُسکو روانہ کروں نامۂ مکتوب (ناسخ) جائے قاصد مرے آنسو دم تحریر چلے

**آنسو خشک ہونا** - فعل لازم - آنسو سوکھنا - آنسو جذب ہونا - آنکھوں کا پانی اُڑ جانا

اُٹھانا بارِ منت شاق تھا پیراہن تن کا (نسیم دہلوی) ہوئے خشک آنکھ میں آنسو لیا احسان نہ ...

**آنسو ڈالنا** - فعل لازم - آنسو گرانا - آنسو ٹپکانا - رونا - گریہ کرنا

(فقرہ) یہ آنسو ڈالنے کا کیا وقت ہے - چار آنسو بھی نہ ڈالے

**آنسو ڈبڈبانا** - فعل لازم - آنکھوں میں پانی بھر آنا - رونے کے آثار پائے جانے - آنسو بھر آنا -

**آنسو ڈھال** - اسم مؤنث - گھوڑوں کی ایک بیماری ہے جس سے انکی آنکھوں سے

ہر وقت پانی بہتا رہتا ہے جیسے ڈھلکا -

**آنسو کی دھار** - اسم مؤنث - آنسوؤں کی قطار - آنسوؤں کا تار - پے در پے آنسو نکلنے -

**آنسو کی لڑی** - اسم مؤنث - دیکھو (آنسو کی دھار)

**آنسو گرانا** - فعل لازم (۱) دیکھو (آنسو ڈالنا) (۲) ماتم کرنا - پُرسا دینا -

تُو نے تربت پہ مری دو نہ گرائے آنسو (غافل) غم فرہاد میں شیریں نے بہائے آنسو

بخل دیکھو تو مری تربت پر + (نسیم دہلوی) ایک آنسو بھی وُہ گرا نہ سکا +

**آنسو گر پڑنا** - فعل لازم - دیکھو (آنسو ٹپک پڑنا)

گر پڑے آنکھ سے اُسکے بھی یکایک آنسو (غافل) ذکر محفل میں جو کچھ میرا ہوا میرے بعد

**آنسو گرنا** - فعل لازم - دیکھو (آنسو بہنا - آنسو ٹپکنا)

**آنسو نکل آنا** - فعل لازم - آنسو ٹپک پڑنا - آنسو ظاہر ہونا کسی صدمہ یا چوٹ سے آنکھ میں پانی بھر آنا - جوش رحم یا غصہ سے آنکھ سے پانی ٹپک پڑنا یا کسی تیز چیز مثل مرچ وغیرہ کے کھانے سے آنکھ میں پانی آجانا

سمجھو یہ نرگس پہ کوئی قطرۂ شبنم + (جرأت) کیسی آنکھ دکھلاوے سے یہ آنسو نکل آئے

نہ دیکھے آنکھ اُٹھا کر آہ وُہ بیدرد ایسا ہے (" ") جو روتے روتے آنکھوں سے میری آنسو نکل آئیں

(فقرہ) ایسی چٹکی لی کہ اُسکے آنسو نکل آئے

**آنسو نکل پڑنا** - فعل لازم - بے اختیار رونا آنا - آنکھوں سے پانی بہنے لگنا - آنسو ٹپک پڑنا - صدمہ یا رحم یا خوشی کے باعث آنسو گر پڑنا -

رجہاں میں ہوی شرکت بہجت و رنج + (ظفر) ہنسی میں آنکھ سے آنسو نکل پڑے کیونکر

مثل شمع لبں میرے آنسو نکل پڑے (وزیر) دیکھا جو بے چراغ کسیکے مزار کو +

**آنسو نکلنا** - فعل لازم - دیکھو (آنسو بہنا اور ٹپکنا)

نہیں تھمتے ہیں جوں سنگ سلیمانی آج (جرأت) نکلے آنسو تو یہ اُلفت نے نچوڑے پتھر +

**آنسوؤں سے مُنہ دھونا** یا **آنسوؤں مُنہ دھونا** - فعل لازم - آٹھ آٹھ آنسو رونا - زار زار رونا - زار قطار رونا - کثرت سے رونا - اتنا رونا کہ اُس سے مُنہ دُھل جائے - آنسوؤں کا دریا بہانا -

**آنسوؤں کا تار بندھنا** } فعل لازم - زار قطار رونا - لگاتار آنسو گرانا
**آنسوؤں کا تار چلنا** }

روتے روتے ہچکیاں بندھ جانا

نت ہوئی کہ خون جگر میں نہیں کچھ (میر) جاتا ہے آنسوؤں کا چلا تار سا ہنوز

مدعا آنسوؤں کا کچھ تار سا + (" ") ہوا ابر رحمت گنہ گار سا +

**آنسوؤں کا تار نہ ٹوٹنا** - فعل لازم - دیکھو (آنسوؤں کا تار بندھنا)

گو ہر جو بندھا آنسوؤں کا تار نہ ٹوٹا + (جان صاحب) عالم مرے رونے میں ہے ساون کی جھڑی کا

**آنسوؤں مُنہ دھونا** - فعل متعدی - کثرت سے رونا - بہت رونا - اسقدر رونا کہ مُنہ دُھل جائے

**آنک** - ہ - اسم مؤنث - س (अंक) ف (انگہ) (۱) چِنہ - نشان - علامت - چِٹ - شناخت + داغ - دھبّہ -

(۲) اعراب (زبر - زیر - پیش) سُور - گُمات - آکار + رُوپ - سروپ - ڈول - صُورت - مُورت -

(۳) عدد - ہندسہ - رقم - نمبر - وُہ عدد جو بزّاز و سوداگر وغیرہ اپنی خرید اور بکری کی ٹپرت پھیلانیکیواسطے اصل قیمت سے دو چند یا سہ چند کرکے ڈالدیتے ہیں

(۴) سِکّہ - حُروفِ سِکّہ - ضربِ سِکّہ -

(۵) تول - جانچ - تخمینہ - انداز - کونت - پرکھ (فقرہ) تُمہاری ہی آنک ٹھیک ہے

**آنکنا** - ہ - فعل متعدی (۱) جانچنا - اندازہ کرنا - قیمت لگانا - تشخیص کرنا - تخمینہ کرنا - کونتنا

آتش رُخ تُونکی قیمت عالم کو آنکتے ہیں + (نامعلوم) بازار حُسن والے کیا خاک پھانکتے ہیں

(فقرہ) آنکو تو یہ کتنے کا مال ہے -

(۲) جھاڑنا - پھونکنا - دم کرنا - کوئی منتر پڑھکر پھونکنا

**آنکو** - اسم مذکر - (۱) جانچو - کونتنے والا - تخمینہ کرنے والا - مُشخّص - قیمت لگانیوالا - اندازہ کرنیوالا - تشخیص کرنیوالا - (۲) پیمائش کرنیوالا + محاسب

**آنکڑا** - ہ - اسم مذکر - پُوربی (آنکس) کانٹا - چھڑ میں ایک آڑی لکڑی یا لوہے کا بانک بندھا ہوا ۱۱

**آنکڑا** - ہ - صفت (ٹھگ) ایک ہزار ۱۰۰۰

**آنکلنا** - ہ - فعل لازم - بے قصد آنا - آجانا - چلا آنا - آرہنا - اتفاق سے چلا آنا

عجب نہیں کہ کسی روز وُہ بھی آنکلیں (شیفتہ) کہ ہے گزرگہ خلق آستان بادہ فروش

رہتی ہے فکر تازہ مضامیں کی منتظر + (آتش) اِس گھر میں آنکلتے ہیں مہمان نئے نئے

میری تربت پر اگر وہ پھول لا تا ہر تھا (وزیر) آنکلتے تم کبھی تیوری چڑھانیکے لئے

**آنکھ** - ہ - اسم مؤنث - س (अक्ष - आँख) اکشی - از - اش) پراکرت (اچھی) پالی (اکھی) انگریزی (Eye آئی) گُھ (آنکھی) گڑھوال (آنکھا) عربی (عین) ف (ایوسن)

(۱) نین - نیتر - لوچن - دیدہ - چشم - بینائی کا آلہ -

سر جُھکا کر شرم سے جل میں ڈال (میرحسن) صلواسا آنکھ اپنی پُشت پا پہ ڈال

پردہ میں ہو کسواسطے لو سامنے آؤ (شوکت) پُتلی کو کبھی آنکھ سے پردہ نہیں ہوتا

**آنکھ اٹکنا یا اٹکجانا** - فعل لازم - آنکھ لگنا - آنکھ اُلجھنا + محبت ہو جانا
عشق ہو جانا - لگن لگنا
یاروں کو ہم دکھاتے بیطاقتی کا رنگ (مصحفی) اپنی بھی آنکھ گر کسی گل سے اٹک گئی
**آنکھ اُٹھا کر دیکھنا** - ہ - فعل لازم (۱) اونچی آنکھ کر کے دیکھنا - نظر بھر کر دیکھنا
نظر ملا کر دیکھنا - آنکھ ڈالنا - نظر ڈالنا - آنکھ ملانا - آنکھ اوپر کر کے دیکھنا -
آنکھ سامنے کر کے دیکھنا - آنکھ بھر کر دیکھنا
اٹھا کر آنکھ تو تم دیکھ لو یاں کون بیٹھے ہے (جرأت) ذرا قربان ہونے دو ہمیں صدقے تمہارے ہم
آنکھ اٹھا کر اسے دیکھوں ہوں تو نظر نہیں ٹھہر (〃) یوں جتاتا ہے کہ کیا تجکو نہیں ڈر میرا
دیکھوں ہوں آنکھ اٹھا کر جسکو تو یہ کہتے ہے (میر) ہوتا ہی قتل کیونکر یہ بیگناہ دیکھوں
یہی دیکھا کہ اٹھوا لئے گئے بس + (جرأت) جو دیکھا ٹک ادھر کو آنکھ اٹھا کر ++
آنکھ اٹھا کر جسکو دیکھا اسکے دل کو لے لیا (حسن) لیتے لیتے دل کے لینے کا تجھے ڈھب ہو گیا
نیچی نظریں کئے کس سوچ میں ہے عاشق زار (شہید) آنکھ اٹھا دیکھ تو یہ کون لب بام آیا +
(۲) التفات کی نظر سے دیکھنا - بنظر التفات دیکھنا - التفات کرنا - توجہ کرنا
ہمسو عاشق ناکس سے تجھ کو نہ پڑے گا (میر) آنکھ اٹھا کر وہ دیکھے تو یہ بھی اسکی مروت ہے
بھر گیا دامن نظارہ گل نرگس سے (آتش) آنکھ اٹھا کر جو کبھی تو نے ادھر دیکھ لیا
(نفس) جسکی طرف حضرت نے آنکھ اٹھا کر دیکھ لیا بس نہال ہی تو ہو گیا (بادشاہ یا درویش کامل
کی نسبت بولتے ہیں)
**آنکھ اٹھا کر نہ دیکھنا** - فعل لازم (۱) آنکھ بھر کر نہ دیکھنا - نظر ملا کر نہ دیکھنا
بعد مردن بھی ہے تیرا خوف مجھکو اسقدر (ناسخ) آنکھ اٹھا کر میں نے جنت میں نہ دیکھا حور کو
وہ اسطرف جو آنکھ اٹھا دیکھتے نہیں (شہیدی) میں اپنی زندگی بخدا دیکھتا نہیں +
(۲) نہایت بے پروائی کرنا - آنکھ نہ ملانا - خاطر میں نہ لانا - کچھ نہ سمجھنا -
کسی چیز سے دل اٹھا لینا - اکراہ کرنا - بیقدری کرنا - بیزار ہونا
تصور چشم تر میں جسکی ہے اس قند دلجو کا (ظفر) اٹھا کر آنکھ کب دیکھے ہے وہ سرو لب جو کو
نہ دیکھا آنکھ اٹھا کر پھر ہلال عید کو ہمنے (〃) تری جو ابروی خمدار کو اے مہ لقا دیکھا
جو تیرا طالب دیدار ہے اے مہ لقا + (〃) ماہ کو بھی ہیں وہ آنکھ اٹھا کر دیکھتا +
نہ دیکھے آنکھ اٹھا کر آہ وہ بیدرد ایسا ہے (جرأت) جو روتے روتے آنکھوں سے مری آنسو نکل آئے
کلبہ زار یہ ہوئی تمسے مجھے بیزاری (ناسخ) آنکھ اٹھا کر کبھی دیکھوں گلستاں کی طرف
نہ دیکھیں آنکھ اٹھا کر اس طلسم چند روزہ کو (نسیم دہلوی) کسیکی کیا ہے پروا اگر حامی ہو تو میرا
نہ دیکھوں آنکھ اٹھا کر قاقم و سنجاب کیجانب (امانت) جو سر کار جنوں سے مجھکو عریانی کا خلعت ہو
خیر معشوق کا نکلا ہے زباں سے جو یہ نام + (بند واسوخت) چھیڑ نیکے لئے صاحب کی فقط تھا یہ کلام
نہ میرا نیو سبات کا شیدا ہے غلام (شیدا) حرف حق کہکے یہ واسوخت کو کرتا ہی تمام +

دوستی غیر سے واللہ جو منظور بھی ہو
آنکھ اٹھا کر نہ کبھی دیکھیں اگر حور بھی ہو
ہو حور بھی تو آنکھ اٹھا کر نہ دیکھیں ہم (شیدا) کیا کیجئے کہ اب وہ طبیعت نہیں رہی
مر گئے لیکن نہ دیکھا تو نے ہرگز آنکھ اٹھا (میر) آہ کیا کیا لوگ ظالم تیرے بیمار و نس تھے
گردوں کو آنکھ اٹھا کر نہیں دیکھتے ہیں ہم (امیر) اس جام بے شراب کی مٹی خراب ہے
(۳) غرور سے متوجہ نہ ہونا - غرور کرنا - متکبر ہونا - مغرور ہونا - اپھان کرنا -
گھمنڈ کرنا - گھمنڈی ہونا - خود بیں ہونا
دیکھا نہ حور کو بھی مارے آنکھ اٹھا + (امانت) مارا ہوا تھا کسکے خدنگ نگاہ کا ++
آنکھ اٹھا کر بھی نہ دیکھا اسنے نرگس کیطرف (سپہر) جو کہ اے بیدید تیرے چشم کا بیمار تھا +
(۴) شرم کے مارے آنکھ بھر کر نہ دیکھنا - لاجونتا ہونا - نادم ہونا - سکچانا - حجاب کرنا
منفعل ہونا - منہ چھپانا - محجوب ہونا - حیامند ہونا - صاحب حیا ہونا - حیا کرنا -
شرم کرنا - لاج کرنا - لجانا -
اللہ رے نازکی کہ حیا بار ہو گئی + (رشید) کل مجکو آنکھ اٹھا کے بھی دیکھا نہ یار نے
نرگس نے جو نہ دیکھا پھر آنکھ اٹھا چمن میں (آتش) کیا جانے کس سے کیا کر لیا چمن میں +
**آنکھ اُٹھانا** - ہ - فعل لازم (۱) نظر اٹھانا - آنکھ اونچی کرنا - آنکھ اوپر کرنا -
آنکھ سامنے کرنا -
اختیار آنکھ اٹھا نیکا نہ جسکو ہو تو واں (جرأت) کر سکے کیونکہ زباں پھر کوئی مجبور دراز
(۲) باز رہنا - درگزر کرنا - کنارہ کش ہونا - دست بردار ہونا -
جب آنکھ اٹھائی ہستی سے تب نین لگے مٹکانے کو (نظیر)
سب کا چھ کچھے سب ناچ نچے اس رسیا چھیل رجھانے کو
**آنکھ اُٹھ نسکنا** - یا نہ اٹھ سکنا - فعل لازم - شرم کے مارے آنکھ کا اونچا
آنکھ اونچی نہ ہونا - نہایت شرمندہ ہونا - منفعل ہونا - حجاب کرنا - شرم و
لحاظ کرنا - شرمندگی سے آنکھ نہ ملا سکنا
نامہ بر جنت اٹھا ے وہاں سے آیا کسقدر (معروف) آنکھ اٹھ سکتی نہیں اب نامہ بر کے سامنے
حیرت افزا شکل دیکھی جب سے اس گل چہرہ کی (نگہت) آنکھ اٹھ سکتی نہیں ہے پشت پا سے مہر کی
(نفس) چھوٹوں کی بڑوں کے سامنے آنکھ نہیں اٹھ سکتی -
**آنکھ اُلجھنا** - ہ - فعل لازم - دیکھو (آنکھ اٹکنا)
آنکھ الجھی مری اس پردہ نشیں سے جاکر (مصحفی) جسکی جوتی نے نہ رکھا سر بازار قدم
**آنکھ آنا** - ہ - فعل لازم - آنکھ دکھنے آنا - آنکھ پر آشوب ہونا - آنکھ کا
لال ہو جانا - آنکھ ٹوٹ آنا - آنکھ میں جلن ہونا -
لیگئی چھین کے دل ساقی سرشار کی آنکھ (مسکین) آگئی دیکھ کے جس نرگس بیمار کی آنکھ +

آوے تو اندھیری لاوے + (پہیلی آنکھ) جاوے تو شُکھ لے جاوے

(فقرہ) تُمھاری آنکھ گرمی سے آئی ہے۔

**آنکھ اوجھل پہاڑ اوجھل** - مثل - کسی چیز کا آنکھ کے سامنے نہونا اور پہاڑ کا بیچ میں آجانا برابر ہے - جو چیز آنکھ کے سامنے نہو اُسکا قُرب و بُعد یکساں ہے - جب کوئی شخص نظر نہ آوے اور گو وُہ نزدیک ہی رہتا ہو تو اسحالت میں بھی کہہ سکتے ہیں کہ فی الحقیقت ہزاروں کوس کا بُعد ہے - جب نظر کے سامنے نہیں تو دِل سے بھی دُور ہے (ہر چیز میں ایک کیفیت مخفی اور مختص ہوتی ہے) از دریائے لطافت

لیا جو بوسہ صنم کا ہمنے الگ سے ہٹکر کو اڑاوجھل (نا معلوم) اُدھر سے بولا رقیب جلکر کہ آنکھ اوجھل پہاڑ اوجھل

ہجر باعث ہے بد گمانی کا + + (قطعہ) غیرتِ عشق ہے تو کب کل ہے

مرگیا کو ہکن اسی غم میں + (میر تقی) آنکھ اوجھل پہاڑ اوجھل ہے

(فقرہ) یہاں آنکھ اوجھل پہاڑ اوجھل ہمارے بعد کُچھ ہی ہو۔

**آنکھ اُونچی نہ ہونا** - ۸ - فعلِ لازم - شرم سے آنکھ نہ اُٹھانا - آنکھ سامنے نکرنا - آنکھ نہ ملانا - نظر نہ اُٹھانا -

(فقرہ) غیرت ہوا ور ایسی ہو اُس دِن سے آجتک ہمارے سامنے اُنکی آنکھ اُونچی نہیں ہوتی

**آنکھ بچا جانا** - ۸ - فعلِ لازم - نظر بچا جانا - چُھپ جانا - کھسک جانا - ٹہل جانا - کترا جانا - اِغماض کر جانا - آنکھ چُرا لینا -

آنکھ بچا جائیو ایک بھر کے ڈگ ++ (معرُوف) ریوڑی والے کی دوکان پہ الگ

**آنکھ بچا کر کچھ کرنا** - فعلِ لازم - (۱) آنکھ چھوڑ کر کُچھ کرنا - آنکھ سے ہٹا کر کُچھ کرنا

پھینکا جو گُلال اُنپہ اُدھر آنکھ بچا کر + (معرُوف) بولے کہ کرم کیجیے مگر آنکھ بچا کر +

(۲) نظر بچا کر کوئی کام کرنا - چُھپا کر کوئی کام کرنا - پردہ سے کُچھ کرنا - اسطرح کوئی کام کرنا کہ کسیکو دیکھنے کا موقع نہ ملے

جو تن سے اُڑا دو کے سر آنکھ بچا کر (معرُوف) ایسے سے کوئی جاوے کدھر آنکھ بچا کر

**آنکھ بچا کے آنا** - ۸ - فعلِ لازم - نظر بچا کے آنا - چُھپکر آنا - چوری چُھپے آنا - نگہ چُرا کر آنا - کسیکی چوری سے آنا -

(فقرہ) اگر باہر سے کوئی آنکھ بچا کے آتا ہے تو اُسے پکڑ کر حوالات میں لیجاتے ہیں (اردوے معلّےٰ جا بجا)

**آنکھ بچانا** - فعلِ مُتعدی (۱) دیکھو (آنکھ بچا کر کچھ کرنا) کسیکی نظر سے اپنے کو بچانا (فقرہ) مُنہ پر گیند مارتے تو ہو مگر ذرا اُسکی آنکھ بچا کر -

(۲) چُھپانا - کترانا - بچنا - کھسکنا - کھسک جانا - نہ دکھائی دینے کا بہانہ کرنا - آنکھ چُرانا - بہانہ کرنا - (فقرہ) ابھی کیوں صاحب روز کہ روز آنکھ بچاتے ہو ذرا نکل جاؤ تو ہو عوام

**آنکھ بچنا** - فعلِ لازم - نگاہ چُوکنا - نظر بچنا - خیال بٹنا - دھیان بٹنا

(مثل) آنکھ بچی مال یاروں کا (یعنے نگاہ چُوکی اور یار لوگوں نے ہاتھ مارا)

**آنکھ بچے کا جانٹا** - لڑکوں میں ایک قسم کی شرط بدی جاتی ہے کہ جو بے خبر بیٹھے اُسی کے تڑسے چانٹا مارے -

**آنکھ بدلنا** - یا بدلجانا - فعلِ لازم - (۱) پہلی سی نظر نہ رہنی - بیمرُوت ہوجانا - بیرُخ ہونا - بیدید ہونا - تیور بدلنا - رُخ بدلجانا

خط جو دیتا ہوں کبوتر کو بدلتی ہے وُہ آنکھ (اسیر) کیا مُروّت گلشنِ عالم سے مفقا ہو گئی

ہرگز نہ پلائے مجھے تو آنکھ بدل کر + (نظیر) ساقی تیرے کوچے سے نہ جاؤنگا سنبھل کر

آنکھ بدلی کس لئے ایسے ہوئے بیدید کیوں (رند) اپنے بیچشموں سے بھی اب تو نظر ملتی نہیں

آنکھ نرگس کی بدلجائیگی گلچیں کی نظر + ( " ) اور ہوجائیگی گلشن کی ہوا مرے بعد

(فقرے) گوں نکلگئی آنکھ بدلگئی - طوطے کی سی آنکھ بدل لی -

(۲) یکایک غصّہ میں آجانا - افروختہ ہوجانا -

یہ کیوں چتون پھری کیوں آنکھ بدلی (نسیم دہلوی) بھلا میں نے قصُور ایسا کیا کیا ++

(فقرہ) ذرا سا کام بگڑ جاتا ہے تو جھٹ آنکھیں بدل لیتے ہیں -

**آنکھ برابر کرنا** - فعلِ لازم - آنکھ مِلانا - آنکھ سامنے یا مقابل کرنا

**آنکھ برابر نکر سکنا** - فعلِ لازم (۱) آنکھ نہ مِلا سکنا - آنکھ سامنے یا مقابل نہ کر سکنا - شرمانا - شرمندہ ہونا - خجل ہونا - لجانا -

(۲) حیا کرنا - شرم کرنا - لاج کرنا -

**آنکھ بند کرکے کچھ دیدینا** - فعلِ لازم (۱) آنکھ میچ کے کُچھ دیدینا - بے دیکھے بھالے کُچھ دیدینا

(۲) چُھپا کر دان دینا - پوشیدہ سلُوک کرنا - اسطرح خیرات کرنا کہ ایک ہاتھ کی دوسرے ہاتھ کو خبر نہو (۳) جی کڑا کر کے کُچھ دینا -

**آنکھ بند کرکے کچھ کرنا** - فعلِ لازم (۱) آنکھ میچ یا مُونْد کے کوئی کام کرنا

ڈر جائیگا کہ گھر ہے ہمارا بہت سیاہ + (اسیر) آنکھ اپنی بند کرکے اِدھر سے قمر گزر +

(۲) بے پروائی سے کوئی کام کرنا - لاپروائی سے کُچھ کرنا - بے دیکھے بھالے کوئی کام کر بیٹھنا - اندھا بن کے کوئی کام کرنا - اندھا دُھند کام کرنا - بے اندیشہ و بے تامّل کسی کام کا کرنا - بیفکری سے کسی کام میں قدم رکھنا -

بند کرکے آنکھ گرتے ہو حُوروں پہ زاہدا (مؤلف) کُچھ شوخی و ادا و کرشمہ تو دیکھ لو + +

**آنکھ بند کرلینا** - ۸ - فعلِ لازم (۱) آنکھ میچ لینا - آنکھ مُونْد لینا - سو جانا -

(۲) بیخبر ہوجانا - خبر نہونا - آنکھ پھیر لینا - غافل ہوجانا - توجّہ اُٹھا لینا -

(فقرہ) تُمنے تو ہماری طرف سے آنکھ بند کرلی

(۳) مرجانا۔ دُنیا سے گزر جانا (فقرہ) اس زمانہ کے شاعروں میں ایک غالبؔ کا دم تھا سو اُنہوں نے بھی آنکھ بند کرلی۔ جب آپ آنکھ بند کرلی تو کچھ ہی ہوا کرے

(۴) عہد و پیمان سے پھر جانا۔ بیوفا ہوجانا۔

**آنکھ بند کرنا۔** فعل لازم (۱) آنکھ میچنا۔ آنکھ مُوندنا

(۲) مرنا۔ اِنتقال کرنا۔ دُنیا سے گزرنا (فقرہ) اِدھر آنکھ بند کی اُدھر ورثہ کا جھگڑا اُٹھ کھڑا ہوا

(۳) ترک کرنا۔ چھوڑنا۔ کِنارہ کش ہونا۔ تجنا۔ (فقرہ) آنکھ بند کرکی اللہ کی یاد کو بیٹھ رہو

**آنکھ بند ہونا۔** یا ہوجانا۔ فعل لازم (۱) آنکھ مُندنا۔ آنکھ مِچنا + آنکھ جھپکنا۔ چکا چوند لگنا۔

چاندنی رات میں کھولوں جو تیری خوابیں بند (آتش) عمر بھر آنکھ نہو پھر شب مہتاب میں بند

تُو نہ موسیٰ کیطرح ہو جیو مُشتاقِ جمال (برق) بند ہوجاتی ہے آنکھ اُسکے تماشائی کی

(۲) مرنا۔ دُنیا سے گزرنا۔ دُنیا کیطرف سے بیخبر ہونا۔

دمِ آخر جو آتا ہے تو اچک ورنہ + (برق) بند ہوتی ہے تری عاشق ناشاد کی آنکھ

آنکھ کیا بند ہوگئی اپنی + + + (امیر) پھر گئی ہے سارے گھر کی نظر

مردم کے لئے واجب یعنی ہے بیزاری (مرثیہ) رونا ہی وسیلہ ہے شفاعت کا ہماری

ہے وقت معیّن پہ ادا طاعتِ باری (انیس) یہ چیز ہے وہ چیز جو ہر وقت ہے جاری

رولو کہ یہ وقت اور یہ صُحبت نہ ملیگی

جب آنکھ ہوئی بند تو مُہلت نہ ملیگی

(فقرہ) جب اپنی آنکھ بند ہوئی تو کوئی بھی کھڑا نہ رہیگا۔

**آنکھ بنوانا۔** فعل لازم (۱) کُحّال یا سِتیئے سے آنکھ درست کرانا۔ آنکھ کا جالا کٹوانا۔ آنکھ کا پانی نکلوانا۔ آنکھ کے تل کو صاف کرانا۔

ہے یہ حسرت آرسی اُس مہر وش سے ہو دو چار (معروف) آنکھ ہے اُسکی ابھی دو دن کی بنوائی ہوئی

(۲) اِصطلاحاً کسی چیز کی پہچان بہم پہنچانا۔ کسی چیز میں پرکھ حاصل کرنا۔

(فقرہ) ذرا آنکھیں بنوائیے آؤ جب کپڑا خریدنا۔ آنکھیں بنوا کر بھی آ گئے ہو*

**آنکھ بھر دیکھنا۔** آنکھ بھر کر دیکھنا۔ یا آنکھ بھر کے دیکھنا۔ فعل مُتعدی۔

(۱) نگاہ بھر کر دیکھنا۔ خوب گھور کر دیکھنا۔ نظر گاڑ کر دیکھنا۔ غور سے دیکھنا۔ پوری نگاہ سے دیکھنا۔ ٹکٹکی باندھکر دیکھنا۔ نظر بھر کر دیکھنا۔

بزم میں آنکھوں تلے پھر جاتی ہے جب اُسکی شکل (جرأت) آنکھ بھر کر پھر کسو سی کسکو دیکھا جائے ہے

ظفر دیکھا ہے کس حشتی نگہ نے آنکھ بھر تجھکو (ظفر) کہ اِن دو نوں کی صُورت پہ وحشت پائی جاتی ہے

(۲) آنکھ گاڑ کر دیکھنا۔ گہری نگاہ سے دیکھنا۔

* جب کوئی شخص کسی دوکاندار کی اچھی چیز کو دیکھکر اُسکی قیمت کم لگاتا ہے یا اُسے بُرا بتاتا ہے تو دوکاندار اُس موقع پر یہ فقرہ کہتا ہے

جان سے ہوگئے بدن خالی + + ++ (نامعلوم) جسطرف تُو نے آنکھ بھر دیکھا + +

(۳) ٹیڑھی نظر سے دیکھنا۔ ناک بھوں چڑھا کر دیکھنا۔ غُصّہ سے دیکھنا۔ بُری نظروں سے دیکھنا۔

(فقرہ) تیری طرف کوئی آنکھ بھر کر دیکھے تو آنکھ نکال لوں۔ (عو)

(۴) آنکھ میں آنسو بھر کر دیکھنا۔ آبدیدہ ہوکر دیکھنا۔

آنکھ بھر کر دشت کو دیکھا تو جیحوں ہوگیا (ناسخ) ٹھوکریں کھا کھا کے میری کوہ ہامون ہوگیا

**آنکھ بھر کر نہ دیکھنا**
**آنکھ بھر کے نہ دیکھنا** } فعل مُتعدی (۱) نگاہ بھر کر نہ دیکھنا۔ نظر مِلا کر نہ دیکھنا۔ گھور کر نہ دیکھنا۔ اچھی طرح نہ دیکھنا۔ نظر گاڑ کر نہ دیکھنا۔ جی بھر کر نہ دیکھنا۔ بغور نہ دیکھنا۔ سیر ہوکر نہ دیکھنا۔ پوری نگاہ ڈالکر نہ دیکھنا۔

آنکھ بھر کر نہ کبھی چاند سی صُورت دیکھی (آتش) نہیں آلودہ ہماری نگہِ پاک ہنوز +

کبھی ہنسنے نہ پایا مہربانی سے تُند خُو تجھکو (ساجد) نہ دیکھا آنکھ بھر کر ایکدم خورشید رو تجھکو

تمنائیں مبدّل حسرتوں سے ہوگئیں لیکن + (درد) رہی تو بھی نہ ملنے کی ہمارے آرزو تجھکو

کہانتک کروں دلکو رو رو کے خالی + (نگہت) کہ بیدرد نے آنکھ بھر کر نہ دیکھا +

(۲) خاطر میں نہ لانا۔ نظر نہ ڈالنا۔ توجّہ نکرنا۔ غرور سے نہ دیکھنا۔ مُتوجّہ نہونا۔

(فقرہ) یہ دماغ ہیں کہ کسیکی طرف آنکھ بھر کر بھی نہیں دیکھتے

**آنکھ بھر لانا۔** فعل لازم۔ آنسو بھر لانا۔ آنسو ڈبڈبا آنا۔ رُنکھا ہوجانا۔ رُوانسا ہوجانا۔ قریب بگریہ ہونا۔

**آنکھ بھوں ٹیڑھی کرنا۔** یا چڑھانا۔ فعل لازم (۱) چیں بہ ابرو ہونا۔ تیوری پر بل ڈالکر قہر کی نظر سے دیکھنا۔ تُرش رُو ہونا۔ ناک بھوں چڑھانا۔ بیرخ ہونا۔ بیمروّت ہونا۔ تیوری چڑھانا۔ تیوری پر بل ڈالنا۔ آنکھ بدلنا۔

کیا غضب ہے اُسکی بس آنکھ بھوں ٹیڑھی ہیں (جرأت) جو اشارو نمیں کہا کچھ یار سے اغیار نے

(۲) غُصّہ ہونا۔ خفا ہونا۔ بگڑنا۔ آزُردہ ہونا۔

(۳) ناچیز سمجھنا۔ حقیر جاننا۔ ناپسند کرنا۔ نفرت کرنا۔ خاطر میں نہ لانا۔ مُتنفّر ہونا

**آنکھ بیٹھنا۔** یا بیٹھ جانا۔ فعل لازم۔ کسی صدمہ سے آنکھ کا اندر دھسجانا۔ آنکھ کے ڈھیلے کا اندر کو گرجانا۔ دیدے پٹم ہوجانا۔ اندھا ہوجانا

(فقرہ) پہلے تو آنکھ میں درد ہوا پھر بیٹھ گئی۔ آنکھ نہ بنوا دبیٹھ جائیگی۔

**آنکھ پتھرانا۔** فعل لازم دیکھو (آنکھیں پتھرانا)

ترے مریضِ عشق کی پتھرا گئی جو آنکھ + (انشا) اُسکے ہر ایک ہمدم و مونس نے غم کیا +

**آنکھ پر پردہ پڑنا۔** فعل لازم۔ (جمع کے ساتھ زیادہ بولتے ہیں) غفلت کا پردہ پڑنا۔ غافل ہونا۔ دھوکا کھانا۔ فریب میں آجانا۔ مسلوب العقل ہوجانا۔

بیوقوف بنجانا

اِن جاہلوں کی ضد پہ سِرِ دار اُڑ گیا + (نامعلوم) کیوں پردہ آنکھ پر تری منصور پڑ گیا

**آنکھ پڑنا** - فعلِ لازم (یہ محاورہ فارسی چشم اُفتادن سے اُردو میں آیا ہے)

(۱) نظر پڑنا - نِگاہ پڑنا + نظر پھسلنا - پائے نِگاہ کا لغزش کھانا - نظر ڈھلنا نظر ڈگمگانا -

آنکھ تجھ بن جو کسی پر بُتِ عیّار پڑے (مہانند) عوض سُبحہ گلے میں مرے زُنّار پڑے

پڑتی ہے ترے مکاں پہ یار جو اِرگ کی آنکھ (وزیر) گردا اس تجھ منگوائی تھی تعمیر کو

تیغِ عریاں پہ تمہاری جو پڑی میری آنکھ (〃) چشمِ جوہر سے ابھی خوب لڑی میری آنکھ

(۲) عِشقیہ نِگاہ پڑنا - شوقیہ نِگاہ پڑنا - محبّت کی نظر پڑنا - شوق سے دیکھنا اِشتیاق سے دیکھنا -

گیا ہُوں بعد مدت کو جو میں دیوانہ صحرا میں (آتش) پڑی ہے آبلوں کی آنکھ نوکِ خار پر کیا کیا

محوِ نظارہ ہے اے گُل کیا فقط نرگس کی آنکھ (فراغ) چشمِ بد دُور آپ پر پڑتی نہیں کس کس کی آنکھ

(۳) طمع اور رغبت کی نِگاہ پڑنا -

آنکھ جو بیوجہ پڑتی ہے کبھی میخوار کی + (وزیر) ہے صُراحی دارگردن ساقی سرشار کی

تجھ پہ پڑتی ہے یار سبکی آنکھ + (فراغ) چشمِ بد دُور ہے غضب کی آنکھ

اُن کی ہم پر بھی آنکھ پڑتی ہے + (مرزا) ہمنے چُھپ چُھپ کے بارہا دیکھا

کی خُدا نے کافروں پر ای صنم جنّت حرام (ناسخ) ورنہ کس کی آنکھ پڑتی تیرے ہوتے حُور پر

چشمِ بد دُور ہے غضب کی آنکھ + + (جوش) اِس پہ پڑتی ہے اُنپہ سب کی آنکھ

اب نہیں پڑتی کسی ابروکماں پر اپنی آنکھ (امانت) دل میں چُبھ جا تا ترا اے تیرِ مژگاں یاد ہے

(۴) حسد کی نِگاہ پڑنا - نِگاہِ رشک سے دیکھنا

ایک خُونچکاں کفن میں کروڑوں بناؤ ہیں (غالب) پڑتی ہے آنکھ تیرے شہیدوں پہ حُور کی

شیفتہ ہیں مہ و خورشید رُخِ انور پر (مہانند) آنکھ پڑتی ہے ستاروں کی مرے دلبر پر

(۵) توجہ کی نظر پڑنا - میل ہونا -

اُسی پہ پڑتی ہے آنکھ اپنی نازنینوں میں (غافل) ملے ہی جس سے شباہت تری حسینوں میں

آجکل سے نہیں منظورِ نظر ٹھہرا ہُوں + (مہانند) عہدِ طفلی سے پڑی تجھ پہ تو صیاد کی آنکھ

(۶) اِتفاقیہ نظر پڑنا -

ہو گیا بیہوش جس پر آنکھ میری پڑ گئی + (نسیم دہلوی) کسقدر لبریزِ مستی نرگسِ مخمور ہے

(۷) ذِلّت اور حقارت کی نِگاہ پڑنا -

آنکھ ہر اک طفل کی اب ہر جنُوں پڑ جائیگی (وزیر) ڈھیلے آنکھوں کے چلی مجھکو جو سودا ہو گیا

**آنکھ پسارنا** - فعلِ لازم - (اب کم بولا جاتا ہے) آنکھ پھیلانا - دِیدہ پھاڑنا آنکھ پھاڑنا - آنکھ کھولنا - دیدے پھاڑ پھاڑ کر دیکھنا + دُور اندیش اور صاحبِ بصیرت[۴]

**آنکھ پسیجنا** - فعلِ لازم - (۱) آنکھ نم ہونا - چشم نم ہونا - آنسو آنا - آنکھ ڈبڈبانا آنسو بھر آنا - رونا -

ہائے قایم نہ تری آنکھ پسیجی ہرگز + (قایم) ابر روتا ہے سدا خونِ سیہ کاری سے

(۲) حیا کرنا - شرم کرنا - لحاظ کرنا - آنکھ میں لحاظ ہونا -

**آنکھ پھاڑ پھاڑ کے دیکھنا** - فعلِ لازم (۱) آنکھیں چیر چیر کے دیکھنا - شوق کی نظر سے دیکھنا - نہایت شوق سے گھورنا -

(۲) مُضطربانہ دیکھنا - بیتابانہ دیکھنا + حسرت سے دیکھنا - متحیر ہو کر دیکھنا سراسیمہ ہو کر دیکھنا - افسوس سے دیکھنا

(خفتہ) دم نکلتا جاتا تھا اور آنکھ پھاڑ پھاڑ کر دیکھتا جاتا تھا

(۳) غور سے دیکھنا - گھور کر دیکھنا - دِل لگا کر دیکھنا -

**آنکھ پھر جانا**
**آنکھ پھرنا** } فعلِ لازم (۱) نظر کا ایکطرف سے دوسری طرف ہونا - نظر پھرنا آنکھ کا گردش کرنا - نِگاہ پھرنا - رُخ پھرنا -

نبض کے جس سمت آنکھ پھرتی ہے (نواب مرزا) جان عاشق پہ برق گرتی ہے +

غرورِ عشق زیادہ غرورِ حُسن سے ہے (آتش) اُدھر تو آنکھ پھری ہم اِدھر روانہ ہوا

دمِ وفاداری کا بھرتا ہے عبث تو غافل (غافل) پھر گئی آنکھ تری خنجرِ مژگاں کے تلے

پھر گئی آنکھ بھی ہمسے تری مژگاں کیطرح (〃) یہ مثل سچ ہے کہ صحبت کا اثر ہوتا ہے

اے دوگانہ وُہ اگلی آنکھیں نہیں + (رنگین) مجھسے تری یہ پھر گئی ہے آنکھ + +

یار سے رکھ قلق نہ چشمِ وفا + (قلق) پھر گئی اُسکی ہمسے کب کی آنکھ +

دوست دُشمن کی ہمسے پھر گئی آنکھ (اسیر) ہے اِدھر کی نہ اب اُدھر کی آنکھ

آنکھ پھر جاتی ہے طوطے کیطرح جس سے صاف (امانت) کیا خطِ سبز کو رُخسار چڑھا دیتے ہیں

(۲) بے رُخ ہونا - تیور پھرنا - بے مروّت ہونا - نِگاہ ٹیڑھی کرنا - بیزار ہونا - خفا وناراض ہونا - دُشمن بنجانا -

پھرتے ہی آنکھ کے پھیر ینگے گلے پر خنجر (ذوق) ہو چکا آپکا معلوم ہے ایسا ہمکو

آنکھ اُسکی پھر گئی تھی دل اپنا بھی پھر گیا (مومن) یہ اور انقلاب ہوا انقلاب میں

آنکھ اُس خورشید وش کی پھر بجا ہے ظفر (ظفر) اِسکی کچھ پروا نہیں پھرتا ہے گر پھر جا چرخ

تیری تلوار کا مُنہ ہمسے پھر جا تو پھر جائے (غافل) ہماری آنکھ کب قاتل ہے تلوار پھرتی ہے

اگر معروف آئینہ نہ دِکھلاتا کوئی اُسکو (معروف) تو ہمسے آج کیوں آنکھ اُس بتِ غافل کی پھر جاتی

شبِ غم میں چاند تک نکلا + + (قلق) پھر گئی آج ہمسے سب کی آنکھ

(۳) نِگاہ چُوکنا - نظر بچنا - آنکھ بچنا -

وُہ مست یُوں پھرے جو اُلٹ گئی آنکھ (امانت) رکھوں سبُو و بادہ و پیمانہ دوش پر

۴ یا صاحبِ امتیاز ہونا -

**آنکھ پھڑکنا** - فعلِ لازم (فارسی چشم پریدن) (۱) آنکھ کو گردش ہونا - پلک چشم میں حرکت ہونا - خود بخود آنکھ کا حرکت کرنا - چشم کا متحرک ہونا - جنبشِ چشم

[آنکھ کے پھڑکنے کا سبب ریح ہے اور اسکی زیادتی امراضِ بارِدہ میں سے کسی مرض کے پیدا ہونیکی علامت ہے اور اطباء انگریزی نے سوزاک ہونیکی علامت بھی لکھی ہے اکثر آدمی آنکھ کے پھڑکنے سے کسی دوست کے آنے اور ملنے کا شگون لیتے ہیں یہانتک کہ شعرائے عرب اور فارس کے کلام میں بھی اسکا استعمال کیا گیا ہے مگر ہندوستان میں کہتے ہیں کہ مرد کی دائیں اور عورت کی بائیں آنکھ پھڑکے تو اُسکا کوئی عزیز یا پیارا ملے اور جو مرد کی بائیں اور عورت کی دائیں پھڑکے تو کچھ رنج یا صدمہ پہنچے شاعروں نے اسکی کچھ تخصیص کی بھی ہے اور نہیں بھی کی اکثر نے دونوں طرح باندھا ہے -]

کوئی اب بجز خوبی آئے ہے شاید بنانے کو (نگہت) پھڑکتی آنکھ ہے جوں حبابِ آبجو تیری

کیا توقع رکھیں اپنوں سے کہ مژگاں ہیں مگر (ناسخ) آنکھ اگر پھڑکے علاج اُسکا ہو برگ کا ہے

آگہی خیر پھڑکتی ہے آنکھ کیوں بائیں (امانت) غضب ہے وُہ مجھے دیدے دکھائیگا پھر کیا

کیا غلط سمجھے وُہ آئیگا پھڑکتی ہے جو آنکھ (وزیر) آنکھ ہر صبحِ شبِ فرقت ہے تھراتی ہے پسند

کیا آنیکی کسیکی گریاں خبر سُنی ہے (گریاں) جو بیقرار دل ہے پھڑکے ہے آنکھ بائیں

کون آشریف گھر میں لائیگا + + (نامعلوم) آنکھ تو جو بڑی پھڑکتی ہے + +

آنکھ دائیں غضب پھڑکتی ہے + (اکبر) وصلِ دلبر ہمیں مُبارک ہو + +

آنکھ پھڑکے دہنی سیاں ملے کہ بہنی (مثل) آنکھ پھڑکے بائیں بیر ملے کہ سائیں

**آنکھ پھوٹنا** - یا **پھوٹ جانا** - فعلِ لازم - آنکھ کا کسی ضرب یا صدمہ سے جاتا رہنا - اندھا ہونا - بے بصر ہونا - آنکھیں چٹم ہو جانا - نابینا ہونا -

پھوٹے وُہ آنکھ جو دیکھے نگہ بد سے تجھے (آتش) آئینہ سے دلِ عارف کے مُصفا ہی وُہ رُخ

(مثلیں) آنکھ پھوٹی پیڑ گئی - آنکھ پھوٹیگی تو کیا بھوں سے دیکھینگے -

چرخ بیلیں کی کبھی آنکھ نہ پھوٹی سو بار (ذوق) تیر نالے نے مری چشمِ زحل میں مارا

**آنکھ پھوڑ ٹڈا** - اسمِ مذکر - صحیح آنکھ پھوڑ - (آنکھ + پھوڑ) (۱) ایک قسم کا پردار آنکھ کا کیڑا ہے اسکی دو بڑی بڑی مُوچھیں ہوتی ہیں قدمیں کن انگلی کے برابر ہوتا ہے اسکا رنگ اُوپر سے سبز اور اُسپر زرد زرد بندکیاں پڑی ہوئی ہوتی ہیں اندر سے اسکے پر سُرخ ہوتے ہیں جب یہ ٹڈا اُڑتا ہے تو وُہ معلوم ہوتے ہیں اور نیچے اسکو ان پروں کا تماشا دیکھنے کے واسطے اکثر اُڑاتے ہیں - یہ کیڑا درخت کے پتے کھاتا ہے مگر آنکھ کے سب سے زیادہ - عوام لوگ گمان کرتے ہیں کہ یہ جو پھُدکتا ہے تو اسکا یہ ارادہ ہوتا ہے کہ اپنی مُوچھوں سے آنکھیں پھوڑ ڈالوں مگر میری رائے میں آنکھ پھوڑ صحیح ہے کیونکہ یہ آنکھ میں ہی پیدا ہوتا ہے اور اسکی پتے چاٹتا ہے -

(۲) حاسد اور وُہ شخص جسکے ساتھ کچھ سلوک کیا ہو اور وُہ اپنے محسن کے ساتھ دغا کرے تو اُسوقت بولا کہتے ہیں - یہ تو ایسا نکلا جیسا آنکھ پھوڑ ٹڈا

**آنکھ پھوڑ لینا** - فعلِ متعدی - اپنے تئیں اندھا کر لینا

**آنکھ پھوڑنا** - فعلِ متعدی (اکثر جمع کے ساتھ زیادہ بولتے ہیں)

(۱) اندھا کرنا - نابینا کرنا - (فقرہ) گھر ہی کے ٹڈے آنکھ پھوڑنے لگے -

(۲) بیفائدہ انتظار کرنا - منتظر ہونا - (بحالتِ لازم) (فقرہ) وُہ کیا اب آئینگے تم ناحق آنکھیں پھوڑتے ہو

(۳) بہت رونا - زار زار رونا - (لازم)

**آنکھ پھیر دینا** - فعلِ لازم - دیکھو (آنکھیں پھیر دینا)

حسرتِ دیدار نے پیدا کیا حالِ ردی (سرانداز) پھیر دیگا اب کوئی دم میں ترا بیمار آنکھ

**آنکھ پھیر لینا** - فعلِ لازم - (جمع کے ساتھ زیادہ بولتے ہیں) - بے رُخ ہو جانا - یکایک دُشمن ہو جانا - رُکھائی کرنا - بے مروّت ہو جانا -

(فقرہ) ایسے طوطا چشم ہیں کہ بڑھتے ہی آنکھ پھیر لی -

**آنکھ پھیرنا** - فعلِ لازم (۱) بے رُخ ہونا - بے مروّت ہونا - یکایک دُشمن بنجانا

یہ کسنے آنکھ پھیری ہے کہ ایسی تیرگی چھائی (اسیر) زبانِ آہوئے صحرا بنی ہر شمعِ محفل کی

پھیری آنکھ اُسنے تو ایکدم مجھے آرام نہیں (امانت) گردشِ چشم کم از گردشِ ایّام نہیں +

(۲) مرنا - اس دُنیا سے گزرنا - عالمِ فانی سے عالمِ بقا کو متوجہ ہونا -

میری تیری چاہ مُنہ دیکھے کی ہے جوں آرسی (میر) آنکھ پھیری جس گھڑی پھر کا ہیکا آنا رہا

**آنکھ پھیلانا** - فعلِ لازم - دیکھو (آنکھ پسارنا)

**آنکھ پھوٹ آنا** - فعلِ لازم - آنکھ آجانا - آنکھ کا دُکھنے آنا - آنکھ کا دفعتاً سُرخ ہو جانا - آشوب آجانا -

**آنکھ ٹھنڈی کرنا** - فعلِ لازم (۱) ہندؤں کی عورتوں میں رسم ہے کہ جب کسیکا کوئی رشتہ دار مر جاتا ہے اور وُہ بہت روتا ہے تو اُسکی آنکھوں کو پانی سے پوچھتے ہیں اور اسے آنکھ یا آنکھیں ٹھنڈی کرنا کہتے ہیں مسلمان عورتوں میں ایسے موقع پر رومال سے آنکھیں پوچھتے ہیں اور سر کو پکڑتے ہیں -

(۲) تسلی و تشفی دینا -

(۳) دوستوں کے ملنے سے خوش ہونا - مِتروں کے ملنے سے پرسن ہونا - خوش ہونا - پرسن ہونا - شاد ہونا -

**آنکھ ٹیڑھی کرنا** - فعلِ لازم - آنکھ پھیرنا - بے رُخ ہونا - بے مروّت بننا - بیوفائی کرنا - تُرشروئی سے پیش آنا

آنکھ کیوں کرتا ہے ٹیڑھی کہہ نظر سیدھی ہے (ظفر) ہمسے ملتا ہے تو مل ہو عشوہ گر سیدھی طرح

**آنکھ ٹیڑھی ہونا** - فعلِ لازم - آنکھ پھرنا - رُخ پھرنا - بے رُخ ہونا نظر ٹیڑھی ہونا

ہو خدا حافظ و ناصر ترا اے مرغ چمن (سرانڈ) ٹیڑھی ٹیڑھی تیری جانب سے ہے صیاد کی آنکھ

**آنکھ جا لڑنا** - فعل لازم - آنکھ لگنا - عشق ہونا - آشنائی ہونا -

نا دیدنی دکھاوے کیونکر نہ عشق ہمکو (میر) کس فتنۂ زماں سے آنکھ اپنی جا لڑی ہے
ہے چشمک انجم طرف اُس مہ کی اشارہ (") دیکھو تو مری آنکھ کہاں جا لڑی ہے

**آنکھ جمنا** - فعل لازم - نظر ٹھہرنا - آنکھ ٹھہرنا

جمتی نہیں ہے آنکھ کسی شہسوار کی (نا معلوم) کیا شوخیاں ہیں ابلق لیل و نہار کی

**آنکھ جھپکانا** - فعل متعدی - آنکھ نیچی کرنا - کنیانا - جھینپنا - شرمانا - لجانا + تاب نہ لانا - آنکھ مٹکانا - ذرا آنکھ بند کرنا یا سونا

آنکھ اُس پری نے جھپکائی + (شیدین) کس نے ایسا کہیں بشر دیکھا

**آنکھ جھپکنا** - فعل لازم - (۱) روشنی کی تاب نہ لانا - تاب نہ لانا - روشنی کے سامنے آنکھ نہ کر سکنا - مقابلہ نہ کر سکنا - سہمنا - خوف کے مارے آنکھ سامنے نہ کرنا

کیا تماشا تھا جھپکنا آنکھ کا بے اختیار (مؤمن) آئینہ کو ہاتھ سے اُسنے نہ چھوڑا دیکھکر
مقابل حسن کی گرمی کے تیرے کون اب ہووے (طپش) کہ سورج کی بھی تیرے روبرو آنکھ اب جھپکتی ہے
بیلے ہیں اسکی برق حسن سے آنکھ + (جرأت) دیکھے پھر کیونکہ پھر نظر کوئی +

(۲) آنکھ بند ہونا + نیند آنا + منہ پھرنا - اونگھنا - جھونٹا آنا

دھوم کردی تیرے نالوں نے (نسیم دہلوی) آنکھ جھپکے نہ ذرا دل دھڑکے
شب فرقت میں تری نالہ و زاری ہے اور میں ہوں (نثار)
نہیں ایک پل جھپکتی آنکھ بیداری ہے، اور میں ہوں
باندھتے ہو ٹکٹکی تو چند بوسے بھی ہیں (سرانڈ) شرط ہاریگا جھپک جائیگی جسکی یار آنکھ

(فقرہ) تلوار کے سامنے کوئی مردوں کی آنکھ جھپکتی ہے ؟

(۳) شرمانا - لجانا - شرمندہ ہونا - خجل ہونا - لاج و حیا سے آنکھ نیچی کرنا - کنیانا - جھینپنا - حجاب آنا - لحاظ آنا - آنکھ نیچی ہونا - آنکھ جھینپنا -

جھپکے اجل سے آنکھ مری کیونکہ وقت نزع (جرأت) بسمل ہوا ہوں میں کسی بانکی نگاہ کا
جھپکے تو نگروں سے مری آنکھ کسطرح (اسیر) نازاں وہ مال پر ہیں میں اپنی کمال پر
دل ڈوبدو ہے چشم بت خوردسال سے (امانت) شیر کی کب ہے آنکھ جھپکتی غزال سے

(فقرہ) کسیکا احسان لینگے اور نہ آنکھ جھپکے گی ؟

**آنکھ جھکانا** - فعل لازم - آنکھ نیچی کرنا - نظر نیچی کرنا - شرمانا

گمان نہ تجھپہ کروں کیونکہ دل چرانیکا (ممنون) جھکاکے آنکھ سبب کیا ہے مسکرانیکا

**آنکھ جھکنا** - فعل لازم - (۱) آنکھ نیچی ہونا - نظر نیچی ہونا

دیکھا جو اسکو آنکھ جھکی کچھ نہ کہہ سکا (نسیم دہلوی) واعظ کا بھی قلم نہ جما اور پھسل گیا

(۲) دیکھو (آنکھ جھپکنا نمبر ۳)

جھکی ہوئی ہے گلستاں میں آنکھ نرگس کی (ظفر) ظفر وہ کون ہے جس سے اسے حجاب آیا

(۳) پشیمان ہونا - پچھتانا - افسوس کرنا -

چشم حسرت سے جو دیکھینگے ہم + (صبا) آنکھ جھک جائیگی شرمائیگا

**آنکھ جھینپنا** - فعل لازم (۱) آنکھ جھکنا - آنکھ نیچی ہونا

(۲) دیکھو (آنکھ جھپکنا نمبر ۳) (فقرہ) کئی دفعہ منہ کی کھا چکے ہیں اب بھی انکی آنکھ نہ جھینپی

**آنکھ چار نہ کرنا** - فعل متعدی - آنکھ سے آنکھ نہ ملانا - سنمکھ نہ ہونا - مقابل نہ ہونا - سامنے نہ آنا + شرمندہ ہونا - شرمانا -

شرمندہ اپنی جلد روی سے جو ہوگئی (نا سخ) پھر آنکھ تجھسے وصل کی شب نے نہ چار کی

**آنکھ چار ہونا** - فعل لازم - آنکھ سے آنکھ ملنا - مڈبھیڑ ہونا - ایکدوسرے کے آمنے سامنے ہونا - ایکدوسرے کے روبرو ہونا - سنمکھ ہونا - سامنا ہونا - مقابلہ ہونا - ملاقات ہونا -

ہوتی نہیں ہے آنکھ عزیزوں سے چار اب (شکوہ) آتا ہے روز دھیان جو بنتے میں لاب
جھکتا ہے سر لحاظ سے کچھ بار بار اب (") اُن اگلی گرمیوں نے کیا شرمسار اب

احباب جب کسیکے لئے جان کھوتے ہیں
ہم اپنے جی میں خوب ہی شرمندہ ہوتے ہیں

**آنکھ چرا جانا** - فعل لازم - آنکھ بچا جانا - نظر بچا لینا - اغماض کر جانا - ٹال جانا - چھپانا + کنارہ کرنا - کترا جانا

لوگ اب میری ملاقات سے کنیاتے ہیں (بحر) دیکھتے ہیں جو مجھے آنکھ چرا جاتے ہیں
یار اگلی سی نوازش نہیں فرماتے ہیں (") کون وہ دوست ہیں جو وقت کو کام آتے ہیں

وائے افسوس کسیکا نہیں دل ملتا ہے
جو گزرتا ہے ادھر پھیر کے منہ چلتا ہے

**آنکھ چرا کر دیکھنا** - فعل لازم - دوسرے کی نگہ بچا کر دیکھنا - چھپ کے دیکھنا - کن انکھیوں سے دیکھنا + جھانک کر دیکھنا -

**آنکھ چرا کر کچھ کرنا** - فعل لازم - نظر بچا کر کوئی کام کرنا - چوری چھپے کچھ کرنا - چوری سے کوئی کام کرنا -

میں ایکبار آنکھ چرا کر جو پی گیا + (سالک) لایا نہ خم دھو کے پھر چارہ گر شراب

**آنکھ چرانا** - فعل لازم - آنکھ چھپانا - کسی سے آنکھ بچانا - نہ دیکھنا - نظر بچانا + ٹالنا - اغماض کرنا - کترانا - چشم پوشی کرنا - دیکھو (آنکھیں چرانا نمبر ۱ و ۲)

لشکر خضر کو دیا پیاس میں پانی شہ نے (سلامت) ہاتھی ابن نخعی آنکھ چرائی نہ گئی
ہم اپنا حال انکو دکھانے چلے گئے (نا معلوم) لیکن وہ ہم سے آنکھ چرائے چلے گئے
عیاں ہے طرز نگہ سے جو آنکھ ہو کیوں (سرانڈ) بصری ہوئی ہے تمہاری نظر کسی اور سے

(۲) غرور یا شرم یا کراہیت سے آنکھ پھیرنا + متوجہ نہ ہونا - توجہ نہ دینا - بے پروائی کرنا - دھیان نہ دینا - خاطر میں نہ لانا - بے التفاتی کرنا - خیال نہ کرنا

کیوں چُراتا ہے وُہ کافر مجھ سے آنکھ ( بہار ) کیا نگاہِ چشمِ حسرت دیکھ لی +
سُرخ لب کیوں مِسّی آلودہ اُسے تُو نے دکھائے ( جُرأت ) بُلبُل اب آنکھ چُرانے گُل سوسن سے لگی
حسرت بھرا وُہ جس کا چُرایا تھا تُو نے دل ( ” ) محفل میں تیرے سے آنکھ چُرانے سے اُٹھ گیا
ہوا نہ دریا آبِ رواں کا جو دو پٹا ( امانت ) وُہ مثلِ حباب آنکھ لگے ہم سے چُرانے
لیلیٰ تو ہم سے آنکھ چُراتی ہے کس لئے ( غافل ) مجنون تو محوِ چشمِ غزالاں ہے اندنوں
دُزدی کے جُرم میں نہوں ماخوذ روزِ حشر ( اسیر ) درویش سے چُراتی ہیں کیا بادشا آنکھ

**آنکھ جھمکانا** - فعلِ لازم - آنکھ مٹکانا - پلکیں نچانا - آنکھ گھمانا - اِترا کر دیدے مٹکانا -

**آنکھ چُھپانا** - یا چُھپا لینا - فعلِ لازم - (۱) آنکھ چُرانا - نظر بچانا - سامنے نہ آنا - ٹال ٹالنا - نہ دیکھنا - رُخ پھیرنا - لاج کرنا - سخت ہونا + کسی بُرے کام کے کرنے سے شرمندہ ہونا - شرم کرنا - خجل ہونا

(۲) مغرور ہونا - خود میں ہونا - پُرانی واقفیت کو فراموش کرنا

سُرمہ لگا کے یار چُھپاتا ہے مجھ سے آنکھ ( غافل ) کُشتہ ہوں اس بہانۂ دُنبالہ دار کا
ایک نگہ کی امید بھی اُسکی چشمِ شوخ سے ہم کو نہیں ( وہاب ) اِدھر اُودھر دیکھتا مجھ سے آنکھ چُھپا کر لگا
وُہ نہیں اب فریبوں سے لگا لیتے ہیں + ( ” ) ہم جو دیکھیں ہیں آنکھ اپنی چُھپا لیتے ہیں

**آنکھ چیر چیر کر دیکھنا** - فعلِ لازم - آنکھ پھاڑ پھاڑ کر دیکھنا - اپنا شُبہ مٹانے کو غور سے دیکھنا - خُوب گھور کر دیکھنا - خُوب دھیان لگا کر دیکھنا

**آنکھ دابکر دیکھنا** - فعلِ لازم - ایک آنکھ بند کر کے دیکھنا - بھینگے پنے سے دیکھنا - آنکھ کو ذرا بھینچ کر دیکھنا -

**آنکھ دبا کر دیکھنا** - فعلِ لازم - دیکھو ( آنکھ دابکر دیکھنا )

**آنکھ دُکھا** - اسم مذکر - وُہ شخص جسکی آنکھ دُکھتی ہو -

**آنکھ دکھانا** - یا دِکھلانا - فعلِ لازم (۱) آنکھ نکال کر دیکھنا - گھور کر دیکھنا دیدے نکالنا - دیدے نکال کر دیکھنا + گھورنا - کٹورنا -

اب نظارہ نہیں پہلے ہی یاں + ( شیفتہ ) تم مجھے آنکھ دکھاتے کیوں ہو
بدلہ گرا سنے چلن سے جو ہم کو آنکھ دکھائی ( نظیر ) غزالِ چشم پہ دھوکا ہوا شیرِ نیستاں کا

(۲) خفگی کی نظر سے دیکھنا - تیوری چڑھانا - چین بجبیں ہونا - مُنہ ٹیڑھا کرنا - خفا ہونا - ترش رُو ہو کر دیکھنا - ترش رُو ہونا + ڈانٹنا - چشم نمائی کرنا + ڈر دکھانا - دھمکانا - تہدید کرنا - تخویف کرنا - گھُرکی دینا - گھُرکنا

آنکھ دکھلاتے ہیں لوگ انکو جو وُہ ایک پل کبھی ( معروف ) جانبِ آئینہ کرتے ہیں اشارت اندنوں

کیوں آنکھ دکھاتا ہے ترا حلقۂ گیسو ( ظفر ) ہے اسی چشم نمائی کا غم و رنج +
جُرأت شب اسکو بزم میں سب دیکھتے رہے ( جُرأت ) ایک میں ہی اُسکے آنکھ دکھانے سے اُٹھ گیا
میں کیا قصد گر بزم میں کب + ( ” ) آنکھ کیوں تُو نے یار دکھلائی
برسوں میں وہاں جائیں تو گھورے ہے دربان ( ” ) اور آنکھ دکھاتا ہے ہمیں روزنِ در بھی
یاد عارض میں ہوا ہی جانکا دشمن چراغ ( وزیر ) آنکھ دکھلاتا ہے شب بھر صورتِ رہزن چراغ
ڈالتا ہے عاشقوں پر آنکھ رغبت کی آنکھ ( آتش ) آنکھ دکھلاؤ تُم اپنے روزنِ دیوار کو
میری وحشت نے چراغِ راہ جو سمجھا اُسے ( ” ) آنکھ دکھلا کر مجھے غولِ بیاباں رہ گیا
حسد سے تُو نے آنکھ دکھائی ہے اے مسیح ( طُوبا ) پرہیز کیا ہی مردمِ بیمار نے کیا +
یہ گھٹا انکو چھائی کہ آہی توبہ + ( نشا ) مینہ نے وُہ آنکھ دکھائی کہ آہی توبہ

(۳) اشارہ و کنایہ کرنا - رمز و کنایہ کرنا - آنکھوں ہی آنکھوں میں باتیں کرنا

مُنہ پھیر کے ایک مُسکرائی + ( گلزارِ نسیم ) آنکھ ایک نے ایک کو دکھائی +

(۴) بے مروّتی کرنا - رُکھائی دینا - بیدید ہونا - بے مروّت ہونا -

پہلے کرتے تھے دلربائی کیا کیا + ( رباعی ) دکھلاتے تھے ربطِ آشنائی کیا کیا
جب لیچکے دل کو تُم تو دکھلائی وُہ آنکھ ( جُرأت ) جس آنکھ نے کیفیت سُجھائی کیا کیا

**آنکھ دیکھ کے کچھ کرنا** - فعلِ متعدّی - جان بُوجھ کر کچھ کرنا - آنکھوں دیکھتے کچھ کرنا -

**آنکھ دیکھنا** - فعلِ لازم - تربیت پانا - تعلیم پانا - صحبت برتنا - دیکھو ( آنکھیں دیکھنا )

کسطرح نہ فن شعر میں کامل ہو رندؔ ( رند ) دس برس دیکھی ہو آتش سے جب اُستاد کی آنکھ

**آنکھ ڈالنا** - فعلِ متعدّی - (۱) نظر ڈالنا - نگاہ کرنا - نظر کرنا - دیکھنا - مُلاحظہ کرنا + نظّارہ کرنا - نظّارہ مارنا + بھانپنا - سرسری دیکھنا

اے سیہ بختی تری تاثیر کے قایل ہیں ہم ( امانت ) آنکھ ڈالی جس پہ شالے یہ وُہ کمبل ہو گیا
عکس ہے تیرا جو ہے تیرے مقابل ہر سے ( رند ) ڈالتا ہی کیوں کڑی آئینہ پر ہر بار آنکھ

(۲) میل کرنا - راغب ہونا - عشق کرنا - پریت کرنا - نیہا لگانا - آنکھ لگانا + توجّہ کرنا

جز ترے نقشۂ تصویر ہزاروں دیکھے ( نسیم دہلوی ) ڈالتے آنکھ نہ پایا کوئی اتنا دلچسپ
انتو اُس شوخ چشم قاتل پر ( اسیر ) آنکھ ڈالی ہے دیکھئے کیا ہو +
خوش چشم سب جہاں کے امانت ہیں بیوفا ( امانت ) جی چاہتا ہے آنکھ کسی پر نہ ڈالئے
پھیری ہر اک نے عین مُلاقات میں نگاہ ( ” ) صدمے اُٹھائے آنکھ حسینوں پہ ڈالکے

(۳) تاکنا - اِرادہ رکھنا - دانت رکھنا -

تیغ میں جوہر نہ او قاتل سمجھنا اسکو تُو ( رند ) ڈالتی ہے باقی ماندوں پر تری تلوار آنکھ

(٣) بد نگاہ دیکھنا - بُری نگاہ سے دیکھنا - کسی استری کو بُری دُرشتی سے دیکھنا - خراب کرنے کا ارادہ رکھنا۔

بیٹے کے باپ سے بنی خانم بگڑ جائے (جان صاحب) ڈلے ہو پہ آنکھ ہُوا بد شعار باپ

**آنکھ ڈبڈبانا** - فعل لازم - آنکھ میں آنسو بھر آنا - آبدیدہ ہونا۔

ڈبڈبائی آنکھ آنسو تھم رہے ❊ (سودا) کانسۂ نرگس میں جوں شبنم رہے

**آنکھ ڈھکنا** - فعل لازم - آنکھ بند کرنا - آنکھ میچنا - آنکھ مُوندنا۔

**آنکھ رکھنا** - فعل لازم (١) پیار کی نظر سے دیکھنا - محبت رکھنا۔ (٢) دیکھنا - تاکنا - کسی استری کو بُری درشتی سے دیکھنا (٣) آس کرنا - امید رکھنا۔

**آنکھ روشن کرنا** - فعل لازم - ملاقات کرنا - دیکھ کر خوش ہونا - آنکھ کو تازگی پہنچانا - دیکھ کر مسرور ہونا (جمع کے ساتھ زیادہ بولتے ہیں)

**آنکھ سامنے نکرنا** - فعل لازم - آنکھ نہ ملانا - نظر سامنے نکرنا -

**آنکھ سامنے نکرنا** - فعل لازم - (١) آنکھ کا مقابل نہ ہونا - نظر نہ ملنا - آنکھ نہ ملانا - آنکھ رُو برُو نہونا (٢) تاب نہ لانا - متحمل نہ ہونا - کسی چیز کے دیکھنے کی برداشت نکرنا

آنکھ کچھ اپنی ہی اُسکے سامنے ہوتی نہیں (میر)
جسنے وُہ خونخوار سچ دیکھی دہل کر رہ گیا

(٣) شرم کھانا - لجانا - شرم کے مارے آنکھ نہ اُٹھانا - شرمندہ و مجحل ہونا۔

سامنے ہوتی نہیں اُس شمع رُو کی اپنی آنکھ (آتش)
ہائے اے صبا محفل سے پروانے کی خاکستر اُٹھا ❊

**آنکھ سُرخ کرنا** - فعل لازم - آنکھ لال کرنا - غصّہ کرنا - خفا ہونا - لال پیلا ہونا (اب کم بولا جاتا ہے)

**آنکھ سے آنکھ ملانا** - فعل لازم (١) آنکھ مقابل کرنا - آنکھ لڑانا - نظر لڑانا - آنکھ چار کرنا -

کرتے ہو تم نیچی نظریں یہ بھی کوئی مروت ہے (یاس) برسوں کے بچھڑے ہیں چلو ہم آنکھ سے آنکھ ملانے دو

(٢) ہمچشم ہونا - ایکساں آنکھ ہونا - مانند ہونا - برابری کرنا - ہمسری کرنا

یار کی آنکھ سے تو آنکھ ملائی تُونے (آتش) گردشِ چشم بھی اے نرگسِ شہلا دکھلا

(فقرہ) آنکھ سے آنکھ ملاؤ ناک سے ناک

**آنکھ سے ٹپ ٹپ آنسو گرنا** - ٥ - فعل لازم - آنکھ سے متواتر آنسو گرنا - آنسو ٹپکنا - زار قطار رونا - زار زار رونا - آٹھ آٹھ آنسو رونا۔

**آنکھ سیدھی رکھنا** | نظر سیدھی رکھنا - بیرُخ نہونا - آنکھ طوطے کی نہونا
**آنکھ سیدھی ہونا** | میل جول ہونا - ربط ضبط اور موافقت ہونا

وہ گئے دن جو ہمیشہ مجھ سے سیدھی آنکھ تھی (ناسخ) جب تب ہیں تیوریاں نگاہ یار کج

**آنکھ سے دیکھ کے کچھ کرنا** - فعل متعدی - بہت سوچ سمجھ کے کوئی کام کرنا - دیکھ بھال کر کچھ کام کرنا - جان بوجھ کر کچھ کرنا

**آنکھ سے دیکھنا** - فعل متعدی - بچشم خود دیکھنا - اپنی نظر سے دیکھنا

**آنکھ سے گرنا** - فعل لازم (١) نظر سے گرنا - سُبک ہونا - ہلکا ہونا - بیقدر ہونا - کچھ ہو جانا - ذلیل و خوار ہونا - عزت باقی نرہنا - بیوقر ہونا - معزز کی نگاہ نرہنا - مثالیں دیکھو (آنکھوں سے گرنا نمبر ١-٢) (٢) اعتبار جاتا رہنا - خیال گھٹنا - التفات کم ہونا

**آنکھ سے لہو ٹپکنا** - فعل لازم - آنکھ سے خون گرنا - لال آنسو نکلنا (ایشیائی شاعروں کا خیال ہے کہ جب روتے روتے آنکھ میں آنسو نہیں رہتے تو دل کا خون آنکھ کے رستہ سے بہنے لگتا ہے چنانچہ سخت جگر ہیں وہ سے آنسو کو باندھ آتا

آنکھ سے کیوں لہو ٹپکتا ہے ❊ (سالک) دل میں کچھ درد سا اٹھ گیا ہے

**آنکھ سینکنا** - یا سیکنا - فعل لازم - لغوی معنے آنکھ گرم کرنا ❊ حسینوں کو گھورنا - دیدار بازی کرنا - نظارہ کرنا - گھور گھار سے حسرت نکالنا - کسی خوبصورت آدمی کو دیکھ کر اپنے دلکو تسلی دینا - نظارہ سے دل کی حسرت نکالنا - (جمع کے ساتھ زیادہ بولتے ہیں)

اُس مہر کا نظارہ تو مشکل ہے (امانت) خورشید سے سینکا کرو دو چار گھڑی آنکھ

انگاروں پہ لوٹینگے پر ان شعلہ خُوں کے (شہید) نظارہ سے ہم آنکھ بھی سینکا نہ سکینگے

**آنکھ سے نہ دیکھنا** - فعل لازم - نظر نکرنا ❊ خیال میں نہ لانا - خاطر میں نہ لانا ❊ حقیر سمجھنا - توجہ نکرنا - میل نکرنا۔

یوسف تمھارے سامنے بازار میں جو آئے (نذیر) دیکھے کبھی نہ اُسکو خریدار آنکھ سے ❊

**آنکھ شرمانا** - فعل لازم - آنکھ لجانا - آنکھ نیچی ہونا ❊ لاج کرنا - حیامند ہونا

**آنکھ کا اندھا گانٹھ کا پُورا** - مثل - مالدار بیوقوف - مُسرف - نادان - خراج - فضول خرچ

بالے بن میں آنکھ لگی اور دل تیرا الجھایا (جمیل گتا) گانٹھ کا پورا آنکھ کا اندھا پیا ہے بابا

(فقرہ) بھیج کوئی آنکھ کا اندھا اور گانٹھ کا پورا (دوکاندار)

**آنکھ کا پانی ڈھلنا** - فعل لازم - عو - بیشرم اور بیحیا ہونا - لاج نرہنا - نلجا ہونا۔

شبنم کو نگاہوں میں جگہ دیتی ہے نرگس (امانت) کیا آنکھ کا پانی چمنستاں میں ڈھلا ہے
(فقرہ) لڑکی تیری تو آنکھ کا پانی ڈھلگیا ہے تجھے کسیکا بھی لحاظ نہیں۔ (عو)

**آنکھ کا پانی مرنا** - فعلِ لازم - دیکھو (آنکھ کا پانی ڈھلنا)

**آنکھ کا پردا** - اسمِ مذکر - (۱) آنکھ کا خول - آنکھ کی جھلّی
(۲) آنکھ کا لحاظ - آنکھ کی شرم + لاج - حیا - سنکوچ

کہا میں نے جو اُس پردہ نشیں کو + (قطعہ) کریں پردہ میں کب تک گفتگو ہم
تو بولی آنکھ کا پردہ ہے لازم + (غضنفر) نہیں ہوتے تمہارے رُوبرُو ہم

**آنکھ کا تارا** - اسمِ مذکر - (۱) آنکھ کا تل - مردُمکِ چشم - آنکھ کی پُتلی
(۲) آنکھ کی روشنی - روشنیِ چشم - آنکھ کی جوت - تیور
(۳) نہایت پیارا - نہایت عزیز - جان سے پیارا + اولاد - بیٹا - قرۃ العین
راحتِ چشم - خنکیِ چشم - آنکھ کی ٹھنڈک

وُہ دِل کہ جسے میں نے کیا آنکھ کا تارا + (مصحفی) آخر کو اُسی دِل نے مجھے مار اُتارا
ٹک پیار سے دیکھو جو ذرا تم مجھکو (قلق) آنکھ کا تارا سمجھنے لگیں مردُم مجھکو

**آنکھ کا جالا** - اسمِ مذکر - آنکھ کے اُوپر جو جھلّی آجاتی ہے - آنکھ کی جھلّی

مطلب مانع نظارۂ جاناں نہیں ظالم (شوکت) کب چرخ مری آنکھ کا جالا نہیں ہوتا

**آنکھ کا کاجل چُرانا** - فعلِ متعدی - چوری کے فن میں یکتا ہونا -
کمال عیّار ہونا - چاتر ہونا

سکھائی کسنے چوری چشمِ تراشکوں کے لڑکوں کو (ظفر)
ہوئے یہ چور ایسے آنکھ کا کاجل چُراتے ہیں

**آنکھ کھٹکنا** - فعلِ لازم (گنوار) آنکھ کھٹکنا - آنکھ میں درد ہونا
آنکھ میں ٹیس ہونا ٹیسیں مارنا + چپک مارنا - چمک مارنا - آنکھ دُکھنا

لگی ہے یار گلال نندجی کے کرشن لال (ھولی) جاسی تہو تگی میں کنس آج سے آنکھ کھٹک ہوری بجی لال

**آنکھ کھلنا** - فعلِ لازم (۱) چشم وا ہونا - جاگنا - بیدار ہونا + خبر پڑنا -
ہوشیار ہونا + چونکنا -

کُھلا سے وُہ زباں نہو جس سے دُعا ہی خیر (آتش) پُھوٹے وُہ آنکھ جو کہ نہ وقتِ سحر کُھلے
خیالِ صبح میں سویا تو آنکھ پھر نہ کُھلی ( 〃 ) دِکھانے آئینہ جب تک نہ آفتاب آیا
سوتا ہی چھوڑ جاتے مجھے اہلِ کارواں (غافل) اچھا ہوا جو آنکھ مری پیشتر کُھلی
ترے بِن چونک چونک اُٹھتے ہیں ہم راتوں کو (غافل)
کُھلی ہے جب ہماری آنکھ تجکو ہی پُکارا ہے
بکلی دلکو ہوئی اور بھی کھلتے ہی آنکھ (ظفر) شب جو میں خواب میں اُس شکّر لب کے الٹا
کل دیکھا خواب عجب ہمنے ایک چنچل شوخ پری جھمک سے (بندِ نظیر)

یکبار گلے سے آلپٹی اور لیٹ پلنگ پر جھٹ پٹ سے
سینہ سے سینہ لگتے ہی دِل جوش میں آیا غٹ پٹ سے
کچھ اور ارادہ تھا دِل میں کمبخت کسی کی آہٹ سے +
جب عین مزیکا وقت ہوا تب کھلگئی آنکھ مری پٹ سے

(۲) پیدا ہونا - جنم لینا - دُنیا میں آنا + ہوش سنبھالنا - ہوش پکڑنا

بدلے تاروں کے اُسی چاند کو میں نے دیکھا (ناسخ) آنکھ کھلتے ہی ہوا جلوۂ جاناں پیدا +
گلزار کسی کہتے ہیں گُل نام ہے کسکا + ( 〃 ) صیّاد ہماری تو کھُلی آنکھ قفس میں
کُھلی ہے خانۂ صیّاد میں ہماری آنکھ (آتش) قفس کو جانتے ہیں آشیاں نہیں معلوم
اِس گلشنِ ہستی میں عجب دید ہے لیکن (سودا) جب آنکھ کُھلی گُل کی تو موسم ہے خزاں کا

(۳) واقف ہونا - آگاہ ہونا - جاننا - ہوش میں آنا

مری آنکھ بند تھی جب تلک وُہ نظر میں نُورِ جمال تھا (ظفر)
کھلی آنکھ تو نہ خبر رہی کہ وُہ خواب تھا کہ خیال تھا +

(۴) متحیّر ہونا - حیران ہونا - بھچکا ہونا - متعجّب ہونا -
(فقرہ) باہر سے جو آئے تو گھر کا صفایا دیکھکر آنکھ کھلی -
(۵) بہار پر پہنچنا - رونق پر پہنچنا - جوبن پر آنا - تازہ ہونا - سرسبز ہونا

کم شرر سے تھی مری ہستی + (اسیر) آنکھ کھلتے ہی میں تمام ہوا +

**آنکھ کھولنا** - فعلِ متعدّی - (۱) چشم وا کرنا + جاگنا - بیدار ہونا - چیتنا
ہوشیار ہونا - خوابِ خرگوش سے بیدار ہونا +

وُہ خود نما کہ ہیں کونین جسکی شیدائی (حضورِ در تعریفِ شراب) جو آنکھ کھول کے دیکھو تو اسمیں ہے مستور
مراد از خدا ۱۲
پیا پیا سب کہت ہیں اور پیا ہیں سبکی اور (دوہا) گا پھل کھول آنکھ اپنی پیا ملیں یا ہی ٹھور
بھائی بندا ور کُٹم کبیلا جھوٹی منتر گناوے (بھجن کبیر) آنکھ کھول جب دیکھو باوری سب سُپنا کر پاوے
قبیلہ ۱۲ غافل ۱۲
بھولے من رے ابکا ہیکو پچتاوے

(۲) ہوش سنبھالنا - ہوش پکڑنا - چونچال ہونا + پیدا ہونا جنم لینا

یہ وُہ آنکھیں ہیں جو ہیں نا آشنائے رُوئے غیر (برنا) آنکھ کھولی جب سے میں نے تو نظر آیا مجھے +
(فقرہ) ابھی تمنے آنکھ کھولکر دیکھا ہی کیا ہے -

**آنکھ کے آگے** - تابعِ فعل (۱) آنکھ کے سامنے - آنکھ کے رُوبرُو

پھر جائے نہ تا چشمِ صنم آنکھ کے آگے (مؤمن) سیرِ چمن نرگسِ شہلا نہ کریں گے

(۲) آنکھوں دیکھتے - رُوبرُو - آگے - موجُودگی میں - (مثل) آنکھ کے آگے ناک[1]

**آنکھ کی بدی بھوؤں کے آگے** - مثل - کسی شخص کا عیب اور قصور
اُسکے کُنبہ یا دوست کے آگے بیان کرنا - ایک عزیز کی شکایت دوسرے
عزیز کے رُوبرُو کرنی -

[1] ایسے شخص کی نسبت بولتے ہیں کہ جسکے سامنے کوئی چیز رکھی ہو اور پھر اُسکو نہ دیکھے اور اِدھر اُدھر ڈھونڈتا پھرے مراد بیوقوف اور دُوسرے معنے ہیں اپنوں کا عیب کوئی نہیں دیکھتا ۱۲

کی چڑیا کو اُڑا یا چاہیئے +

آنکھ کی پُتلی - اسم مؤنث (۱) مردُمک - مردُمکِ چشم - آنکھ کا تارا
پُتلی ہوا ہے آنکھ کی اپنی خیالِ دوست (آتش) یاں تو یہ حال ہے نہیں معلوم حالِ دوست
یار وصفِ عُشّاق سے اُس آنکھ کی پُتلی (شوق) کیا سیپ کے بنگلے میں اڑاتی ہے کھری آنکھ
(۲) پیارا - عزیز - لاڈلا - نہایت پیارا - نہایت عزیز
(فقرہ) تُم ہمارے جگر ہو آنکھ کی پتلی ہو -
آنکھ کی پُتلی پھرنا - یا پھر جانا - فعلِ لازم - آنکھ کی پُتلی کا ٹیڑھا ہو جانا -
مردُمکِ چشم کا اپنی اصلی حالت پر نہ رہنا + علامتِ مرگ کا ظاہر ہونا
(چونکہ رُوح قبض ہوتے وقت حرارتِ جسمیہ دمبدم گھٹتی جاتی ہے اور اُسکی کمی سے اعصاب
بہم کھنچتے اور سُکڑتے ہیں پس اِس تشنج کی وجہ سے آنکھ کی پُتلی اور ناک وغیرہ میں فرق آجاتا ہے)
طبیعت گر نہ یکبار اِسطرح سرکار کی پھرتی (معروف) تو پُتلی آنکھ کی کیوں آپکے بیمار کی پھرتی
آنکھ کے سامنے - تابع فعل - دیکھو (آنکھ کے آگے)
آنکھ گاڑنا - یا گڑونا - فعلِ لازم - گہری نگاہ سے دیکھنا - بغور دیکھنا - نظر جما کر
دیکھنا - نظر لڑا دینا - گھورنا
آنکھ گرم کرنا - فعلِ لازم - کم بولا جاتا ہے - دیکھو (آنکھ سینکنا)
آنکھ گڑنا - فعلِ لازم (۱) آنکھ دھنسنا - آنکھ بیٹھنا
(۲) نظر جمنا - نظر گڑنا (بیجا اور ڈھیٹ کی بنسبت بھی بولتے ہیں)
نقشِ قدمِ یار جو دیکھا دمِ گلگشت (امانت) نرگس کی روشِ صحنِ گلستاں میں گڑی آنکھ
(فقرہ) تیری آنکھ تو کھانے میں گڑ گئی - (عو)
آنکھ لال کرنا - فعلِ لازم (۱) آنکھ سُرخ کرنا - غضب ہونا - خفا
ہونا - خشمگین ہونا - غصّہ ہونا - (جمع کے ساتھ زیادہ بولتے ہیں)
مت لال کر آنکھ اشکِ خوں پر (مؤمن) دیکھ اپنا لہو بہا رنگ ہے ہم +
آنکھ لجانا - فعلِ لازم - شرم و حیا سے آنکھ نیچی کرنا - لحاظ کرنا - شرمانا +
مُروّت کرنا -
گُل کھلا کر باغ سے کیا کوئی آئی ہے نسیم (جان صاحب) کیوں لجائی آنکھ اِس نرگس کی کچھ تو وجہ ہے
(مثلیں) منہ کھائے آنکھ لجائے - آنکھ لجائی دھی پرائی
آنکھ لڑانا - فعلِ متعدّی - آنکھ ملانا - کسی آنکھ سے آنکھ ملانا + نگاہ لڑانا - ٹکٹکی
باندھ کر دیکھا کرنا - تاکنا + جھانٹول دینا - ترچھی نظر سے دیکھنا + گھورنا
گھور گھاری کرنا - دیدہ بازی کرنا - نظر بازی کرنا - نظر لڑانا + دو چار
ہونا - مُلاقات پیدا کرنا + اشارہ کنایہ کرنا - اشاروں میں گفتگو کرنا +
عاشقی کرنا - عشق کرنا - نیہا کرنا + تاک جھانک کرنا -
(ایک کھیل بھی ہے جسمیں بچے آپس میں شرط لگا کر گھڑیوں آنکھ سے آنکھ لڑایا کرتے ہیں اور
معشوق بھی اِسکی اکثر مشق کرتے اور ایک دوسرے سے آنکھ لڑاتے ہیں)
اے شوخ دیدہ کہتے ہیں تیرے بھلے کو ہم (منظر) ہے ہر کسی سے آنکھ لڑانا بہت بُرا
سب سے ہو لگا میں اگر لا آنکھ بُرائی ہوگی (دلسوز) پر کہیں آنکھ لڑائی تو لڑائی ہوگی
عشق کرنا
کس سے لڑائی آنکھ اُنہوں نے ابھی لڑی جو بھولوں کی (ظفر)
عشق کیا
آج ہماری آنکھ دیکھو کیسی لڑائی ہوتی ہے ++
لڑائے جاتی ہیں وہ آنکھ دیکھو اب بھی غیروں سے (ظفر)
اشارہ
مری اسبابِ پر اُسنے لڑائی گر ہوئی تو کیا
آنکھ اُس شوخ ستمگر سے لڑا بیٹھے ہیں (فراق) بس چلے یا نہ چلے جی تو جلا بیٹھے ہیں
عشق
ہاں تو شگافِ در سے لڑا آنکھ غیر سے (شیفتہ) تیری بلا سے دل میں کسی کے شگاف ہو
کر جھانک
رات بھر ہر ایک اختر سے لڑی میری آنکھ (ناسخ) تھا تصور دل میں تیرے رخنۂ دیوار کا
لڑ بیٹھتا ہوں پاس میں بیٹھوں ہوں جس کے اب (جرأت) تم دور سے جو آنکھ لڑا کر چلے گئے +
ہماری گریہ و زاری کا تب احوال سمجھو تو ( " ) جو تو نے بھی کسی سے آنکھ اے ناصح لڑائی ہو
گرچہ ہے عربدہ جو یار پہ بیتابی سے ( " ) جب اُسے دیکھتا تب آنکھ لڑائی ہم کو
غیر گھورے نگہ بد سے تجھے حیف ہے یار (آتش) آنکھ ہم سے جو لڑا تو لڑائی ہوتی
لڑا تو آنکھ تُم سو طرح سے کچھ نہیں کھٹکا (امانت) نگہ کی برچھیاں مژگاں کی تیر سے کچھ بھی جالج
تمہارے سامنے جب تک رہی لڑا تو آنکھ ( " ) غروب ہووے تو یہ جان لو کہ ہار جانا
ہر وقت میاں آنکھ لڑانا نہیں اچھا (منظر) ہر بات میں تیور کا چڑھانا نہیں اچھا
دل کو کھینچے ہے جتنا ب آنجسم ++ (میر) آنکھ ہمنے کہاں لڑائی ہے +
نہ سہی شرطِ وفا خیر لڑائی ہی سہی (وزیر) آج وہ آنکھ کو غیروں سے لڑا دیکھیں تو
گھر سے باہر یہ کہا کسنے کہ آیا کیجئے + (شاہ نصیر) روزنِ در سے ذرا آنکھ لڑایا کیجئے
کاش اُٹھیں محفل سے کب تک یہ ستم دیکھا کریں (شہید) ہر کسی سے وہ لڑائیں آنکھ ہم دیکھا کریں
آنکھ لڑجانا - فعلِ لازم - نگاہ لڑجانا - دو چار ہو جانا - اشارہ کنایہ
ہو جانا - عشق ہو جانا -
آنکھ لڑنا - فعلِ لازم - نظر لڑنا - نظر ملنا - دو چار ہونا - نگاہ لڑنا - نظر
بازی ہونا - عشوہ سازی کرنا - نظر بازی کرنا - اشارہ کنایہ ہونا + تعشق
ہونا - عاشق ہو جانا - گھور گھاری ہونا - فریفتہ ہونا - کسی کے اوپر جانا
محو ہونا - اپنے پیار کے دیکھنے سے اُسکے پریم کے بس ہونا
آتا کیوں آفت میں دل تجھسے اگر لڑتی نہ آنکھ (ظفر) دل پہ ہے ڈالی ہوئی ساری مصیبت آنکھ کی
بزم میں ہر کسی سے آنکھ اُسکی ++ ( " ) چوری چوری حیا سے لڑتی ہے
لڑتی نہ جائے آنکھ جو ساقی سے شیفتہ (شیفتہ) ہمکو تو خاک لطف نہ آئے شراب میں
دریدہ آنکھ یار سے لڑتی ہے رات سے (نصیر) تارِ نگہ کو رشتہ ہے چاکِ قنات سے

(۳) سنکارنا - لگا دینا - اشتعال دینا - سر کرا دینا

یوں آنکھ ہیں یہ کیلے مت مار دیا کر + ( میر ) غمزے ہیں بلا انکو نہ سنکار دیا کر +

(۴) طعنہ مارنا - ہنسی اُڑانا - حقارت کی نظر سے دیکھنا + بنانا + جتانا - اگاہ کرنا - دکھانا

حلقہ بگوش ابرو جب ہو ہلال اُسکا + ( نصیر ) اختر پر آنکھ مارے کیونکر نہ خال اُسکا

کیا غضب ہے کہ ذرا مجھکو لگائے تو رہیں ( جرأت ) آنکھ ہر ایک سے محفل میں وہ پُرفن مارے

**آنکھ مچ جانا** - فعل لازم (ہندو) - مرنا - مرجانا - جہان سے کوچ کرنا

**آنکھ مچکانا** - فعل لازم - بار بار آنکھ کو کھولنا اور بند کرنا - آنکھ مٹکانا - اشارہ کرنا - پلکیں مارنا - کنایہ کرنا - سینا بینی کرنا - ایما کرنا

**آنکھ مچولی** - یا مچول اسم مؤنث ( آنکھ + میچنا ) پورب ( آنکھ مُندورا آنکھ مُندوّل ) - باہر والے آنکھ مچولا[12] کہتے ہیں - بچوں کا ایک کھیل ہے جسمیں ایک بچہ دائی بنکر بیٹھ جاتا ہے اور وہ ایک لڑکے کی آنکھیں بند کر لیتا ہے جب باقی سب لڑکے چھپ جاتے ہیں تو یہ دائی اُس بچہ کی آنکھیں کھولدیتی ہے اور یہ ہر ایک کو چھوتا پھرتا ہے جسکو یہ پکڑ لیتا ہے وہ چور بنجاتا ہے اور پھر اُسکی آنکھیں بند کیجاتی ہیں اگر سب بچے باری باری سے آکر دائی کو چھو لیں اور چور کی ہاتھ کوئی بچہ نہ آئے تو وہی چور رہتا ہے جب یہ چور پکڑنیکو جاتا ہے تو ہر ایک بچہ اپنی اپنی داؤں گھات سے آتا جاتا ہے، اور دائی کو یہ کہکر چھوتا جاتا ہے کہ "دائی دائی تیری ساتوں بھائی" اگر سات دفعہ ایک ہی بچہ چور بنا ہے اور کوئی اُسکے ہاتھ نہ آئے تو اُسکی ٹانگ باندھی جاتی ہے اور وہ ایک کُنڈل میں بڑھیا بنا کر اور ایک لکڑی ہاتھ میں دیکر بٹھایا جاتا ہے یہ بڑھیا پانی بھرنے جاتی ہے لڑکے اسکے گھر میں تھوک دیتے ہیں یہ انکو لکڑی سے مارتی ہے وہ ہاتھ نہیں آتے اگر اس حالت میں بھی اپنے کُنڈل کے اندر یہ بڑھیا کسیکو چھولے تو وہ چور بنجائے اور یہ اس عذاب سے بچ جائے اسکے بعد پھر نئے سرے سے کھیل شروع ہوتا ہے اسے لڑکے لڑکیاں کھیلتے ہیں فارس میں بھی یہ کھیل اسیطرح کھیلا جاتا ہے صرف نام کا فرق ہے یہاں آنکھ مچولی یا آنکھ مچول کہتے ہیں وہاں سر ماک و چشم بندک کہتے ہیں -

ہے تب مزا کہ آنکھ مچولی کے کھیل میں ( قطعہ ) ہمسن کئی ہوں لڑکے دلا اُس صنم کے ساتھ

دالان میں ہر ایک کو دوڑائے اور مجھے ( انشا ) چپکے سے یوں کہے تو لپٹ رہو تم کے ساتھ

چار آنکھ ہوتا ہی اُسے مدِّ نظر ہے ( رشک ) کھیلوں میں اُسے آنکھ مچولی نظر آئی

**آنکھ ملانا** - فعل لازم (۱) آنکھ سامنے کرنا - آنکھ لڑانا - نظر ملانا + ٹکٹکی باندھکر دیکھنا

گرچہ نگاہ مہر نہو ہو نگاہ قہر ( معروف ) پر آنکھ تو ملائے بلا سے یہی سہی

(۲) سامنے ہونا - مقابلہ کرنا - مقابل ہونا - روبرو ہونا - سامنے ہونا -

مُنہ دیکھو آئینہ کا تری تاب لا سکے ( درسون ) خورشید پہلے آنکھ تو تجھسے ملا سکے +

مجھسے اغیار کوئی آنکھ ملا سکتے ہیں ( انشا ) منہ تو دیکھو وہ مرے سامنے آسکتے ہیں

ملا تا شہر بھر سے آنکھ ہے یہ صحرائی + ( رند ) میں کیسا شاد ہوں گولی آنکھ ہرن کو لگی

( فقرہ ) سپاہی سے آنکھ ملائے تو پٹنے کا ڈر اور جو حاکم سے مقابلہ کرے تو جان کا خطر -

(۳) ملنا - ملاقات کرنا - دوچار ہونا

جن سے دل مل ہی رہا ہو ہائے غضب اللہ اکبر ( جرأت ) وقت ملتا نہیں ٹک آنکھ ملانے کے لئے

اُس سے پھر آنکھ ملانیکی رکھوں کیونکر چشم ( ؟ ) روز بن دن سر بھی جب آنکھ ملانا نہ ملا

(۴) اشارہ کرنا - ایما کرنا - رمز و کنایہ کرنا + بلانا - دعوتِ جنگ دینا - خم ٹھونکنا

دیکھنا ہمکو تو پھر آنکھ ملانا سب سے ( جرأت ) دل دھڑکے کیونکر نہ مرا ایسے اشارات کو

تیغ پکڑ ہاتھ میں سب سے ملاتا ہے آنکھ ( ظفر ) آج کریگا یاں پھر کہیں گھمسان تو

**آنکھ ملنا** - فعل لازم - آنکھ دوچار ہونا - باہم نظر لڑنا - نظر بازی ہونا - آنکھ لڑنا

ہر آنکھ ایکے نگاہیں وہ کر گئیں جادو ( ؟ ) وگرنہ یوں ملی آنکھ بار ہا ہم سے

**آنکھ ملنا** - فعل لازم - حالتِ غنودگی ہونے یا سوتے ہوئے اُٹھنے کی علامت ہے

جگایا انھیں پانو کو داب کے + ( حسن ) اُٹھے آنکھ ملتے ہوئے خواب سے

نظر اُٹھتی نہیں کہ جب خوبان ( میر ) سوتے سے اُٹھ کر آنکھ ملتے ہیں

**آنکھ مُندنا** - فعل لازم - (۱) آنکھ بند ہونا - آنکھ میچنا

(۲) سونا - آنکھ لگنا - نیند آجانا

(۳) مرنا - مرجانا + بیخبر ہونا - جہان سے گزرنا -

پست و بلند دہر پہ کیا کیجیے نظر ( نصیر ) جب آنکھ مُند گئی تو برابر زمین ہے

کم ہونا ادا ہے ہر چند بر ندا تنا ( سودا ) مُند جائے چشم عاشق تو بھی دہن لب کھولے

**آنکھ مُوند کے ایک چیز کا اختیار کرنا** - فعل لازم - بے دیکھے بھالے کوئی کام اختیار کرنا - بے سمجھے کسی کام کا کر بیٹھنا - جان بوجھ کے نکرنا - سمجھکر کوئی کام نکرنا - لاابالی اور بے پروائی سے کسی بات کا اختیار کرنا

**آنکھ مُوندنا** - فعل متعدی (۱) آنکھ بند کرنا - آنکھ میچنا + آنکھ بند کر لینا

آنکھ ٹک مُوند دے حیرتِ عشق ( معروف ) ایسی ہیں ٹکٹکی سے در گزرا بد

(۲) سونا - آرام کرنا - استراحت کرنا - ( بحالت لازم )

(۳) بیخبر ہونا - مرجانا - دنیا سے گزر جانا - ( بحالت لازم )

مدت تئیں باغ و بوستاں کو دیکھا ( رباعی ) یعنے کہ بہار و خزاں کو دیکھا

جوں آئینہ کب تلک پریشاں نظری ( درد ) اب مُوند لے آنکھ بس جہاں کو دیکھا

[12] اس معنے میں لازم ہے - ۱۲

**آنکھ میلی کرنا** - فعل لازم - بیرُخ اور بیمُروّت ہونا - تیوری پر بل لانا

**آنکھ میلی نکرنا** فعل لازم بیرُخ نہونا - مُروّت نہ توڑنا - جی میں فرق نہ لانا - دلپر کچھہ خیال یا ملال نہ لانا - نظر ٹیڑھی نکرنا - تیوری نہ چڑھانا - نہ بگڑنا خفا نہ ہونا

با عشق اُسنے اُٹھایا اور میلی کی نہ آنکھ (آتش) حوصلہ تو دیکھو مُشتِ خاکِ بے بُنیاد کا

(فقرہ) اُنکا سارا مال گیا مگر اُنھوں نے ذرا آنکھ نہ میلی کی

**آنکھ میں آنکھ ڈالنا** - یا ڈالکر دیکھنا - فعل لازم (۱) آنکھ سے آنکھ ملانا آنکھ سامنے کرنا - گھور کر دیکھنا - نظر سے نظر لڑاکر دیکھنا

(فقرہ) آنکھ میں آنکھ ڈالے جاتا ہے کتاب کیطرف نہیں دیکھتا (اُستاد)

(۲) ڈھٹائی سے دیکھنا - بیحیائی و بیباکی سے پیش آنا شرم نکرنا -

آنکھ میں ڈالکے آنکھ اُسنے جو اسطرح کہا (بنِدِ واسوخت) بولا میں بس تجھی دیکھے کی صفائی نہ دکھا

مہرباں خیر یہ تو ہے تو مجھ سے کیا (امانت) مینے بھی ڈھونڈا ہی لینے لئے وہ ملاقا

دیکھے انساں جھانک اُسکی تو جیکا جو دل میں آئے

جلئے مہتاب سے چہرہ یہ ہوائی چُھٹ جائے

**آنکھ میں آنکھ ملانا** - فعل متعدّی (۱) دیکھو (آنکھ میں آنکھ ڈالنا)

(فقرہ) کیا بیحیا بچہ ہے آنکھ میں آنکھ ملائے چلا جاتا ہے (عی)

**آنکھ میں بسنا** - فعل لازم - آنکھ میں کھبنا - نظر میں سمانا - تصوّر میں جمنا - نظر پر چڑھنا + بھانا - پسند آنا - مرغوب ہونا -

دل کیوں پامال ہوا اپنا کہ طفل نے سوار (نصیر) بس ہی گئے تیری طرز سواری آنکھ میں

**آنکھ میں جُھبنا** - فعل لازم - آنکھ میں کھبنا - آنکھ کو اچھا لگنا - بھانا - پسند آنا (نہایت شوخ رنگ کے واسطے بولتے ہیں)

روتے ہیں خون دیکھنے والے ترے مجھم (حجاب) جُھبتا ہے آنکھ میں یہ ترے بانکپن کا رنگ

**آنکھ میں چوب آنا** - فعل لازم - آنکھ میں چوٹ لگنا - آنکھ میں ضرب آنا - کسی چوٹ کے صدمہ سے جو آنکھ پر سُرخی آجاتی ہے اُسے چوب آنا کہتی ہیں عوام اسکے لئے ٹوٹکے بھی کرتے ہیں اور آنکھ کے پھول وغیرہ سے جھاڑتے بھی ہیں -

آنکھ میں چوب آئی نرگس کے (میر تقی) چشمِ بلبل صبا لگا گھس کے +

چوب آئی گر سے نظارہ سے نازکبدن (قطعہ) ٹوٹکا جسطرح بتلاؤ نہیں کرنا چاہئے

اپنی آنکھوں سے چھوکر مری آنکھیں سات بار (نگہت) پھول نرگس کے ہیں انکو اُتارا چاہئے

**آنکھ میں خار ہونا** - فعل لازم - آنکھ میں کھٹکنا - ناگوار ہونا - گراں گُزرنا - آنکھوں کو بُرا لگنا - دیکھو (آنکھوں میں خار ہونا)

جسمِ نحیف خار ہے اُس گُل کی آنکھ میں (جوش) برگِ خزاں رسیدہ وبالِ چمن ہوا

**آنکھ میں خاک ڈالنا** - فعل متعدّی - آنکھوں میں خاک جھونکنا + دُھوکا دینا + مُوسنا - دیکھو (آنکھوں میں خاک ڈالنا نمبر ۱-۲-۳-۴)

مجلس سے رات دلکو مرے صُورتِ صبا (مرزا جانِ تپش) لیگئے سبھوں کی آنکھ میں وہ خاک ڈالکے

**آنکھ میں ذرا آنسُو نہیں** - (فقرہ) نہایت بیحیا اور کٹر ہے - نہایت سنگدل اور کٹھور ہے -

**آنکھ میں ذرا پانی نہیں** - فقرہ - دیکھو (آنکھ میں ذرا آنسُو نہیں)

(فقرہ) ذرا تمھاری آنکھ میں پانی نہیں تُم کیسے بیحیا ہو -

**آنکھ میں ذرا میل نہیں** - فقرہ (۱) دیکھو (آنکھ میں ذرا آنسُو نہیں)

(۲) بیمُروّت ہے - بیدید ہے - بیوفا ہے -

**آنکھ میں سمانا** - فعل لازم - آنکھ میں جچنا - نظر میں تُلنا + آنکھ میں آنا آنکھ میں بسنا -

وہ نُور جس سے نظر آئے بن ترے دیکھو (سالک) ہماری آنکھ میں ہرگز نہیں سمانے کا

**آنکھ میں سیل نہونا** - فعل لازم - فارسی (چشم بے نم شدن)

(۱) بے شرم ہونا - بیحیا ہونا - نلجا ہونا - گستاخ ہونا - شوخ چشم ہونا -

(۲) بے رحم ہونا - سخت دِل ہونا - کٹھور ہونا -

**آنکھ میں کُھبنا** فعل لازم - دیکھو (آنکھ میں جُھبنا - اور آنکھوں میں کُھبنا)

برق چمکے ہے تو چمکے ہمکو کیا ساقی کہ اب (نصیر) کُھب ہی گئے اُسکی دامن کی کناری آنکھ میں

**آنکھ میں کھٹکنا** - فعل لازم (۱) آنکھ میں چُبھنا - آنکھ میں گڑنا

(۲) نظروں میں بُرا لگنا - ناگوار گزرنا - گراں خاطر ہونا - آنکھ میں خار ہونا

ہا کھٹکتا رقیبوں کی آنکھ میں عاشق (ظفر) اگر وہ سُوکھ کے کانٹا ہوا تو ایسا ہو

وہ خار ہوں کسی سے اُلجھتا نہیں کبھی (حیدر) دُشمن کی آنکھ میں بھی کھٹکتا نہیں ہوں میں

کھٹکوں عدو کی آنکھ میں تا بعدِ مرگ بھی (شیفتہ) کانٹے مرے مزار پہ رکھنا بجائے گل

تاکے اغیار میری آنکھ میں کھٹکا کریں (ناسخ) آبلوں میں کچھ دنوں خارِ مغیلاں دیکھئے

**آنکھ میں مُروّت نہونا** - فعل لازم - آنکھ میں لحاظ یا شرم نہونا - بیمُروّت اور بیدید ہونا - طوطا چشم ہونا

**آنکھ میں نیل کی سلائی پھیرنا** - فعل متعدّی - اندھا کرنا - آنکھ پھوڑنا (اگلی حکومتوں میں دستور تھا کہ جب بادشاہ کسی سے ناراض ہوتا تھا تو اُسکی آنکھ میں نیل کی سلائی گرم کرکے پھروا دیتا تھا جس سے معتُوب فوراً اندھا ہوجاتا تھا)

کیوں نہ اُسکی آنکھ میں پھیروں سلائی نیل کی (نصیر) ہوئے رقیب روسیہ کا جل تمھاری آنکھ میں

**آنکھ ناک سے ڈرنا** - فعل لازم (۱) خدا کا خوف کرنا کہ وہ کہیں کنوندا

ٹکر دے - خدا کے خوف سے ڈرنا - از غیبی مار سے ڈرنا - بلائے آسمانی سے ڈرنا

(۲) سزائے سنگین سے ڈرنا (پہلی حکومتوں میں یہ بھی ایک سزا تھی کہ جب ظالم کرنے سے سخت ناراض ہوتا تھا تو اُسکی آنکھیں نکلوا ڈالتا تھا یا اُسکی ناک کٹوا کر شہر میں تشہیر کرتا تھا)

ارے ظالم خدائے پاک سے ڈر + (نواب مرزا) جھوٹ مت بول آنکھ ناک سے ڈر

**آنکھ نکالنا** - فعل متعدی - دیکھو (آنکھیں نکالنا)

**آنکھ نم کرنا** - فعل لازم - رونا - آنسو نکالنا - آبدیدہ ہونا - آنکھ بھر لانا

**آنکھ نہ پڑنا** - فعل لازم - نظر نہ پڑنا - توجہ نہ کرنا - خیال نہ کرنا - عزت نہ کرنا

اٹھائے ہیں جو نہیں رنج اسیری کو برو لوگ (اسیر) پڑ گئی آنکھ جنت میں نہ اپنی حور و غلمان پر

**آنکھ نہ پسیجنا** - فعل لازم - آنکھ نم نہ ہونا - آنکھ میں آنسو نہ آنا - نہ رونا - رحم نہ آنا - دل نہ کڑھنا - کٹھور ہونا - سنگدل ہونا - کٹر ہونا + بیحیا اور بے شرم ہونا -

ہائے قایم نہ تری آنکھ پسیجی ہرگز (قایم) ابر روتا ہے سدا خوف سے کیا کیا رے

**آنکھ نہ پھرنا** - فعل لازم - آنکھ کا گردش نہ کرنا - بے مروت نہ ہونا - بے رخ نہ ہونا - بیزار نہ ہونا - آنکھ ٹیڑھی نہ کرنا - تیوری پر بل نہ ڈالنا

**آنکھ نہ ٹھیرنا** - یا نہیں ٹھیرنا - فعل متعدی - نظر نہ جمنا - نظر نہ ٹھیرنا - تاب نہ لانا - چکا چوندی لگنا

(فقرہ) سورج کے سامنے آنکھ نہیں ٹھیرتی - اُسکی آب داری پر آنکھ نہیں ٹھیرتی

**آنکھ نہ جمنا** - فعل لازم - نظر نہ ٹھیرنا - آنکھ نہ ٹھیرنا - نظر قایم نہ رہ سکنا

اُسکے رخ کو دیکھ کر کہتا ہے یہ ہر اک بشر (شیرین) آنکھ جمتی ہی نہیں یارو نظر کو کیا ہوا

**آنکھ نہ جھپکنا** - یا نہیں جھپکنا - فعل لازم - (۱) آنکھ بند نہ ہونا - پلک سے پلک نہ لگنا - نیند نہ آنا - جاگنا - آنکھ نہ لگنا -

آنکھ نیند آئی نہ اپنی آنکھ جھپکی ایکدم (نسیم دہلوی) ذکر ہو کر رات بھر ارباب محفل میں رہے

شاہد رہیو تو اے شب ہجر + (مصحفی) جھپکی نہیں آنکھ مصحفی کی +

شام سے وصل کی شب آنکھ نہ جھپکی تا صبح (آتش) شاد ہے دولت دیدار نے سونے نہ دیا

خندۂ زخم جگر سے قبر میں آئی نہ نیند (نسیم دہلوی) بعد مُردن بھی نہ جھپکی آنکھ مجھ بیدار کی

(فقرہ) رات بھر آنکھ نہیں جھپکی -

(۲) آنکھ نہ جھپنا - شرمندہ نہ ہونا + کسیکا احسان مند نہ ہونا - احسان نہ اٹھانا

اے جنون تجھے مری آنکھ جھپکنے کی نہیں (آتش) قید خانہ تو دکھایا مجھے صحرا دکھلا

(۳) آنکھ نیچی نہ ہونا - بیباک ہونا - آزاد ہونا - نڈر ہونا - بے تکلف ہونا

+ منہ نہ پھیرنا - دلیرانہ مقابلہ کرنا - مقابلہ پر آنا (فقرہ) اُسکی کسی سے آنکھ نہیں جھپکتی

نہیں شمشیر سے جنکی جھپکتی آنکھ میدان میں (ظفر) نظر وہ دیکھ تیری بدو یہ چشم چراتے ہیں

جھپکی نہ دم قتل جو قاتل سے مری آنکھ (آتش) کھچوا کے مجھے گنج شہیداں سے نکالا

**آنکھ نہ ڈالنا** - فعل متعدی - خاطر میں نہ لانا - آنکھ بھر کر نہ دیکھنا - عدم التفاتی کرنا - کم توجہی سے دیکھنا - کم نگاہی سے پیش آنا + بالکل نہ دیکھنا - ذرا نہ دیکھنا - کچھ خیال نہ کرنا

غور پر آنکھ نہ ڈالے کبھی شیدا تیرا + (میر ناں) سب سے بیگانہ ہے اے دوست شناسا تیرا

آنکھ ڈالے نہ پھر کبھی گل پر (جوش) جب سے اُس گلعذار کو دیکھا

**آنکھ نہ رکھنا** - یا نہیں رکھنا - فعل متعدی (کم بولا جاتا ہے) (۱) نظر نہ رکھنا - توجہ نہ رکھنا (۲) کسی کام میں مداخلت نہ رکھنا - واقفیت نہ رکھنا - ناواقف محض ہونا -

**آنکھ نہ کھولنا** یا نہیں کھولنا فعل لازم چشم وا نہ کرنا - آنکھ بند رکھنا + بیہوش پڑے رہنا - ہوش نہ ہونا - غفلت ہونا -

(فقرہ) آج چار دن ہوئے کہ بچہ نے آنکھ نہیں کھولی (عو) یعنے نہایت بیمار ہے

(جب میت کے ساتھ یہ لفظ کہتے ہیں تو اسکے معنے ہوتے ہیں کہ ذرا [illegible] بہت سا رہا - یا [illegible] رہا ہے) (فقرہ) آج آنکھ [illegible]

**آنکھ نہ لگنا** - یا نہیں لگنا - فعل لازم نیند نہ آنا - [illegible] + مضطرب رہنا - بیقرار رہنا - تڑپتا رہنا -

جس روز سے اُس ظالم ستمگر سے لڑی آنکھ (وحید) [illegible]

یا رقابت میں ترے رات کٹی سولی پہ (خوب) [illegible]

آنکھ لگتی نہیں جرأت مری اب راتوں کی (جرأت) آنکھ لگتے ہی [illegible] +

اڑ گئی نیند مری زمزمۂ سنگ شبکو (میر ناں) [illegible]

**آنکھ نہ لگنے دینا** - فعل متعدی - نہ سونے دینا - [illegible] - مضطرب و بیقرار رکھنا

وصل کی شب سو گیا تھا میں غم عمر بھر (ناسخ) آنکھ نہیں لگنے [illegible]

**آنکھ نہ ملا سکنا** - فعل لازم - آنکھ سامنے نہ کر سکنا - نظر نہ ملا سکنا - آنکھ رو برو نہ کر سکنا - تاب نہ لانا - مُراد ڈرنا - خوف کھانا -

ملاتے آنکھ جوانی میں تھے ملا سکتے + (امانت) ہیں اب تو یہ نہیں ہاتھ بھی ملا سکتے

**آنکھ نہ ملانا** - یا نہیں ملانا - فعل متعدی - آنکھ سامنے نہ کرنا - نظر نہ ملانا - چار آنکھیں نہ کرنا - مُراد بات نہ پوچھنا - منہ سے نہ بولنا - متوجہ نہ ہونا - رخ نہ ملانا - رخ نہ کرنا - بے رخ ہونا - دل دیکر نہ بولنا - خاطر نہ کرنا - متوجہ نہ ہونا - رجوع نہ کرنا - مقابلہ پر نہ آنا - کنارہ کرنا - شرمانا - جھپنا

گھر میں آج اُسکے کوئی شخص ملاتا نہیں آنکھ (جرأت) میں تو حیران ہوں کیا مجھ پہ یہ بہتان بندھا

آنکھ اب نہیں ملاتا ہے وُہ غیرت پری (جرأت) اُلفت سے جسکے مجھکو دیوانہ بنادیا +
عیاری تو دیکھو نہ ملانیکے لئے آنکھ ( " ) دیوانہ کیا ہے ہمیں مشہور کسی نے
کیا کیا نہ بار ہتوں سے نکلتے تھے رات دن (واسوخت) تیور لگاوٹوں سے بدلتے تھے رات دن
اٹھلا کے چال ناز سے چلتے تھے رات دن ( شوق ) بے مہوشوں کے تم نہ بہلتے تھے رات دن

یہ کیا ہوا کہ چوک بھی جاتے نہیں کبھی
ملنا تو کیا کہ آنکھ ملاتے نہیں کبھی

**آنکھ نہ ملنا** - فعلِ لازم (۱) آنکھ سامنے نہ ہونا - آنکھ دو چار نہ ہو سکنا - شرمندہ ہونا - مُنفعل ہونا - ندامت سے آنکھ اُونچی نہ کرنا - جھینپنا - کنیانا - لجانا - شرمانا + حیا کرنا - لحاظ کرنا
ستمگر کی ملتی نہیں آنکھ کیا + + ( ارشد ) ستم کوئی بے انتہا ہو گیا + +
بس ظلم یہ ہے مجھسے ندامت نہیں معلوم (مرزا صاحب) ملتی نہیں آنکھ ایسی وُہ شرمائے ہوئے ہیں
پیاسے پاس بیٹھے پہ جو آنکھ اُسکی نہیں ملتی (جرأت) تو کیا کیا سُوجھتی ہے دُور کی ہم بدگمانوں کو
برسوں تلک نہ آنکھ ملی ہم سے یار کی ( میر ) پھر گو کہ ہم بصُورتِ ظاہر اڑے رہے
**آنکھ نہ میلی کرنا** - فعلِ لازم دیکھو ( آنکھ میلی نکرنا )
**آنکھ نہ ناک بنو چاند سی** - مثل - عورتیں اس مثل کو بطریقِ ہجوِ ملیح بولتی ہیں یعنے آنکھ سے اندھی ناک سے نکٹی اور پھر اچھّی - دوسرے معنے میں باوجودیکہ چاند میں یہ حُسن و جمال ہے مگر آنکھ ہے نہ ناک ہے - اکثر بدشکل بدصورت بدہیئت عورت کی تعریف میں یہ جُملہ بولا جاتا ہے -
**آنکھ نہیں اُٹھانا** - یا نہ اُٹھانا - فعلِ مُتعدّی (۱) آنکھ اُونچی نکرنا - آنکھ اُوپر نکرنا - نظر نہ اُٹھانا - نیچی نظر رکھنا + اپنے کام میں مشغول رہنا - دُوسری طرف دھیان نکرنا - اور طرف دھیان نہ دینا -
(فقرہ) صبح سے جو لکھنے بیٹھتا ہے تو شام تک آنکھ نہیں اُٹھاتا
(۲) شرم کے مارے آنکھ نہ اُٹھانا - شرمندہ ہونا - لجانا + حیا کرنا - لحاظ کرنا
**آنکھ نیچی کرنا** - یا ہونا - فعلِ لازم (فارسی چشم پیش کردن سے یہ محاورہ لیا گیا ہے)
(۱) آنکھ جھُکانا - آنکھ اُوپر نہ اُٹھانا
(۲) شرمانا - لجانا - مُنفعل ہونا - جھینپنا - کنیانا -
ہوا جب دمِ خراماں وُہ پری پیکر گلستاں میں (مُنعم) ہر ایک گل آنکھ نیچی کر رہا تھا جو چمن میں تھا
ایسا کس پر ستم کیا اُسنے + + (اکبر) آج ظالم کی آنکھ نیچی ہے + +
**آنکھ نیچی نکرنا** - فعلِ لازم - آنکھ جھپکانا - آنکھ سامنے نکرنا + شرمندہ نہونا - مُنفعل نہ ہونا - نہ جھینپنا -
آنکھ نیچی نکرو غیر سے ملنا ہے غلط + (سالک) تُم سچا کہتے ہو مجھکو کہ نظرباز نہیں +

**آنکھ والا** - اسم مذکّر - سوانکھا - بصیر + مُبصر - مُہرشناس - نظرباز - تاڑباز - تاڑیا - تاڑو ٭
خاک ہُوں پر طوطیا ہُوں چشمِ مہر و ماہ کا + (ناسخ) آنکھ والا رُتبہ سمجھے مجھ غبارِ راہ کا
(فقرہ) کوئی آنکھ والا ہی اسے دیکھ کے خریدیگا - (سوداگر)
**آنکھ ہے** - جملہ - نظر ہے - دانت ہے - قصد ہے - ارادہ ہے -
سر خوش نگہ کی آنکھ ہے گیسوئے یار پر (امانت) مُلکِ ختن میں مور رہے ہیں غزال کیا
**آنکھوں** - صیغہ جمع (جب اُردو میں کسی اسم کے ساتھ فاعلی یا مفعولی علامت لگی ہوئی ہوتی ہے تو اُسکی جمع وں سے آتی ہے ورنہ یں وغیرہ سے)
(۱) نیتروں - نینوں - دیدوں -
ہرگز مری آنکھوں کو نہیں تیری چاہ + (رباعی) اے نیند ہوئی ہے کسلئے تو گمراہ +
کیوں غیر جگہہ بھٹکتی پھرتی ہے تُو (مُختار) جا تجکو بُلاتے ہیں میاں عبداللہ
**آنکھوں آنکھوں میں** - تابعِ فعل - اشاروں ہی اشاروں میں نظروں ہی نظروں میں - اشارہ و کنایہ میں - سینا بینی میں + چھپوں - چوری چھپے - چوری چھپے -
آنکھوں آنکھوں میں ہمیں اُس بتِ بیدرد نے آہ (ظفر) تیغ سے ناز کی خنجر سے ادا کے مارا +
**آنکھوں پر آؤ یا آئیے**
**آنکھوں پر بیٹھو یا بیٹھئے** } جُملہ جب کوئی دوست یا اپنا پیارا کوئی بزرگ یا اپنا پیر اپنی تشریف لانیکا ارادہ ظاہر کرتا ہے تو فرطِ محبّت اور حُسنِ عقیدت سے یہ کلمہ کہتے ہیں یعنے بطیبِ خاطر ہم تُمھارا تشریف لانا اور کمالِ خاطر و مدارات و عزّت سے تمکو بٹھانا پسند کرتے ہیں - مُراد تشریف لائیے پدھاریے - جم جم آئیے - نت نت آئیے -
گُل نے بہت کہا کہ چمن سے نہ جائیے ( میر ) گلگشت کو جو آئیے آنکھوں پہ آئیے
**آنکھوں پر بٹھانا** - یا آنکھوں پہ بٹھانا - فعلِ مُتعدّی - اوّل معنی ظاہر ہیں دوسرے معنے نہایت تعظیم و تکریم سے پیش آنا - حد سے زیادہ قدر کرنا - آؤ بھگت کرکے بٹھانا - خاطر و مدارات کرنا -
وُہ ساتھ لائے غیر کو گر بزم میں تو کیا (مُشتاق) آنکھوں پہ منّتوں سے بٹھایا نہ جائیگا
میں وُہ ہُوں رند اگر دیر و حرم میں جاؤں (امانت) گبر آنکھوں پہ بٹھائیں تو مُسلمان سر پر
اتنا بھی جامے سے باہر کوئی ہو جاتا ہے (واسوخت) سینہ صافوں سے مکدّر کوئی ہو جاتا ہے
آشنا ہو کے ستمگر کوئی ہو جاتا ہے + (ناظم) دیکھو آئینہ سے پتّھر کوئی ہو جاتا ہے

غم نہیں تُمنے جو نظروں سے گرایا ہمکو
اہلِ انصاف نے آنکھوں پہ بٹھایا ہمکو

گوئیاں جو آئیں کدر پیا مورے گھر + (ٹھمری) کیسی سیج پھُولوں کی بچھاؤں آنکھوں پر

**آنکھوں پر پٹّی باندھنا** - یا آنکھوں پہ پٹّی باندھنا - فعل لازم - آنکھوں پر رُومال یا کوئی کپڑا باندھنا - دو موقعوں پر ایسا کیا کرتے ہیں ایک تو جب قاتل اپنے دُشمن کی چھاتی پر چڑھ بیٹھتا ہے تو اس لحاظ سے کہ کہیں مجکو اُسکی صُورت دیکھکر رحم نہ آجائے اور میرا ہاتھ کام نہ دے اپنی آنکھوں پر پٹّی باندھ لیتا ہے دُوسرے اکثر جسے قتل کرنا منظُور ہوتا ہے اُسکی آنکھوں پر بھی کئی وجہ سے پٹّی باندھتے ہیں چنانچہ ایک وجہ تو یہی ہے کہ وُہ تلوار کا وار دیکھکر جھجکے نہیں جس سے ہاتھ خالی جانے کا اِحتمال ہے اِسکے علاوہ اُسکی آنکھیں اثنائے قتل میں نکل پڑنے کا بھی خوف ہے جس سے اکثر آدمی کو ہیبت آجاتی ہے اور کبھی اُسکی حسرتناک آنکھ اپنے اُوپر نہ پڑینگی لہٰذا یہ بات کرتے ہیں پچھلی صُورتوں میں فعل مُتعدّی خیال کرنا چاہئے۔

لسر جدا تن سے کیا آنکھوں پہ پٹّی باندھکر (نسیم دہلوی) ای نسیم انسوس ہے دیدار قاتل رہگیا

**آنکھوں پر پردہ پڑجانا** }
**آنکھوں پر پردہ پڑنا** } فعل لازم - اندھا ہوجانا - بیخبر ہوجانا - غافل ہوجانا - غفلت کا پردہ پڑجانا + دھوکا کھانا - فریب میں آنا - مسلوب العقل ہوجانا - بیوقُوف بنجانا۔

جو نقاب اُٹھی میری آنکھوں پہ پردہ پڑگیا (مؤمن) کُچھ نہ سُوجھا عالم اُس پردہ نشیں کا دیکھکر
سب جگہ ہے وُہی اور اسکی نظر سے ہے نہاں (ظفر) پڑگیا آنکھوں پہ پردہ غفلت کیا ہی
دلکی لگی جو جاٹ تو اب جاں طلب ہوا (احمد حسن) آنکھوں پہ پردہ پڑگیا اوّل غضب تھا
آنکھوں پہ پردے پڑگئے حیرت سے زیر تیغ (اسیر) حسرت ہی رہگئی رُخِ قاتل کے دید کی

**آنکھوں پر پلکوں کا بوجھ نہیں ہوتا** - محاورہ - اپنا بار دوبھر نہیں ہوتا - اپنی چیز ناگوار نہیں گزرتی - کام کی چیز کبھی گراں نہیں معلُوم ہوتی - اپنا پیارا کبھی ناگوار نہیں گزرتا - اپنے عزیز کا پاس رہنا ناگوارِ خاطر نہیں ہوتا - جسکو جی چاہتا ہے اُسکی گرانی نہیں ہوتی

قدم رکھ بے تکلّف نازنیں آنکھوں پہ نگہت کی (نگہت)
سرِ مُو چشم پر ہوتا نہیں ہے بارِ مژگاں کا

**آنکھوں پر ٹھیکری رکھ لینا** - یا رکھنا - فعل مُتعدّی - جان بُوجھکر اندھا بنجانا - بیمُروّتی اختیار کرنا - بیمُروّت بنجانا - بیدید ہونا - طوطا چشم ہونا - آنکھیں بدل لینا + اِحسان بُھلا دینا - گن نہ ماننا + بے شرم ہوجانا - لاج اُٹھا دینا + بے انصاف ہونا - نامُنصفی کرنا۔

(فقرہ) ایسی تو آنکھوں پر ٹھیکری نہ رکھو

**آنکھوں پر جگہ دینا** - یا آنکھوں پہ جگہ دینا - فعل مُتعدّی - آنکھوں پر بٹھانا - تعظیم و تکریم سے بٹھانا - کمالِ محبّت اور حُسنِ عقیدت سے بٹھانا اِعزاز و اکرام کرنا۔

پانو کے چھالے اُنھیں دیتے ہیں آنکھوں پر جگہ (وزیر) دیدۂ تر آبلہ سمجھا ہے مژگاں خار کو
سب بسر کردیتے ہیں جگہ آنکھوں پہ اپنی (میر) اس خاک رہِ عشق کا اعزاز تو دیکھو

**آنکھوں پر رکھنا** - یا آنکھ پر رکھنا - (۱) فعل مُتعدّی - آنکھوں سے لگاکر رکھنا - تبرّک کرکے رکھنا - اعزاز و اکرام سے رکھنا - عزّت دینا - عزیز رکھنا - توقیر کرنا - تعظیم و تکریم سے پیش آنا - پیارا سمجھنا - متبرّک سمجھنا - قدر کرنا ادب کرنا - بزرگ جاننا - لحاظ رکھنا

زیانم کو جو ملم جاٹ کی آنکھوں پہ رکھتے ہیں (امانت) شہرہ ہے میرا جوہریوں کی دوکان پر
صفتِ چشم وُہ لکھوں کہ سبھی پیار کریں (فیّاض) شعر کو آنکھوں پہ رکھ رکھ کے مجھے یاد کریں
(فقرہ) بُوا ابھی تمھارے ہاتھ میں ہنر ہوتا تو یہی سُسرال والے آنکھوں پر رکھتے (عق)

(۲) محبّت کرنا - پیار کرنا - اِلتفات کرنا

**بآنکھوں پر قدم رکھیں** - جملہ جب اپنا کوئی حبیب یا بزرگ گھر آنیکی اجازت منگواتا ہے تو اُسکے جواب میں یہ جملہ کہتے ہیں یعنے آپ ہماری آنکھوں پر قدم رکھیں اور تشریف لائیں ہم آپکا تشریف لانا بطیب خاطر پسند کرتے ہیں اور اُسمیں اپنا اعزاز سمجھتے ہیں۔

دل اُسکا ہے خیال یار اگر تشریف فرما ہو (آتش) قدم آنکھوں کے اُوپر سر کے اُوپر ایسے مہماں کا

**آنکھوں پر قدم لینا** - یا آنکھوں پہ قدم لینا - فعل مُتعدّی - ہاتھوں ہاتھ لینا - کمال تعظیم و تکریم سے لاکر بٹھانا - نہایت عزّت سے مُلانا - خاطر کے مارے بچھے جانا - کمال اِعتقاد اور اعزاز سے پیشوائی کرنا۔

لیتے ہیں عُشّاق آنکھوں پر قدم + (سالک) ظاہر اُسکا نقش پا ہوتا نہیں +
وُہ رشکِ گُل جو آج گیا سیر باغ کو (بیان) آنکھوں پہ بُلبلوں نے قدم یار کے لئے

**آنکھوں پر ہاتھ رکھ لینا** - فعل لازم - دیکھو آنکھوں پر ٹھیکری رکھ لینا

**آنکھوں پہ یا آنکھوں پر چربی چھانا** - فعل لازم - دیکھو آنکھوں میں چربی چھانا) اب میں کے ساتھ زیادہ بولتے ہیں۔

دیکھتے ہی مجھے اور گل کے جلی جاتی ہے (رنگین) چربی آنکھوں پہ ناخن کے سبب چھائی ہے
خاک اب پروانۂ دلسوز رکھے تجھسے چشم (نصیر) تیری آنکھوں پہ تو چربی چھاگئی اکبار شمع
رشک سے آنکھوں پہ چربی چھاگئی + (مؤمن) دلگداز ہی سی نظر میں آگئی +

**آنکھوں تلے پھرنا** - فعل لازم - نظروں میں پھرنا - تصوّر میں بنا آنکھوں میں بسنا - خیال میں پھرنا - بار بار خیال آنا۔

پھرتی ہیں اُسکی آنکھیں آنکھوں تلے ہمیشہ (میر) رہتا ہو آب دیدہ یاں تا گلے ہمیشہ +
وُہ کونسی شب ہے کہ تصور میں ترے یار (شہیدی) آنکھوں تلے اِک چاند سی صورت نہیں پھرتی

**آنکھوں تلے لہو اُترنا** - فعل لازم - غصّہ کے مارے آنکھوں کا سُرخ ہو جانا - غیظ و غضب میں بھرنا - غصّہ آنا

جب گُل کہے ہے اپنے تئیں یار کر رہا (میر) تب آنکھوں تلے میرے اُترتا ہے لہو سا

**آنکھوں دیکھا یا آنکھوں دیکھی** - تابع فعل - دیکھا بھالا - چشم دیدہ نظر کردہ - دیکھا ہوا - دیکھی ہوئی - اپنا دیکھا -

جل کر اُسے جل میں رہے + (پہیلی کاجل) آنکھوں دیکھی خسرو کہے + +
(مثلیں) آنکھوں دیکھا نا کانوں سُنا نہ مانا - آنکھوں دیکھا بھٹ پڑے مجھے کانوں سُنی نہ کہے

**آنکھوں دیکھتے - یا آنکھوں کے دیکھتے** - تابع فعل - آنکھوں کے سامنے دیکھ کر - رُوبرو - دیکھتے دیکھتے - آگے - اپنے زمانہ میں -

(مثل) آنکھوں دیکھتے مکھی نہیں نگلی جاتی (فقرے) آنکھوں دیکھتے زمانہ پلٹ گیا ہماری آنکھوں دیکھتے یہ بنگلے -

**آنکھوں شکھ کلیجے ٹھنڈک** - محاورہ - سراپا راحت و موجب آرام چشم ما روشن دل ما شاد - دل و جان سے خوش ہیں - بہت پیارا ہے
(جب کسی امر کو بطیب نفس قبول کرتے ہیں تو یہ جملہ زبان پر لاتے ہیں یعنے اِس کام ہم بدل و جان راضی و خوش ہیں)

رہنے دے آنکھوں شکھ اب اور کلیجے ٹھنڈک (ظفر) گرم چھلا ہو جب تک کہ سر گُل ٹھنڈا

**آنکھوں سے** - تابع فعل - بسر و چشم - بدل و جان - بطیب نفس خوشی سے - رضا و رغبت سے - اپنی رضی سے - اپنی خواہش سے - دل و جان سے - بخوشی - بجان و دل قبول ہے - ہرگز عذر نہیں ہے -

وُہ چینے کے پاؤں پہ چھیتے تھے گُل (میر حسن) کہ آنکھوں سے دل اُنپہ کھاتے تھے گُل
تمھیں آنکھوں سے ہے منظور ماتم اپنے نالاں کا (مرزا صابر)
کہ پیراہن سے ہے مردان چشم فتّاں کا + +
آنکھوں سے ہے جا کر ہم حلقہ بگوش اُسکے (مصحفی) جب زلف کے حلقوں سے رُخسار نظر آیا
پُوچھا نشان مرقد مجنوں جو نجد میں (اوحد) آنکھوں سے ہمکو راہ بتاتے ہرن چلے +
کیوں غلط کہتے ہو ہم آنکھوں سے آویں آپ پاس (قطعۂ معروف)
کیا کریں پر ڈھب کہیں آنے کا پا سکتے نہیں
دن کو ظاہر ہے گر آنا ہو نہیں ہو سکتا تو آہ
خواب میں بھی رات کو کیا آپ آ سکتے نہیں
آنکھوں سے نکالوں پاؤں پھیلا (ناسخ) گر کوئی چبا ہو خار قا صد

کروں گا اِس دلِ دیوانہ کی تدبیر آنکھوں سے (وحشت) لگی ہے بہنے موج اشک کی زنجیر آنکھوں سے
گالیوں کی ہے ساعت ہیں آنکھوں سے قبول (اسیر)
تیرے ہونٹوں کیطرف کان ہم کرتے ہیں
تیغ نگہ کا وار جو یہ خوش نظر کریں (امانت) آنکھوں سے سینہ بردم دُنیا سپر کریں
اُسنے پُوچھا کہ قتل ہووے گا (قطعۂ) میںنے ہنسکر کہا کہ آنکھوں سے +
اِتنا کہتے ہی قتل کر ڈالا + + (نامعلوم) اُسنے آنکھیں ملا کے آنکھوں سے
(فقیر) جو خط تم لکھو گے میں اُسکا جواب آنکھوں سے لکھونگا

**آنکھوں سے اُترنا** - فعل لازم - آنکھوں سے گرنا - دل سے اُترنا - حقیر و ذلیل ہونا - نظروں میں سُبک ہونا - جی سے اُترنا -

مانند نشہ چڑھ کے آخر + (عشق) آنکھوں سے تری اُتر گئے ہم +

**آنکھوں سے اُٹھانا** - فعل لازم - کمال اعزاز و اکرام سے کسی چیز کو اُٹھانا کمال شوق سے کسی چیز کو اُٹھانا

رشتۂ گُل بازی کا دلا کاش تو پاتا (جرأت) ہاتھ اُسکے سے گرتا تو وُہ آنکھوں سے اُٹھاتا

**آنکھوں سے آنکھیں مِلانا** - فعل لازم - نظر سے نظر مِلانا - آنکھیں لڑانا - چار آنکھیں کرنا - دوچار ہونا -

کیا کہوں کیا کیا مجھے سُوجھی ہے جب وقت وداع (جرأت)
میری آنکھوں سے ذرا آنکھیں مِلا جاتے ہیں آپ

**آنکھوں سے پاؤں لگانا** - فعل متعدی - آنکھوں سے پاؤں ملنا - حسن عقیدت اور فرط محبت کے سبب کسیکے پاؤں کو اپنی آنکھوں سے رگڑنا - نہایت اعزاز و اکرام کرنا -

اپنا کمال شوق دکھاوے جو ایکبار (راسخ) ملایاں سخن شیریں لگائی آنکھوں سے پھر کوہکن کے پاؤں

**آنکھوں سے پٹّی باندھنا** - فعل متعدی - دیکھو (آنکھوں پر پٹّی باندھنا)

**آنکھوں سے پٹّی بندھنا** - فعل لازم - آنکھوں پر پٹّی بندھنا - قتل کرتے وقت اکثر مجرم کی آنکھوں پر کوئی رُومال یا کپڑا باندھ دیتے ہیں تاکہ تلوار کے وار سے وُہ نہ جھجکے اور اپنا ہاتھ نہ بہکے اور نیز اپنے تئیں رحم بھی آوے

جب بندھی آنکھوں سے پٹّی تب وُہ آیا قتل کو (جرأت) وائے قسمت کیا نصیبا ہم گنہگاروں کا ہے

**آنکھوں سے جان نکلنا** - فعل لازم - آنکھوں کے رستے سے دم نکلنا + انتظار میں مرجانا - راہ تکتے تکتے مرجانا - رستہ دیکھتے دیکھتے دم نکلجانا -

تُو نزع میں آپ کو دیدار دکھاتا ہے + (مصحفی) پھر آنکھوں سے جان اُسکی آسان نکلتی ہے
بیمار چشم تھا جو ترا خیال نرگس + (نکہت) آنکھوں سے جان اُسکی نکلی مثال نرگس

**آنکھوں سے کوئی کام کرنا یا بجالانا** - فعل متعدی - بطیب خاطر یا بطیب نفس کوئی کام کرنا - عین اطاعت سے کوئی کام بجالانا - باعزاز و تکریم

کسی کام کا کرنا - خوشی خوشی کوئی کام بجا لانا - کمالِ شوق و ارادت سے کوئی کام کرنا -

آنکھوں سے بجا ہم اُسکو لائیں (جوش) کہہ دیجیے جو دل کا مدعا ہو +
بجا لاتے اُسے آنکھوں سے ایدوست (آتش) کبھی کچھ ہم سے فرمایا تو ہوتا +
جو کہیگا اُسے آنکھوں سے بجا لاؤنگا (امانت) لے ترے سر کی قسم اب نہ کہیں جاؤنگا
پُوچھتا یا آرزو ہائے تمام + (سودا) اپنی آنکھوں سے تمھیں لے نیکنام
خوش نگہ لے ہیں دل گیر آنکھوں سے کھینچ (ظفر) اُن آنکھوں کی تصویر تو آنکھوں سے کھینچ
خوش ہیں گر یہ ہیں ہمارے وہ تو ہاں بہتر ہے (") ہم بجا لائینگے آنکھوں سے جو کچھ فرمائینگے
گر اشارے ہوں طلب میں ہم آنکھوں سے (نگہت) پاؤں سے جائے بشروان کوئی ہم آنکھوں سے

(فقرہ) کوئی ہاتھوں سے کام کرتا ہے ہم تمھارا آنکھوں سے کردینگے -

**آنکھوں سے گرانا** - فعلِ متعدی - نظروں سے گرانا - ذلیل و حقیر سمجھنا - مرتبہ گھٹانا - جی سے اُتارنا - بیوقری کرنا -

مانندِ اشک دامنِ دولت نہ چھوڑدینگے (بحسر) آنکھوں سے تُمنے ہمکو گرایا تو کیا ہوا
رُتبہ کسیکا ہمسے گھٹایا نہ جائیگا + (انوسا) آنکھوں سے اشکِ غم بھی گرایا نجائیگا
اک عالم کی جو آنکھوں سے گرایا جوں اشک (معروف) کاشکے گوہرِ غلطاں ہی بنایا ہوتا +

**آنکھوں سے گرجانا** - فعلِ لازم - نظروں میں حقیر و ذلیل ہوجانا - طبیعت سے اُتر جانا - دِل سے اُتر جانا - بیقدر اور بیوقار ہوجانا - رُتبہ سے گر جانا - عزّت نہ رہنا

خندۂ دنداں نما کرتا جو وہ کافر گیا + (میرتقی) گوہرِ تر جوں سرشک آنکھوں سے سبکی گر گیا
مُنہ چڑھا آئینہ یاں تک آخرش عشاق کے (نگہت) گر گیا آنکھوں سے مژگانِ شکستہ کیطرح

(فقرہ) اپنے بے ڈھنگے پنے سے سُسرال والوں کی آنکھوں سے گر گئی - (ع)

**آنکھوں سے گرنا** - فعلِ لازم - آنکھوں سے ٹپکنا + نگاہوں سے گرنا - نظروں سے اُترنا + نظروں میں حقیر ہونا - بیقدر ہونا - طبیعت سے اُترنا - جی سے اُترنا - ذلیل ہونا - خفیف ہونا - رُتبہ گھٹنا - سُبک ہونا - دِل سے اُترنا -

طفلِ سرشک کہ باعثِ افشائے راز ہے (نامعلوم) آنکھوں سے گر گیا مرے جی سے اُتر گیا +
جو گرا آنکھوں سے پھر ہوتا نہیں ہے سربلند (طرب) ہم نے دیکھا ہے کہ اشک آنکھ سے پھر گر کے اُٹھا
میں وہ مریضِ خستہ و نازک مزاج ہوں (ظہیر) آنکھوں سے گر گیا تو اُٹھایا نجائیگا +
ہوا اشک ان آنکھوں سے گرے صبح کو تارے (مصحفی) موتی کے تئیں جب سے ترے کانمیں دیکھا
جسگھڑی دیکھتا ہوں اُنکو جوں قطرۂ اشک (احمد) اپنی آنکھوں سے بھی احمد میں گرا جاتا ہوں
آنکھوں سے اُس پری کی دلِ ناتواں گرا (آتش) شیشہ ہلا طاق سے اور آسماں گرا

آنکھوں سے اپنے پنجۂ خورشید گر گیا + (رحمت) جس روز آگئے نظر اُس مہ لقا کے ہاتھ
جو اشک کہ آنکھوں سے جُدا ہوتا ہے (رباعی) مژگاں تلک آیا کہ فنا ہوتا ہے +
آنکھوں سے کسیکی کوئی یارب نہ گرے (نصیر) آنکھوں کا گرا بہت بُرا ہوتا ہے +

**آنکھوں سے لگا رکھنا** - یا لگا کر رکھنا - فعلِ متعدی - اللہ عزیز کرکے رکھنا - سینت کر رکھنا - عزّت و آبرو سے رکھنا - تعظیم و تکریم سے پیش آنا - تبرّک سمجھ کر رکھنا - متبرّک سمجھنا - اعزاز و اکرام کرنا - محبت سے رکھنا

آنکھوں سے لگا کیونکر بھلا اُسکو رکھوں (ظفر) آئی ہے ترے ہاتھ جو یہ خاک وہاں کی

**آنکھوں سے لگا لینا** - فعلِ لازم - آنکھوں سے رگڑنا - آنکھوں سے ملنا - کمالِ تعظیم و قدر سے آنکھوں پر رکھنا - چُوم لینا - عزّت دینا - مرتبہ بڑھانا

تصویر کھینچدی جو سرِ دستِ یار کی + (امانت) مانی کے ہاتھ آنکھوں سے میں نے لگا لئے

**آنکھوں سے لگانا** - فعلِ متعدی - آنکھوں سے چھوانا - آنکھوں سے ملنا - آنکھوں پر رکھنا + کسی چیز کو نہایت پیار یا تعظیم و ادب سے لینا - کمالِ اعزاز و اکرام کرنا - تعظیم دینا - کسی چیز کو متبرّک سمجھنا - عزّت دینا - عزیز رکھنا

قاصد آتا ایک خط گر اُس نو خط کا پاس سے (ظفر) گر تا اُسکے تو میں ہاں وہ خط لگا آنکھوں سے
اگرچہ سیہ رُو ہوں پر ہوں منظورِ نظر سبکا (") مجھے آنکھوں سے کاجل کیطرح ہر اک لگاتا ہے
نامہ کو مرے یار نے آنکھوں سے لگایا (شیفتہ) ملجائے تو لوں نامۂ تقدیر کے بوسے
در تلک جسکو رسائی ترے ہوگی اُسنے (ظفر) سنگِ در چوم کے آنکھوں سے لگایا ہوگا
کوہِ غم ایک ہی تیشہ میں ہوا سو ٹکڑے (ناسخ) کیوں نہ آنکھوں سے لگایا کروں فرہاد کے ہاتھ
غربت میں آنکے جو ملا قافلہ کبھی ++ (امانت) آنکھوں سے میں لگاؤنگا اہلِ وطن کے پاؤں
محشر میں دستگیر ہو امید ہے اسیر (اسیر) آنکھوں سے ہم لگاتے ہیں جن مقتدا کے ہاتھ
گو سیہ بخت ہوں پر سُرمۂ بینائی ہوں (غمگین) جو کہ دیکھے ہے سو آنکھوں سے لگاتا ہے مجھے
خط کسکا یہ آیا ہے کہ جرأت جسے تو نے (جرأت) اِکدم میں اُٹھا آنکھوں سے سو بار لگایا +
نہیں معلوم کس چشمِ سیہ کے ہوں شہیدوں کا (غافل) لگاتے ہیں غزال آنکھوں سے میرے سنگِ مدفن کو
کسیکا قدم تو اسپر پڑا ہی آتے جاتے میں (") لگاتے ہیں فرشتے میری خاکِ گور آنکھوں میں
جان آگئی یعقوب نے یوسف کو جو پایا (مرثیہ) مُنہ ملنے لگے منہ سے بہت پیار جو آیا
قرآں کیطرح رحل دو زانو پہ بٹھایا (انیس) بوسے لئے اور ہاتھوں کو آنکھوں سے لگایا

دل ملگیا کی جبکہ نظر سینہ و سر پر
بُوا جو کاجل گئی تلوار جگر پر

**آنکھوں سے نُور جاتا رہنا** - فعلِ لازم - بینائی چشم کا زائل ہونا - آنکھوں کا نور چل جانا - آنکھوں کی روشنی کا جاتا رہنا - اندھا ہوجانا - آنکھوں میں جوت نہ رہنا -

عبث ہے تیر مژگاں بنا ہوا بستر آنکھوں سے (غافل) کہ روتے روتے یاں جا تا رہا ہے نور آنکھوں سے

**آنکھوں سے نیل ڈھلنا** - فعل لازم - اصل (آنکھوں سے نیر ڈھلنا) (جب آدمی مرنے لگتا ہے تو اُسوقت اُسکی آنکھوں سے دو ایک قطرے پانی کے ٹپکتے ہیں جسکو آنکھوں سے نیل ڈھلنا کہتے ہیں)

جاں بلب ہونا - قریب بمرگ ہونا - مرنے لگنا - مرنے کی علامت کا ظاہر ہونا + آنکھوں کا بیرونق ہوجانا -

نیل آنکھوں سے اب تو ڈھلتا ہے (شوق) نبض ساقط ہے دم نکلتا ہے

**آنکھوں سے نیند اُڑنا** - فعل لازم - آنکھوں سے نیند کا جاتا رہنا نیند اُچٹنا - بیقراری سے نیند نہ آنا -

یاد ابرو او زلفیں میں اُڑگئی آنکھوں سے نیند (آتش) گر گئو اچھا لگا کبھی تلوار کو عُریاں کیا

**آنکھوں کا پانی ڈھلنا** - فعل لازم (فارسی چشم بے آب داشتن سے لیا گیا ہے) بیحیا ہونا - دیدہ دلیل ہونا - بے شرم و بے لحاظ ہونا - نلجا ہونا

**آنکھوں کا تارا** - اسم مذکر (۱) آنکھ کا تِل - آنکھوں کی پُتلی - مردُمکِ چشم

تصوّر میں کسی مہوش کے افشاں کا نظارا ہے (امانت) ستارا ہر جو گردوں پر مری آنکھوں کا تارا ہے

(۲) آنکھوں کی روشنی - آنکھوں کی جوت - آنکھوں کے تیور

(۳) نہایت پیارا - نہایت عزیز - جان سے پیارا + آنکھوں کی ٹھنڈک - اولاد - بیٹا - قرۃ العین -

بس ہے مہر نسا ملکہ مری آنکھوں کا تارا ہے (یار علی) پھنسا جو مولوی کیا پڑھکے جادو ناش بارا ہے

**آنکھوں کا تیل نکالنا** - فعل لازم (عو) دیدہ ریزی کرنا - باریک باریک کام کرنا - ایسا کام کرنا جس سے آنکھوں پر زور پڑے - گوٹہ کناری یا سینے پرونے یا لکھنے پڑھنے وغیرہ کا کام کرنا - نگاہ پر زور ڈالنا نگاہ کا کام کرنا - (فقرہ) راتوں کو بیٹھکر آنکھوں کا تیل نکالا جب یہ تکیہ نکالا (عو)

**آنکھوں کا کاجل چرانا** - یا آنکھوں میں سے کاجل چرانا - فعل متعدی (۱) کمال عیّاری اور چالاکی کرنا - دھوکا دینا - چوری میں اُستادِ کامل ہونا - چوروں کا چور - مکّاروں کا مکّار ہونا - چھٹا ہوا بدمعاش ہونا

بلا ہیں چور طفلِ اشک چشم مُہر سا تیرے (ظفر) کہ آنکھوں میں سے کاجل دیکھ یہ ہیہم چراتے ہیں

**آنکھوں کو بدلکر دیکھنا** - فعل لازم - تیور بدلکر دیکھنا - نظر بدلکر دیکھنا ناک بھوں چڑھا کر دیکھنا - تیوری پر بل ڈالکر دیکھنا - سرخ ہو کر دیکھنا

شوخ چشم آئینہ ہر چند بہت ہے لیکن (اسیر) پانی پانی ہو جو آنکھوں کو بدلکر دیکھو

**آنکھوں کو تلووں سے ملنا** - فعل متعدی (تلووں سے آنکھیں ملنا زیادہ بولتے ہیں) (کسی دشمن کی آنکھوں کو نکلوا کر اپنے تلووں سے ملنا حسرت نکالنا - (کبھی زمانہ میں ایک قسم کی سزا تھی کہ جب کوئی بیگم یا رانی مہارانی کسی مرد سے ناراض ہوتی تھی تو جب تک وہ اُسکی آنکھوں کو منگوا کر اپنے تلووں سے نہ مل لیتی تھی سامان میں نہیں آتی تھی چنانچہ یہ محاورہ اب بھی عورتوں ہی بولا جاتا ہے)

(فقرہ) اُسکی آنکھوں کو اپنے تلووں سے ملوں جب ٹھنڈک پڑے (عو)

حُسن عقیدت یا کمال ارادت سے بھی یہ بات ہوتی ہے چنانچہ اس شعر سے ظاہر ہے -

یہ آبلے نہیں صحرا نوردگاں اگلے (معروف) ہماری تلووں سے آنکھوں کی آنکھ ملتی ہیں

**آنکھوں کو رو بیٹھنا**[1] - فعل لازم - آنکھوں کو صبر کر بیٹھنا - آنکھوں کو کھو بیٹھنا - اندھا ہو بیٹھنا - بے بصر ہوجانا - آنکھوں سے محتاج ہوجانا - آنکھوں کی روشنی سے ہاتھ دھو بیٹھنا

رونا آتا ہے ہمیں رونے پہ اپنے یارو (جرأت) یاں تلک روئے کہ آنکھوں کو بھی رو بیٹھے ہم

(فقرہ) بُوا اگر یہی رات دن کا رونا ہے تو ایکروز آنکھوں کو رو بیٹھو گی (عو) ...

**آنکھوں کے اشارے** - اشارۂ چشم - سین - غمزے - کرشمے - عشوے

آنکھوں کے اشاروں سے غیروں کو بلاتا ہے (افسوس) چل چھوڑ نہ کھا قسمیں تو کسکو اڑاتا ہے

**آنکھوں کے آگے** - تابع فعل - آنکھوں کے سامنے - روبرو - آمنے سامنے نظر کے سامنے

**آنکھوں کے آگے آنا** - فعل لازم (عو) آنکھوں کے سامنے آنا - آنکھوں کے آگے پانا مُراد اندھا ہونا - دیدے پٹم ہونا - یہ ایک کوسنا ہے جو عورتیں اپنے مخالف کو دیتی ہیں اور نیز قسم بھی کھایا کرتی ہیں

(فقرہ) جیسا تُونے کیا ہے تیری آنکھوں ہی کے آگے آئیگا - اگر میں تمسے پھروں تو میری آنکھوں کے آگے آئے

**آنکھوں کے آگے اندھیر آنا** - فعل لازم - کثرتِ ضعف یا رنج کے باعث غش آجانا -

تری چشم سیہ کا ناتواں بیمار کیا اُٹھنا (ظفر) اندھیرا اُسکے آتا بار بار آنکھوں کے آگے تھا

**آنکھوں کے آگے اندھیرا چھانا** - فعل لازم - آنکھوں میں تاریکی چھانا - غم یا رنج کے باعث آنکھوں میں تاریکی کا آجانا - ضعف یا نقاہت سے آنکھوں میں اندھیرا سا آنا - غش آنا - خیرگیِ چشم ہونا -

اندھیرا سا اندھیرا چھا رہا ہے آگے آنکھوں کے (ناسخ) شبِ تاریک میں مجھکو خیالِ زلفِ شبگوں آج

**آنکھوں کے آگے پانا** - فعل لازم (عو) آنکھوں پر صبر پڑنا کسی جرم کی مکافات میں آنکھوں سے اندھا ہونا - آنکھوں سے ہاتھ دھو بیٹھنا - آنکھوں سے محتاج ہوجانا -

[1] پھر وہ دن آئے کہ رو بیٹھیں گے ہم آنکھوں کو (حیا) پھر نظر آئیگا وہ دیوار کا روزن آیا

(فقرہ) آہی بیٹھے جیسا مجھکو بُرا لاتا ہے اپنی آنکھوں کے آگے پائے (عی)

**آنکھوں کے آگے پلکوں کی بُرائی کرنا** - فعل لازم - ایکہی کُنبہ رشتہ کے آدمیوں کے سامنے اُسی کنبہ کی بُرائی کرنا - دوست کی بُرائی دوست کے رُوبرُو کرنا - سُسرال کی بُرائی سُسرال کے لوگوں کے سامنے کرنا - عزیز کے آگے عزیز کو بُرا کہنا - غیبت کرنا -

یار کی یاروبیاں تُم بیوفائی مت کرو (نکہت) رُوبرُو آنکھوں کے پلکوں کی بُرائی مت کرو

**آنکھوں کے آگے پھر جانا | آنکھوں کے تلے پھر جانا | آنکھوں کے نیچے پھر جانا یا پھرنا** - فعل لازم - کسی چیز کا ایسا تصوّر بندھنا کہ وُہ آنکھوں کے سامنے نظر آجائے صحیح تصوّر بندھجانا - نظر آجانا - دکھائی دیجانا - یاد آجانا - سامنے آجانا - سماں بندھجانا -

کبھی گردش جو یاد آتی ہے اُنکی چشمِ میگوں کی (ظفر) تو پھر جاتا مرے جامِ شراب آنکھوں کے آگے ہر

ہے دلکو جو یاد اے فلکِ پیر کسی کی ( 〃 ) آنکھوں کے تلے پھرتی ہے تصویر کسیکی

نیچے آنکھوں کے ترا جوڑا جو دھانی پھر گیا ( 〃 ) کشتِ سبزِ چرخ پر گریہ سے پانی پھر گیا

غش ہوکے گر گئے فقرا سب کہ پھر گئی (انشا) آنکھوں کے آگے آپ کے محبوب کی شبیہ

پھر گیا آنکھوں کے نیچے سُرمۂ دُنبالہ دار (یار علی) دوترا ہی نیچے کا مجکو یا نی وقتِ نزع

**آنکھوں کے آگے تارے چھوٹنا** - فعل لازم - دیکھو آنکھوں کے تارے چھٹنا اور آنکھوں کے تلے تارے چھٹنا)

**آنکھوں کے آگے جہان یا عالم تاریک ہونا** - فعل لازم (شاعر) از حد مغموم ہونا - غم کے مارے کچھہ نہ دکھائی دینا - نہایت اندوہ اور غایت حُزن میں مُبتلا ہونا - حُزن و ملال کا ٹھیک نہ رہنا -

آگے آنکھوں کے مرے ہوگیا عالم تاریک (شفیق) زُلف سرکا دے ذرا مُکھڑے سے اے ماہِ شتاب

**آنکھوں کے آگے چاندنا یا چاننا ہوجانا** - فعل لازم - تیوراجانا - خیرگیِ چشم کا ہوجانا - آنکھوں کے سامنے صدمۂ دماغی سے تارے چھوٹنے لگنا - تارے نظر آجانا - صدمۂ دماغی یا ضعفِ دماغ سے یہ صُورت ہوجاتی ہے

چونکہ تمام عالم کا انتظام بُخارات پر موقوف ہے اور انسان کے بدن سے بھی حسب قاعدۂ طبّی ہر وقت بُخارات اُٹھتے اور اُوپر کیطرف صُعُود کرتے رہتے ہیں پس جسوقت بخارات دماغ کو صدمۂ شدید پہنچا اور وُہ اُسکی برداشت نہ کرسکے تو ناچار کر کھا کر پیچھے ہٹے اور اسی عرصہ میں حسبِ معمُول اور بُخارات بھی پیدا ہوئے اور صدمہ کا زور بھی کم نہ ہوا تو اب یہ سب بخارات جمع ہوکر دفعتہً مُنتشر ہوئے اور ایکبارگی کی پراگندگی سے آنکھوں کے آگے بجلی سی کوندگئی یعنے بخارات لطیف کی روشنی کا انعکاس ہوا چونکہ یہ بات دماغ کے صدمۂ شدید پر موقوف ہے اسلئے تمام مسئلہ کا خُلاصہ کرکے جملۂ مذکورہ پر اطلاق کرنے لگے -

تیرِ مژہ جو توڑ کے سر پار ہوگیا + (نامعلوم) آنکھوں کے آگے چاننا ایکبار ہوگیا -

**آنکھوں کے آگے رکھنا | آنکھوں کے سامنے رکھنا** - فعل مُتعدّی - اپنے سامنے رکھنا کسیکو اپنی نظروں سے دُور نہونے دینا - نظروں میں رکھنا - آنکھوں میں رکھنا - نِگاہوں میں رکھنا - حفاظت میں رکھنا

رکھا آنکھوں کے سامنے ہردم + (ارشد) کس مزے سے مری حفاظت کی

**آنکھوں کے آگے سے سرکنا** - فعل لازم - نظروں سے دُور ہونا - نظر سے غائب ہونا - پاس سے ہٹنا -

(فقرہ) دم بھر بچہ آنکھوں کے آگے سے سرکتا ہے تو ایک دُھوم مچ جاتی ہے (عی)

**آنکھوں کے آگے ناک سُوجھے کیا خاک** - مثل (۱) اتنی بڑی ناک ہے کہ نظر کے آگے حائل ہوگئی - صریحًا ایک چیز آنکھ کے رُوبرُو رکھی ہے اور پھر چاروں طرف ڈھونڈتا پھرتا ہے + مُراد اندھا بیوقوف

ہے عیاں جلوہ خدا کا اِن بُتان ہند میں (ناسخ) سُوجھے کیا اے شیخ آنکھوں کے آگے ناک ہے

(۲) اپنے لڑکا عیب نظر نہیں آتا - اپنے رشتہ ناتہ والوں کی بُرائی کوئی نہیں دیکھتا

**آنکھوں کے اندھے نام نین سُکھہ** - مثل باوجودیکہ نادان شخص ہیں اور اُسپر ہمہ دانی کا دعوے کرتے ہیں + کسی شخص کا ایسی صفت سے موصُوف ہونا جو اُسکی ذات میں موجود نہو - غرورِ لایعنی - اُن صفتوں پر غرور کرنا جو اپنی ذات میں موجود نہوں -

**آنکھوں کے بل چلنا** - فعل لازم - آنکھوں کے رُخ چلنا - آنکھوں سے چلنا - نہایت تعظیم اور ادب سے جانا

اُس کوچہ میں ہے فرش جبینِ جبہۂ عُشّاق (قابض) قابض مجھے چلنا ہے تو آنکھوں کے بل چل

**آنکھوں کی پُتلی** - اسم مؤنث - عوت - دیکھو (آنکھ یا آنکھوں کا تارا نمبر ۱ - ۲ - ۳)

(فقرہ) یہ بیٹی تو میری آنکھوں کی پُتلی ہے (عی)

**آنکھوں کے تارے** - جمع مذکر (۱) آنکھوں کی پُتلیاں - مردُمکِ چشم + آنکھوں کا نُور - جوت - روشنیِ چشم وغیرہ دیکھو (آنکھ کا تارا نمبر ۱ - ۲ - ۳)

شبِ ہجراں میں یہ رویا کہ آنکھوں کے مرے تارے (کرم) بسانِ شبنم آئی جس دم اُسکے دیدار کو

ہوئے وُہ اخترِ بخت مراد غیرِ یا قسمت (نکہت) جو جیسے تیرہ بختوں کے کبھی آنکھوں کے تارے

(۲) آنکھوں کے ترمرے - وُہ رخشاں ذرّے جو صدمۂ دماغی یا ضعف سے آنکھوں کے آگے دفعتہً چمک جاتے ہیں -

**آنکھوں کے تارے چھٹنا** - فعل لازم - آنکھوں کے آگے ترمرے سے آجانا - صدمۂ دماغی یا ضعف سے آنکھوں کے آگے چاننا ہوجانا -

کسی مہوش کے غمزے کو دیا طاقت ایسی (جرأت) کہ چھٹتے دیکھے آنکھوں کے اکثر تارے

**آنکھوں کے ترمرے** - اسم مذکر- کمزوری اور صدمۂ دماغی وغیرہ کے باعث سے جو آنکھوں کے آگے تارے سے نظر آتے ہیں-

**آنکھوں کے تلے تارے چھٹنا یا چھوٹنا** - فعل لازم- صدمۂ دماغی یا ضعفِ دماغ سے جو آنکھوں کے آگے ترمرے سے آجاتے ہیں اُس سے مُراد ہے- دیکھو (آنکھوں کے آگے چاندنا ہو جانا)

جب جگا اُٹھ کے ہم اے ماہ جبیں بیٹھے ہیں (جرأت) اُٹھتے چھٹتے ہیں آنکھوں کے تلے تارے

**آنکھوں کے تلے لہو اُترنا** - فعل لازم- غصّہ کے مارے آنکھوں کا سُرخ ہو جانا- غضبناک ہو جانا- غیظ و غضب میں بھرنا- افروختہ ہونا

**آنکھوں کی ٹھنڈک** - اسم مؤنث (۱) آنکھوں کی خنکی + قرۃ العین (۲) راحتِ چشم (۳) روشنیٔ چشم + مُراداً اولاد- نہایت پیارا- نہایت عزیز

**آنکھوں کے ڈورے** - جمع مذکر- آنکھوں کی لال لال باریک رگیں- وہ سُرخی کی تحریر جو فورِ نشہ سے آنکھوں میں آجاتی ہے + وہ نشہ کی سُرخی جو آنکھوں کے گوشوں میں پڑ جاتی ہے (ان ڈوروں کو لوگ زیبائشِ چشم اور افزائشِ حُسن خیال کرتے ہیں)

گر تری آنکھوں کے دیکھے سُرخ ڈوروں کو حنا (نصیر) دل سے تو بس جاری سر سر قصدِ پابوسی کرو

رگِ گل نرگسِ شہلا میں ہے یہ تازہ مضموں ہے (منیر) تماشا سُرخ ڈوروں سے تری کیا چشمِ میگوں ہے

ڈورے آنکھوں میں لال لال ہوئے (شوق) ڈورے سب لگے وہ ملال ہوئے

آنکھوں کے ڈورے دکھا کے اُسے بیہوش کیا (اختر) مُحتسب کو بھی مگر یار نے مے نوش کیا

آنکھوں کے ڈورے ہو گئے وقتِ خمار سُرخ (ناسخ) مینا و بادہ کا جو تصوّر ہے ساقیا

پھر ٹوٹے رفوئے دلِ صد چاک کے ڈورے (جرأت) یاد آئے جب اُس چشمِ غضبناک کے ڈورے

کہ رگِ گل کی نزاکت کو لگا دیویں چیٹ (انشا) ڈورے آنکھوں میں چھٹتے ایسی ہے کافر خونخوار

**آنکھوں کے سامنے اندھیرا آنا** - فعل لازم- ضعف یا نقاہت سے آنکھوں میں تاریکی آجانا- تیرگی چھانا + خیرگیٔ چشم ہونا- غش آنا- (نہایت رنج و الم میں بھی یہ کیفیت ہوتی ہے)

سامنے آنکھوں کے اک بار اندھیرا آیا + (انشا) اُسکے بن پوچھے جو ہونٹوں کی مسی یاد آئی

**آنکھوں کے سامنے رہنا** - فعل لازم- نظروں کے سامنے رہنا- رُوبرو رہنا- آنکھوں سے دُور نہ ہونا- ہر وقت پاس رہنا- آنکھوں سے اوجھل نہ ہونا

**آنکھوں* کی سوئیاں رہ گئی ہیں** - یا نکالنی رہ گئی ہیں محاورہ- بہت سا کام تو ہو چکا ہے تھوڑا سا باقی رہ گیا ہے- بہت سی مصیبت کاٹ لی ہے تھوڑی سی رہی ہے- ہاتھی نکل گیا ہے دُم رہ گئی ہے-

(فقرہ) ساری سوئیاں نکالیں نکالیں آنکھوں کی سوئیاں رہ گئیں (عا) یعنی کام کیا کیا اور پھر نہ کیا-

عورتیں اسکا قصّہ یُوں مشہور کرتی ہیں کہ کسی سوداگر بچّہ کی کسی جادوگرنی سے دوستی تھی سو وہ اُسکی بیوی کے نام سے جلا کرتی تھی ایک روز کیا ہوا کہ اُسنے اسکی بیوی کے مارنے کو سوداگر بچّہ کے گھر میں جادو کی پڑیا پھنکوا دی قضاءِ عند اللہ وہ پڑیا اُس نیکبخت بیوی کے آڑے تو نہ پڑی سوداگر بچّہ ہی کے بدن پر جا پڑی اُسکا پڑنا تھا کہ تمام تن بدن میں سوئیاں ہی سوئیاں چبھک گئیں سوداگر بچّہ اِس تکلیف کے مارے بیہوش ہو کر زمین پر گر پڑا اُسکی بیوی جو صبح کی نماز پڑھ کر اُٹھی تو یہ حال دیکھ کر بہت سٹ پٹائی اور اُسی دم سے سوئیاں نکالنے بیٹھ گئی ہاتھوں سے سوئیاں نکالنے میں اُسکے خاوند کو تکلیف ہونے لگی تو اُسنے اپنے ہونٹوں سے نکالنی شروع کیں تیسرے پہر تک ساری سوئیاں نکال ڈالیں صرف آنکھوں کی سوئیاں رہیں تھیں کہ ظہر کا وقت تنگ ہونے لگا یہ اپنی باندی کو خاوند کے پاس بٹھا کر آپ نماز پڑھنے چلی گئی باندی نے اسموقع کو غنیمت جانکر رہی سہی سوئیاں جھٹ پٹ نکال ڈالیں انکا نکلنا تھا کہ ایک کانٹا سا نکل گیا سوداگر بچّہ کے جان میں جان آگئی الا اللہ کر کے اُٹھ بیٹھا آنکھ کھولتے ہی باندی کو پاس بیٹھے ہوئے دیکھا اور اُسکا احسان سمجھکر بن داموں غلام بن گیا بیوی کی صورت سے بیزار ہو گیا اُس بیچاری کو آنکھوں سے گرا دیا اور اُس لونڈی کو بیوی بنا لیا وہی مثل ہوئی کہ باندی تھی سو بیوی ہوئی اور بیوی تھی سو باندی ہوئی اُس زمانہ سے یہ محاورہ ہر ایک کی زبان پر چڑھ گیا واللہ اعلم بالصواب

**آنکھوں کے ناخون تو لو یا لواؤ** - محاورہ- ذرا آنکھ کا پردہ تو اُٹھاؤ غفلت تو دُور کرو- نرے اندھے نہ بنو + آنکھوں کو درست کر کے دیکھو کچھ پرکھ پیدا کرو- شناخت سیکھو-

جب کوئی برابر کا یا کم رتبہ آدمی کسی اچھی چیز کو بُرا بتاتا ہے یا کسی عمدہ چیز کی قیمت اُسکے رتبہ سے کم لگاتا ہے تو اُسحالت میں یہ محاورہ طنزاً کہتے ہیں چونکہ آنکھ میں ناخن کوئی شئے نہیں ہے اِس سبب سے شاید یہاں ناخون مُراداً ناخنہ ہے جو ایک سفیدی آنکھ میں ہو جاتی ہے اور بڑھتے بڑھتے آدمی کو اندھا کر دیتی ہے یا بڑی بڑی پلکیں مگر اوّل وجہ قوی ہے اور دوسری ضعیف

**آنکھوں میں** - تابع فعل- نظروں میں- نگاہوں میں + سامنے- رُوبرو + اندازہ میں- قیاس میں

(میر حسن در بیانِ شجاعتِ ممدوح)

ہیں نواب کے دامِ اُلفت میں صید ( " ) کھلے بند ہیں جتنے صحرا میں صید
کہ جی کون دیتا ہے یدید کے ہوڑ ( " ) کھڑے ارنے ہوتے ہیں سر جوڑ جوڑ
پلک اُسکی آنکھوں میں ہو رودِ نیل ( " ) اطاعت کے حلقے سے بھاگے جو فیل
نشہ میں محبت کے سب مست ہیں ( " ) سو وہ تو اطاعت میں یکدست ہیں

* عوام لوگوں میں مشہور ہے کہ جب کوئی جادوگر اپنے کسی دشمن کو سزا دینی چاہتا ہے تو اُسکے نام پر ماش کے آٹے کا پتلا بنا کر اُسکے تمام بدن میں سُوئیاں یا سُوئیاں بھونک دیتا ہے اور اُس پتلے کو مرگھٹ میں جا کر ڈال آتا ہے ان لوگوں کا اعتقاد ہے کہ جو کچھ اُس پتلے کے ساتھ کیا جاتا ہے اُسکا پورا پورا اثر دشمن کے جسم پر پہنچتا ہے ۱۲

اُسکے لئے گو کہ ہیں وُہ پہاڑ + ( ؍ ) قدم اپنے رکھتے ہیں سب گاڑ گاڑ
کہ شاید مُشرّف سواری سے ہُوں ( ؍ ) سرافراز چلکر عماری سے ہوں

**آنکھوں میں آنا** - فعل لازم - نشہ کی کیفیت کا ظاہر ہونا - سُرور ہونا - نشہ ہونا + مخمور ہونا - مست ہونا -

دعوے میخواری اتنی ہی یہ تھا سرکار کا (مرزا جان طپش) پیتے ہی ایک آدھ گھونٹ آنکھوں میں آنے لگے

(فقرہ) دو پیالے پیتے ہی آنکھوں میں آگیا -

(۳) جچنا - سمانا - نظر پر چڑھنا - نگاہ پر چڑھنا + خیال میں آنا - دھیان میں آنا

نہیں آتے کسُو کی آنکھوں میں ( میر ) ہو کے عاشق بہت حقیر ہوئے

**آنکھوں میں اندھیر آنا** - فعل لازم - غم واندوہ یا ضعف کے باعث تیرہ و تاریک دکھائی دینا + دُھندلا نظر آنا - غش آنا -

جب خیال رُخ پُرنُور کسیکا آیا + ( نگہت ) دیکھو اندھیر کہ آنکھوں میں اندھیرا آیا

**آنکھوں میں اندھیر رہنا** - فعل لازم - غم واندوہ کے مارے کچھ نہ دکھائی دینا - تیرہ و تاریک دکھائی دینا - دُھندلا نظر آنا - غش آنا -

(فقرہ) جب تک وُہ نہیں آتا سارا جہان آنکھوں میں اندھیر رہتا ہے -

**آنکھوں میں اندھیرا ہونا** - فعل لازم - دیکھو آنکھوں میں اندھیر آنا اور رہنا

جس دل کو قلق نے آکے گھیرا ہو گا + ( رُباعی ) کیوں نہ آنکھوں میں پھر اُسکی اندھیرا ہو گا
کیوں گرد سے اپنے کو بچاتا ہے رضا + ( رضا ) اِس خاک میں آخرش بسیرا ہوگا

**آنکھوں میں آنسو بھر آنا** - فعل لازم - آنکھوں میں پانی بھر آنا - آنکھیں ڈبڈبا جانا - درد یا رحم کے باعث آنکھیں بھر لانا - رنجیدہ ہو جانا - رُوانسا ہو جانا -

مشکیں لئے اِتنے میں دِلاور نظر آئے ( مرثیہ ) خیمے کے قریں گھوڑوں سے نیچے اُتر آئے
قدموں پہ جو آقا کے جھکانے وُہ سر آئے ( انیس ) آنسو شہ مظلوم کی آنکھوں میں بھر آئے
انجام کی اُس عاشق باری کو خبر تھی
مشکوں پہ کبھی اور کبھی ہاتھوں پہ نظر تھی

**آنکھوں میں آنکھیں ڈالنا** - فعل متعدی - نظروں سے نظریں ملانا - آنکھیں سامنے کرنا - ڈھٹائی سے دیکھنا - گھورنا + سامنے ہو جانا

**آنکھوں میں بسنا** - فعل لازم - آنکھوں میں کھبنا - نظروں میں سمانا - تصور میں جمنا - نظروں پر چڑھنا + بھانا - پسند آنا - مرغوب ہونا

(فقرہ) اُنکی صورت آنکھوں میں بس ہی رہی ہے -

**آنکھوں میں بھنگ گھُٹنا** - فعل لازم (بازاری آدمی بولتے ہیں)
گھمگد نشہ ہونا - گہرا نشہ ہونا - بھنگ کے نشہ میں سرشار ہونا - اٹّا ٹوٹ نشہ ہونا -

**آنکھوں میں بیٹھنا** - فعل لازم - آنکھوں میں چُبنا - آنکھوں میں کھُبنا - آنکھوں میں کھبنا - نظروں میں بھلا لگنا - پسند آنا - بھانا - کسی رنگت کا تیزی کے باعث سے آنکھوں پر اثر کرنا - شوخ رنگت کی تعریف میں بھی کہتے ہیں جیسے اسکی رنگت آنکھوں میں بیٹھی جاتی ہے -

**آنکھوں میں پالنا** - فعل لازم - نہایت پیار اور محبت سے پرورش کرنا + نظروں سے اوجھل نہ ہونے دینا - کمال حفاظت سے پالنا -

تری فُرقت میں طفل اشک نظروں سے گری جاتا ( حجاب ) وگرنہ یہ وُہ لڑکے ہیں جنہیں آنکھوں میں پالا ہے

**آنکھوں میں پٹی باندھنا** - فعل متعدی دیکھو آنکھوں سے پٹی باندھنا

ایسی آساں جان لی جاتی کہاں جلیل (شہیدی) باندھنا آنکھوں میں پٹی شرط قربانی نہو -

**آنکھوں میں پھر جانا** - فعل لازم - کسی چیز کا سماں یاد آجانا - کسیکی صورت کا تصور آجانا - صحیح تصور بندھ جانا - یاد آجانا - نظر میں پھر جانا -

ایک شعلہ سوز و ساز سے آنکھوں میں پھر گیا ( نگہت ) پھرنا کسیکا ناز سے آنکھوں میں پھر گیا
دیکھکر آئینہ یار آنکھوں میں پھر جاتا ہے ( آتش ) یاد آتی ہے مجھے بھولی ہوئی صحبت مجھ
خط پُشتِ لب یار آنکھوں میں پھر جاتا ہے ( ؍ ) دلکو لہراتا ہے سبزہ جو کنار جُو کا +

(فقرہ) اللہ بہشت نصیب کرے اسوقت اُنکی صورت آنکھوں میں پھر گئی -

**آنکھوں میں پھرنا** - فعل لازم - ہر وقت تصور اور ذہن میں رہنا - صورت خیالی کا ہر وقت نظر آنا - نظروں میں رہنا - ہر دم آنکھوں کے سامنے ہونا - دل میں پھرنا - خیال لگا رہنا - بار بار یاد آنا -

میری آنکھوں میں شب و روز پھرا کرتی ہو تم ( ذہین ) چشم بد دُور زمانے سے ہے رفتار جدا
غافل اگرچہ پیش نظر کچھ نہیں رہے ( غافل ) آنکھوں میں پھر رہا ہے سماں شب کے خواب کا
کسی محبوب کا بُوٹا سا قد آنکھوں میں پھرتا ہے ( امانت ) چمن میں جھککر ادب سے جو شمشاد کیا کیجے
کسطرح امانت نہ ہُوں غم سے میں دلگیر ( ؍ ) آنکھوں میں پھرا کرتی ہے اُستاد کی صورت
مردم کو ہے پُتلی پہ گماں نقش قدم کا ( ؍ ) پھرتی ہے اب آنکھوں میں شہ بدر کی صورت
ہوئیں یہ آرزوئیں قتل دل میں ( امید ) پھر آنکھوں میں نقشہ کربلا کا +
ایک شب دیکھ کے اُس شوخ کو رقاص (شہید) آجتک پھرتی ہے وُہ جنبش آنکھوں میں
جسکے رفتار کے پامال ہیں ہم + ( ناسخ ) وہی آنکھوں میں پھرا کرتے ہیں
پھر رہا ہے وُہ صنم آنکھوں میں ( ؍ ) یاں سفر دشت میں ہے اُسکو سفر آنکھوں میں
کسکی نظریں پھریں ہیں آنکھوں میں ( میر ) میکدہ سب ہے مری نظر میں پیش +
مدت ہوئی کہ دیکھا تھا سیر چمن ( میر ) پھرتا ہے اب تلک مری آنکھوں میں رنگ گل

دھیان رفتارِ بتاں کا جو بندھا رہتا ہے (احمد علی) یہ پری رُو مری آنکھوں میں پھرا کرتے ہیں
سیاہی پتلیوں کی یہ بھی اک پردہ ہے ظاہر کا (صغیر) پھرا کرتی ہے تیری سُرمئی پشواز آنکھوں میں
کیسی بلا ہے یہ تاثیر زُلف کی + (نگہت) پھرتی ہے اپنی آنکھوں میں تصویر زلف کی
کہیں طفلی میں تجکو اک نظر دیکھا تھا او لڑکے (خواب جلیلہ) تو ابتک اُسکی آنکھوں میں وہی تصویر پھرتی ہے

**آنکھوں میں پھیکا لگنا** — فعل لازم - نظروں میں اچھا نہ معلوم دینا - نگاہوں میں نہ جچنا - بھلا نہ لگنا - آنکھوں سے گرنا -

گوشت آوے تو آنکھوں میں ہے پھیکی لگے (صید) جسنے دیکھا ہو تجھے مجھ تماشا کیا ہو +

**آنکھوں میں تکلے چبونا** - یا گڑنا - یا گھونپنا - فعل متعدی - (عو) اوّل معنی ظاہر ہیں - نہایت تکلیف دینا - ازحد ایذا پہنچانا - اپنے دشمن سے بدلہ لینا (پہلے زمانہ میں جب عورتوں کی طرف سے لونڈی باندیوں وغیرہ کو کوئی سزا دیجاتی تھی تو انہیں نہایت ناراضی کے واسطے ایک یہ سزا بھی مقرر تھی)

(فقرہ) میرا بس چلے تو اُسکی آنکھوں میں تکلے چبو دُوں (عو)

**آنکھوں میں تھی شرم دلکے تھے نرم** - مثل - مُروّت کے باعث سے ہتک اُٹھانا - آنکھ کی شرم اور حجاب کے باعث کچھ حُرمت و عصمت اور ننگ و ناموس کا پاس نہوا اور سایل کا سوال رد نکرنے سے اپنی عزت میں بٹہ لگایا - (جب کوئی شخص شرما شرمی اپنی بیٹی کا نکاح غیر کفو یا غیر قوم یا اپنے خلاف آدمیوں میں کر دیتا ہے تو اُسکی نسبت یہ مثل کہتے ہیں)

**آنکھوں میں ٹھہرنا** - فعل لازم - نظروں میں جچنا - قدر پانا

تری آنکھوں کی کیفیت کے آگے + (مُصحفی) مری آنکھوں میں ٹھہرے جامِ جم کیا

**آنکھوں میں ٹیسو پھولنا** یا **آنکھوں کے آگے ٹیسو پھولنا** - فعل لازم - (بازاری آدمی بولتے ہیں) دیکھو (آنکھوں میں سرسوں پھولنا)

**آنکھوں میں جان آنا** - فعل لازم - سارے جسم سے روح کا کھنچکر آنکھوں میں آجانا - قریبِ مرگ ہونا - مرنیکے قریب پہنچنا - لبوں پر دم ہونا - گھڑی ساعت کا ہونا - گھڑی ساعت پر ہونا - گھڑی پل کا ہونا - کوئی دم کا مہمان ہونا + نہایت ضعیف اور ناتواں ہو جانا -

پھر نہ آجائے مری جان کہیں آنکھوں میں (ہزار) پھر ہوئی حسرتِ دیدار خدا خیر کرے
کیا دیکھتا ہے ہر گھڑی اپنی ہی سج کو شوخ (میر) آنکھوں میں جان آئی ہے ایدھر نگاہ کر

**آنکھوں میں جان ہونا** - فعل لازم دیکھو (آنکھوں میں جان آنا)

دریا میں ایکروز نہانے گیا تھا وُہ + (آتش) اُس دن سے ابتک آنکھوں میں جان حباب ہے

**آنکھوں میں جچنا** - فعل لازم (یا آنکھوں میں تُلنا - آنکھوں میں ٹھہرنا - نظر پر چڑھنا - نظر میں آنا - (فقرہ) اُنکی آنکھوں میں کوئی پہلوان نہیں جچتا -

(۳) بھلا لگنا - منظورِ نظر ہونا - پسند آنا - بھانا

اے پردہ نشیں آنکھوں میں تم میری جچے ہو (صبا) نظروں میں ہے ہر روزنِ دیوار تمھارا

(۴) سمجھ میں آجانا - قیاس میں آنا - اندازہ میں ٹھیک اُترنا - اٹک جانا - اٹکنا - (فقرہ) تمھاری آنکھوں میں جتنے کا مال جچے اُتنے دام لگادو

**آنکھوں میں جُھنتے پڑنا** - فعل لازم (عوام) نظروں میں فرق آنا - کچھ کا کچھ دکھائی دینا - آنکھوں میں فرق آنا -

(فقرہ) تمھاری آنکھوں میں جُھنتے تو نہیں پڑ گئے اچھی چیز کو برا بتاتے ہو -

**آنکھوں میں جگہ دینا** - فعل متعدی - آنکھوں پر بٹھانا - آنکھوں پر رکھنا - نہایت اعزاز و اکرام کرنا - تعظیم کرنا - تعظیم دینا - متبرک سمجھنا + عزیز سمجھنا + قدر کرنا -

سیکڑوں تو تُوں لیکے سرمہ ساں مجکو (معروف) جگہ سب آنکھوں میں دیتے ہیں دیکھنا تعظیم +
مومن و کافر جگہ دیتے ہیں آنکھوں میں اُسے (آتش) طُور کا سُرمہ کسی نقشِ قدم کی خاک ہے
دو نہیں آنکھوں میں بزنگِ مردُمِ دیدہ جگہ (ناسخ) پر کروں کیا بزمِ عالم میں کوئی انساں نہیں

*__آنکھوں میں جہان اندھیر ہونا__ - یا رہنا - فعل لازم - غم یا رنج کے مارے کچھ نہ دکھائی دینا - غم کی گھٹا چھانا - حُزن و ملال میں عُمر کٹنا - نہایت اندوہ اور غایت رنج میں بسر ہونا + غشی کا عالم رہنا - کچھ بھلا نہ لگنا -

حسرتِ دیدار میں اُس مہر کی ای شمس + (شمس) میری آنکھوں میں جہان اندھیرا ہوگیا
اندھیر جہاں رہتا ہے آنکھوں میں ہمارے (امانت) جب تک رُخِ جاناں کا نظارا نہیں کرتے

(فقرہ) جب سے بچہ پردیس سدھارا ہے میری آنکھوں میں جہان اندھیر ہے - (عو)

**آنکھوں میں جہان تاریک ہونا** - فعل لازم - دیکھو (آنکھوں میں جہان اندھیر ہونا)

یہ وُہ ہے عطر کہ آمیز ہے بوئے جریاں (بند واسوخت) یہ وُہ روغن ہے کہ گیسو کا اُڑا دیوے دھواں
یہ وُہ غازہ ہے کہ رُخسار پہ زردی ہو عیاں (امانت) یہ وُہ سُرمہ ہے کہ تاریک ہو آنکھوں میں جہاں
یہ وُہ شانہ ہے کہ سب بال ہیں پریشاں اِس سے
یہ وہ آئینہ ہے ہر چشم ہے حیراں جس سے

**آنکھوں میں جہان سیاہ ہونا** - فعل لازم دیکھو (آنکھوں میں جہان اندھیرا یا تاریک ہونا)

* چونکہ رنج و غم کی زیادتی رُوح پر زور ڈالتی ہے اور اُسکے باعث سے وُہ حواسوں میں پُوری پُوری قوت نہیں پہنچا سکتی اِس سبب سے قوت باصرہ بھی اپنی پوری خدمت ادا کرنے سے مُعطّل ہو جاتی ہے جس سے آنکھوں میں اندھیرا اور دماغ میں جو رئیس الاعضا ہے چکّر آنے لگتا ہے - پس جب بادشاہِ جسم کو تکلیف ہوئی تو اُسکی رعیّت یعنے اعضائے جسمانی کسطرح امن میں رہ سکتے ہیں اِس ساری حقیقت کا نتیجہ نکالکر اہلِ زبان اِس محاورہ کو بولنے لگے واللہ اعلم بالصّواب -

کہ میں ہی سیہ بخت و ستم دیدہ ہوں آہ (از شاہنامۂ اردو) جہاں جسکی آنکھوں میں ہو وے سیاہ

**آنکھوں میں جی آنا** - فعل لازم دیکھو آنکھوں میں جان آنا یا ہونا۔

جسکے دیدار کی حسرت میں ہو جی آنکھوں میں (غافل) مرتے دم وہ ہمیں صورت نہ دکھائے افسوس

**آنکھوں میں چبھنا** - یا کھبنا - فعل لازم - آنکھوں میں کھپنا یا بیٹھنا نہایت شوخ رنگ ہونا - رنگت کا بھلا معلوم ہونا - آنکھوں میں بھلا لگنا

بد نو میں کھب رہے ہیں خوب سے لال جوڑے (بند) جھمکیں دکھا رہے ہیں پریوں کے لال جوڑے

لہریں بہار کی ہیں لڑکوں کے لال جوڑے (نظیر) آنکھوں میں چبھ رہے ہیں پیاروں کے لال جوڑے

کیا کیا مچی ہیں یارو برسات کی بہاریں

(فقرہ) کیا اچھی رنگت ہے آنکھوں میں کھبتی ہے۔ اُسکا سبز دوپٹہ آنکھوں میں چبھتا ہے۔

**آنکھوں میں چرانا** - فعل لازم - سب کے سامنے سے چرا لینا آنکھوں کے سامنے دھوکا دینا - چوری میں کمال کرنا + عیاری کرنا - چالاکی کرنا۔

وہ کالا چور ہے خال رخ یار + (میر) کہ سو آنکھوں میں دل ہو تو چرا لے

کیا غضب ہے کہ چار آنکھوں میں (مصحفی) دل چراتا ہے یار آنکھوں میں

**آنکھوں میں چربی چھانا** - فعل لازم (۱) آنکھوں پر پردہ پڑنا۔ آنکھوں میں چھلّی آجانا + قصداً اور عمداً اندھا بنجانا - جان بوجھکر اندھا ہونا - اندھا ہونا - بے بصر ہونا + غرور کے مارے کسیکو نہ دیکھنا مغرور ہونا - متکبر ہونا - اکھمان کرنا + بے مروّت اور بیدید ہو جانا - آنکھ پھیر لینا + غافل اور بیخبر ہونا -

چاہتی ہے اُس بھبھوکے کو حضور اپنا فروغ (جرأت) شمع کی آنکھوں میں ہے چربی مگر چھائی ہوئی

سوز پروانہ پہ اصلا نظر مہر نہیں + (نگہت) چربی آنکھوں میں تری شمع لگن چھائی ہے

شب تاریک فرقت میں کرے کون اپنا دل روشن (امانت)

چراغ اندھا ہے چربی شمع کی آنکھوں میں چھائی ہے

آنکھوں میں آپ شمع کو چربی ہے چھا رہی (شہید) گل خود بہی زر خرید ترا دیکھتا نہیں +

رو برو اُس شمع رو کے بزم میں کیوں آگئی (رند) شمع کافوری کی آنکھوں میں یہ چربی چھا گئی

دوں جو تشبیہ نہیں آنکھوں میں چربی چھائی (وزیر) ساق گلرنگ سے سی شمع کا اندام سفید

(۲) مستی میں اندھا ہو جانا - متانا - مدماتا ہونا

چربی آنکھوں میں تری چھائی ہے (شوق) کچھ نگوڑے کی شامت آئی ہے

**آنکھوں میں چڑھنا** - فعل لازم (۱) آنکھوں میں جچنا - نظر پر چڑھنا -

(۲) قدر پانا - منظور نظر ہونا - بھانا - پسند آنا - بھلا لگنا -

دیکھا جسے وہ آنکھوں میں عالم کی چڑھ گیا (شوق) جاری ہے فیض چشمۂ فیض نگاہ کا +

خلق کی آنکھوں میں چڑھے پھر نہ ہم + (حیدر) تمنے نظر سے جو اُتارا ہمیں +

**آنکھوں میں چھانا** - فعل لازم - نظروں میں سمانا - آنکھوں میں بسنا آنکھوں میں سماں بندھنا -

واعظ کے ذکر مہر قیامت کو کیا کہوں (مومن) عالم شب وصال کے آنکھوں میں چھا گئے

(فقرہ) ابتک وہی کیفیت آنکھوں میں چھا رہی ہے -

**آنکھوں میں حلقے پڑنا** - فعل لازم - کسی صدمہ یا لاغری کے باعث سے آنکھوں کا اندر دھس جانا - دبلاہٹ سے آنکھوں کا اندر گڑ جانا - جسم میں آنکھوں کا اچھی طرح معلوم ہونا -

پاؤں میں سر آرہا ہے ناتوانی سے جنون (راسید) پڑ گئے حلقے مری آنکھوں میں سب زنجیر کے

حلقے آنکھوں میں پڑ گئے منہ زرد (میر) ہوگئی میر تیری کیا صورت

مری آنکھوں میں پڑ جائیں نہ کیونکر اسقدر حلقے (ناسخ) تصور رات دن رہتا ہے مجکو زلف پرخم کا

ہوا ہوں میں جو لاغر میں پڑے ہیں آنکھوں میں حلقے (آتش) پریشاں کر رہا ہے حال سودا زلف پرخم کا

تمھاری زلف میں حلقے ہیں پیچ و تاب کے باعث (نگہت)

مری آنکھوں میں حلقے پڑ گئے ہیں ناتوانی سے

**آنکھوں میں خار گزرنا** - یا لگنا - یا ہونا - فعل لازم - آنکھوں میں کھٹکنا خار کی مانند آنکھوں میں چبھنا + ناگوار گزرنا - طبیعت پر گراں معلوم ہونا باعث تکلیف یا آزار ہونا - بُرا لگنا - گراں خاطر ہونا - (اکثر آزار دہندے یا دشمن کے حق میں یہ محاورہ بولا جاتا ہے)

کیا چمن میں دیکھوں جا کر تجھ بن اے رشک چمن (ظفر) لگتا ہر ایک گل مری مانند خار آنکھوں میں ہے

گل و گلزار میری آنکھوں میں + (جعفر) آج ہے مثل خار کیا باعث +

آنکھوں میں خار ہوگا نہ لا ساتھ غیر کو (آزاد) یہ دیدہ فرش راہ بچھایا نہ جائیگا +

جتنے مدہیں ہیں انکی آنکھوں میں + (ظفر) اے ظفر خار تھوں تو یہاں بیٹھوں

سب خزاں تھی بہار آنکھوں میں + (شوق) سارا گلشن تھا خار آنکھوں میں +

یار بن آنکھوں میں اپنی خار ہر گل باغ میں (سعید) ہے نمکپاش جراحت شور بلبل باغ میں

بہار گل ہے خار آنکھوں میں تجھ بن (غافل) چمن کو ہم تو صحرا جانتے ہیں +

سیر گلشن میں نہ یار تو تپلاؤں میں (جرأت) خار آنکھوں میں یہ گلزار ہوا کس باعث

خار آنکھوں میں ہیں گل باغ جہاں کے تجھ بغیر (آتش) دل نہیں لگتا کسی صورت ترے مانوس کا

جب تک ہو دیں نہ یار محفل میں (مؤلف) اپنی آنکھوں میں خار ہولی ہے

(فقرہ) بی انا تمکو تو میرا ہی دینا خار گزرتا ہے - (عو) تمھیں انکا کھانا پینا کیوں خار لگتا ہے

**آنکھوں میں خاک** - ندا - عو - جب کوئی شخص کسی چیز کو ٹوکتا ہے تو عورتیں اس خیال سے کہ یہ چیز ٹوک میں نہ آجائے اس کلمہ کو کہتی ہیں

اور نیز جب کسیکی تعریف کرنی منظور ہوتی ہے تو اُس موقع پر بھی اس کلمہ کو کہہ لیتی ہیں۔ مُراداً چشم بد دُور۔ حف نظر۔ نظر نہ لگے۔ نام خدا۔
(فقرہ) تیری آنکھوں میں خاک کیا پیارا پیارا بچہ ہے۔ تیری آنکھوں میں خاک میرے بچہ کو نڈ ٹوک (عو)

**آنکھوں میں خاک بھی نہ دوں**
**آنکھوں میں خاک کی چٹکی بھی نہ ڈالوں** } محاورۂ عو۔ کچھ نہ دوں کبھی ہرگز نہ دوں۔ یہہ چیز تو کیا خاک بھی اسکی بجائے تمہاری آنکھوں میں نہ ڈالوں۔ کسی چیز کے دینے پر نہایت بیزاری اور خفگی ظاہر کرنیکی جگہہ یہہ جملہ بولتے ہیں

**آنکھوں میں خاک جھونکنا** فعل متعدی۔ دیدوں میں خاک ڈالنا + دھوکا دینا۔ فریب دینا۔ چھل کرنا۔ دیکھو (آنکھوں میں خاک ڈالنا)

**آنکھوں میں خاک یا دُھول ڈالنا**۔ فعل لازم (۱) آنکھوں میں خاک جھونکنا۔ آنکھوں میں مٹی ڈالنا۔
ہماری آنکھوں میں ٹُو الی نہ خاک کی خلّی (معروف) گھر اُسکے موسم ہولی میں گر گلال بٹے
(۲) دُھوکا دینا۔ بُتّا دینا۔ دغا دینا۔ فریب دینا + اندھا بنا کر سودا لے لینا بہت سے داموں کی چیز کو تھوڑے داموں میں لے لینا۔ مُوس لانا۔ چترائی کرنا + بُری چیز کی تعریف کر کے خریدار کی آنکھوں میں اچھا اچھا دینا۔ بنا کر بیچنا۔
توڑ کر تارِ نگہ کا سلسلہ جاتا رہا + (آتش) خاک ڈال آنکھوں میں میری قافلہ جاتا رہا
(فقرے) آج تو ٹانو پان والے کی آنکھوں میں خاک ہی ڈال آئی (عو) وُہ تو گاہک کی آنکھوں میں خاک ڈالکر بُری چیز کے بھی خاصے دام کھڑے کر لیتا ہے۔ یہ سب کی آنکھوں میں خاک ڈالتے ہیں اور پیسہ کے تین دھیلے بھناتے ہیں۔
(۳) کسی چیز کو اُبھار دینا۔ الگ کر دینا۔ غائب کر دینا۔ اُڑا دینا۔ چرا لینا۔ تیر کر دینا۔

**آنکھوں میں خون یا لہو اُتر آنا**
**آنکھوں میں خون یا لہو اُترنا** } فعل لازم۔ غصّہ کے مارے آنکھوں کا سُرخ ہو جانا۔ کمال غیظ و غضب میں بھر آنا۔ نہایت غصّہ ہونا۔ جھونجل آنا
قتل کو کسکے چڑھائی تیغ تُونے سان پر (ذوق) اُتر رہے ہیں آنکھوں میں خوں کسکے خُوں دیکھکر
کرم جو غیر پہ دیکھا لہو اُتر آیا + + + (مُؤمن) نہ پوچھہ کیوں تری آنکھیں ہیں بگڑا دان حُم
باندھی ترے ہاتھوں میں جو کل غیر نے مہندی (ظفر)
آنکھوں میں میرے دیکھ کے لہو اُتر آیا + +
دختِ رز سر چڑھی جو ساقی کے + (اسیر) میری آنکھوں میں خوں اُتر آیا +

اغیار تمھیں بادۂ گلرنگ پلائیں + (نسیم دہلوی) آنکھوں میں لہو کیوں نہ ہماری اُتر آئے
(فقرہ) اپنے آدمیوں کی لاشیں دیکھکر بادشاہ کی آنکھوں میں خون اُتر آیا (از تاریخ ہند)

**آنکھوں میں دم آنا یا ہونا**۔ فعل لازم۔ سارے بدن سے کھنچکر آنکھوں میں دم کا آجانا + قریب مرگ ہونا۔ جان بلب ہونا۔ رمق جان باقی رہنا۔ دم واپسیں ہونا۔ گھڑی پل کا مہمان یا کوئی دم کا مہمان ہونا۔ جانکنی میں ہونا۔ دُگدُگی میں دم ہونا۔ نزع میں ہونا۔ سنی ست پر ہونا۔ مرگ کا وقت قریب پہنچنا
اسکو استقبال کہئے آنکھوں دیدار کا + + (محو) آگیا آنکھوں میں دم ہے مجھ نحیف و زار کا
مُدّت سے چھوڑ بیٹھا اس جسم ناتواں کو + (عاجز) دم تیرے دیکھنے کو آنکھوں میں آرہا ہے
آگیا آنکھوں میں دم ظالم ترے مشتاق کا (ظفر) پر ترے دیدار کی آنکھوں کو حسرت ہی سو ہے
آئے تم اُسدم کہ جبدم آگیا آنکھوں میں دم (") ہمنے دیکھا بھی نہ تمکو مری جاں اچھی طرح
دم ہے آنکھوں میں اور اسپر اب تلک (") مثلِ نرگس وا ہے چشمِ انتظار + +
دم آیا میری آنکھوں میں نہ دیکھا آنکھ بھر لیکن (") تغافل اسقدر اغماض اتنا مہرباں ایسا
آگیا آنکھوں میں دم یاں کرتے کرتے انتظار (") جلد آؤ اتنی کیا تاخیر کرنی چاہئے +
ہجر میں حالت ہماری ہے یہانتک دوستو (سوز) آگیا سینہ سے باہر تو دم آنکھوں میں ہے
دم ہے آنکھوں میں اُسے دیکھ لے ای جذبۂ عشق (معروف) اب خدا اسکا دکھا دے ہمیں دیدار کہ تو +
تُمھاری چشم کے بیمار کا آنکھوں میں دم آیا (") مناسب تھا اگر اسکو دیکھہ جاتے اپنی آنکھوں سے
بھری ہے حسرتِ دیدار دلمیں دم ہے آنکھوں میں (جُرأت) خدا کے واسطے جلدی لب سے بیاد کرانا
آنکھوں میں دم ہے اُسکا کیا بیٹھے ہو میاں تم (") احوال جاکے دیکھو ٹک اپنے مبتلا کا
آنکھوں میں دم ہے جسم سراپا قاق ہے (حفیظ) پر تیرے دیکھنے کا مجھے اشتیاق ہے
شتاب آ کہ دم آنکھوں میں ہے مثال حباب (نصیر) نہ پائیگا مجھے گر دیر میری جان لگی
دکھا جا آنکھ صورت خدا کے واسطے اپنی (رنگین) ترے عاشق کا دم آیا ہے بس اب آنکھوں میں
کہوں کب تک دم آنکھوں میں ہے میری (سیر) نظر آوے ہی گا اب کوئی دم میں
صبا اتنا پیام جانِ محزوں اُس سے کہدینا (قطعہ) کرے بیرحم کر موقوف اب تو امتحاں اپنا
جدائی سے ترے دم آرہا ہے اسدم آنکھوں میں (کوکب) جو آنا ہو تو آ ہوتا ہے رخصت میہماں اپنا

**آنکھوں میں رات کاٹنا**۔ فعل مُتعدی۔ جاگ کر رات بسر کرنا۔ بیٹھکر رات گزارنا۔ آنکھ نہ جھپکانا۔ رات بھر جاگنا۔ آنکھ بند نہ کرنا + تڑپکر رات کاٹنا۔ کروٹوں میں صبح کر دینا۔ تمام رات بیٹھکر کاٹنا + انتظار میں رات گزارنا۔ رات بھر رستہ تکنا۔ منتظر رہنا۔
وُہ مہروش نہ آیا باتوں میں رات کاٹی (نکہت) مانند چشم انجم آنکھوں میں رات کاٹی
کینہ تاکہ ہو خدایا اُس بُت کے بن گزارا (مغفور) آنکھوں میں رات کاٹی مر مر کے دن گزارا

درازیٔ شبِ ہجران زُلفِ یار کلیم + ( سو دا ) مجھی سے پوچھئے کہ کاٹوں ہوں رات آنکھوں میں

( فقرہ ) اُنکی بُری حالت دیکھکر سب نے آنکھوں میں رات کاٹی ۔

**آنکھوں میں رات کٹنا** ۔ فعلِ لازم ۔ حالتِ بیداری و بیخوابی میں رات تمام ہونا ۔ پلک سے پلک نہ لگنا ۔ رات بھر جاگنا ۔ آنکھ نہ جھپکنا ۔ آنکھ بند نہ ہونا ۔ آنکھ نہ لگنا ۔ بالکل نہ سونا + رات بھر مضطرب رہنا ۔ بیقرار رہنا ۔ بیکل رہنا ۔ تڑپتے رات کٹنا ۔ کروٹوں میں رات گزرنا ۔ ٹھیک رات گزارنا ۔ رات بھر نہ سونا ۔ جاگ کر رات کاٹنا ۔

رات آنکھوں میں کٹی پر نہ ہوا وصل نصیب ( امانت ) صحبتِ یار نے ایکدم مجھے سونے نہ دیا

رات آنکھوں میں کٹی مجکو ستاروں کیطرح ( ظفر ) کس سے بیخواب تھا اُس ماہ جبیں سے پوچھو

سودا تری فریاد سے آنکھوں میں کٹی رات ( سودا ) آئی ہے سحر ہونے کو ظالم کہیں مرہی

خیالِ خالِ لبِ لیر جو شبکو آ بندھا ہم ( عشق ) کٹی تارے ہی گنتے گنتے ساری رات آنکھوں میں

حالت میں نا اُمیدی کے پڑھتا تھا وہ یہ بیت ( قطعہ ) محشر کے گھر جو آج میں وقتِ سحر گیا

آیا نہ یار ہائے شب آنکھوں میں کٹ گئی + ( محشر ) سُن لینا انتظار میں دن بھی گزر گیا

نہ دلکو چین تھا نے چشم کو خواب + + ( جرأت ) کٹی آنکھوں میں شب جوں چشمِ مہتاب

( فقرہ ) اُنکی بیماری سے آنکھوں میں رات کٹتی ہے ۔

**آنکھوں میں رکھنا** ۔ فعلِ متعدی ۔ نگاہوں میں رکھنا ۔ نظروں میں رکھنا + نگہبانی اور محافظت میں رکھنا + نظر بندی میں رکھنا + آنکھوں کے سامنے سے نہ سرکنے دینا ۔ قدر و منزلت سے رکھنا ۔ پیار سے رکھنا ۔ ناز اور لاڈ میں پالنا ۔ نہایت پیار کرنا + خیال میں رکھنا ۔ دھیان میں رکھنا

ذرا آنکھوں میں رکھنا اسکو صاحب ( صاحب ) کہیں یہ طفلِ اشک ابتر نہ ہو وے

بیٹے جانا تھا کہ آنکھوں میں رکھیگا وہ مجھے ( ظفر ) اُسنے آنکھوں ہی سے جوں اشک گرایا مجکو

اے طفلِ اشک ہم تجھے آنکھوں میں یوں رکھیں ( کاظم ) اور تو ہمارے راز کو یوں برملا کرے +

وہاں رکھتی ہیں اُسکو سرمہ ساں اغیار آنکھوں میں ( نکہت ) یہاں کھٹکی ہے ہر تارِ نظر جوں خار آنکھوں میں

ہائے کس نورِ چشم پر تاکید + + ( مومن ) لگے آنکھوں میں رکھنے بس ہدید

دیدہ بازی ہے جوانانِ چمن سے کرتی + ( امانت ) بُلبلیں کہتی ہیں نرگس ہزار آنکھوں میں

آئے جو ہم تو اُنے آنکھوں میں ہمکو رکھا + ( سید ) اہلِ ہوس سے کوئی اُدھر کو جا تو دیکھو

رکھا جسکو آنکھوں میں اک عمر اب + ( " ) اُسے دیکھنے ترستے ہیں حسرت سے ہم

بس ہو تو رکھوں آنکھوں میں اُس آفتِ جاں کو ( سودا ) اور دیکھنے دوں نہ زمیں کو نہ زماں کو

**آنکھوں میں رہنا** ۔ فعلِ لازم ۔ نظروں میں رہنا ۔ آنکھوں میں بسنا ۔ آنکھوں میں پھرنا ۔ نگاہوں میں رہنا ۔ تصور میں + نہایت عزیز اور پیارا ہونا ۔

رہتے ہو تم آنکھوں میں پھر تو ہو پھیل لیں ( سید ) مدت سے اگرچہ یہاں آ ہو نہ جاتے ہو +

دیکھنے پاتے نہ تھے جنکو وزیر + ( وزیر ) اب وہ آنکھوں میں رہا کرتے ہیں

اب سبب کیا ہے جو کانٹا سا کھٹکتا ہے نرگی ( نرکی ) یہ وہی گل ہے کہ رہتا تھا سدا آنکھوں میں

**آنکھوں میں زمانہ یا عالم سیاہ ہونا** ۔ فعلِ لازم ( شاعر ) آنکھوں میں جہان اندھیر ہونا ۔ نہایت اندوہ اور غایت رنج میں مبتلا ہونا ۔ غم کے مارے کچھ نہ دکھائی دینا ۔ از حد مغموم ہونا ۔

ہوتا آنکھوں میں کیوں زمانہ سیاہ ( ظفر ) گر دکھائی وہ مہ جبیں دیتا +

سُرمہ دکھائی سے تری عالم تھا آنکھوں میں سیاہ ( شوق ) چھوٹنا زلفوں کا خیر ایک بہانہ ہوگیا

رہے بغیر ترے لے رشکِ ماہ تا چند + ( سید ) آنکھوں میں یوں ہمارے عالم سیاہ تا چند

نکلنے کی سوجھی نہ واں اُسکو راہ + ( میر حسن ) ہوا اُسکے آنکھوں میں عالم سیاہ

**آنکھوں میں سُبک ہونا** ۔ یا ہلکا ہونا ۔ فعلِ لازم ۔ نظروں میں حقیر ہونا ۔ آنکھوں سے گرنا ۔ بیقدر اور بیوقر ہونا ۔ سُبک سر ہونا ۔

رو رو کے ہیں شب ہجر کو بیداری میں ( آتش ) اپنی آنکھوں میں سُبک خواب گراں سے ہو جاتا

**آنکھوں میں سرسوں پھولانا** ۔ فعلِ متعدی ( اب کم بولتے ہیں ) زردی بخشنا + مسرور کرنا ۔ فرحت بخشنا ۔ ترو تازہ کرنا + مسرور کرنا ۔ نشہ کرنا ۔

دکھاتی ہے ہمیں کیا اپنی تو بہار بسنت ( شاہ دین ) پھلاتی سرسوں ہے آنکھوں میں بشیار بسنت

**آنکھوں میں سرسوں پھولنا** ۔ فعلِ لازم ( ۱ ) آنکھوں میں زردی بکثرت آنکھوں میں زرد زرد دکھائی دینا ۔ زرد ہی زرد دکھائی دینا ۔

( ۲ ) نشہ میں غرقاب ہونا + نشہ ہونا ۔ اور نیز نشۂ معرفت ہونا ( بنگ کے نشہ کی نسبت زیادہ بولتے ہیں ) ۔

کچھ کا کچھ ہے دیت دکھائی سرسوں پھولی آنکھوں میں ( دیناٹ )

واہ گرو جی خوب سجھائی سرسوں پھولی آنکھوں میں

سبز بکا وہ نشہ ہے اُڑ غم کی دھول جاوے ( بنیاد ) تیار تن بدن ہوا اور دل بھی پھول جاوے

آنکھوں کے آگے اگر سرسوں سی پھول جاوے ( نظیر ) عشرت کی لہریں آویں گھر سدہ بھول جاوے

پی عاشقوں میں آکر دو بنگ کے پیالے

جو ایکدم تو تیرا اگھر گھومے چھتے پالے

( فقرہ ) گلے سے نیچے اُترتی نہیں آنکھوں میں سرسوں پھولی نہیں ( بھنگڑ )

( ۳ ) نشہ میں مگن ہونا + خوش ہونا ۔ باغ باغ ہونا ۔ خوش و خرم ہونا شاد ہونا ۔ خوشی و انبساط کا حاصل ہونا ۔

وہ بانچ تھی جب حل قبول + + ( گلزار نسیم ) سرسوں آنکھوں میں سب کے پھولی

سرسوں آنکھوں میں کیوں نہ پھولے اب ( حسن ) زرد اوڑھے وہ شال جاتا ہے +

نشے میں ہم اُسے دیکھیں اگر بسنتی پوش (ظفر) نہ کیونکہ آنکھوں میں سرسوں یہ پھولے جا بہار

**آنکھوں میں سُرمہ دینا یا گھلانا** - فعلِ متعدی - آنکھوں میں سُرمہ لگانا - انجن سارنا - سُرمہ ڈالنا -

کیسا اب پیسے گا نظروں میں + (واجد) سُرمہ آنکھوں میں دیا کیا باعث

**آنکھوں میں سُرمہ گھلنا** - فعلِ لازم - سُرمہ آنکھوں میں لگنا - آنکھوں میں سُرمہ ڈلنا -

آئینہ دیکھ کے مشاطہ سے کہتا ہے وہ شوخ (شہیدی) چشم بد دور غضب سُرمہ گھلا آنکھوں میں

**آنکھوں میں سمانا** - فعلِ لازم - آنکھوں میں بسنا - آنکھوں میں بیٹھنا - آنکھوں میں گھر بنانا - تصوّر میں جمنا + نظروں میں آنا - نظروں پر چڑھنا - ٹوک میں آنا -

کیا ہوا اے ذوق ہیں چھچھل مردِ یک ہم ہوشیار (ذوق) لیکن آنکھوں میں سمانا کوئی ہم سے سیکھ جائے

بتوں کی جب سے صورت میری آنکھوں میں سمائی ہے (ظفر) نظر آتا مجھے کیا کیا تماشا خدائی ہے +

میری آنکھوں میں سمایا اُسکا ایسا نورِ حُسن (〃) شوقِ نظّارہ تراہے مدبر کا بل اُٹھ گیا

سایہ ساں لگ چلا آتش نہ بہت یار سے ہم + (آتش) دشمن و دوست کی آنکھوں میں سماتی ہو عبث

ہوا سُرمہ بھی شاہدِ حُسن اغیار + (لیسیم دہلوی) جو ایسا تیری آنکھوں میں سمایا +

**آنکھوں میں صورت پھر جانا** - یا پھرنا - فعلِ لازم - نظروں میں صورت پھر جانا - آنکھوں کے سامنے نقشہ پھر جانا - کسی کی صورت کا یاد آجانا + کسیکا تصوّر بندھا رہنا - ہر وقت نظروں کے سامنے رہنا -

بعد مُردن گلشنِ جنّت جہنم ہو گیا + (رہا ندا) پھر گئی آنکھوں میں صورت تیری شکلِ چرس سے

**آنکھوں میں طراوت آنا** - فعلِ لازم - آنکھوں میں تازگی آنا - آنکھوں میں ٹھنڈک پہنچنا -

جل گئے آتشِ رُخسار سے تیور اپنے + (امانت) دیکھا سبزے کو تو آنکھوں میں طراوت آئی

**آنکھوں میں عالم اندھیر ہونا** - یا تاریک ہونا - فعلِ لازم - دیکھو (آنکھوں میں جہاں اندھیر ہونا آنکھوں میں زمانہ سیاہ ہونا)

عالم مری آنکھوں میں جو اندھیر ہے جُرأت (جُرأت) جانے کا ارادہ ہے یہ کس رشکِ قمر کا +

اے شمعِ بزمِ عاشق روشن ہے ہر کو تجھ بن (میر) آنکھوں میں میری عالم تاریک ہو گیا ہے

**آنکھوں میں کاجل گھلنا** - فعلِ لازم - آنکھوں میں کاجل لگنا -

اِدھر کاجل آنکھوں میں کیا کیا گھلا ہے (نظیر) ملا ہے مسی سے اُدھر پان کیسا +

**آنکھوں میں کچھ کام کرنا** - فعلِ لازم - اِشاروں میں کچھ کرنا -

**آنکھوں میں کوٹ کوٹ کر موتی بھرے ہیں** - جملہ - نہایت خوبصورت رسیلی چمکیلی آنکھ کی تعریف میں یہ جملہ بولا جاتا ہے -

**آنکھوں میں کھبنا یا کھپنا** - فعلِ لازم اپنی خوبی کے باعث سے کسی چیز کا آنکھوں میں بیٹھ جانا - نظروں میں بھلا لگنا - آنکھوں میں بسنا - نظروں میں سمانا + بھلا لگنا - پسند آنا - بھانا -

آنکھوں میں کھب رہا ہے لبِ سروِ نازِ تک (فراق) دامن اُٹھا کے چلنا تیرا نزاکتوں سے

کھبی ہے آنکھوں میں دُزدیدہ یہ نگاہ اُنکی (معروف) کہ میں ہر ایک سے آنکھ اپنی اب چُراتا ہوں

کھب گئی آنکھوں میں کل جلوہ نمائی تیری (انشا) مجھکو کیا جانئے کیا بات خوش آئی تیری

**آنکھوں میں کھٹکنا** - فعلِ لازم - آنکھوں میں چُبنا - کِرکرا لگنا - نظروں میں بُرا لگنا - دیکھو (آنکھوں میں خار گزرنا)

طرفۃ العین اُسکی مژگاں کے تصوّر سے نصیر (نصیر) خار سا آنکھوں میں میری کچھ کھٹک کر رہ گیا

غیر آنکھوں میں کھٹکتے ہیں سراپا مانندِ خار (ظفر) جیسے اُس گل سے ہوا ہر گز نہ بے کھٹکو ملاپ

جس گل کو آب چشم سے پالا سو اُسکی اب (اختر) آنکھوں میں ہم کھٹکنے لگے مثلِ خار حیف +

جوں اشک تو نظروں سے کیونکر گرا دیوے (مرزا جان تپش) آنکھوں میں تری خار سا ہر وقت کھٹکتا ہوں

نیند آتی نہیں پہلو میں کبھی اُس گل کو (امانت) کیا کھٹکتا ہے ہمارا تنِ زار آنکھوں میں

صبا یہ کہنا تو اُس گل سے تیرے دور میں (شیریں) ہماری آنکھوں میں کھٹکے ہی ہو خارِ بسنت

بہ تغیر قوافی کہہ غزل انداز کی جُرأت (جُرأت) کہ تیری شاعری اب سبکی آنکھوں میں کھٹکتی ہے

آنکھوں میں دُشمنوں کی کھٹکتا ہوں مثلِ خار (نیّر رخشاں) احسان ہے یہ مجھ پہ مرے جسمِ زار کا +

آنکھوں میں حریفوں کے کھٹکتا ہوں ہمیشہ (ظفر) سُوکھا ہوا اگرچہ روش خار ہوں میں

(ٹھمری) دیّا موری آنکھوں میں گجرا کھٹکے نینا اٹکے جیارا کھٹکے (دیّا موری)

میں جوگی تھی پنیا بھرن کو موری چھتیں سے مروا ٹیکے (دیّا موری)

**آنکھوں میں کہنا** - فعلِ متعدی - اِشاروں میں کہنا - اِشارے سے بات کرنا - خفیہ اشارہ کرنا - آنکھوں کی حرکت سے ظاہر کرنا - اشارہ کرنا - سین مارنا

یہ دُعا ہے کہ کروں میں طلبِ جامِ شراب (جُرأت) اور وہ آنکھوں میں کہے یاں مرا ابتو دے

نہ کہئے غیر سے آنکھوں میں کچھ تو ہم سے حضور (〃) نہیں نادان ایسے سب سمجھتے ہیں اشارے ہم +

آنکھیں ملاؤ اُس سے تو آنکھوں میں یوں کہے (〃) کمبخت تیری آنکھ سے لگتا ہے ڈر ہمیں +

یوں وہ آنکھوں میں کہے ہے جب رو تا ہے کوئی (〃) پھوٹ پھوٹ اتنا نہ رو بدنام ہوتا ہے کوئی

دیکھ مُضطر بزم میں مجکو یہ آنکھوں میں کہا (〃) پھر بھی آتا ہے تو یاں سے ایک گنا رہے جانے

**آنکھوں میں گھر کرنا** - فعلِ متعدی (۱) آنکھوں میں بسنا - آنکھوں میں رہنا - آنکھوں میں سمانا - آنکھوں میں قیام کرنا - نظروں میں بیٹھنا - نینوں میں بسنا -

آنکھوں میں گھر کیا ہے مری آنکھوں کے دیکھتے (معروف) اتنی ہی سی بساط ہے عیّار طفلِ اشک

ایسی برگشتہ ہیں کیوں مثلِ مُقدّر پلکیں (اسیر) دل میں آئیں مری آنکھوں میں کریں گھر پلکیں

+ + دِلکو ملین لُطف سے تہِ نظر کرتی ہے چشم ( نگہت ) سُرمہ ساں تہِ طلب آنکھوں میں گھر کرتی ہے چشم +
پُتلیوں کیطرح سے آنکھوں میں گھر کرتے ہیں آپ ( دُولہ ) بے یقینی گو ہر دِلکو چرایا آپ نے +

(۲) نظروں میں چرا لینا - آنکھوں آنکھوں میں چرا لینا - کمال عیّاری اور چالاکی سے کسی چیز کو غائب کر دینا - باوجود ہوشیاری کے کسی چیز کو چرا لینا -

آنکھوں میں سے لیجانا + فریب دینا - دھوکا دینا - دغا دینا - چھل کرنا -

جو دلبر ہے ایسا تو دل جا چکا ہے + ( میر ) کسُو روز آنکھوں میں گھر کر رہیگا +
کام اُن ہونٹوں سے وُہ لے جو کوئی ہسایہ ہو ( " ) دیکھتے دیکھتے ہی آنکھوں میں گھر ہم نے کیا
غمزہ نے اسکی چوری میں دلکی ہنر کیا ( " ) اس خانماں خراب نے آنکھوں میں گھر کیا
دیکھ گریاں مجھو وُہ چشم کو تر کرتا ہے + ( مؤمن ) اشکِ غمّاز بھی آنکھوں میں گھر کرتا ہے +

(۳) اِترانا - چندرانا - جھٹلانا - جانگر انجان بنا + ڈھٹائی کرنا -

جی دھڑکتا ہے ڈھٹائی سے بتوں کی واللہ ( صاحب سوز ) دل تو لے لیتی ہیں پھر آنکھوں میں گھر کرتی ہیں
ہیں خمار آلودہ آنکھیں لیتے ہو انگڑائیاں ( مغفور ) گھر یہ ہو غیر کی آنکھوں میں گھر کرتی ہو کیوں
ہم صاف بوسہ لیکے مکر جائیں چشم کا + ( امانت ) پُتلی کیطرح یار کی آنکھوں میں گھر کریں
تھی چشمداشت مجھکو اے دلبراں یہ تم سے ( میر ) دلکو مرے اڑا کر آنکھوں میں گھر کرو تم ؟

(۴) سخن پروری کرنا - اپنی بات کی پچ کرنا - اپنے قول کو پچنا - اپنی بات کو پچنا

کہتے ہو گھر تری آنکھوں میں نہیں ہنس کیا ( مرزا جان طپش ) کون مکرا وی تمھیں آنکھوں میں گھر کرتے ہو

(۵) موہنا - دل لینا - من ہر لینا -

گھر آنکھوں میں کر گیا وُہ بیدرد + ( مؤمن ) دل چھین لیا نظر ملا کر +
کرکے دلکو شکار آنکھوں میں + ( آتش ) گھر کرے ہے وُہ یار آنکھوں میں +

**آنکھوں میں گھر ہونا** - فعل لازم - آنکھوں میں بسنا یا رہنا - عزت ہونا + عزیز و متبرک ہونا

گر دیدہ سے گو سمجھتے ہیں مجھے آدم ذلیل ( آتش ) آنکھوں میں گھر ہے مری خاکستر برباد کا

**آنکھوں میں لیجانا** - فعل متعدّی - کسی چیز کو آنکھوں کے سامنے غائب کر دینا - نظروں میں سے چرا لینا - عیّاری سے کوئی چیز لیجانا - باوجود ہوشیاری دھوکا دیکر اپنا کام کر لینا - سامنے سے آنکھوں میں خاک ڈالکر لیجانا + چترائی کرنا - عیّاری کرنا -

محفل گلرخاں میں وُہ عیّار + ( شراکت ) لے گیا دل ہزار آنکھوں میں +
لے گیا اک شوخ چشم ہو گیا آنکھوں میں دل ( جوش ) دیکھتا میں دیدہ و دانستہ اندھا ہو گیا

**آنکھوں میں موتی کوٹ کر بھر دیے ہیں** - جملہ خوبصورت رسیلی چمکیلی آنکھ کی تعریف میں یہ جملہ بولتے ہیں -

اُن آنکھوں میں صانع نے بھرے کوٹ کر موتی ( فریاد ) قسمت یہ ہماری ہے کہ اشکوں سے بھری آنکھ
کُوٹ کر موتی بھرے ہیں تری آنکھوں میں اگر ( ناسخ ) قطرۂ اشک یہاں بھی ہیں گہر آنکھوں میں

**آنکھوں میں نمک ڈالنا** - فعل متعدّی ( کم بولا جاتا ہے ) اندھا کرنا -

**آنکھوں میں نون مرچ دینا** - فعل متعدّی - آنکھیں پھوڑنا - اندھا کرنا -

**آنکھوں میں نون رائی** - ندا - عو - دفعیہ چشم بد کیواسطے یہ جملہ بولا جاتا ہے اس سے مراد یہ ہے کہ خدا کرے دشمن کی آنکھیں پھوٹیں چونکہ نون اور رائی آنکھوں کے حق میں مضر ہے اور نیز رائی بچوں کے اوپر عورتیں اُتار کر چولھے میں ڈالا بھی کرتی ہیں اس سبب سے چشم بد دُور کی جگہ یہ محاورہ بولنے لگے

**آنکھوں میں نہ آنا** - فعل لازم - نظروں میں نہ جچنا - آنکھوں میں نہ ٹھہرنا - آنکھوں میں نہ سمانا - کمقدر ہونا

ایک سے عہد میں اپنے وُہ پراگندہ مزاج ( میر ) اپنی آنکھوں میں نہ آیا کوئی ثانی اُسکی
آنکھوں میں ہم کسیکے نہ آئے جہان میں ( " ) ازبسکہ میر عشق سے خشک و حقیر تھے

**آنکھوں میں نہ ٹھہرنا** - فعل لازم - آنکھوں میں نہ جچنا - قدر کے لائق نہ ہونا کم قیمت ہونا - پسند نہ آنا + نظروں میں سُبک ہونا - نظروں سے گرنا

تصور رخِ روشن میں صبح صورتِ خواب ( نگہت ) نہ ٹھہرا آنکھ میں کچھ نور مہرِ عالمتاب
ٹھہرا جو نصیر اُس دُرِ دنداں کا تصور ( نصیر ) آنکھوں میں مری گوہرِ نایاب نہ ٹھہرا

**آنکھوں میں نہ سمانا** - فعل لازم - نظروں میں نہ جچنا - نگاہ میں نہ ٹھہرنا

اِسقدر کھپ گئی ہے تیری سنہری رنگت ( ناسخ ) اے پری اب تو سماتا نہیں زر آنکھوں میں
آنکھوں میں کوئی بت نہ سمایا خدا گواہ ( امانت ) اللہ رے سحر نرگسِ جادوئے یار کا +
اُس پری وش کی نظر جیسے کہ آئیں آنکھیں ( حیدر ) میری آنکھوں میں کسیکی نہ سمائیں آنکھیں
بانکی بانکی وہ ادا اور وہ ٹیڑھا جوڑا + ( بنا ) اور کانوں سے وُہ چھوٹے ہوئے گیسو دو تا
چاند سے ماتھے پہ افشاں کا غضب جوبن ( اسیر ) جسمیں چھپتی وُہ بھویں خم میں سنوری ہوئی

ایسی اُس رشکِ پری کی مجھے بھائیں آنکھیں
نہ کبھی آنکھوں میں آہو کی سمائیں آنکھیں

**آنکھوں میں نیند آجانا** - فعل لازم - آنکھیں گڑوانا - آنکھیں بند ہونے لگنا اونگھنا - خمار بھر جانا -

بس آتے ہی کیا ہے نیند آگئی آنکھوں میں ( صبا ) میں خوب سمجھتا ہوں اس تیرے بہانے کو

**آنکھوں ہی آنکھوں میں** - تابع فعل - اشاروں ہی اشاروں میں سینا بینی میں - صرف آنکھوں ہی کی حرکت اور نگاہ سے - رمز و کنایہ میں - چھپواں - چوری چوری - چھپے چھپے -

تم تو آنکھوں ہی آنکھوں میں ہیں باتیں اپنے ہو جاتیں (ظفر)
کبھی ظاہر میں کچھ باہم نہ کہتے ہیں نہ سُنتے ہیں +
سمجھے آنکھوں ہی آنکھوں میں گر سمجھا ہے (آزردہ) یار مُنہ سے نہ کہا کہ آرزو کیا ہے +
جو نگہ تری اے غیرتِ محفل آنکھیں (ظفر) لگ گئیں آنکھوں ہی آنکھوں میں مرا دل آنکھیں

**آنکھوں ہی آنکھوں میں چُرا لینا** - فعل متعدی - نظروں میں چُرا لینا - سب کے سامنے چُرا لینا - آنکھوں میں خاک ڈال دینا - دھوکا بازی کرنا - نہایت عیاری کرنا - کمال چالاکی کرنا - باوجود ہوشیاری لوگوں کو دھوکا دینا - آنکھوں دیکھتے چُرا لینا

وُہ آنکھوں ہی آنکھوں میں چُرا لیتی ہیں سب سے (ارشد) دِل کیونکہ بچاؤں تری دُزدیدہ نظر سے
ہیں یہ دُزدیدہ نگاہیں تری کافر وہ چور (ظفر) آنکھوں ہی آنکھوں میں جو دِلکو چُرا لیجاویں
جائے آنکھوں ہی آنکھوں میں چُرا کے دِلکو (میر) دیکھئے دیدہ و دانستہ میں اندھا ٹھہرا

**آنکھیں** - (آنکھ کی جمع) مثنیٰ (آنکھاں) دیدے - انکھیاں - نیناں

[جب کسی اسم مؤنث کے آخر میں یائے معروف نہیں ہوتی تو اُسکی جمع یائے مجہول اور نون غنہ کے ساتھ آتی ہے جیسے آنکھ سے آنکھیں - پلک سے پلکیں اور جو اُسکے ساتھ کوئی فاعلی یا مفعولی علامت لگی ہوئی ہو یا اُس اسم کے بعد (میں - سے - پر - تک - طرف) وغیرہ میں سے کوئی لفظ آ لے تو اُسکی جمع واو مجہول اور نون غنہ آخر میں لگانے سے بنجاتی ہے جیسے آنکھوں کو - آنکھوں کا - آنکھوں نے - آنکھوں میں - آنکھوں پر - آنکھوں تک - آنکھوں کی طرف وغیرہ -]

شوقِ دیدار دیکھنا اُنکا + + (ظفر) دِل سے آگے جھپٹ گئیں آنکھیں
دیکھے دُنیا کے جو ظفر بد و نیک + ( " ) سو قدم پیچھے ہٹ گئیں آنکھیں +

**آنکھیں اُلٹ جانا** - فعل لازم - آنکھیں سُوج جانا - آنکھوں کا پھول جانا - آنکھوں پر ورم آجانا

اے دُکھے دِل کی جان کو ہم (ظفر) روتے روتے اُلٹ گئیں آنکھیں

**آنکھیں آنا** - فعل لازم - آنکھیں دُکھنے آنا - آنکھوں پر آشوب ہونا - آنکھوں میں درد ہونا - آنکھیں لال ہو جانا - آشوبِ چشم ہونا -

عشق نے ایذائیں یہ دکھلائیں ہیں (میر) تھم گئے آنسو تو آنکھیں آئیں ہیں +
انتظاری میں تری راہ کو تکتے تکتے (جعفر) تو تو آیا نہ پری رو مری آئیں آنکھیں

**آنکھیں اُوپر نہ اُٹھانا** - فعل لازم - خوف یا شرم سے آنکھیں اونچی نہ کرنا - ڈر کے مارے آنکھیں سامنے نہ کرنا + لحاظ یا حیا سے اُوپر نہ دیکھنا

جاتے ہیں شرم سے یا اُنسے یہ دِکھائیں آنکھیں (احمد) جب تلک بیٹھے ہم اُوپر نہ اُٹھائیں آنکھیں

**آنکھیں بچھانا** - فعل متعدی (۱) آنکھوں کا فرش کرنا + کسی دوست کے آنے کا بہت انتظار کرنا - منتظر رہنا - نہایت شوق سے راہ دیکھنا - چشم براہ ہونا + نہایت عاجزی کرنا - شوق یا تعظیم یا طیبِ نفس سے کسیکو بُلانا اور اُسکا انتظار کرنا

اگر آتے ہیں وُہ تو آنے دو + (سالک) ہم بھی آنکھیں بچھائے بیٹھے ہیں +
دیکھئے آتش قدم رکھتے ہیں ان پر وہ کب (آتش) آنکھیں بچھائیں تو ہیں ہم نے رہِ یار میں
اندھیری ہے شب خوف کھاؤ خیالِ نقشِ قدم لاؤ (صفیر)
نظر کی صُورت چلے بھی آؤ ہم اپنی آنکھیں بچھا چکے ہیں
بچھائیں بُلبلوں نے آنکھیں آیا تو جو گلشن میں (وزیر)
زمینِ باغ بلبل چشم کی گویا نہالی ہے + +
کہیں لیلیٰ کے تو آنے کی خبر آج نہ ہو + ( " ) آہوئے نجد بچھاتے ہیں زمیں پر آنکھیں
اگر تو آویگا تو جائے فرش پا انداز (ظفر) میں اپنی آنکھیں ترے زیرِ پا بچھا دُونگا

(۲) خاطر و مدارات کرنا - آؤ بھگت کرنا - اطاعت کرنا - ناز اُٹھانا - آدر مان کرنا - تواضع و تکریم کرنا - تعظیم و تکریم کرنا -

جو غم تمکو دیکھا ہنسا تے رہے (نواب مرزا) سدا اپنی آنکھیں بچھاتے رہے
قدم وُہ تو رکھتے نہیں ہیں زمیں پر (مجس) مُجھے اپنی آنکھیں بچھانے سے حاصل؟

**آنکھیں بدلنا** - فعل لازم - (۱) بے رُخ ہونا - تیوری چڑھانا - بے مروتی کرنا - بیدید ہونا - محبت توڑنا

کنارے دریا پہنچ کے پانی نہیں پیا ایک بوند اسیر (اسیر)
چڑھی ہے موجوں کی ہم سے تیوری حباب آنکھیں بدل رہے ہیں
آنکھیں نہ بدلیں شوخ نظر کیونکہ اب کہ میں (مومن) مفتونِ لطفِ نرگسِ فتّاں نہیں رہا
جان فلک کی ہو گئی مُضطر + + ( " ) دم میں بدل گئے آنکھیں ختم

(۲) افروختہ ہونا - یکایک غصّہ میں آجانا

**آنکھیں بند کرکے کوئی کام کرنا** - فعل لازم - اندھے پنے سے کوئی کام کرنا - اندھا بنکر کوئی کام اختیار کرنا - بے اندیشہ و بے تامل کسی بات کو کر بیٹھنا - بے سوچے سمجھے کسی کام میں پاؤں اڑا لینا

**آنکھیں بند کرنا** - فعل لازم (۱) آنکھیں مُوندنا - کسی خوف یا صدمہ کے ڈر سے آنکھیں نہ کھولنا - آنکھیں جھپکانا - آنکھیں میچنا

چھایا ہوا تھا چار و طرف ڈھالوں کا بادل (مرثیہ) شمشیر تھی مانند ہلالِ شبِ اوّل
تھی جانوں کی دہشت سے عجب فوج میں ہلچل (انیس) پیدل پہ تو اسوار تھے اسواروں پہ پیدل
بند آنکھیں کئے فوج کئی کوس تلک تھی
آئینۂ شمشیر میں بجلی کی چمک تھی +

(۲) سونا + مرنا + قطع تعلق کرنا۔ علایق دنیوی سے بیخبر ہونا
گھر بار روپے اور پیسے میں مت دل کو تم خورسند کرو (بند) یا گور بنا جنگل میں یا جمنا پر آنند کرو
موت آن لتاڑیگی آخر کچھ بکر و یا فند کرو (نظیر) بس خوب تماشا دیکھ چکے اب آنکھیں اپنی بند کرو
تن سوکھا کبڑی پیٹھ ہوئی گھوڑے پر زین دھرو بابا
اب موت نقارہ باج چکا چلنے کی فکر کرو بابا

**آنکھیں بند ہونا** - فعل لازم - (۱) آنکھیں مچنا - آنکھیں مندنا
(۲) نیند آنا - غنودگی ہونا۔
(۳) مرنا - جان نکلنا - جسم سے روح کا نکلجانا - فنا ہونا - دنیا سے گزرجانا
بند آنکھیں ہوئی جاتی ہیں مشتاق کی تیرے کیوں بند نقاب رخ زیبا نہیں کھلتا
ہوئیں جب بند آنکھیں خوف پرسش کا یقین آیا (نسیم دہلوی)
ہوے بیدار ہم جب وقت خواب واپسیں آیا
دید گلزار جہاں اور بھی کر لے غافل (غافل) بند ہو جائنگی اک روز مقرر آنکھیں
(۴) نہایت بچہ ہونا - تین چار روز کا بچہ ہونا + ناتجربہ کار رہنا - ہوشیار نہونا
(کتے بلی گلہری کبوتر چڑیا وغیرہ کے بچوں کی آنکھیں تین روز تک بند رہتی ہیں روز پیدائش سے چوتھے روز جا کر کھلتی ہیں انہیں سے یہ محاورہ لیا گیا ہے۔)
مرغ دل سے میرے ہو صیاد کیونکر مطمئن (اسیر) بند آنکھیں ہیں مگر ہے حوصلہ پرواز کا
مجھے حیرت ہے کیوں قسمت سپرد دام کرتی ہے (نسیم دہلوی) کہ آنکھیں بند ہیں جبتک نہیں دیکھا ہے گلشن کا

**آنکھیں بنوانا** - فعل متعدی - آنکھیں درست کروانا - آنکھوں کا جالا کٹوانا
آنکھوں کا پانی نکلوانا - سلائی یا کحال سے آنکھوں کو درست کروانا۔
اسکی آنکھوں سے بھلا کرتی ہے کیا ہمچشمی (سروش) جا کے بنوائے کہیں نرگس بیمار آنکھیں

**آنکھیں بھر آنا** - فعل لازم - آبدیدہ ہوجانا - روانسا ہوجانا - آنسو بھر لانا
بسورنے لگنا - رونے لگنا - فرط ترحم یا جوش محبت یا کسی صدمہ کے باعث
قریب بگریہ ہوجانا - آنکھوں میں آنسو آجانا - آنسو ڈبڈبا جانا - کھسیانا ہوجانا
کوئی بات یاد کر کے دل بھر آنا۔
جو نرگس کو دیکھا تو آنکھیں بھر آئیں (شکیبا) کہ اسمیں بھی میری ہی سی اک ادا تھی
سختیاں ہجر کی نظر آئیں + (شوق) خالی گھر دیکھا آنکھیں بھر آئیں +
دلپہ جب صدمہ ہوا صاف بھر آئیں آنکھیں (اسیر) درد دل چھپ نہیں سکتا کبھی پانی سے
تجھسے اے قاتل عالم جو لڑائیں آنکھیں (جوش) زخم اس دل نے وہ کھائے کہ بھر آئیں آنکھیں
آبلے پھوٹ بہ نکلے بھر آئیں آنکھیں (وزیر) سیپ میں آب گہر بستہ ہے گوہر کی عوض
دور مستاں کو جو میں یاد کروں اے ساقی (غافل) وہیں بھر آئیں مری صورت ساغر آنکھیں

**آنکھیں بھر لانا** - فعل لازم - روانسا ہوجانا - آبدیدہ ہوجانا - آنسو بھر لانا

رکھا ہوجانا - فرط محبت یا رحم یا صدمہ سے قریب بگریہ ہوجانا۔
(فقرہ) باپ کی غیر حالت دیکھکر بیٹا آنکھیں بھر لایا۔

**آنکھیں بیٹھنا** - فعل لازم - آنکھیں دھسنا - آنکھوں کا اندر کو گڑجانا
دیکھو (آنکھ بیٹھنا)

**آنکھیں پتھرانا** - فعل لازم - آنکھوں کا بیحس و حرکت ہونا - آنکھوں کا
بے جنبش ہوجانا + متحیر ہونا - خیرگی چشم ہونا - آنکھوں کا نور جاتا رہنا -
چکا چوند آنا - حیرت میں ہونا -
اس سنگدل کی وعدہ خلافی کو دیکھئے (درد) پتھرا گئی ہیں آنکھیں مری انتظار سے
حسرت دید میں پتھرا گئیں آنکھیں صاحب (امانت) لب پہ دم آیا جو بوسے کی طرف دھیان گیا
وہ سنگدل نہ آیا بہت دیکھی اسکی راہ + (صابر) پتھرا چلی ہیں آنکھیں مری انتظار میں
آنکھ سے سنگدلی شکل دکھا بہر خدا (امانت) اب تو پتھرا گئیں اے یار ہماری آنکھیں
ہیں ظالم اتنی اس سنگین دل بے پیر کی آنکھیں (مہر) کہ جسکو دیکھ پتھرائیں جوان پیر کی آنکھیں
یاں تلک آنکھیں مری محو نظارا ہو گئیں (منیر) پتلیاں پتھرا کے دونوں سنگ خارا ہو گئیں
تھا میں وہ بیکس کہ مجھپر رحم دشمن نے کیا (اسیر) آنکھیں پتھرائیں تو آنسو گر پڑے جلاد کے
وحشی ہوں دم نزع ہے پتھراؤ کی حسرت (وزیر) اطفال یہ سنگ کہ پتھراتی ہیں آنکھیں
پتھرا گئیں ہیں آنکھیں مری انتظار سے (نامعلوم) میں وہ نہال تھا کہ اگا اور جل گیا
پتھرا گئی ہیں آنکھیں مرے نقش پا کی طور (صابر) پڑتی نہیں ہے یار کی راہ اسطرف ہنوز
صنم کو دیکھ کے پتھرا گئیں مری آنکھیں (احسن) عجب نہیں ہے جو ہو شیشہ نظر سنگ
پتھرا گئی ہیں آنکھیں جھپکتی نہیں پلک (جرأت) تجھ بن ہیں اپنے دیدہ بیدار سنگ و خا
آنکھیں پتھرائیں جوں سنگ سلیمانی آہ ( " ) نکلے آنسو تو یاقوت کی نجیب سے تجھ

**آنکھیں ٹم ہونا** - فعل لازم - آنکھوں کا جاتا رہنا - اندھا ہوجانا - آنکھوں
میں روشنی نہ رہنا - بینائی کا جاتا رہنا -

* کسی چیز کو ٹکٹکی باندھکر دیکھنے سے جو آنکھوں میں خیرگی پیدا ہوجاتی ہے اس حالت کو آنکھیں پتھرانا کہتے ہیں اور اسکا سبب یہ ہے کہ جب کسی چیز کو جھکر دیکھتے ہیں تو ہماری آنکھوں کو اتنی مہلت نہیں ملتی کہ وہ روشنی موجودہ کو صرف ہونیکے بعد اور روشنی اخذ کرسکیں چونکہ اور حالتوں میں آنکھ جھپکتی رہتی ہے اس سبب سے جسقدر روشنی خرچ ہوتی ہے اسیقدر پھر آجاتی ہے اسکی مثال ایسی ہے جیسے قلم اور سیاہی کہ جہاں ایک ڈوبا کم ہوا دوسرا بھر لیا اگر آدمی لکھتا ہی چلا جاے اور سیاہی کا ڈوبا نہ بھرے تو قلم کیا خاک حرف لکھے چونکہ ایسی حالت میں آنکھیں اپنے کام سے معذور ہیں اسلئے انمیں تیرگی اور خیرگی آجاتی ہے جب اس امر کے وقوع سے آنکھ کی تعریف میں فرق آگیا تو وہی آنکھ پتھر کی مانند بے حس و حرکت اور بے نور ہوگئی پس یہی باعث ہے آنکھ پتھرانا معنی مذکورہ میں بولنے لگے واللہ اعلم بالصواب

۵ ٹم - پٹ سے لیا گیا ہے اصل میں یہ لفظ (پٹ + مندنا) تھا اختصاراً ٹم بولا جاتا ہے۔

یا الٰہی جو جھوٹی قسمیں کھائیں + (شوق) دونوں آنکھیں ابھی ٹم ہو جائیں

**آنکھیں ٹپنا** - فعل لازم - دیکھو (آنکھ ٹپنا)

ابرو کی خمدار پڑتی ہیں آنکھیں خلق کی (امانت) دیکھنا تلوار چل جائیگی اب دو چار سے

**آنکھیں پونچھ ڈالنا** - فعل لازم - آنسو پونچھ ڈالنا - رو دھو کر چپکا ہو رہنا - رونے کو بند کرنا - گریہ و زاری سے باز رہنا -

آ آ تا ہیر گریہ سے ہے یار + (ناسخ) ناسخ اب پونچھ ڈال آنکھیں تو

**آنکھیں پونچھنا یا پوچھنا** - فعل متعدی - کسیکے آنسو پوچھنا - تسلی دینا - تشفی دینا - ڈھاوس دینا - ڈھارس بندھانا - دھیر بندھانا -

پھری آنکھیں کسو کی پوچھتی جو تیں پار کھتو (میر) ہوئی شرمندگی کیا کیا ہمیں اس ست خالی سے

**آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر دیکھنا یا پھاڑ کے دیکھنا** - فعل متعدی - (۱) آنکھیں کھول کھول کر دیکھنا - آنکھیں چیر چیر کر دیکھنا + شوق کی نظر و نشی دیکھنا + انتظار

چار سو دیکھوں ہوں جوں آئینہ آنکھیں پھاڑ پھاڑ (جرأت) میری نظروں سے جو اوجھل وہ پری پوش مرا

(۲) بیقراری سے دیکھنا - مضطربانہ دیکھنا - بیتابانہ دیکھنا

(فقرہ) دم نکلتا جاتا تھا اور آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر دیکھتا جاتا تھا -

(۳) غور سے دیکھنا - گھور کر دیکھنا - نظر جما کر دیکھنا - ٹکٹکی باندھکر دیکھنا

دیکھا کئے چلمن کیطرف پھاڑ کر آنکھیں (اسیر) جلوہ نظر آیا نہ کسی پردہ نشیں کا

**آنکھیں پھٹنا** - فعل لازم (۱) آنکھوں پر صدمہ ہونا - آنکھوں میں درد ہونا کسی تکلیف کے باعث یہ معلوم ہونا کہ آنکھیں نکلی پڑتی ہیں -

(فقرہ) سر کے درد سے آنکھیں پھٹی جاتی ہیں -

(۲) حیرت میں ہونا - تعجب میں ہونا - ہکا بکا ہونا - بھچک رہجانا + ہونسنا رشک کرنا - حسد کرنا - جلنا -

دیکھکر کچھ جو پھٹ گئیں آنکھیں (ظفر) قدر میں پھر وہ گھٹ گئیں آنکھیں

(فقرہ) امیرانہ ٹھاٹ دیکھکر اسکی آنکھیں پھٹ گئیں - پرائی دولت دیکھکر آنکھیں پھٹی جاتی ہیں

**آنکھیں پھرانا** - فعل لازم - (ٹکسال باہر) آنکھیں نچانا - آنکھیں مٹکانا + آنکھیں گھمانا - عشوہ و غمزہ کرنا -

تیر نگاہ یار نے دم کر دیا فنا + (صبا) آنکھیں پھرا کے آہوئے تاتار ہو گیا

**آنکھیں پھر جانا** - فعل لازم (۱) دیدے پھر جانا - آنکھوں کی تیلیوں کا اوپر چڑھ جانا - علامت مرگ ظاہر ہونا -

ہو گئی آنکھوں کے آگے اسکی چشم سرمگیں (مومن) پھر گئیں آنکھیں مری نرگس کا جھکنا دیکھکر

پھر گئیں آنکھیں تم نہ آن پھرے + (میر) دیکھا تمکو بھی واہ واہ صاحب +

رات گزری ہے مجھے نزع میں روتے روتے (میر) آنکھیں پھر جائینگی اب صبح کے ہوتے ہوتے

(۲) بے مروت اور بے دید ہو جانا - مغرور ہو جانا - تیور بدل لینا - تیوری چڑھا لینا - بے رخ اور مخالف ہو جانا -

آنکھیں تمھاری پھر گئیں آئینہ دیکھکر (آتش) آخر غرور حسن سے تیور بدل گئے

خدا سے پھر گئیں زاہد کی آنکھیں (مصحفی) نظر آیا کوئی کافر صنم کیا +

**آنکھیں پھڑکنا** - فعل لازم - دیکھو (آنکھ پھڑکنا)

پھڑکتی ہیں نساخ جو اپنی آنکھیں (نساخ) کسی سے اشارہ ہوا چاہتا ہے +

**آنکھیں پھڑوانا** - فعل متعدی - آنکھیں نکلوانا - اندھا کروانا - نابینا کروانا

(پہلی حکومتوں میں ایک سزا یہ بھی تھی)

اس خطا پر کہ نظر بھر کے ادھر کیوں دیکھا (رند) آنکھیں پھڑواتے ہیں لو اور تماشا دیکھو

**آنکھیں پھوٹ جانا** - فعل لازم - اندھا ہو جانا - نابینا ہو جانا - آنکھیں ٹم ہو جانا - آنکھوں کا جاتا رہنا -

**آنکھیں پھوٹ جائیں** - جملہ - اوّل دعائے بد اور کوسنا ہی دوسرے معنے آنکھوں کی قسم ہے -

آنکھیں پھوٹیں جو بری آنکھ سے تمکو دیکھے (رند) رکھے خالق تمھیں محفوظ نگاہ بد سے

تجھے دیکھیں تو پھر اور وں کو کن آنکھوں سے ہم دیکھیں (ظفر) یہ آنکھیں پھوٹ جائیں گرچہ ان آنکھوں سے ہم دیکھیں

**آنکھیں پھوٹنا** - فعل لازم - دیکھو (آنکھ پھوٹنا)

**آنکھیں پھوٹیں** - جملہ - اوّل آنکھوں کی قسم ہے یعنے اگر ایسا کیا ہو تو ہماری آنکھیں نہ رہیں - دوسرے کوسنا ہے یعنے خدا کرے تیری آنکھیں ٹم ہوں -

پھوٹیں وہ آنکھیں نگاہ بد سے جو دیکھیں تجھے (آتش) آتشیں رخسار مجمر خال کا لا دانہ ہے

آرزو ہے کہ تمھارا رخ زیبا دیکھیں (میر) آنکھیں پھوٹیں جو کسی حور کا چہرہ دیکھیں

خواب میں سوتا تھا میں یار کے ساتھ (رند) آنکھیں پھوٹیں جگا دیا کس نے

تیری آنکھوں کے روبرو بادام + + (اسیر) آنکھیں پھوٹیں جو ہمنے دیکھا ہو

**آنکھیں پھوڑنا** - فعل متعدی - (۱) اندھا کرنا - نابینا کرنا -

جب میں روتا ہوں تو ہنسکر مجھے فرماتے ہیں (رند) آنکھیں پھوڑیگا عبث اشک بہاتا کیا ہے

(فقرہ) اچھا کھیل کھیلا کہ بچے کی آنکھیں پھوڑ دیں -

(۲) (بحالت لازم) اندھا ہونا - بے بصر ہونا -

(فقرہ) یہ تو آج رو رو کر اپنی آنکھیں پھوڑ لیگا -

(۳) (بحالت لازم) رونا - گریہ کرنا - آنسو بہانا - زار قطار رونا - فعل لازم

(فقرہ) تو اپنی آنکھیں کیوں پھوڑتی ہے جو ایک چیز جاتی تھی سو جاتی رہی۔ (عو)

(۴) پکانے ریندھنے کا کام کرنا

(فقرہ) چار پہر چولہے کے آگے آنکھیں پھوڑیں جب روٹی نصیب ہوئی (عو)

(۵) دیدہ ریزی کا کام کرنا۔ کوئی باریک کام مثل گوٹہ کناری بننے یا سینے پرونے یا کاڑھنے اور لکھنے پڑھنے وغیرہ کا کرنا۔

(فقرہ) دن بھر آنکھیں پھوڑتے ہیں جب چار پیسہ کی شکل دیکھتے ہیں۔

(۶) بیفائدہ انتظار کرنا۔ ناحق راہ دیکھنا۔ انتظار کرنا۔ منتظر رہنا۔

(فقرہ) آتے تو آچکتے اب تم کیوں بیٹھے ہوئے آنکھیں پھوڑتے ہو۔

**آنکھیں پھیر دینا۔** فعلِ لازم۔ دیدے پھیر دینا۔ علامتِ مرگ ظاہر ہونا۔ مرجانا۔

نہ دکھا رشکِ مسیحا اسے ہر آنکھیں (سرافل) پھیر دیگا کوئی دم میں ترا بیمار آنکھیں

**آنکھیں پھیر لینا یا پھیرنا۔** فعلِ لازم (۱) نظر پھیر لینا۔ رخ پھیر لینا۔ نگاہ پھیرنا۔ تیور بدل لینا۔ نظر بدل لینا۔

(۲) بےرخ ہونا۔ بیزار ہونا۔ نگاہ ٹیڑھی کرنا۔ بےمروت بنجانا۔ بیدید ہوجانا۔ خفا و ناراض ہوجانا۔ دشمن بنجانا۔ رخ نکرنا۔ یکایک دشمن ہوجانا

ہر پل ہے زندگانی میں اپنی مجھے خطر (اشرف) آنکھیں نہ مجھسے پھیرلے وہ فتنہ آنکھیں

کسکو گلہ ہے آنکھیں اگر تمنے پھیر لیں (اسیر) یہ مقتضائے گردشِ لیل و نہار ہے

پھیر لیتا ہے دم میں وہ آنکھیں + (وزیر) چشمِ بد دور کیا ہی بدخو ہے +

تو نے آنکھیں پھیر لیں یاں کام آخر ہوگیا (ناسخ) طائرِ جاں پابند رشتۂ نظارہ تھا

گہ مہرباں ہیں دوسری گہ آنکھیں پھیر لیں (سیر) معشوق آفتاب ہیں عشاق ماہیا

جو آنکھ تمنے پھیری تو دل اپنا ہم بھی پھیر لینگے (جرأت)
جب الفت ہی نہیں تب فائدہ ایذا اٹھانے کا

سائیں انکھاں پھیریاں تو بیری ملک جہان (دوہا)
ٹک ایک جھانکی مہر کی تو لکھا کریں سلام +

**آنکھیں ترسنا۔** فعلِ لازم۔ آنکھیں پھٹکنا۔ کسی چیز کے دیکھنے کو آنکھوں کا مشتاق ہونا۔ آنکھیں للچانا۔ مشتاق ہونا۔ آرزومند ہونا۔ مشتاقِ دیدار ہونا۔

اک نظر دکھلادے اپنے جلوۂ رخسار کو (اسیر) دیر سے آنکھیں ترستی ہیں ترے دیدار کو

آنکھیں دیدار کو ترستی ہیں + + (میر) رات دن ایک سی برستی ہیں +

درشن بن انکھیاں ترس رہیں (ٹھمری) الجھ رہے پیا کہیں اور سکھی

**آنکھیں تلووں سے ملنا۔** فعلِ متعدی۔ دیکھو (آنکھیں تلووں سے ملنا)

گرمی شوقِ دید سے جلتی سہی ہیں ہر نفَس (مخفی) تلووں سے انکی جب تلک آنکھیں ملا کیے

آنکھیں مری تلووں سے وہ ملجائے تو اچھا (ذوق) ہے حسرتِ پابوس نکلجائے تو اچھا

**آنکھیں ٹوٹ آنا۔** فعلِ لازم۔ آنکھوں پر آشوب آجانا۔ آنکھیں آجانا۔ آنکھیں دکھنے آنا۔ آنکھیں جھک آنا۔

**آنکھیں ٹھنڈی کرنا۔** فعلِ لازم۔ دیکھو (آنکھ ٹھنڈی کرنا)

**آنکھیں ٹھنڈی ہونا۔** فعلِ لازم۔ عو۔ تسلی و تشفی ہونا۔ جی خوش ہونا۔ ڈھارس بندھنا۔ مطمئن ہونا۔ اطمینانِ خاطر ہونا۔

(فقرہ) اتو بچّہ سامنے آگئے آنکھیں ٹھنڈی ہوگئیں اب کاہیکا رونا ہے۔ (عو)

**آنکھیں جاتی رہنا۔** فعلِ لازم۔ اندھا ہوجانا۔ آنکھیں ٹم ہوجانا۔ آنکھیں پھوٹ جانا۔ آنکھوں کی روشنی کا جاتا رہنا۔

آنکھیں جو روتے روتے جاتی رہیں بجا ہے (میر) انصاف کر کہ کوئی دیکھے ستم کہاں تک

ٹوٹے گا گر نہ ایکدم یہ تار آنسوؤں کا (سید حسن) جاتی رہینگی آنکھیں اک روز دونوں روتے

**آنکھیں جلنا۔** فعلِ لازم۔ آنکھوں میں سوزش ہونا۔ آنکھوں میں جلن ہونا۔

میری آنکھیں جلتی ہیں ہم بھر نہیں دیکھنا (ناسخ) کیا اثر الٹا ہے تیرے شعلۂ رخسار کا

**آنکھیں جھپکنا۔** فعلِ لازم (۱) آنکھیں بند ہونا۔ آنکھیں مندنا یا میچنا + نیند آنا + روشنی کی تاب نہ لانا۔ آنکھیں سامنے نہ ہوسکنا + آنکھیں بند کرنا۔

جھپکتی ہیں نظر بازوں کی ہر خورشید رو آنکھیں (امانت)
شعاع مہر ہے پتلیاں ہیں تیری چلمن کی

سو لگینگے یہ خاک جھپک جائینگی آنکھیں (نسیم دہلوی) آجائیگا جھونکا جو کوئی خواب عدم کا

خدا جانے کہ ہے کس برق وش کا سامنا مجکو (جرأت) کہ میں کچھ بیٹھے بیٹھے خود بخود آنکھیں جھپکاتا ہوں

(۲) آنکھیں نیچی ہونا۔ آنکھیں جھکنا۔ شرمندہ ہونا۔ لجانا۔

(۳) دیکھو (آنکھیں جھپکنا نمبر ۱-۲-۳)

**آنکھیں جھک آنا۔** فعلِ لازم۔ آنکھیں ٹوٹ آنا۔ آنکھوں پر آشوب آجانا۔ آنکھیں دکھنے آجانا۔

(فقرہ) دو دن کے جاگنے میں آنکھیں جھک آئیں۔

**آنکھیں جھکنا۔** فعلِ لازم (۱) آنکھیں نیچی ہونا۔ نظریں نیچی ہونا

(۲) آنکھیں ٹوٹ آنا۔ آنکھیں دکھنے آنا۔

**آنکھیں چار ہونا۔** فعلِ لازم۔ سنمکھ ہونا۔ ایکدوسرے کے آمنے سامنے ہونا۔ روکش ہونا۔ مقابل ہونا۔ روبرو ہونا۔ دوچار ہونا۔ ملاقی ہونا

جہاں ہوتی ہیں آنکھیں چار باہم + (سہ نگیں) تو آجاتا ہے دلمیں پیار باہم +

یہ سب کہنے کی باتیں ہیں ہم انکو چھوڑ بیٹھے ہیں (شیدا) جب آنکھیں چار ہوتی ہیں مروت آہی جاتی ہے
سچ مثل ہے اوٹ ہوتے ہی پہاڑ بھی لیں کھوٹ (مشتاق) یار دل میں آگیا جب چار آنکھیں ہوگئیں
(مثل) آنکھیں ہوئیں چار دل میں آیا پیار ۔ آنکھیں ہوئیں اوٹ دل میں آئی کھوٹ

**آنکھیں چرا کر دیکھنا** ۔ فعل لازم ۔ دیکھو (آنکھ چرا کر دیکھنا)
گرچہ خطرہ ہے کہ دیکھے گا یہ دزدیدہ نگاہ (معروف) تو یہ چوری مری تم آنکھیں چرا کر دیکھ لو

**آنکھیں چرانا** ۔ فعل لازم (۱) آنکھیں چھپانا ۔ نظریں بچانا ۔ نظر چرانا ۔ نگاہ بچانا ۔ اغماض کرنا ۔ روگردانی کرنا + تجاہل عارفانہ کرنا ۔ چشم پوشی کرنا + چھپنا ۔ کترانا + ٹالنا ۔ پہلو تہی کرنا ۔
لگ گئی دل کو مرے یار کی دزدیدہ نگاہ (احمد) اسطرح دیکھ مجھے اسنے چرائیں آنکھیں
با وجود دشمنوں نے ترے پاس اعتبار (مومن) آنکھیں چراتے ہیں مجھے احباب دیکھکر
آنکھیں جو یوں چراتی ہو تم مجکو دیکھکر (ظفر) بہکانیوالے آپکے میری نظر میں ہیں
آنکھیں چرا کے شب وہ بہانہ سے اٹھ گیا (شگفتہ) حرف مروت آہ زمانے سے اٹھ گیا
ادا سے دیکھکر آنکھیں چرانا + (رضا) قیامت پر قیامت مسکرانا +
کیوں مری قبر سے جاتا ہے چرائے آنکھیں (ناسخ) اے پری خاک مری سرمۂ تسخیر نہیں
جتنے طبیب آئے وہ آنکھیں چرا گئے (اسیر) اللہ رے اب ترے بیمار کی نگاہ +
(۲) آنکھ سامنے نکرنا ۔ لجانا ۔ شرمانا ۔ جھجکنا ۔ کنیانا ۔ جھینپنا + حیا کرنا ۔ لحاظ کرنا ۔
آنکھیں چرائیو نہ ٹک ابر بہار سے (میر) میری طرف بھی دیدۂ خونبار دیکھنا +
میں حیرت سے جب دیکھتا ہوں اسکو (آشنا) وہ آنکھیں چرانے لگے ہے حیا سے
دیکھکر چشم خماری کی تری سرخی کو (غافل) شرم کے مارے چراتے ہیں کبوتر آنکھیں
بے ثباتی کا جوانی پہ دھیان آہی گیا (نسیم دہلوی) گل سے اور بلبل سے کیا آنکھیں چراتی ہے بہار
(۳) بے مروتی کرنا ۔ بے مروت ہونا ۔ ناآشنا بنا
شروع عشق میں ہم سے وہ بت آنکھیں چراتا ہے (محسن) ابھی تو دیکھئے آگے خدا کیا کیا دکھاتا ہے
ہمسے محفل میں جو اس بت نے چرائیں آنکھیں (جعفر) عمر بھر ہمنے نہ پھر جا کے دکھائیں آنکھیں
مجھے کل دیکھکر آنکھیں چرائیں اسنے محفل میں (فرحت) حیا اسکو گیا پھر کچھ کوئی اغیار آنکھوں میں
آنکھیں نہ چرا مصحفی ریختہ گو سے (مصحفی) اک عمر سے تیرا ہی ثنا خواں ہے وہ تو
دل کی الفت سبھی ہم زانہ برتیں + (احمد ف) ہم سے آنکھیں وہ چراتے ہیں کیا کرتے ہیں

**آنکھیں چرنے گئی ہیں ؟** یہ ایک استفہامیہ جملہ ہے جب کوئی شخص اپنے روبرو کی چیز کو نہیں دیکھتا اور ادھر ادھر تلاش کرتا ہے تو اس سے یہ جملہ کہتے ہیں کہ تیری آنکھیں کیا چرنے گئی ہیں جو سامنے کی چیز نہیں دکھائی دیتی ۔ یعنے کیا تیری آنکھیں غیر حاضر ہیں جو کچھ نظر نہیں آتا ۔
حال عاشق کبھی پوچھ نہ بلائی تو چشم (کرم) آنکھیں کیا چرنے گئی ہیں تری او آہو چشم

**آنکھیں چڑھانا** ۔ فعل لازم ۔ ناک بھوں چڑھانا ۔ تیوری چڑھانا ۔ تیوری پر بل ڈالنا ۔ ترشرو ہونا ۔ خفا ہونا ۔ بگڑنا ۔ خاطر میں نہ لانا ۔
ہیں ہم بھی بھلے آدمی آئے ہیں ترے پاس (انشا) آنکھیں نہ چڑھا کچھ تو مدارات کی ٹھہرے

**آنکھیں چڑھنا** ۔ فعل لازم ۔ آنکھوں میں شراب یا نیند کا خمار ہونا ۔
چڑھ رہی آنکھیں ہیں تیری چہرہ ہے اترا ہوا (ظفر) کس کے ساتھ تو نے آج مے نوشی ہے خوب
آنکھیں بھی چڑھ رہی ہیں منہ بھی اتر رہا ہے (میر تقی) کچھ رنگ آمدنوں میں اپنا بکھر رہا ہے +

**آنکھیں چومنا** ۔ فعل لازم ۔ آنکھوں کا بوسہ لینا ۔ آنکھوں کو پیار کرنا ۔ نہایت پیار کرنا ۔

**آنکھیں چھت سے لگ جانا** ۔ فعل لازم ۔ مرنے کے قریب ہوجانا ۔ آنکھیں اوپر چڑھ جانا ۔ آنکھوں کی پتلی پھر جانا ۔ قریب مرگ ہوجانا ۔ علامت مرگ ظاہر ہونا + نہایت انتظار کرنا ۔ نہایت متفکر ہوکر چھت سے آنکھیں لگانا
ذکر کرتا تھا کوئی حسرت سے ++ (شوق) اب تو آنکھیں بھی لگ گئیں چھت سے
کرے یوں بستر غم پر کہ آنکھیں لگ گئیں چھت سے (جرأت) نظر آیا تھا جرأت ہمکو جلوہ بام پر کسکا +

**آنکھیں دکھانا یا دکھلانا** ۔ فعل لازم (۱) غضب کی نگاہ سے دیکھنا ۔ قہر کی نظر سے دیکھنا ۔ خفگی سے گھورنا ۔ آنکھیں نکالنا ۔ تہدید و تخویف کرنا ۔ خوف بٹھانا ۔ رعب جمانا ۔ چشم نمائی کرنا ۔ ڈرانا ۔ دھمکی دینا ۔ دھمکی میں رکھنا ۔ دھمکانا ۔ تنبیہ کرنا ۔ غصہ کرنا ۔ دیکھو (آنکھ دکھانا)
مسجد میں اسنے ہمکو آنکھیں دکھا کے مارا (ذوق) کافر کی دیکھ شوخی گھر میں خدا کے مارا
بازآ یاد دیکھنے سے نہ آتش رخوں کے دل ( " ) سو بار آبلے اسے آنکھیں دکھا چکے +
ایک لطف کی نگہ بھی چاہی نہ ہمنے اس سے (میر) رکھا ہمیں تو اسنے آنکھیں دکھا دکھا کر +
دل کھو کے ابلے چکے جو میرے ملنا ہے ( " ) آنکھیں بھی دکھاتے ہو پھر منہ بھی چھپاتے ہو
وحشت میں پڑا کانٹوں سے پالا کف پا کا (شیدا) دکھلائی ہیں آنکھیں مجھے چھالا کف پا کا
کسکی چشمک سے ہے اختر شمری + (مومن) فلک آنکھیں مجھے دکھاتا ہے +
وہ ہر چند آنکھیں تمہیں دکھاتی رہی + (مہر حسن) یہ نظروں میں دل کو لبھاتی رہی
دل آشفتہ کو میرے عبث آنکھیں دکھائی ہیں (نصیر) تمہاری زلف عنبر بیز کے ہر حلقہ کو سونے
جی ڈرے کیونکر نہ میرا اے شب ہجر فراق (ظفر) آنکھیں دکھلانے لگے مجھکو ستارے بیطرح
بیطرح مجھے آنکھیں ہر لحظہ دکھاتے ہو ( " ) نشتر کہیں مژگاں کے دل میں نہ چبھو جانا
دستے نرگس کے تمہیں کیوں بھیجی رشک چمن ( " ) جانتے گر ہم کہ آنکھیں ہمکو دکھلاؤ گے آپ

انکو سمجھو نہ ستارے کہ یہ بے مہری سے (ظفر) فلک آنکھیں شب فرقت میں دکھاتا ہے مجھے
دکھاتے ہیں دل پُر داغ جب ہم چارہ سازوں کو (ظفر)
ہمارے داغ دل کیا کیا ہمیں آنکھیں دکھاتے ہیں
جگر کے آبلوں سے میرے مجکو حضرت عشق (ظفر) دکھاتے آنکھیں ہمیشہ ادیب کی سی ہیں
آنکھیں دکھلائی ہیں کیا تو نے اُسے سچ تو کہو (مصحفی) آج اوسان سے گم ہیں جو بڑے درباں کے
آنکھیں دکھلاتی ہیں مثل پاسباں منکر نکیر (نسیم دہلوی) کنج مدفن بھی مجھے قسمت سے زنداں ہو گیا
کہیں نرگس کو مگر تو نے دکھائیں آنکھیں (بیدار) نہیں بچتی نظر آتی کہ ہے بیمار بہت +
آنکھ سے دیکھا تو آنکھیں ہمکو دکھلانے لگے (مغفور) ہاتھ سے چھیڑا تو دونوں ہاتھ کنواڑ لگے
آپ پی پی اور سب غیروں کو پلواتے رہے (نوا) ہمکو ساغر کے عوض آنکھیں ہی دکھلاتے رہے
پس از عمر اُودھر گئی تھی نگاہ + + (میر) سو آنکھیں وہ مجکو دکھانے لگا + +
رکھی ہے یار آنکھیں ہی دکھا کر + (〃) ہم اُسکے اِن دنوں ہیں نگے نظر بند +
نظر لطف و عنایت سے تو میں درگزرا (میر نل) آنکھیں دکھلاتی ہو لو اور تماشا دیکھو
کیونکہ آنکھیں نہ ہمکو دکھلاؤ (آتش) کیسے خوش چشم و خوش نگاہ ہو تم
وہ ایسا کون تھا جسنے تمہیں آنکھیں دکھائیں (معروف) کئے جو بند تمنے رخنہ دیوار کیا باعث
پہلے ہی دیکھنے میں آنکھیں دکھائیں کیا کیا (نظیر) جنہوں نے ہمکو یار و دہلا دیا ابھی سے
کل جو اُس ترک ستمگر نے دکھائیں آنکھیں (احسن) برق نے ابر کی چادر میں چھپائیں آنکھیں
یا ہمیں تم دیکھتے تھے چتونوں سے چاہ کی (جرأت) یا بنا غصہ کی شکل آنکھیں دکھانے لگ گئی
جو شوق رقص بسمل اُسکو ہوتا ہے تو محفل میں (〃) ذرا آنکھیں دکھا کر وہ فسونگر دیکھ لیتا ہے
اُسے چشم حسرت سے دیکھا جو میں نے + (〃) تو کیا کیا وہ آنکھیں دکھانے لگا
راہ عصیاں میں جو رکھتا ہوں قدم (اسیر) آنکھیں دکھلاتے ہیں نقش پا مجھے +
دیکھو دکھلاؤ خفا ہو کے نہ ہر بار آنکھیں (انس) اب کبھی بزم میں رو دیں تو گنہگار آنکھیں

(۲) سامنے ہونا۔ مقابل ہونا۔ منہ دکھانا۔ روبرو ہونا + مقابلہ کرنا۔ برابری کرنا
اپنے مشتاق سے جب تو نے چھپائیں آنکھیں (مراد) تو اُحل نے وہیں آ اُسکو دکھائیں آنکھیں +
چشم بد دور چشم ترا اے میر + (میر) آنکھیں طوفان کو دکھاتی ہے

**آنکھیں دُکھنا** ۔ فعل لازم ۔ آنکھوں کا سرخ ہو جانا ۔ آنکھوں میں کھٹک ہونا ۔ آنکھوں پر آشوب آنا

**آنکھیں دُکھنے آنا** ۔ فعل لازم ۔ دیکھو (آنکھیں آنا اور آنکھیں دُکھنا)
نہ لگتی آنکھ تجھسے کاش ظالم کب تلک رووں (جرأت)
کہ آنکھیں دُکھنے آئیں اور مرے دیدے کھٹکتے ہیں

**آنکھیں دوڑانا** ۔ فعل لازم ۔ نظریں دوڑانا ۔ چاروں اور دیکھنا ۔ اِدھر اُدھر دیکھنا ۔ چاروں طرف دیکھنا ۔ چارسو نظر ڈالنا ۔

**آنکھیں دیکھنا** ۔ فعل لازم ۔ (فارسی چشمہا دیدن سے اُردو میں آیا ہے) دوسرے کی آنکھیں تکنا + کسیکی صحبت سے استفادہ کرنا ۔ کسی سے تربیت پانا ۔ کچھ بات حاصل کرنا ۔ صحبت برتنا ۔ صحبت میں رہنا ۔ اچھے آدمی سے تعلیم پانا ۔ صحبت پانا ۔ بہت سا تجربہ کرنا ۔ نہایت تجربہ کار ہونا ۔
تھا ایک کمال پیر دیریں + + (گلزار نسیم) عیسیٰ کی تھیں اُسنے آنکھیں دیکھیں
تو نے دیکھیں ہیں غیر کی آنکھیں (جمیل) تیری نظروں میں کب سمائیں گے ہم
نرگس کو میں تو ہرگز لاتا نہیں نظر میں (دیکر نگ) دیکھی ہیں میں نے جاناں آخر تمہاری آنکھیں
بار ہا اسنے آنکھیں دیکھی ہیں + (قلق) چتکلیں سیکھی ہے غضب کی آنکھ
کہے کیونکر نہ حسرت کے سبب سے یہ غزل جرأت (جرأت) کہ فن شعر میں دیکھی ہیں ایسے پیر کی آنکھیں

**آنکھیں ڈبڈبانا** ۔ فعل لازم ۔ آنکھوں میں پانی بھر آنا ۔ آبدیدہ ہونا ۔ کسی صدمہ یا رحم کے باعث سے آنسو بھر آنا ۔

**آنکھیں ڈگڈگ کرنا** ۔ فعل لازم ۔ کمال ضعف یا نقاہت سے آنکھوں کا ایک حالت پر قائم نہ رہنا ۔ آنکھوں کا تیرا پھرا کرنا ۔ دُبلاپے کے مارے سارے جسم میں آنکھیں ہی دکھائی دینا
(فقرہ) دو ہی دن کے فاقوں میں آنکھیں ڈگڈگ کرنے لگیں

**آنکھیں ڈھونڈتی ہیں** ۔ جملہ ۔ آنکھیں دیکھنا چاہتی ہیں ۔ آنکھیں نہایت مشتاق ہیں ۔ (جب کسی دوست یا حبیب یا بزرگ کی اکثر یاد ہوتی ہے اور اُسکے دیکھنے کو نہایت دل چاہتا ہے تو یہ جملہ کہتے ہیں)
پھرے نظر جو پڑتے ہیں خوباں اِدھر اُدھر (جرأت) آنکھیں یہ تجکو ڈھونڈتی ہیں جانِ من جدھر

**آنکھیں رکھنا** ۔ فعل لازم ۔ تمیز رکھنا ۔ کسی کام میں مداخلت رکھنا ۔ صاحب درک ہونا ۔
صورت آبادی جاتے ہیں طلبگار جمال (میر نل) حق یہ ہے رکھتی نہیں کا فرد دیندار آنکھیں

**آنکھیں روشن کرنا** ۔ فعل متعدی ۔ آنکھوں میں روشنی بخشنا ۔ آنکھوں میں طراوت دینا ۔ آنکھوں کو خوش کرنا ۔ آنکھوں کو مسرور کرنا ۔
کس آنکھوں کیا کیا تصور میں مجھے سجھائے تم (بشیر) پر شب مہتاب میں بن بیٹھے گھبرائے ہم
آنکھیں روشن کرنیکو تشریف یاں گر لاؤ تم (امانت) یہ بڑا اندھیر ہے اک رات بھی آ تو نہ تم
چاندنی کیا کیا ہوئی ہے مہ لقا دو چار دن

**آنکھیں روشن ہونا** ۔ فعل لازم ۔ آنکھیں کھلنا ۔ آنکھوں میں روشنی ہونا ۔ آنکھوں میں بینائی ہونا + آنکھوں میں تازگی آنا ۔ آنکھوں میں طراوت آنا
یہ اندھے ہیں جو کہتے ہیں ہم ہی ہم ہیں (ناسخ) جو آنکھیں روشن تو پھر تو ہی تو ہے

خضر نے صحبت جاتب دلکی صفا (اسیر) آنکھیں روشن شمع کی ہوتی ہیں محفل دیکھ کر
زہرا کے گلو سے جو بھر لو دشت کا دامن (مرثیہ) اجڑے ہوئے جنگل کی بھی آنکھیں ہوئیں روشن
انبار حسن خار بنا غیرت گلشن (انیس) ہر نخل تھا رشک شجر وادی ایمن +
عکس رخ شبیر کی ضو دور تلک تھی
دریا کی ہر اک لہر میں بجلی کی چمک تھی

**آنکھیں زمین سے لگ گئیں** - جملہ - نہایت ندامت حاصل ہوئی شرم کے مارے آنکھ نہ اٹھا سکا -

دیکھا جو مجھکو مہر نے چرخ بریں سے (نگہت) مانند نقش پا لگی آنکھیں زمین سے

**آنکھیں سامنے کرنا** - فعل لازم - (گلستان باب ۱) آنکھیں ملانا - چار آنکھیں کرنا - آنکھیں مقابل کرنا - سامنا ہونا - روبرو ہونا + شرم و لحاظ نکرنا -

مجھسے تھا اقرار آنے کا گئے گھر غیر کے (نگین) پھر تم آنکھیں سامنے کرتے ہو شرماتے نہیں

**آنکھیں سامنے نکرنا** - فعل لازم - آنکھیں نہ ملانا - آنکھیں مقابل نکرنا - تاب نہ لانا - کسی چیز کے دیکھنے کا متحمل نہونا + شرمانا - لجانا + شرم و لحاظ کرنا - حیا کرنا -

شغل پوشیدہ کیا کرتے ہو مجھسے تم بھی ظفر (ظفر) سامنے کرتا نہیں جو کوئی شاغل آنکھیں
سامنے آنکھیں نکر سر درگریبان ہو نصیر (نصیر) تجھسے کیا دنیا میں کام لے بی ہنر اچھا ہوا

**آنکھیں سرخ کرنا** - فعل لازم - (گلستان باب ۱) دیکھو (آنکھ سرخ کرنا)

**آنکھیں سفید کرنا** - فعل متعدی - اندھا کرنا - نابینا کرنا -

ستے ہی گریہ تو پھر کیسی بصارت ای آہ (اسیر) ایک دن کر دینگے آنکھوں کو مری آنسو سفید

**آنکھیں سفید ہونا** - فعل لازم - آنکھیں گم ہونا - اندھا ہونا - روشنی چشم جاتا رہنا یعنے سیاہی چشم جو محل بینائی ہے اسمیں پانی یا جالا آجانا آنکھوں میں پھلیاں پڑ جانا -

ہمیں تو رونے نے آخر یہ رنگ دکھلایا (جوشش) سفید ہو گئیں آنکھیں ہوا گریباں سرخ
دکھلا گیا کبھی نہ وہ چشم سیاہ کو (ناسخ) آنکھیں مری سفید ہوئیں انتظار میں
آنکھیں بہ رنگ نقش قدم ہو گئیں سفید (رشید) نامہ کے انتظار میں قاصد بھلا پھرا
روتے روتے مری آنکھیں ہو گئیں اگل سفید (ناسخ) پائی ہے بادام نے صورت گل بادام کی
آنکھیں ہوئیں سفید ترے انتظار میں (〃) ہر شب یہ چاندنی ہے مرے بیت الحزن میں
سفید ہو گئیں آنکھیں مری برنگ سحر (کاشف) شب فراق میں کھینچا ہے انتظار ایسا
اب انتظار صبح میں آنکھیں ہوئیں سفید (جرأت) کیا اس شب فراق کی یارب سحر نہیں

**آنکھیں سی کھل گئیں** - (۱) جان سی آگئی - دم سا آگیا + آنکھوں میں روشنی سی آگئی - جان میں جان آگئی - آنکھوں میں طراوت یا تازگی سی آگئی دیکھکر جسکو کھل گئیں آنکھیں (ظفر) ایسا آیا مجھے نظر ہے کون +

کچھ آنکھ بند ہوتی ہی آنکھیں سی کھل گئیں (مومن) جی اک بلا ہے جان تھا اچھا ہوا گیا
(فقرہ) روٹی کھاتے ہی آنکھیں سی کھل گئیں -

(۲) **حقیقت سی کھل گئی - ہوش سا آگیا - غفلت کا سا پردہ اٹھ گیا حیرت سی ہو گئی - تعجب سا ہو گیا -**

کھل گئیں رہ گیا زگس کی آنکھیں سی مہر و ماہ کی (ظفر) جب اپنے منہ سے تو نے دور گھونگٹ کر دیا
آنکھیں سی کھل گئیں و انجم کی دیکھکر (〃) کوٹھے پر اپنے تو جو شب ماہ میں گیا
کھل گئیں آنکھیں سی انجم کی جو شب کو وقت خواب (〃) منہ دو پٹہ سے ترا اے ماہ پیکر کھل گیا
کچھ قدر میں نجانی غفلت سے رفتگاں کی (رشید) آنکھیں سی کھل گئیں اب جب جیتے ہیں ہوئیں خواب

**آنکھیں سینکنا** - فعل لازم - (چشم گرم کردن سے اردو میں آیا ہے) نظارا کرنا دیدار بازی کرنا - معشوقوں کو گھورنا - گھورا گھاری کرنا - نظارا مارنا - دیدار سے تشفی دینا - دیکھکر خوش ہونا + زیارت کرنا -

اگر کسی شعلہ رو کو دیکھتے ہیں + (قایم) شیخ بھی اپنی آنکھیں سینکتے ہیں +
آتش حسن رخ پر نور سے + (نگہت) سینکتے ہیں ہم بھی آنکھیں دور سے
شعلہ حسن سے جل جائیں آنکھیں سینکو (ریان) کوئی معشوق اگر آگ بھبوکا دیکھو +
آنکھیں آتش رخ سے آنکھیں سینکتے ہیں + (ناسخ) کیا زمستاں میں کام منقل کا
اکدم سینکیں جو آنکھیں روئے آتشناک سے (〃) جل گیا تار نظر ہر دیدہ اختر ہو گیا +

**آنکھیں کڑوانا** - فعل لازم - آنکھوں میں نیند بھرنا - نیند کا خمار ہونا - آنکھیں کھٹکنا - نیند کے مارے آنکھیں کھجانا

خواب شیریں سے میں آگاہ نہیں برسوں سے (ریان) آنکھیں کڑواتی ہیں جب نیند ذرا آتی ہے

**آنکھیں کھٹکنا** - فعل لازم - دیکھو (آنکھ کھٹکنا)

**آنکھیں کھل جانا** - فعل لازم - (۱) جاگ اٹھنا - چیت جانا - بیدار ہو جانا - چونک جانا - متنبہ ہونا - ہوشیار ہو جانا + حقیقت کھلنا - غفلت کا جاتا رہنا - غفلت کا پردہ اٹھنا - عبرت ہو جانا - خبردار ہو جانا + متحیر ہو جانا - حیران ہو جانا - ہکا بکا ہو جانا - ہک دک ہو جانا

تھا ازل سے مجکو تا وقت ولادت خواب عیش (ناسخ)
کھل گئیں آنکھیں مری شور مبارکباد سے
مر دے جی اٹھے تری ٹھوکر سے زندہ مر گئے (ناسخ) کھل گئیں دو چار آنکھیں ہو گئیں دو چار بند
خواب میں کیا غش ہو یوسف کو زلیخا دیکھکر (مومن) کھل گئیں آنکھیں تجھے اے جلوہ آرا دیکھکر
کھل گئیں جلوۂ رخسار ترا دیکھتے ہی (ظفر) مہر و مہ کی بھی سپہر گنبد نیلی آنکھیں
کھلجائینگی پھر آنکھیں جو مر جائیگا کوئی (رشید) آتے نہیں ہو باز مرے امتحان سے تم

ہوگی ہمچشم جو چشم بُت بیدرد تیری (مغفور ۱۲) آنکھیں کھل جائینگی اے آئینہ حیرت تیری
کھل گئیں نوح کی آنکھیں وہ اُٹھا طوفاں (اسیر) تا رونے کا جو ہنسے لب جیحوں باندھا
جوہر ترے جانباز کے کھلجائینگے جسدم (بنجد) کھلجائینگی قاتل تری تلوار کی آنکھیں
دیکھ سمجھائیگا تو مان کسیکا کہنا (نبیلا) یاد آئینگی یہ باتیں تجھے جب ہوگی دغا
آنکھیں کھلجائینگی نشہ سا اُتر جائیگا (برانلد) ہاتھ مل مل کے کہیگا کوئی کہتا تھا

جان اور تو جہ کے ناداں نہ ہوشیار ہے تو
دوستانہ تجھے سمجھا چکے مختار ہے تو +

**آنکھیں کُھلنا** - فعل لازم (۱) چشم وا ہونا - جاگنا - بیدار ہونا + چیتنا
ہوشیار ہونا - ہوش سنبھالنا - مُتنبہ ہونا - خبر پڑنا - پردہ اُٹھنا -
غفلت سے چونکنا + حیرت میں ہونا - متحیر ہونا - حیران ہونا - متعجب
ہونا - ہکا بکا ہونا - ہک دک ہونا + حقیقت کھلنا + ہوش سنبھالنا
جنم لینا + جان میں جان آنا - حواس ٹھکانے ہونا - جان پڑنا -
طاقت آنا + مُراد بر آنا - منسا پورن ہونا -

آنکھیں کھلی ہوئی ہیں عجب خواب ناز ہے (وزیر) فتنہ تو سو گیا ہے در فتنہ باز ہے
دونوں میں ہوئیں جو چار آنکھیں (گلزار نسیم) دولت کی کھلیں ہزار آنکھیں +
دیکھیں جو اک نظر بھر تصویر اُس پری کی (فطرت) کھل جائیں دونوں آنکھیں پھر زہرہ و مشتری کی
میں کیا جانوں چمن کہتے ہیں کسکو آشیاں کیسا (برانلد) کھلیں آنکھیں تو میری اندر صیاد کے گھر میں
ہستی میں ہمنے اگر آسودگی نہ دیکھی (سیلر) کھلتیں نہ کاش آنکھیں خواب خوش عدم سے
مرگئے پھر بھی ہیں کھلی آنکھیں + (مُصحفی) اپنے عاشق کے انتظار کو دیکھ +

**آنکھیں کُھلوانا** - فعل متعدی - ہندوستان کی مسلمان عورتوں
میں ایک رسم ہے کہ جب دولہا دلہن کو بیاہنے آتا ہے تو اُسکو گھر
میں بُلا کر آرسی مصحف کے وقت دُلہن کی آنکھیں کھلوانیکے واسطے
بہت عاجز کرتی ہیں جسکا مفصّل حال آرسی مصحف میں لکھا گیا ہے

**آنکھیں کُھلی رہجانا** - یا کھلی رہنا - فعل لازم - آنکھوں کے رستے سے
دم نکلجانا + انتظار ہی انتظار میں مرجانا - گھورتے گھورتے یا تکتے
تکتے دم فنا ہوجانا - حسرت میں مرنا -

شکل زنجیر کھلی رہ گئیں آنکھیں جسدم (ظفر) تم گئے آپ در تیغ چٹا اور طرف +
مر کسکے انتظار میں بے اجل گیا (جہاندار) آنکھیں جو یوں کھلی رہیں اور دم نکل گیا
تھی ہوس یہ دید کی میری بعد مرگ (رنگین) رہگئیں آنکھیں کھلی حسرت سی قاتل کی طرف
دیکھکر صورت سحر اُس مہر پُر تنویر کی (نگہت) رہگئیں آنکھیں کھلی آئینہ تصویر کی +
آمد آمد کی خبر لائی ہے تو کسکی صبا (آشفتہ) رہگئیں آنکھیں کھلی گلشن میں نرگس کی صبا

اگر یہی ہے حسرت دیدار شوخ چار چشم + (مغفور ۱۲) نکلیگا آنکھوں سے دم آنکھیں کھلی رہجائیگی
رس عالم فانی سے سفر کر گیا عاشق (نامعلوم) آنکھیں تو کھلی رہگئیں اور مر گیا عاشق

**آنکھیں کھولنا** - فعل لازم - چشم وا کرنا + جاگنا - چیتنا - ہوشیار ہونا
+ ہوش سنبھالنا - ہوش پکڑنا + ہوش میں آنا + متنبہ ہونا - عبرت
پکڑنا + جنم لینا - پیدا ہونا - دیکھو (آنکھ کھولنا)

آنکھیں کھولو مجھے دیکھو کہ میں دل بستہ ہوں (صمد) ایک نظارہ یکتا ہوں بہت ستا ہوں
آئینہ میں ہر ذرہ کو وہ مہر لقا ہی جلوہ نما - (ظفر) غافل اپنی غفلت سے اب آنکھیں کھولو دیکھو
خواب غفلت سے ذرا کھول مسافر آنکھیں (اسیر) شب گئی صبح ہوئی کوچ میں تاخیر نہ کر
فرماتے تھے کیا سوتے ہو اُٹھو علی اکبر + (مرثیہ) تنہائی میں بابا کی خبر لو علی اکبر
حلقے میں لیا فوج نے ہمکو علی اکبر (انیس) آنکھیں تو ذرا کھول کے دیکھو علی اکبر

بیکس کی مدد کو نہیں آتے نہیں بیٹا!
نرغے سے لعینوں کے بچاتے نہیں بیٹا!

**آنکھیں کھونا** - فعل لازم - اندھا ہونا - بے بصر ہونا - آنکھوں کو رو
بیٹھنا - اندھا ہو بیٹھنا -

دل گیا پہلو سے اب رو رو کر آنکھیں کھوئیں (ناسخ) جان کسکو بھلا درکار ہے جب بینا نہیں

**آنکھیں گڑنا** - فعل لازم (۱) آنکھوں کا اندر کو دھنسنا - آنکھیں بیٹھنا
(۲) کسی چیز پر نظر گڑ جانا - کسی چیز کو برابر تکے جانا - گھورنا - نظر ہاؤں کی
طرح دیکھنا - ندیدوں کی طرح دیکھنا -

(فقرہ) تیری تو کھانے میں آنکھیں گڑ گئیں - (عو)

**آنکھیں گلابی ہونا** - فعل لازم - آنکھیں سُرخ ہونا - آنکھوں میں
سرور آنا - آنکھوں میں نشہ ظاہر ہونا -

**آنکھیں لال ہونا** - فعل لازم - آنکھیں سُرخ ہوجانا - آنکھوں کا دُکھنے
آجانا - آنکھوں پر آشوب آجانا -

(فقرہ) رات ہی کے جاگنے میں آنکھیں لال ہوگئیں

**آنکھیں لال ہوجانا** - فعل لازم - آشوب یا نشہ یا رونے کے باعث سے
آنکھوں کا سُرخ ہوجانا -

نہ کیونکر بعد رونے کے لال ہوجائیں مری آنکھیں (ناسخ)
شب فرقت میں ہے تاریخ خیال روئے گلگوں ہے

**آنکھیں لال ہونا** - فعل لازم - دیکھو (آنکھیں لال ہوجانا)

**آنکھیں لڑانا** - فعل لازم (۱) آنکھیں ملانا - نگہ سے نگہ لڑانا - ٹکٹکی
باندھکر ایک دوسرے کو دیکھے جانا - گھور اگھاری کرنا - دیدہ بازی کرنا

نظربازی کرنا + دوچار ہونا - مُلاقات پیدا کرنا + اشارہ کنایہ کرنا - اشاروں میں گفتگو کرنا + عشق کرنا - نیہا لگانا - محبت کرنا + تاک جھانک کرنا
(اکثر بچپن میں اور عاشق و معشوق میں اس قسم کی شرطیں بھی ہوا کرتی ہیں کہ دیکھیں کس کی آنکھ نہ جھپکے چنانچہ وُہ لوگ اِسمیں گھنٹوں ٹکٹکی باندھکر دیکھنے کی مشق کرتے ہیں اور اس قسم کی بازیاں جیتا کرتے ہیں اور اس بازیکا نام آنکھیں لڑانا رکھ چھوڑا ہے)
سُرخ پوشاک پہنتا ہی تو کہتا ہے وُہ شوخ (آتش) آنکھیں مریخ لڑا دی تو لڑاتا ہوں میں
جس سے تو نے بُت خونخوار لڑائیں آنکھیں (ظفر) تیغ مژگاں سے اُسے اپنی تُو دو کر آیا +
آنکھیں لڑائیں غیر سے وہ میرے سامنے (〃) میری نہ اُسنے روز لڑائی ہو کسطرح
شب بزم مُلاقات میں ہر چند یہ چاہا (قطعہ) آنکھیں میں لڑاؤں کہیں اُس شاہ مصری
پر خوف میرے دل میں یہی آیا کہ سب ہے (بھوا بیگم) نازک ہے نہ دبجائے کہیں یار نظر سے
یہ اگر کچھ سوچتی ہوا اُسکے تیور اور ہیں + (معروف) دیدہ و دانستہ پھر آنکھیں لڑا کر دیکھ لو
تدبیر صُلح خوب ہے بن آگئے بات تو (شیفتہ) جی میں ہے آج غیر سے آنکھیں لڑائی
یا اوروں سے آنکھیں لڑاتی ہیں آپ (معروف) ہمیں دیکھکر مُنہ چھپاتے ہیں آپ
ذرہ کیطرح ہمنے بھی لڑائیں آنکھیں (آتش) رُخ جب اپنی طرف اُس مہر لقا کا دیکھا
سنتا ہوں تختہ پھولا ہے نرگس کا باغ میں (〃) آنکھیں لڑائی جو ارادہ ہے جنگ کا
ہر دم سپاہی زادوں کو تدبیر جنگ ہے (سایل) آسے جو ایکدم کو تو آنکھیں لڑا گئے
رشک آتا تھا کہ یار آنکھیں لڑائے غیر سے (نصیر) ہو گیا آئینہ منظور نظر اچھا ہوا +
اُسنے جب آنکھیں لڑا کر ہنس دیا + (نظیر) ہمنے بھی نظریں ملا کر ہنس دیا +
لڑا دے آنکھیں بیچاری کہ پھر پلک سے پلک مارے (نظیر)
جو نظریں نیچی کرے تو گویا کھلا سراپا چمن حیا کا
کہوں کیا تجھسے پھر کیا کیا دل بیتاب پہ (جُرأت) کہ جب دو شخص باہم بیدھڑک آنکھیں لڑاتے ہیں
ہر ایک سے بیٹھے ہیں تم بزم میں پیارے (〃) آنکھیں نہ لڑاؤ کہیں دیکھو میں لڑونگا

**آنکھیں لگجانا** - فعل لازم - دیکھو (آنکھ لگجانا)
نہیں معلوم ہے طالب دیدار کو آہ + (شوق) خواب کیا چیز ہے لگجاتی ہیں کیونکر آنکھیں

**آنکھیں لگنا** - فعل لازم (۱) ٹکٹکی بندھنا - آنکھیں گڑنا + انتظار ہونا - انتظار کھینچنا - چشم براہ ہونا - راہ دیکھنا - باٹ دیکھنا - منتظر رہنا + اندیشہ ناک ہوکر راہ تکنا - مضطربانہ انتظار کرنا - دھیان لگنا -
لگ رہی ہیں اُدھر ہی کو آنکھیں (معروف) ٹکٹکی کو ملاحظہ کیجیے +
آنکھیں بتوں کی لگ رہی ہیں الف یار میں (ناسخ) کیونکر نہو مقام غزالاں تتار میں
شام فراق خواب عدم کا ہے انتظار (مومن) آنکھیں لگی ہیں دولت بیدار کیطرف
ہیں منتظر ہوں یہی آنکھیں اُدھر + (رسید) ایک آشوب ہے اُسکے گھر کیطرف +

مُدّت سے لگ رہی ہیں مری آنکھیں اُسکا اور (〃) وُہ دیکھتا نہیں ہے غلط کر ادھر ہنوز
اُسکی محرم یہ کہتی ہے بنت نرگس کی (جُرأت) دیکھے کوئی کہ لگی آنکھیں ہیں کس کس کی
(فقرہ) کل سے تمہاری طرف آنکھیں لگ رہی ہیں -
(۲) نیہا لگنا - عشق ہونا - آنکھ لگنا - پریت ہونا -
لو مُبارک ہو کہیں آنکھیں تمہاری بھی لگیں (جُرأت) تم بھی اب رونے لگو دو دو پہر اچھا ہوا
موج لگیں انکھیاں اُنسے کیسا موہے دُکھ دینا رے (ٹھمری)
کا مُو سنگ پیت کرنا کدرا اب اُڑنا گت پت اور سب سکھ لینا ہے

**آنکھیں لگی رہنا** - فعل لازم (۱) آنکھیں چسپاں رہنا - آنکھیں لڑی رہنا - نظریں لڑی رہنا
عینک ہے جو لب پیش نظر ساغر مے کی (معروف) رہتی ہیں لگی خانۂ خمار سے آنکھیں +
حسینوں کی لگی رہتی ہیں آنکھیں سبزۂ خط پر (ناسخ) بجا ہے گر اُسے کہیے غزالاں کا مُرقع ہے
اگر اندر گلستاں ہے تو باہر نرگستاں ہے (نامعلوم) لگی رہتی ہیں آنکھیں تیرے دیوار و در کی روزن سے
(۲) منتظر رہنا - آرزومند رہنا - اُمیدوار رہنا - دھیان لگا رہنا - راہ دیکھنا - انتظار میں رہنا + اندیشہ ناک ہوکر راہ تکنا - مضطربانہ انتظار کرنا
لگی رہتی ہیں دُنیا کیطرف آنکھیں حریصوں کی (صبا) ہزاروں زخم مُنہ کھولے ہوئے ہیں اس نمکداں کی
برسوں سے لگی رہتی ہیں جب مہر و ماہ کی آنکھیں (میاں) تب کوئی ہما صاحب صاحب نظر بنتا ہے
وُہ دن گئے جو پہروں لگی رہتی تھیں آنکھیں (〃) اب یاں نہیں مُہلت کوئی پل کوئی گھڑی کی
(فقرہ) جبتک بچہ نہیں آتا اُدھر ہی آنکھیں لگی رہتی ہیں - (عقل)

**آنکھیں مانگنا** - فعل لازم - آنکھوں کی روشنی چاہنا - بینائی مانگنا - بصارت کا طالب ہونا -
سُوجھتا خاک نہیں اُس رُخ روشن کے حضور (میر) مانگتے پھرتے ہیں یُوسف کے خریدار آنکھیں

**آنکھیں مٹکانا** - فعل لازم - آنکھیں گھمانا - آنکھیں چمکانا - آنکھیں نچانا

**آنکھیں ملا کر دیکھنا** - یا ملاکے دیکھنا - فعل لازم - نظریں ملا کر دیکھنا - چار آنکھیں کرکے دیکھنا - نظریں لڑا کر دیکھنا - آنکھیں سامنے کرنا -
غیر واں ہے وُہ اشارے ہم سے چھپا چھپا کر (رسید) پھر دیکھنا ادھر کو آنکھیں ملا ملا کر +
ٹک اسطرف تو دیکھو آنکھیں ملاکے صنا (قطعہ) ہم سے تو کہیں تمہاری شائستہ ستم ہوں
ایسے کے گھر میں پیارے سبحان تیری قدرت (انشا) جس قدر چاہو کہو ہم تو دل سے خستہ ہوں

**آنکھیں ملانا** - فعل لازم - آنکھیں سامنے کرنا - نظر ملانا - نگہ ملانا - آنکھیں لڑانا + ٹکٹکی باندھکر دیکھنا + متکلم ہونا - مقابلہ کرنا - رُوبرو ہونا - سامنے ہونا - رُخ ملانا - دوچار ہونا - چار آنکھیں کرنا - سامنے آنا + مخاطب ہونا - متوجہ ہونا - سیدھی نظروں سے دیکھنا - دیکھو (آنکھ ملانا)

نشتار ہے دیکھو آنکھیں لڑانا شعر شیفتہ

آنکھیں نہ کھولنا - فعل لازم - چشم وا نکرنا + شرم یا حجاب یا نفرت کے باعث سے آنکھیں کھول کر کسی چیز کو نہ دیکھنا -

جنت میں جو بے تیرے حوروں سے رہی نفرت (رنجاب) آنکھیں کبھی کھولیں بیزار سے کہتی ہیں

آنکھیں نہ ملانا - فعل لازم - دیکھو (آنکھ نہ ملانا)

عشق کہتا ہے یہ مجھسے کہ تو ہی کون ملا (جعفر) مجھسے رستم نے بھی اگر نہ ملائیں آنکھیں

برق کا طرز جو حیدر کے سخن میں پایا (حیدر) اُس سے محفل میں کسی نے نہ ملائیں آنکھیں

آنکھیں نہ ملنا - فعل لازم - دیکھو (آنکھ نہ ملنا)

اے صنم عارض سے ملتی ہی نہیں آنکھیں تری (آتش) نشہ اللہ ری شراب حسن کے دو جام کا

آنکھیں نیلی پیلی کرنا - فعل لازم - نہایت غصہ ہونا - تیور بدلنا - غضبناک ہونا - تیوری چڑھانا - خشمناک ہونا - چین بجبیں ہونا

اپنی آنکھیں نیلی پیلی کرتا ہے وہ شوخ (جرأت) بزم میں تو چشم حسرت سے نہ دیکھا کریں

آنکھیں ہونا - فعل لازم - حواس درست ہونا - سمجھ آنا - ہوش آنا - عقل آنا + حقیقت کھلنا - حقیقت معلوم دینا + متنبہ ہونا -

(مثل) گھر سے کھوئیں تو آنکھیں ہوئیں (فقرہ) اتنا روپیہ کھو کر آنکھیں ہوئیں تو کیا ہوئیں

آنگ - ۵ - اسم مذکر (کایستھہ) س (अङ्ग انگ) تن - بدن - سریر - دیہہ - پنڈا - جسم

(فقرہ) آنگ انگوچھ لو - یعنے انگوچھے سے پنڈا پونچھ لو -

آنگی - ۵ - اسم مؤنث - ہندو عو (وُہ کپڑا جو انگ سے لپٹا رہے) انگیا - چولی - محرم - سینہ بند -

آنگن - ۵ - اسم مذکر - ہندو - س (अङ्गन انگن) گیتوں میں (انگنا) - انگنائی - صحن - چوک

جو دیکھیں تو شعلہ سا روشن ہر ایک (میر حسن) درختوں کا روشن سا آنگن ہے کچھ + شگن تو نیکی ہوت ہیں آنگن بولت کاگ (دوھا) ساجن پیا سکر کب آئیں کب آوین ٹریھا کیسے کہ کسوں انگنوا دیورا نہارے مورا جوبنوا (ٹھمری)

آنند یا انند - ۵ - اسم مذکر - س (आ + नन्द آ + نند) لغوی معنے بخوبی ریجھنا[1] - خوشی خرمی - انبساط - فرحت - ہرش - رنگ رس - عیش و عشرت - روحانی خوشی - حظ روح + نہایت خوشی - (۲) سکھ - چین - آرام - راحت

آنند بدھاوا - اسم مذکر - ہندو (آنند + بدھاوا) مبارکبادی + خوشی کا گیت + خوشی کا نیگ - بدھائی - شادیانہ (جب کسی شخص کے ہاں لڑکا بالا ہوتا ہے یا کوئی اور شادی ہوتی ہے تو اُسوقت جو چونیالیا یا ہیجڑے وغیرہ گیت گا کر مبارکباد دیتے ہیں تو وہ لوگ اُسکے انعام کو اِس نام سے موسوم کرتے ہیں)

آنند رہنا - فعل لازم - ہندو - خوش رہنا - مگن رہنا - شاد رہنا + چین کرنا - موج مارنا -

جاؤ وہیں جہاں سگری رین گنوائی ہنتی کروں توری پروں پیّاں (ٹھمری)
جو کہو وہاں جا کہوں مورے سیتل چھاتی آنند رہو موری گوئیاں
مجھ برہن کو ات دکھ دینو بھور بھئے کیوں آئے سیّاں +

آنند کرنا - فعل لازم - خوشی منانا - موج مارنا - چین اُڑانا -

آنند کے تار بجانا یا انند کے تار بجانا - فعل لازم - نہایت خوشی کرنا - مگن ہونا + عیش اُڑانا - للّے تللّے کرنا - عیش میں گزارنا - بیفکری سے اوقات بسر کرنا -

ہر ایک سمت ہیں تاؤس شادمان چمن (قطعۂ شاہ) لگا کے تار رگ گل پہ ناخن منقار
کہ غنچے میں کبھی تو بنے ہیں شاخ گل ہے بین (نصیر) بجا رہی ہیں عنادل ہم انند کے تار
چٹک چٹک کے بجاتی ہیں چٹکیاں کلیاں (″) ترانہ سنج مسرت ہے طوطی طرار

آنند منگل - اسم مذکر - ہندو - خوشی - خرمی - شادی - عیش و عشرت - ناچ رنگ - ہنسی مذاق -

(۲) آرام - راحت - سکھ - چین -

آنند ہو؟ - خوش ہو؟ - خیریت ہے؟ - اچھے ہو؟ - مزاج مبارک راضی خوشی ہو؟

آنند ہونا - فعل لازم - خوشی ہونا - مگن ہونا

اُونچی اٹاری پلنگ بچھایو + (مکری) میں سوئی مرے سر پر آیو
کھل گئیں انکھیاں ہوئی انند (″) اے سکھی ساجن؟ نا سکھی چند[2]

(۲) چھکنا - سیر ہونا - اٹل ہونا -

(فقرہ) ایکھی لوٹے میں آنند ہو گئے - چار لڈو کھا کر آنند ہو گئے -

آنندی پرش - اسم مذکر - ہنس مکھ - خوش مزاج - ظریف - ٹھٹھول - خوش خلق (گنوار) ہنسوڑ

آنو - ۵ - اسم مؤنث - س (आम = आम آم = آم سنسکرت میں کچا - ادام کا ہاضمہ بگڑ کر) ایک طرح کا چیپدار اور لزج مواد ہے جو پیٹ کے بگاڑ سے مروڑ ہو کر بشکل بلغم نکلتا ہے

آنو پڑنا - فعل لازم - پیٹ میں آنو کا پیدا ہونا - مروڑ سے لیسدار مواد کا گرنا - پیچش ہونا - (فقرہ) بچّہ کے پیٹ میں آنو پڑ گئی ہے -

[1] اہل دہلی لفظ طرز کو مؤنث بولتے ہیں ۱۲ / چو طرف ریجھنا ۱۲

[2] چاند ۱۲

**آنو گرنا** - فعل لازم - پیٹ سے آنو نکلنا - مروڑ سے دست آنا - دست کے ساتھ آنو گرنا -

**آنول** - ہ - اسم مذکر - جھلی - جیل - جیر - کھیڑی + وہ ٹکیا جو ڈونڈی یعنے نال کے آخر میں لگی ہوئی ہوتی ہے + وہ آلائش جو بچے پیدا ہوتے وقت عورت کے پیٹ سے نکلتی ہے -

**آنول نال** - اسم مؤنث (آنول + نال) ہندو اسکو مذکر بھی بولتے ہیں) جب بچہ پیدا ہوتا ہے تو اسکی ناف* (ناف جھلی) انتڑی کیطرح بڑھی ہوئی ہوتی ہے جسکو ڈونڈی بھی کہتے ہیں دائی اُسے اُسیوقت کاٹ ڈالتی ہے اِسکے اخیر میں ایک ٹکیا بھی لگی ہوئی ہوتی ہے اس کل ہئیت مجموعی کا نام آنول نال ہے -

(فقرہ) میرا آنول نال دہیں گڑا ہے (از باغ و بہار)

**آنولہ** - ہ - اسم مذکر - س (आमलक آملک) فارسی - آملہ کھٹا پھل (آنورا) ایک عربی (آملج) پراکرت (आमलअो آملو) معرب آملہ ہے درخت کا نام ہے جسکے پھل کو بھی آملہ کہتے ہیں یہ پھل بیٹھی کی مانند گول اور مزے میں ترش اور کچھ کسیلا ہوتا ہے - تازوں کا مربہ پڑتا ہے اور سوکھے سر دھونے کے کام میں آتے ہیں اسکا مزاج اوّل میں سرد دوم میں خشک ہے - اطبائے یونانی اسے مقوی دل و دماغ بیان کرتے ہیں اور حالت خفقان وغیرہ میں چاندی کے ورق کے ساتھ کھانا مفید بتاتے ہیں - ہندو عورتیں اسکے درخت کو پوجتی ہیں - ہلیلہ (ہندو عو) اتوار یہ

کڑوا جیسے آنولہ اور پاچھے ات سواد (دوہا) تس گیانی کے بول ہوت ہیں اچھے یاد

کاتک جو آنورے تلے کھاے + (دوہا) کُٹمب بہت بکٹھے جاے +

**آنولا سار گندک** - اسم مؤنث - س (आमलसार آمل سار) - صاف کی ہوئی گندک - عمدہ گندک (چونکہ یہ گندک ترش بیشتر نہایت ترش ہوتی ہے اس سبب سے اسکا یہ نام رکھا گیا)

**آنولہ گٹا** - ہ - اسم مذکر - از (آملہ) ہلیلہ خشک - سوکھے آنولے پیڑ کے سوکھے آنولے - وہ آنولہ جو اوپر ہی سے سوکھ کر گرے -

**آنہ** - ہ - اسم مذکر - س (अंश انس) حصہ

(۱) حصہ - بھاگ - قسمت -

(۲) روپیہ کا سولہواں حصہ - چار پیسے - جائداد کا سولہواں حصہ

* اب صرف نال بولتے ہیں شاید میر امن کے زمانہ میں آنول نال بولتے ہوں ؟

(مثل) آنہ نہ پائی نری سیر گھسائی (دیقسع) جائداد میں سے ایک آنہ گرہوں رکھکر قرضہ چکایا

**آنہٹ** - ہ - اسم مذکر - محاورہ مٹھک - بھانڈا - ظرف برتن

**آؤ** - ہ - امر از (آنا) صیغہ جمع حاضر - یہ لفظ (آ) کی نسبت بیقدر مساوات اور تعظیم کا درجہ ظاہر کرتا ہے اپنے آدمی یا ملازم کے ساتھ اس لفظ کا کم استعمال کرتے ہیں جو تو اور تم میں فرق ہے وہی آ اور آؤ میں -

آؤ بیٹھو میرے پاس اپنی کہو میری سنو (محمد لطیف) ایسی نفرت ہے تمہیں کا ہیکو ایجاب ہے

**آؤ تو** - ندا - چلو تو - سنو تو - تشریف تو لاؤ

آؤ تو دیکھ لیں نظر بھر کے کون جیتا ہے اے صنم مر کے (وزیر)

**آؤ جانے دو** - جملہ - چلو لڑائی دور کرو - معاف کرو بخشو - چھوڑو غصہ تھوک دو - چھما کرو - جھگڑا چکاؤ - جھگڑا کاٹو - قصہ مٹاؤ

قتل کئے پر غصہ کیا ہے لاش مری اٹھوانے دو (میر) جان سے ہم تو جا ہی چکے ہیں آؤ تم بھی جانے دو

**آوا** - ہ - اسم مذکر - ف (آوہ) انگریزی (اوون oven) سکسن (اوفن) (ماروی) عربی (اتون) کمہار کی بھٹی - کمہاروں کے برتن پکانے کا گڑھا -

(مثلیں) ال کا بیٹ کمہار کا آوا کوئی کالا کوئی گورا - ایک آوے کے برتن ہیں

(فقرہ) کیسا آوا بگڑے لڑکا کڑھانے کا کمہلانہ بگڑا ہوا ہے -

**آوا اُترنا** - فعل لازم - برتنوں کا پک کر بھٹی سے نکلنا

**آوا چڑھنا** - فعل لازم - بھٹی میں برتنوں کا پکنے کے واسطے رکھا جانا - جیسے خُم چڑھنا -

**آواجائی** - ہ - اسم مؤنث (ہوب) آمد و رفت - آنا جانا - آرجار

**آوادانی** - ا - اسم مؤنث - بگاڑ ہے (آبادانی) کا دیکھو (آبادانی)

**آؤ آدر** - ہ - اسم مؤنث - (آؤ + آدر) تعظیم و تکریم - خاطر و مدارات - آؤ بھگت - خاطر و تواضع -

**آوارگی** - ف - اسم مؤنث - پراگندگی - سراسیمگی - بے سروسامانی بیہودگی - بدچلنی - ابتری -

**آوارہ** - ف - صفت - قدیم فارسی (آوار) ژند (آوانک) سرگرداں - پراگندہ - پریشان - تتر بتر - ڈانواڈول - ابتر + ویران تباہی - خراب خستہ + بدراہ - بدوضع - بدچلن - خراب - بدرو

ا؎ आम آمل سنسکرت میں ترش کو کہتے ہیں چونکہ یہ پھل کھٹا ہوتا ہے اس سبب سے اِسکا یہ نام رکھا گیا بلکہ املی کا بھی یہی نام ہے ۱۲

۲؎ چونکہ س اور ہ کا ہم بدل ہے جیسے ستے اور ہے - ستہ سپتر اور ہپتر - راس اور راہ اس سبب سے انس کا انہ اور پھر آنہ ہو گیا

۳؎ از نفائس ۱۲

+ کُنبہ سے بچھڑا ہوا - وطن سے چھُوٹا ہوا - بے ٹھکانے + بیہودہ
بے سرو سامان + گیا گزرا + گُم - بھٹکا ہوا -

مُوئے اِس رشک سے ہم تو کہ جو ہر اُسکے کوچے میں (جرأت) پریشاں ہے سراپا غمزدہ آوارہ حیراں ہے
رسوا خراب غمزدہ آوارہ اور ذلیل + (نامعلوم) اُسکی یہی سزا ہے جو تُم سے لگائے دل
ہم وُہ آوارہ و سرگشتۂ ظفر ہیں کہ ہمیں (ظفر) نہ تو ویرانے کی خواہش ہے نہ بستی کی ہوس
حسن بھی آدمی ہے کچھ خفا ہوتے ہو تُم جس سے (حسن) خراباتی جنُونی باولا سودائی آوارہ
ہُوں وُہ آوارہ کہ طفلی ہی میں جُوں اشک مجھے (سودا)
کر دیا مادرِ ایّام نے گھر سے باہر +
کہیو اے بادِ صبا بچھڑے ہُوئے یاروں کو (سوز) راہ ملتی ہی نہیں دشت کے آواروں کو
عہدِ طفلی سے مرا طفلِ سرشک آوارہ ہے (مسلم) جسکو سب گرداب یا کہتی ہیں گہوارہ ہے
گرچہ آوارہ جُوں صبا ہیں ہم + (میر) لیک لگ چلنے میں بلا ہیں ہم +
زمانہ نے آوارہ چاہا مجھے + ( 〃 ) مری بیکسی نے نباہا مجھے
آوارہ در بدر ہُوئیں جرأت بقولِ میر (میر) خانہ خراب ہو جیو اس دل کی چاہ کا
جو دلِ وحشت زدہ پھرتا تھا آوارہ پڑا ( 〃 ) کہتے ہیں جرمِ محبت پر وُہ کل مارا پڑا
چین ملتا ہی نہیں عشق کے آواروں کو (ظفر) تُغض کیا جی میں تری گردشِ گردوں بھر
ہو گئے اجزائے عناصر وطنِ اصلی کو (شہیدی) دشتِ غربت میں ہے آوارہ مری خاکِ ہنوز
ہر شے سے عیاں تھا غمِ سبطِ شہِ لولاک (مرثیہ) سر زانوئے غم پر تھی جھکائے ہُوئے افلاک
اللہ رے ماتم کہ اُڑاتی تھی زمیں خاک (انیس) دریا کا بھی جوش سے سر سر تھا جگر چاک
آوارہ پرندے تھے مکاں خالی پڑے تھے
چوپائے چراگاہ سے مُونہہ پھیرے کھڑے تھے

**آوارہ پھرنا - ف + ہ - فعل لازم - خراب خستہ پھرنا - واہی تباہی پھرنا + بھٹکتا پھرنا - کُوچہ گردی کرنا - ہرزہ گردی کرنا - مارا مارا پھرنا - گلیوں گلیوں پھرنا -**

دشت میں سی بستی ہے آوارہ سی پھرتے ہو (بیدل) دلِ آپ کا لے سیل سے کہئے کہاں ہے
اپنا وہیں پھیکے اندر ہر جگہ باغباں سے (سوزِ ابنِ صاحب) آوارہ پھر رہی ہیں گُم کردہ آشیاں سے
(فقرہ) خراب خستہ آج ستہ آوارہ پھرتا ہے -

**آوارہ کرنا - ف + ہ - فعل متعدی - بھٹکانا - پھرانا - پریشان کرنا + بدچلن اور بد وضع کرنا - بگاڑنا - اوباش بنانا - خراب کرنا -**

خاک اُڑوائی کیا جنگل میں آوارہ مجھے (ناسخ) چرخ نے سمجھا گرد بادِ دامنِ صحرا مجھے
(فقرہ) اِن شُہدوں کی صُحبت نے میرے بیٹے کو بھی آوارہ کر دیا - (ع‌و)

**آوارہ گرد - صفت - ڈانواں ڈول - ہرزہ گرد - بد وضع - بدچلن**

**آوارہ گردی - ف - اسم مؤنث (قانون) - واہی تباہی پھرنا - بدوضعی بدچلنی - سرگردانی -** (فقرہ) آوارہ گردی میں چالان کر دیا -

**آوارہ ہونا - ف + فعل لازم - پریشان ہونا - تتر بتر ہونا - پراگندہ ہونا - سرگردان ہونا + پھرنا - اُڈولنا + خراب ہونا - بدچلن ہونا - بدراہ ہونا**

میری قسمت میں ہے واں آوارہ ہونا چارہ گر (سالک)
میری پیشانی پہ لکھا ہے نشانِ کُوئے دوست
گر ذوق سیر ہے تو آوارہ اِس چمن میں (میر) مانندِ عندلیبِ گُم کردہ آشیاں ہو
وُہ مہ خانہ نشین گلیوں میں آوارہ ہوا (ناسخ) اے منجم دیکھنا ثابت نہ سیّارہ ہوا

**آواز - ف - اسم مؤنث - ژ (اواج) پہلوی (باز - فراز) عوام (آواج) (۱) شبد + الاپ - بانگ + ہانک - پُکار + بھنک + صدا - ٹیر - نوا - ندا + دُھن**

مر گئے سب شبِ فُرقت میں الٰہی شاید (اسیر) نہ مؤذن کی صدا ہے نہ گجر کی آواز
مرتا ہُوں اِس آواز پہ ہر چند سر اُڑ جائے (غالب) جلاد کو لیکن وُہ کہے جائیں کہ ہاں اور

(۲) غُل - شور - فغان - غوغا - خروش - ہنگامہ - غُل غپاڑا - چیخ پکار - چیخم چاخ + گونج - (فقرہ) بچّوں کی آواز سے آنکھ کھل گئی -

(۳) پُکار کر بیچنے کا ڈھنگ + فقیر کی صدا - (فقرہ) سودے والی کی آواز سُنی اور دوڑا (بچّہ) ایک گھر سے نہ ملا دوسرے پر آواز لگائی

(۴) کسی چیز کے ٹکرانے یا تصادم کا کھٹکا - کھڑکا - آہٹ - سنسناہٹ سائیں سائیں + چھن چھن - جھنکار - چھنکار + کھٹکا - کھٹ کھٹ - دھما دھم -

کون آتا ہے یہ کسکے پاؤں کی آواز ہے (آمین) ہر صدائے پا میں جسکی سو طرح کا ناز ہے
میں جلگیا وُہ غیر کے گھر جو چلے گئے (شیفتہ) شعلہ سے استعارۂ آواز پا کروں +
(فقرہ) یہ کاہے کی آواز ہوئی ؟

(۵) راگ - نغمہ - آہنگ - گیت + لحن - لہجہ - (مُرکبات میں)
(فقرہ) کیا آواز لگاتا جاتا ہے - (یعنے گاتا)

طنبور کے تار آب ہے تو جو الا پا + داؤد کے مانند ہے اعجاز کی آواز

(۶) شُہرہ - غلغلہ + رسائی - پہنچ + نیکنامی کا آوازہ

کہوں اے ذوق کیا حال شبِ ہجر (اشعار) کہ تھی ایک ایک گھڑی سو سو مہینے
تھی شب ڈال کھاتا تھا ایک اندھیر (قطعہ) مرے بختِ سیہ کی تیرگی نے +
تپِ غم شمع ساں ہوتی تھی کم + (ذوق) اُڑاتی تھی پسینوں پر پسینے +
یہی کہتا تھا گھبرا کر فلک سے + ( 〃 ) کہ او بے مہر بداختر کمینے +

کہاں میں اور کہاں یہ شب گر تھے ( ذوق ) مری جانب سے تیرے دل میں کینے
سوا اِس ظلمت کے پردہ میں کئے ظلم ( " ) ارے ظالم تری کینہ وری نے
عوض کس بادہ نوشی کے مجھے آج ( " ) پڑے یہ زہر کے سے گھونٹ پینے
حواس و ہوش جو مجھ سے قریں تھے ( " ) قرینہ سے ہوئے سب بے قرینے
مری سینہ زنی کا شور سُنکر + ( " ) پھٹے جاتے تھے ہمسایوں کے سینے
اٹھایا گاہ اور گاہے بٹھایا + ( " ) مجھے بیتابی و بیطاقتی نے +
کہا جب دل نے تو کچھ کھاکے سورہ ( " ) بہت الماس کے توڑے نگینے
نہ ٹوٹا جان کا قالب سے رشتہ + ( " ) بہت سی جان توڑی جانکنی نے
بہت دیکھا نہ دکھلایا ذرا بھی + ( " ) طلوعِ صبح سے مونہہ روشنی نے
کہا جی نے مجھے یہ ہجر کی رات ( " ) یقیں ہے صبح تک دیگی نہ جینے
لگے پانی چوانے مونہہ میں آنسو + ( " ) پڑھی یاسیں سرہانے بیکسی نے
مگر دن عمر کے تھوڑے سے باقی ( " ) لگا رکھے تھے میری زندگی نے
کہ قسمت سے قریب خانہ میرے ( " ) اذاں مسجد میں دی بارے کسی نے
بشارت مجھکو صبح وصل کی دی ( " ) اذاں کے ساتھ یُمن و فرخی نے
ہوئی ایسی خوشی اللہ اکبر + ( " ) کہ خوش ہوکر کہا خود یہ خوشی نے
مؤذن مرحبا بر وقت بولا + ( " ) تری آواز مکے اور مدینے +

**آواز اُٹھانا** - ف + ہ - فعل متعدی گانے میں آواز کا اونچا کرنا - اونچے سُر کرنا -

**آواز آنا** - فعل لازم - شبد سنائی دینا - کانیں بول پڑنا - کانیں بھنک آنا - سُیر سُنائی دینا + ندائے غیب آنا - اکاس بانی ہونا - (فقرہ) غیب سے آواز آئی

**آواز بند ہونا** - ف - ہ - فعل لازم - آواز بیٹھنا - آواز پڑنا - گلا جکڑ جانا - آواز میں خشونت اور درشتی آجانا - آواز بھاری ہونا آواز نہ نکلنا -

اے صدق ضعف سے مری آواز بند ہے (صدق) اُس بدگماں کو وہم کہ مغرور ہوگیا

**آواز بھاری ہونا** - ف + ہ - فعل لازم - آواز پڑنا - آواز بیٹھنا دیکھو (آواز بند ہونا)

نہ سُنا پر نہ سُنا کیا ہی گراں گوش ہے گُل ( ناسخ ) ہوگئی نالوں سے آواز عنادل بھاری

**آواز بھرّانا** ف + ہ - فعل لازم - آواز بھاری ہوجانا -

(فقرہ) گاتے گاتے آواز بھرّا گئی

کل باجے بجکر ٹوٹ گئے آواز لگی جب بھرّانے (نظیر) اور چھم چھم گھنگرو بند ہوئے تب گت کا انت لگا پانے

ہیں راگ انہیں کے رنگ بھرے اور بھاؤ انہیں کے سانچے ہیں (نظیر)
جو بے گت بے سُر تال ہوئے بن تال پکھاوج ناچے ہیں

**آواز بیٹھنا** - ف + ہ - فعل لازم - آواز جکڑنا - آواز پڑنا - گلا بیٹھنا گانے یا چلانے سے آواز بھاری ہوجانا - دیکھو (آواز بند ہونا اور بھاری ہونا)

آواز کی طرح ہم بیٹھینگے آج ایجاں (نسیم دہلوی) دیکھیں تو آپ کیونکر ہمکو اٹھا ہی سکتے
دل کے ماتم میں کیا ہیچ نہ جو شور و فغاں (جان صاحب) اور بھی بیٹھ گئی خستہ جگر کی آواز

**آواز پر کان رکھنا - یا لگانا - یا دھرنا** - ف + ہ - فعل لازم - کسی بات کے سُننے پر کان لگانا - کسی بات کے سُننے کا دھیان رکھنا - کان دیکر سُننا - نہایت غور سے سُننا - دھیان دیکر سُننا - توجہ سے سُننا - دھیان دینا - کان دینا + سُون لینا

**آواز پر لگنا - یا آوازہ پر لگنا** - ف + ہ - فعل لازم (جانوروں کے واسطے زیادہ بولتے ہیں) آواز پہچاننا - آواز پر بولنا - آواز پر آنا + اِشارہ پر لگنا + ہلجانا - مانوس ہوجانا -

(فقرہ) تیتر آواز پر لگا ہوا ہے - اُسکے کبوتر خوب آواز پر لگے ہوئے ہیں - وُہ عورت تو یار کی آواز پر لگی ہوئی تھی -

آوازہ پہ وُہ لگی ہوئی تھی + (گلزارِ نسیم) آپ آنکے ٹھاٹ دیکھتی تھی

**آواز پڑنا** - ف + ہ - فعل لازم (فارسی میں آواز گرفتن آتا ہے) آواز بیٹھنا - آواز بھاری ہونا - آواز جکڑنا -

**آواز پھٹنا** - ف + ہ - فعل لازم - جھرجھری آواز ہونا

(فقرہ) کیا اُسکی پھٹی ہوئی آواز ہے -

**آواز تھرّانا** - ف + ہ - فعل لازم - آواز کانپنا - آواز بھرّانا - آواز میں لغزش ہونا -

**آواز دِہندہ** - ف - اسم مذکر (قانون) بولی بولنے والا - نیلام پکارنے والا - نیلام کنندہ -

**آواز دینا** - ف + ہ - فعل متعدی - پکارنا - طلب کرنا - بُلانا -

(فقرہ) ذرا اُنہیں بھی آواز دیتے لانا - آواز دیکر جانا کوئی چھپنے والا نہ بیٹھا ہو -

**آواز دینا** - ف + ہ - فعل لازم - بولنا - سنسنانا + بجنا -

سینکڑوں آہیں کروں پر نہ کیا آواز کا ( ناسخ ) تیر جو آواز دے ہے نقص تیر انداز کا

(فقرہ) یہ گھنٹہ کچھ اچھی طرح آواز نہیں دیتا -

**آواز سُنانا** - ف + ہ - فعل متعدی - بھنک سُنانا - سُیر سُنانا - کان میں بھنک ڈالنا - اپنی آواز دوسرے کے کان تک پہنچانا -

اُسنے ہمسائے میں اگر گھر لیا تو کیا ہوا (رنگین) اب کسے آواز اپنی میں سُناؤں مُعر یار

**آواز کرنا** - ف + ہ - فعل لازم (۱) پکارنا - آواز دینا - ٹیرنا - ہانک دینا

سنسان ہے کیا ہجر میں کاشانۂ ناسخ (ناسخ) بولا نہ کوئی میں نے کئی بار کی آواز +

(۲) بندوق چھوڑنا - توپ داغنا (فقرہ) آواز کرتے ہی ساری جانور پھر سے اڑ گئے

(۳) توڑنا - چٹخنا - (فقرہ) اِس بوتل کی بھی آواز کرو

**آواز کسنا** - ف + ہ - فعل لازم - تان کر آواز لگانا -

کوئی کہتا تھا یہ آواز کسکے + + (بیان دہلی) کرارے بھر بھرے نیبو کے رس کے

**آواز کھلنا** - ف + ہ - فعل لازم - آواز بیٹھنا کا خلاف - آواز بجھنا

آواز کا صاف ہونا - آواز میں سے خشونت کا دُور ہونا - ہونا

**آواز گرنا** - ف + ہ - فعل لازم - آواز کا ہلکا ہونا - نیچے سُروں میں آواز

**آواز لڑنا** - ف + ہ - آواز ملنا - آواز کا ٹپا کھانا - آواز میں آواز ملنا - ہم آہنگ ہو جانا - ایک سُر پہنچنا -

**آواز لگانا** - ف + ہ - فعل لازم (۱) آواز دینا - پکارنا - ٹیرنا + بانگ دینا - بولنا - (۲) پکار کے بیچنا - صدا دینا - مانگنا - بھیک مانگنا

(فقرہ) کوئی آموں کی آواز لگا رہا ہے تو کوئی جامنیں بیچ رہا ہے - یہ فقیر ایک آواز سے زیادہ نہیں لگاتا -

(۳) گانا - الاپنا - تان لگانا (فقرہ) خالی بیٹھے کیا کرتے ہو کوئی آواز ہی لگاؤ

**آواز میں آواز ملانا** - ف + ہ - فعل لازم - بول سے بول ملانا - ہم آہنگ ہونا - سُروں میں برابر آ جانا - سُر سے سُر ملانا -

**آواز نکالنا** - ف + ہ - فعل لازم - بولنا - چُرکنا - مُنہ سے بھاپ نکالنا - بات کرنا - اُچارن کرنا -

(فقرہ) خبردار جو آواز نکالی (اُستاد بوقت زد و کوب)

**آواز نکلنا** - ف + ہ - فعل لازم - صدا آنا

نکلی تھی دم تیشہ زنی کوہ سے آواز (شاہ نصیر) فرہاد یہ دشمن ہے تری جان کا لوہا

(اِکہری آواز - ہلکی آواز - باریک آواز - طنطنہ - بھاری آواز کے خلاف - اُونچی آواز - بلند آواز - بم - دبدبہ - ٹیپ - الاپ - (بندھی آواز) یکساں آواز - ایک سُری آواز - بھیاری سی آواز - پڑی ہوئی آواز - موٹی آواز - گنبد کی آواز) گونج + آسمان کا ٹھوکا (مہین آواز) باریک آواز - زیر - مدھم آواز (دھیمی آواز) نیچی آواز

**آوازہ** - ف - اسم مذکر - عوام - آوازہ) غلغلہ - شہرہ - افواہ - شہرت - دھوم - ناموری

آوازہ ہی جہاں میں ہمارا سُنا کرو (میر) عنقا کے طور زیست کرے اپنی نام یاں

آوازہ تیرے عدل کا ہے بسکہ گوش زد (آتش) پشہ سے زور چل نہیں سکتا ہے فیل کا

(۲) غُل - شور - غوغا - خبر -

سُنکے میری مرگ کا آوازہ وحشت نے کہا (شہید) اُٹھ گیا دنیا سے وارث خانۂ زنجیر کا +

(۳) طعنہ مہنا - طعن طنز - رمُوز - بولی ٹھولی -

باغ میں آواز جاک جیب گُل + (ناسخ) صاف ہم دیوانوں پر آوازہ ہے

(۴) کسی چیز کے ٹوٹنے کی آواز - صدا - تڑاقا - (فقرہ) یہ کاہے کا آوازہ ہوا؟

(۵) گوز - پاد - بھڑاکا -

**آوازہ بلند ہونا** - فعل لازم - مشہور ہونا - نامی نامور ہونا - دور دورا ہونا - بڑا نام ہونا - ناموری ہونا - دھوم مچنا -

**آوازہ پھینکنا** ف - ہ - فعل لازم - طعنہ مارنا - رمُوز پھینکنا - چھیڑ خانی کرنا - چھیڑنا - ہنسی اڑانا - ٹھٹا مارنا - کھلی کرنا -

پردۂ ابر سے اے رعد خروشاں تُو نے (شاہ نصیر) آج آوازہ بتا کس لئے پھینکا تو نے + +

اے بُلبُلو جھک جھک کر کیا گُل کو دیکھتے ہو (احقر) آوارہ ہم جو ہیں تم آوازہ پھینکتے ہو +

(فقرہ) کسی کی بہو بیٹی پر آوازہ نہ پھینکا کرو -

**آوازہ توازہ** - اسم مذکر - بولی ٹھولی - بول - طعنہ مہنا - طعن تشنیع

**آوازہ توازہ پھینکنا** - ف + ہ - فعل لازم - طعن طنز کرنا - چھیڑ چھاڑ کرنا - چھیڑنا - بولی ٹھولی مارنا - بول مارنا -

**آوازہ سُنانا** - ف + ہ - فعل لازم (۱) طعنہ مارنا - بولی ٹھولی مارنا رمُوز پھینکنا

مجھکو در پردہ سُناتے ہو عبث آوازے (جرأت) فقط آواز کے سُننے کا گنہگار ہوں میں

(۲) گوز مارنا - پاد مارنا - پادنا - (بازاری)

**آوازہ کرنا** - ف + ہ - فعل لازم (۱) پھٹکارنا - چنگھارنا -

(۲) بندوق یا توپ چھوڑنا - داغنا (فقرہ) اُسے دیکھتے ہی بندوق کا آوازہ کیا

(۳) کسی چیز کو توڑنا - اُوپر سے دے مارنا - پٹک دینا -

(فقرہ) اِس ٹھلیا کا بھی آوازہ کرو -

(۴) طعنہ مارنا - بول مارنا - بولی ٹھولی پھینکنا -

گیسوؤں کے سلسلہ کا جو ہی وہ پابست ہے + (رند) کون کر سکتا ہی آوازہ ترے آزاد پر

(۵) دیکھو (آوازہ سُنانا نمبر ۲) طنز کرنا - ٹھٹا اڑانا - ٹھٹا مارنا - ہنسی اڑانا

**آوازہ کسنا** - ف + ہ - فعل لازم - طعنہ مارنا - طنز کرنا - رمُوز پھینکنا چھیڑنا + دُور دبک کرنا - دھتکارنا -

**آہ** - ف + ہ - اسم مؤنث - (اسمائے اصوات میں سے یہ لفظ ہے) ژند (آوہ) س (आह अहो) پراکرت (اوو) - اوہ - سانس دم - نفس - ہائے

شکسی آہ گریب کی ہنسوں سہی نہ جائے — موٹی کھال کی پھونک سے لوہ بھسم ہوجائے

**آہ آہ کرنا یا کہنا** - ف + ہ - فعل لازم - ہائے ہائے کرنا - کراہنا - دکھ یا تکلیف سے ہائے ہائے کرنا - کا کھنا - آہ مارنا -

بولا وہ شور سنکے مری آہ آہ کا — مشتاق یاں نہیں کوئی ایسونکی چاہ کا (جرأت)

میں یہ کہتا ہوں آہ آہ اے دل — دل یہ کہتا ہے ہائے ہائے جگر (امیر)

**آہ بھر کر رہجانا** - ف + ہ + عو - فعل لازم - دل مسوس کر رہجانا - کلیجہ تھام کر رہجانا - من مار کر رہجانا - افسوس کرکے رہجانا - صدمہ کو روک کر رہجانا

سرگزشت اپنی سب سے حیرت احباب کی — جس سے دل خالی کیا وہ آہ بھر کر رہگیا

**آہ بھرنا** - ف + ہ - فعل لازم - ہائے ہائے کرنا - کراہنا - افسوس کرنا - دل مسوسنا - کلیجہ تھامنا - دلی صدمہ آہ کے ذریعہ سے کم کرنا - نالہ کرنا - واویلا کرنا -

اپنا تو کلیجہ ہی پھٹا جائے ہے سنکر — دل تھام کے آزردہ تو آہ بھر ایسی (آزردہ)

**آہ پڑنا** - ف + ہ - فعل لازم - سراپ پڑنا - صبر پڑنا - کسیکی آہ سے تکلیف پہنچنا - مار پڑنا - پھٹکار لگنا - بددعا کا اثر ہونا - مظلوم کا صبر پڑنا

آہ پڑجائے الٰہی تجھ مجھ مخمور کی — محتسب تو نے صراحی کیا ہی چکنا چور کی (شیخ)

کہا جو میں نے کہ ہے دل جلونکی آہ اک برق — تو بول اٹھا وہ تجھی پر پڑیگی آہ تری (برق)

**آہ سرد** - ف - اسم مؤنث - ٹھنڈا سانس - دم سرد - وہ سانس جو آتش غم یا صدمہ دل کے فرو کرنیکے واسطے لیتے ہیں - وہ آہ جو بخوف افشائے راز حسب دلخواہ بآواز بلند باوجود جوش و گرمی دل نہ کھینچ سکیں صرف بڑے بڑے سانس ہی لیکر دل ٹھنڈا کرلیں

حب آدمی کے سینہ میں آتش غم یا اندوہ مشتعل ہوتی ہے تو طبیعت جو مدبّر بدن ہے ہوائے گرم کو تنفس سے دفع کرتی ہے اور تفریح کے واسطے نئی سرد ہوا سانس کے وسیلہ سے اپنی طرف کھینچتی ہے یعنے جو قوت قلب میں بخارات بباعث فکر و رنج کثرت سے مجتمع ہوجاتے ہیں تو زیادہ اضطراب ہوتا ہے اور اسلئے طبیعت ہوائے بیرونی کو عادت مستمرہ کے موافق زیادہ کھینچتی ہے اور اسی دفعہ کے سانس کھینچنے کو آہ سرد کہتے ہیں -

**آہ سرد بھرنا** - ف + ہ - فعل لازم - ٹھنڈے سانس بھرنا - اوپر کے سانس لینا -

ستم جس اہل دیں پر وہ بت بیرحم کرتا ہے — کوئی کافر بھی دیکھے ہے تو آہ سرد بھرتا ہے (جرأت)

**آہ کا نعرہ مارنا** - فعل لازم - پکار کر آہ کرنا - زور سے آہ بھرنا - آہ کھینچنا

**آہ کرکے رہجانا** - ف + ہ + عو - فعل لازم - دل مسوس کر رہجانا - کلیجہ تھام کر رہجانا - کسی صدمہ پر صبر کرنا - کلپ کر رہجانا

**آہ کرنا** - ف + ہ - فعل لازم - ہائے کرنا - افسوس کرنا - دم مارنا - سانس بھرنا - اف کرنا - واویلا کرنا - نالہ کرنا

آہ کروں تو جگ جلے اور جنگل بھی جلجائے — پاپی جیارا نا جلے جسمیں آہ سمائے (دوہا)

**آہ کھینچنا** - ف + ہ - فعل لازم - آہ بھرنا - ہائے کرنا - افسوس کرنا اف کرنا -

کھینچی تصویر تری دیکھ کے یوسف نے آہ — اسمیں یہ حسن تھا ہم ایسے حسیں کیوں نہوئے (معروف)

دلمیں گر تو ہو تو ہم آہ بھی کھینچیں ورنہ — شمع روشن کریں اس خانہ ویراں میں کیا (ریاض)

عشق سے کیا ہی تجھے شکل تری کہتی ہے — حسن تقریر کو آہیں دم تقریر نہ کھینچ (شیفتہ)

**آہ لینا** - ف + ہ - فعل لازم - کسیکا صبر لینا - کسیکو ستا کر اسکی آہ سننا - برائی لینا - عذاب لینا - سراپ لینا

**آہ مارنا** - ف + ہ - فعل لازم - ہائے کرنا - نعرہ مارنا - زور سے ہائے کہکر اوپر کا سانس کھینچنا - ٹھنڈی سانس بھرنا - کلپنا واویلا کرنا - نالہ کرنا - ہونکرا بھرنا -

**آہ نکالنا** - ف + ہ - فعل لازم - دیکھو (آہ کرنا)

**آہ نکلنا** - ف + ہ - فعل لازم - ہائے نکلنا -

یا پہلی وُہ نگاہیں جنسے کہ چاہ نکلے یا ابکی وُہ ادائیں جو دِل سے آہ نکلے

**آہ نہ آلے** - عو - محاورہ - درد نہ آلے - ذرا اُف نکروں - ذرا افسوس نہ آلے - ذرا رحم نہ آلے

رحِسم تجھپر خدا گوا د نہ آلے + تیرے پُرزے کروں تو آہ نہ آلے

(فقرہ) تیری کوئی بوٹیاں اُڑائی تو مجھے ذرا آہ نہ آلے (عو بحق بچّہ)

**آہ وزاری** - ف - اِسم مؤنّث - نالہ وزاری - واویلا - رونا پیٹنا - ہائے وائے + بیقراری - اِضطرابی -

دوستو مجکو مت دِلاسا دو + آہ وزاری زیادہ ہوتی ہے +

آہ وزاری نارسا شوق اسیری بے اثر کون لائے آشیانہ تک میرے صیّاد کو

**آہ وزاری کرنا** - ف + ہ - فعل لازم رونا پیٹنا - واویلا کرنا رونا دھونا - ہائے وائے کرنا -

**آہا** - ہ - کلمہ تعجّب و انبساط - س (आहह اہ) ایک اچنبہ یا خوشی کے ظاہر کرنیکا کلمہ ہیں - ایں + واہ واہ کیا خُوب - سُبحان اللہ - اہا ہا - اُہو ہو (بجو بلیغ بھی ہے)

(فقرے) آہا! یہ وُہی صاحب تھے - آہا جی ہم تو تماشا دیکھنے جائینگے (بچّہ) آہا کیا نکھار لگا ہے -

(۲) شاباش مرحبا - کیا کہنا ہے - آفریں - اوہو (بجو بلیغ بھی ہے)

(فقرہ) آہا یہ تو خُوب ہے -

**آہار** - یا اہار - ف س - اِسم مذکّر - س (आहार آہار) ہندی (اہار) نگہ - گڑھوال - سہارنپور (ہار) (۱) کھانا - بھوجن خورِش - آدھار - بھکشن (چُونکہ خورِش باعث قوّت ہے اِس سببسے اُس مادے کو بھی جسے کاغذ کی مضبوطی کے واسطے کتابوں پر چڑھاتے ہیں آہار کہتے ہیں) (مثل) جیو کا آہار جیو -

(۲) کلف - کلپ - کانجی - نِشاستہ - ماوا - مانڈی - دُدھی (پنجاب) روغن -

**آہار کرنا** یا اہارنا - ف + ہ - (۱) کھانا - بھوجن کرنا -

(۲) کلف دینا - ماوا چڑھانا -

**آہٹ** - ہ - اِسم مؤنّث - س (आहतश آہتش) (آ + ہٹ) پیر سے کسی چیز کے مٹنے کی آواز - کھڑکا - چلنے کی آواز - کھٹکا - پھرچال - آوازِ پا - کھڑاکا - آواز

چوٹ ایک دِلکو لگ گئی اِتنا جب سُنی اُنکے پاؤں کی آہٹ

کہوں کیا بخت خوابیدہ کی تسریابت ہم مرے پاؤں کی آہٹ سے وُہ ہو بیدار اُٹھ بیٹھا

کیا اُڑکے دِلی کے ہیں عیّار اور نٹ کھٹ دِل لے ہیں یُوں کہ ہرگز ہوتی نہیں ہے آہٹ

پیارے تُمرے نہ آنیکا ساری رات رہا دِل پہ کھٹکا دھیان لگا رہا پور کی اوت پارے پاؤں کی آہٹ کا

(فقرہ) آہٹ کے ساتھ ہی آنکھ کُھل گئی

**آہٹ لینا** - فعل لازم - آواز پر کان رکھنا - کھڑکا سُننا - کھڑکے پر دھیان رکھنا + خبر رکھنا - خیال رکھنا + ہوشیار رہنا - جاگتے رہنا - بیدار رہنا (فقرہ) ذرا میرے گھر کی بھی آہٹ لیتے رہنا

**آہٹ ہونا** - فعل لازم - کھڑکا ہونا - کھٹکا ہونا -

**آہستگی** - ف - اِسم مؤنّث - ہولے دِھیمی - مدّھم سُستی - بطی + نرمی - مُلائمت - حِلم - غُربت - تحمّل - بُردباری - نرم خوئی -

**آہستہ** - تابع فعل - عوام (آستہ) (۱) حرکت بطی - ہولے سے دِھیمے سے - سہج سے - سہل سے - ٹھہر کر - سنبھلکر - دم لیکر + نرمی مُلائمت سے - حِلم سے (۲) چُھپکر - پوشیدہ

(فقرہ) وہاں سے آہستہ بھاگ گیا -

(۳) (صِفت میں) ہولا - دِھیما + سہج - سہل + مُلایم - نرم - حلیم + ڈھیلا - کاہِل - سُست - مجہول

**آہستہ آہستہ** - تابع فعل - عوام (آستہ آستہ) ہولے ہولے - دِھیمے دِھیمے + چُپکے چُپکے + رفتہ رفتہ + قدم قدم + درجہ بدرجہ (فقرہ) آہستہ آہستہ سارے کام نبھ جائینگے -

**آہن** - ف - اِسم مذکّر - انگریزی iron آیرن)

لوہا - حدید (نجومیوں نے اسکی پیدائش زحل سے بیان کی ہے)

آہن رُبا - اسمِ مذکر - از (آہن + رُبودن) مقناطیس -
چُمبک - چمک پتھر - لوہا اُٹھانیوالا پتھر - [کھینچنا ۱۲]

آہنگر - اسمِ مذکر - لوہار - لوہے کا کام بنانیوالا - حدّاد

آہنی - صفت - لوہے کا بنا ہوا - لوہے کی چیز - جیسے آہنی جہاز
آہنی پل - آہنی سڑک -

آہو - ف - (شعر میں) (۱) ہرن - ہرگ (۲) عیب نقص بُرائی

آہوگیر - صفت (شعر میں) عیب چیں - خردہ بیں - عیب جُو

مصحفی | چشمِ فتاں کب آہوگیر تو آہو پہ تھی — خالِ جاناں مُشک چینِ نکتہ چیں تُرک تھا

آہوتی - یا آہُت - ۵ - اسمِ مؤنث - س (आहुति) (آہتی) منتر سے دیوتاؤں کے لئے ہوم کی سامگری کو گھی میں ملاکر [سامان ۱۲]
اگ پر ڈالنا - ہوم کرنا - ہومنا -

آہے - ا - عو - آہ - ہائے - اہ

آہے پر جگر نہونا - عو - (فارسی آب در جگر نداشتن سے اُردو میں آیا ہے)
بباعثِ اِفلاس آہ کرنے تک کی جگر میں طاقت نرہنا -
نہایت مُفلس ہونا - قلّاش ہونا

آئی - ۵ - اسمِ مؤنث - عو - از (آنا) موت - مرگ - قضا

اسیر | جہا نمیں میرے ہی ساتھ جاتا تھا لیکن — کوئی شریک نہیں ہے کسُو کی آئی کا +

" | گلی میں اُسکے رہا جاکے جو کوئی سو رہا — وُہی تو جانے وہاں جس کسیکی آئی ہو

شیفتہ | وُہ وقت تو آنے دے بتادینگے شہیدی — بن آئی کسی شخص پہ مرجاتے ہیں کیسے

(فِقرہ) کسیکی آئی اسکو آجائے (عو - کوسنا)

آیا - نیز - ایا - ف - حرفِ استفہام - (۱) کیا - کیوں -
(فِقرہ) آیا میں ہی گنہگار ہوں - (۲) شاید - مگر - نیز - تمنا (فارسی میں)

آیا - پرتگیز - اسمِ مؤنث - دایہ - ماما - دائی - دھائے - ددا - انّا -

آیاگری - ا - (عوام) - آیا کا پیشہ - دائی پنا - ماماگیری -

آیا گیا - ۵ - اسمِ مذکر - مہمان - پاونا - پاہونا - پاہن - مُسافر

مصحفی | لکھیوں لگے ہیں بڑا سُلطان + — آئے گئے کا لاکھوں مان +

(فِقرہ) آئے گئے کے واسطے اچھی چیز لگا رکھی ہے (عو) میرا کیلا دم ہے کیا کیا

گرُونگی سمدھنوں کو اُترواؤنگی یا آئے گئے کی خاطر کرُونگی - (انشاء ہادی النساء)

آیت - ع - اسمِ مؤنث - مادّہ (ایّ) اُسنے نِشانی کی (۱) علامت
نِشانی - چنہ + وُہ گول نشانی جو قرآن شریف یا توریت انجیل
- زبُور کے اتمامِ جُملہ پر ٹھہرنے کے واسطے لکھی ہوئی ہوتی ہے
جیسے یہ ہے ○ آسمانی کتاب کا فِقرہ - قرآن شریف کا
جُملہ - کلامِ الٰہی کا فقرہ - رکوُ -

ذوق | آیتِ سجدہ[1] ہے حق میں سرکے جوہرِ تیغ — ہے خمِ تیغ فقط کیا خمِ محراب بنا

جعفر | جعفر میں جی اُٹھا وہیں مُنہ پر جو میرے آہ — کُچھ آیت اُسنے پڑھکے جو ہیں دم کی رات کے

آیات - ع - جمع آیت -

آیاتِ مُتشابہ - ع (شُبہ میں ڈالنے والی آیتیں) اِمام شافعی کے
نزدیک وُہ آیتیں جنکے معنے صاف ظاہر نہوں بلکہ تاویل اور
تفسیر کی مُحتاج ہوں اور اُنمیں بہت سے معنوں کا احتمال ہوتا
ہو اور امام ابوحنیفہ کے نزدیک وُہ آیتیں کہ جنکا علم خدا تعالےٰ
کے سوا دوسرے کو نہیں -

آیاتِ مُحکمات - ع - وُہ آیتیں جو تاویل کی مُحتاج نہیں ہیں
اور اُنکے معنے صاف ظاہر ہیں -

آیت لا - اسمِ مؤنث - وُہ آیت جسپر ٹھہرنا جائز نہو ○لا

آیتِ مُطلق - اسمِ مؤنث - وُہ آیت جسپر قطعی ٹھہرنا پڑے ○ط

آیتوں - ا - بقاعدہ اُردو جمع آیت -

ذوق | واجب القتل اُسنے ٹھہرایا — آیتوں سے روایتوں سے مجھے

آیتیں - ا - بقاعدہ اُردو جمع آیت -

مصحفی | آیتیں حُرمتِ صہبا کی سُناتا ہوں اُسے — ذکر سُن سُن کے رقیبوں کی جو آشنائی کا

آئی تو روزی نہیں تو روزہ - مثل -
مِلا تو کھایا نہیں تو فاقہ سے پڑے رہے (متوکل اور صابر شخص کی نسبت
بھی بولتے ہیں)

آئے دن - ۵ - عو - تابعِ فعل - ہر روز - نت - ہمیشہ
مُدام - دوام - آٹھ پہر - رات دن - تیس دِن -

[1] آیتِ سجدہ وُہ آیت جسکے سُننے یا پڑھنے پر سجدہ واجب ہے ۱۲

(فقرہ) اُنکے ہاں تو آئے دِن یہی جھگڑا رہتا ہے (عو)

**آئے کا آیا** - ہ - تابع فعل - پہنچا پہنچایا - آنے میں کچھ کسر نہیں - کوئی دم میں آیا - کوئی دم میں آنے ہی والا ہے

(فقرہ) وُہ تو آئے کا آیا ہے ذراسی دیر اور ٹھہر جاؤ

**آئے کی خوشی نہ گئے کا غم** - مثل - آنا نہ آنا برابر ہے استغنا اور بے پروائی کے موقع پر ایسے بولتے ہیں

**آئے مل جی آئے** - جملہ (بقال) جب کسی برابر کے دوست کی دوکان پر دوسرا دوست آکھڑا ہوتا ہے یا کہیں مُلاقات ہو جاتی ہے تو مسخرگی سے یہ جُملہ کہتے ہیں یعنے آپکی دھج دیکھئے کس شان سے آتے ہیں -

**آئین** - ف - اِسم مذکر - قانُون - ضابطہ - دستُور العمل - شاستر - شرع + طرز - روش - رسم - رواج - قاعدہ - دستُور - طور - طریق - ڈھنگ + عمل - کام - فتوٰی - حُکم - فرمان + ترتیب

(جیسے آئین مُلک یعنے وُہ مُلک جہاں قانُون کی پابندی سے حاکم فیصلہ کرتا ہو اپنی رائے پر کچھ نکرے جیسے ممالک مغربی - غیر آئینی مُلک اسکے برعکس جیسے پنجاب)

**آئینِ دیوانی** - اِسم مذکّر - مُلکی قانُون یا شرع -

**آئینِ فوجداری** - اِسم مذکّر - فوجی قوانین جنگی قانُون

**آئینِ مال** - اِسم مذکر - قواعدِ مالگزاری - رُسُوم - محاصل داخل - قوانینِ خراج -

**آئیں بائیں** - ہ - اِسم مؤنّث - از (آنا - بای) - بادِ ہوائی بات - اٹکل - اٹکل قافیہ - بے ٹھکانے بات - بے تُکے بات - وُہ بات جسکا پاؤں نہ سر ہو - انٹ کی سنٹ - بیہُودہ گوئی - لغو بکنا - ہرزہ گوئی + ٹال مٹول - حیلہ حوالہ - ٹال مٹول -

**آئیں بائیں شائیں** - ہ - اِسم مؤنّث - دیکھو (آئیں بائیں)

(فقرہ) جب کوئی بات پُوچھو آئیں بائیں شائیں بتا دیتا ہے -

**آئینتی یا ئینتی**[له] - ہ - اِسم مؤنث - از (آن + پاؤں) ماڑواڑ (اُنگاتھیاں پنگاتھیاں) - سرہانا - پینتانہ - سرہانے اور پائینت + اِدھر اُدھر -

(فقرہ) آئینتی کی چھڑیاں پائینتی کیں اور پائینتی کی آئینتی (کہانی)

**آیندہ** - ف - تابع فعل - از (آمدن) آنا - آنے والا + آگے - پھر - پھر کبھی - باردیگر - دوبارہ -

(فقرہ) آیندہ ایسا کام نکرنا - آیندہ وُہ جانیں اور اُنکا کام -

**آئینہ یا آئنہ*** (ےیا معرُوف و مجہُول) ف - اِسم مذکر - دراصل (آہنہ - از - آہن) ترکی (پائینہ) ہندی (آرسی) عوام (اینا)

چونکہ اوّل میں آئینہ لوہے سے بنایا گیا تھا اس سبب سے اسکو آہنہ کہتے تھے پھر رفتہ رفتہ ہائے ہوز کو حسب قاعدہ یائے تحتانی یا ہمزہ ملینہ سے مثل (بیگان) (رائگان) سے (بیگانہ) اور شایگان یا ہم بدلکر آئینہ کہنے لگے چنانچہ چار آئینہ جو ایک آہنی لباس جنگ ہے صرف آہن ہی کے باعث سے اِس نام کے ساتھ موسُوم کیا گیا مگر صاحب بہارِ عجم کی رائے ہے کہ یا تو یہ لفظ آئین بوزن و معنے آہن سے مرکب ہے کیونکہ گیلانی زبان میں لوہے کو آین کہتے ہیں اور اصل میں آئینہ لوہے سے بنایا گیا ہے یا لفظ آئین سے جسکے معنے زیب و زینت ہیں یہ نام رکھا گیا اور ہائے ہوز دونوں صُورتوں میں نسبت کے واسطے لگائی گئی ہے اگرچہ صاحب موصُوف کو ابھی تک شبہ باقی ہے مگر ہمارے نزدیک تاریخوں سے بھی یہی ثابت ہے کہ یہ آہن سے بنا اور اُسی سے یہ نام رکھا گیا اور زبان گیلان سے جو اسکی اصل نکالی ہے اسمیں ہمکو کسیقدر تامل ہے کیونکہ گیلان چھوٹا سا ایران اور بغداد کے درمیان ایک شہر ہے کوئی مُلک نہیں ہے صرف ایک بزرگ کے سبب سے اُسکا نام زیادہ مشہور ہوگیا ہم یہ نہیں کہہ سکتے کہ وہاں کے اِس لفظ نے یہانتک رواج پایا ہو البتہ آہن کو تمام فارس جانتا اور بولتا ہے اور علم زبان کے قاعدے سے بھی یہی ثابت ہوتا ہے پس ہماری رائے میں اسکا مادّہ آہن ہی قرار دینا واجب ہے آگے اپنی اپنی سمجھ -

* کتب تواریخ سے ثابت ہے کہ اوّل ہی اوّل سکندر اعظم نے اسے ایجاد کیا تھا جب سکندر نے حکیموں سے اپنی رائے ظاہر کی کہ ہم ایک ایسی چیز بنانی چاہتے ہیں جسمیں ہر ایک چیز کا عکس دیکھ لیا کریں تو اُنہوں نے معدنیات سے اسکا بنانا چاہا مگر

[له] سرہانے میں سے شاید صرف آنا رکھکر آئینتی بنالیا اور پینتانے میں سے پائینتی ۱۲

جب اِس سے مطلب حاصل ہوا تو سکندر کی تدبیر سے رشام لوہارنے فولاد سے یہ کام لیا اور لوہے کو ایسی جلا دی کہ اُسمیں ہر ایک چیز کا عکس معلوم دینے لگا مگر اتنی کسر رہی کہ اگر لوہے کا ٹکڑا جو گھونٹا ہوتا تھا تو اُسمیں جو گھونٹی شکل دکھائی دیتی تھی اور جو لمبوترا ہوتا تھا تو لمبی۔ مگر اخیر کو جب گول آئینہ بنایا تو یہ سب دقتیں جاتی رہیں اور ہر ایک چیز جُوں کی تُوں دکھائی دینے لگی جب یہ آئینہ سکندر کے حسب منشا تیار ہوگیا تو اُسنے بڑا جشن کیا اور اُسمیں اپنی صُورت دیکھکر پُشتِ آئینہ کو بوسہ دیا۔ ابتک لوہے کا آئینہ بناکرتا تھا صرف دُو تین صدی سے جب کانچ دریافت ہوئی اور وہ یہ آسانی کام دینے لگی تو اُسکا رواج جاتا رہا مگر بعض بعض لوگوں کے ہاں تبرکاً اب بھی پڑا ہوا ہے اور اُسکی تمثیل دیگچیوں کے ہتورے سے جو بہت شفّاف اور چمکتا ہوا ہوتا ہے خوب سمجھ میں آسکتی ہے۔

جو شاعر رعایت پر مٹے ہوئے ہیں اور تلازمہ کے بغیر نوالا نہیں توڑتے وہ ابتک جہاں آئینہ کا ذکر کرینگے وہاں سکندر کو بھی ضرور گور میں سے گھسیٹ لینگے۔

(۱) مُنہہ دیکھنے کا شیشہ۔ درپن۔ آرسی۔ مرات

مرزا نصیر — جام جمشید کو آئینہ سکندر کو ملا + خضر پیش ہوں کہ حصہ میں ہر کے دل آیا

مرزا رجب علی — ہوا نہ نظر جلوہ جو تجکو دیکھنا اپنا + بنایا خاک کے پتلے کو تُونے آئینہ اپنا

" — صابر اُسکی پُشت پر تکیہ لگاکر بیٹھے + آئینہ وہ تُم ہو تصویر پُشتِ آئینہ

مصحفی — آئینہ اُنکا ٹوٹ گیا میرے ہاتھ سے + اب کوئی مُنہ دکھانیکی صُورت نہیں رہی

" — حیرتِ دیدار بس آئینہ رکھدے ہاتھ سے + اپنی صُورت دیکھکے ظالم کٹا جاتا ہے دل

ماتمی — لُوٹی جو میںنے زُلف و رُخِ یار کی بہار + بگڑے ہے شانہ آپکو آئینہ آپ کو

ذوق — خاک آئینہ سے ہے نام سکندر روشن + روشنی دیکھتا گر دل کی صفائی کرتا

شاہ نصیر — آپ اپنے پہ وہ محوِ تماشا ہوگیا + ہاتھ سے چھُوٹا نہ اِکدم انجمن میں آئینہ

قطعہ شاہ نصیر — آیا مرا ہے یار سفر کردہ گھر میں آج + جاتا ہوں اُسکے آئینہ گردار سامنے + لیتا شگون نیک ہُوں یاران ہمرہی + مت چھینکنا کوئی دم رفتار سامنے

قطعہ رند — ایک دن مجھسے یہ اُس پردہ نشیں نے پوچھا + کُنج تنہائی میں گر تجھسے نہ برداکرتا + تو مجھے عاشقِ بیتاب اکیلا پاکر + سچ بتا تو کہ مرے ساتھ بھلا کیا کرتا +

" — سُنکے اسے ہمنفساں ہنس کہا یہ اُس سے + میں کبھی بالکا ہرگز نہ ارادا کرتا + +

" — صنعِ دل سے ترے صاف گمان بدکو + یکقلم دُور باہر نکل نکالا کرتا + +

یعنے آئینہ کے مانند بائین صفا + دیکھتا میں تجھے اور تُو مجھے دیکھا کرتا

(مثل) کوئی آئینہ میں دیکھے کوئی آرسی میں

(۲) مُقابل۔ عکس۔ نظیر۔ مانند۔ تمثال۔ عکس افگن + واقف ماہر۔ (مثل) دل کا دِل آئینہ ہے۔ (فقرہ) آدمی کی صُورت اُسکے دلکا آئینہ ہے

(۳) تشبیہاً۔ دِل۔ چہرہ۔ قلب۔ (اہل تصوّف وشاعر)

نسیم دہلوی — لیکے دو دل عاشق و معشوق کو کرکے زیر کیا + اِسی شہیا ہی ایک بن دُلہا دُلہن میں آئینہ

(۴) حیران۔ بھچک۔ ششدر۔ متحیّر + پتھر یا تصویر کی مانند بےحس و حرکت۔ بےجنبش

شاہ نصیر — طالبِ دیدار ایسا ہُوں کہ آنکھیں پھٹی ہوئیں + ہوگئیں درد کے عشق سیمتن میں آئینہ

(۵) (صفت میں) روشن۔ ظاہر۔ عیاں۔ مشہور + صاف۔ شفّاف۔ اُجلا۔ مُجلّا۔ مُصفّا۔ اُجل

جب تحیّر مُحکویاں کا حال آئینہ ہوا + رہگیا حیرت سے میں ششدر آلہ آبادیاں

ہمکو دکھلاتے ہے ہر لحظہ جمالِ جانان + دِلکا صاف اپنے ظفر آئینہ سا ہوجانا +

آئینہ دار۔ ف۔ اسم مذکّر (شعر میں) آئینہ دِکھانیوالا۔ سنگار کرانیوالا + نائی۔ حجّام

آئینہ دِکھانا۔ ف + ہ۔ فعل لازم (۱) شیشہ دکھانا۔ آئینہ دِکھانیکی خدمت لینا۔ آئینہ داری کرنا۔ ہندوؤں میں دستُور ہے کہ دسہرہ اور سلونوں کے تہوار میں ہندو نائی اپنے ججمانوں کو آئینہ دِکھاکر انعام لیتے ہیں اور مُسلمان عورتوں میں ایک رسم ہے کہ جب کوئی اپنا عزیز یا پیارا سفر کو جاتا ہے تو اُسکی پیٹھ کو آئینہ دکھاتی ہیں تاکہ بخیریت واپس آئے فارِس میں اِسیطرح آئینہ پر پانی ڈالتی ہیں۔

ناسخ — جام جم بھربھر کے مُنہ تاب سے دیتا جمشید + آئینہ تجکو دِکھاتا جو سکندر ہوتا +

— ہاتھ میں آئینہ لیکر تُم دِکھاؤ غیر کو + وائے بخت روز ہی تقدیر پُشتِ آئینہ

— اے جان تمھارے رُخ کے مُقابل ہے آئینہ + آئینہ اب دِکھانیکے قابل ہے آئینہ

(۲) حُسن و قبح دکھانا۔ قابلیت جتانا۔ کسی بات کا صاف انکار کرجانا۔ طنز کرنا۔ طنزاً اسباب کا ظاہر کرنا کہ کیا اسی مُنہ سے

کہتے ہو؟ یہ باتیں بھی برابر کے دوستوں یا معشوقوں سے متعلق اور ایک ناز اور کمال بے تکلفی میں داخل ہیں

جرأت — نہ آئینکی جب میں سُنانے لگا + وُہ آئینہ مجھکو دکھانے لگا +

**آئینہ رُخ یا آئینہ رُو** - ف - اسم مذکر - وہ شخص جسکا چہرہ آئینہ سا چمکتا ہو - مُراداً معشوق - محبوب - سجن - دلبر وغیرہ

نظیر — آئینہ رخوں کی محفل میں جسوقت عیاں تُم ہوتے ہو
سب آئینہ سان ہتجا ہیں حیران تمہاری صورت کے

مصحفی — دیکھئے ہوگی صفائی کیونکر اس آئینہ رُو — تیرے ہاتھوں سے تو دل اپنا مکدر ہوگیا
" — صاف ہم قطع نظر عکس دوئی سے کرتے — وصل اُس آئینہ رو کا جو میسر ہوتا
نظیر — ہم کیا ہیں نظیر اُسکے تو ہر آئینہ رُو کو — حیرت کا اثر آئینہ آسا نظر آیا + +
امیر حسن — اُس آئینہ رو کا کروں کیا بیاں — صفا اُلکھہ سے اور جھلکے ہے وہاں
مصحفی — شاید اُس آئینہ رُو کے ہی بھرا دل میں غبار — خاک عاشق سے جو وُہ دامن جھٹکر اُٹھہ گیا

**آئینہ ساز** - ف - اسم مذکر - شیشے بنانیوالا - آئینوں کا کام کرنیوالا - آئینہ گر -

**آئینہ سازی** - ف - اسم مؤنث - آئینہ گری - آئینے بنانیکا پیشہ

**آئینہ لیکے یا اُٹھاکے اپنا مُنہ دیکھو**
**آئینہ لیکے مُنہ تو دیکھو** } جملہ - لغوی معنے آئینہ میں اپنی صورت دیکھو - یہہ ایک کلمۂ طنز ہے جسوقت کوئی شخص ایسی چیز کا سُوال یا دعوے کرتا ہے کہ جسکی وُہ قابلیّت نہیں رکھتا تو اُسکے جواب میں یہ کلمہ کہتے ہیں یعنے یہی صُورت اس چیز کے قابل ہے؟ پہلے اس بات کی لیاقت حاصل کرو پھر مُنہ سے نکالو - اپنے مرتبے کو دیکھو اور اس کام کو دیکھو - یہ خیال دُور کرو - بعض اوقات یہ بات نازِ معشوقانہ میں بھی داخل کیجاتی ہے اور برابر کے بے تکلّف یاروں میں بھی ہوتی ہے -

جان صاحب — پھٹکار کسکے مُنہ پہ برستی ہے چل مجھے — مُنہ اپنا دیکھہ مرد کے منگواکر آئینہ +
" — پھٹکار ہے برس ہی صاحب حرام سے — آئینہ لیکے دیکھئے مُنہ کا تو نور آپ

مینے کہا جی چاہتا ہے یُوں آج بھڑادوں مُونہ سے مُونہ
کہنے لگے وُہ آئینہ لیکر اپنا مُنہ تو دیکھو تُم +

بوسہ مانگا تو یُوں کہا عبّاس — لیکے آئینہ دیکھہ اپنا مُونہ + +
جب طلب بوسہ کیا اُسنے تو ہنسکر یہ کہا — مُنہ تو اپنا دیکھئے صاحب اُٹھاکر آئینہ
ترے مُنہ کو جو ہر دم رُوبرو آئینہ کہتا ہے — ذرا آئینہ لیکر مُنہ تو دیکھے آفتاب اپنا

**آئینہ محل** - ف - اسم مذکر - وُہ گھر یا مکان جسکی دیواروں میں شیشے لگے ہوئے ہوں - شیش محل -

یہ چشم مری رشکِ صد آئینہ محل ہے — اس گھر میں گُزر کسلئے تیرا نہیں ہوتا

**آئینہ ہونا** - ف + ہ - فعلِ لازم - کسی بات کا ظاہر ہونا - عیاں ہونا - روشن ہونا -

مجھپر جو کچھہ گزرتی ہے روشن ہے یار پر — خود حال آئینہ ہے کوئی کیا خبر کرے
(رفقم) یہ حال تو سب پر آئینہ ہے -

**آئے ہو تو کھڑے چلو** - محاورہ ٹھگ - اگر کسی مُسافر کو قتل کرنا منظور ہوتا ہے تو جو ٹھگ خاص جان کُشی پر متعیّن ہوتے ہیں وُہ اس لفظ کے سُنتے ہی مُسافر کا کام تمام کرتے ہیں -

## الف مقصورہ

**ا** - ع - اسم مذکر - لغوی معنے مردِ مجرّد -
[یہ عربی اور فارسی حرُوف تہجی کا پہلا حرف ہے اہل عرب کے نزدیک اسکی آواز زبان کے بے جھٹکا دیئے نکلتی ہے یہ حرف کسی لفظ کے درمیان یا آخر میں ہمیشہ ساکن واقع ہوا کرتا ہے اور اسی لگا نہ کھانیکے سبب اسکا نام الف رکھا گیا - چونکہ ابتدا بساکن محال ہے اسلئے نحویوں نے الف بے تے کے پہلے حرف کو ہمزہ مانا اور لام کے ساتھہ میں ایک اتحاد قلبی کے باعث بنادیا جسکو لوگ

انہی غلط فہمی سے لام الف کہنے لگے -

یہ حرف لکھنے کی حالت میں ایک خطِ مستقیم اور شکل میں گویا جاول کا دانہ ہے حسابِ جمل میں اسکا عدد ایک فرض کیا گیا ہے -

اگر یہ خطِ مستقیم کسی لفظ متحرک کے شروع میں آئے یا لفظِ ساکن کے درمیان یا آخر میں زبان سے جھٹکے سے نکلے تو ہم بقاعدہ عرب اِسکو ہمزہ کہینگے مگر عرف میں کیا اہلِ عرب کیا اہلِ فارس دونوں حالتوں میں اِسکو الف ہی کہتے اور لکھتے ہیں اِس صورت سے ہم سنسکرت اور ہندی بلکہ انگریزی اور دیگر زبانوں کے پہلے حرف یا اعراب کی آواز کو بھی بنیرل قاعدہ کے موافق ایکہی کہہ سکتے ہیں پس اب یہ سنسکرت کا بھی پہلا اعراب اور انگریزی کا بھی پہلا حرف ثابت ہوا مگر چونکہ اِسجگہہ ہمنے اِس حرف کو عربی قایم کیا ہے اِس سببسے یہاں ہم صرف عربی اور اُسکے ضمن میں فارسی الف کے بیان سے غرض رکھینگے اور ہندی کے الف کو اِس بحث سے الگ لکھینگے بلکہ عربی و فارسی الف کا بیان بھی وہیں تک ہوگا کہ جہانتک اُردو میں کبھی کبھی کام پڑتا ہے یا جس سے آیندہ فلولجی (علمِ زبان) میں مدد ملنے کی اُمید ہے -

عربی میں یہ حرف کبھی تو جمع کے واسطے آتا ہے جیسے تدابیر - تراکیب - عناصر - مساجد وغیرہ - اور کبھی متکلم کے واسطے جیسے مُشفقا - ملاذا - ملجا - وغیرہ -

اور کبھی واؤ کو اُسکی جگہہ سے ہٹاکر آپ آن کودتا ہے جیسے عصوٗ کا عصا ہوگیا اور کبھی یائے تحتانی کی صورت میں لکھا جاتا ہے اور الف کی آواز میں پڑھا جاتا ہے جیسے مرتضیٰ اور مصطفیٰ (اصل میں یہاں بھی واو تھی ایسی تے کے اُوپر تمیز کے واسطے ایک چھوٹا سا الف یا کھڑا زبر بھی لکھدیا کرتے ہیں) کبھی تانیث کے واسطے آتا ہے جیسے عُقبیٰ اور دُنیٰی مگر دُنیا کو مثل عُلیا الف سے بھی لکھتے ہیں -

کبھی حالتِ وقف میں تمیز کے واسطے نصبی تنوین کو بھی الف پڑھا کرتے ہیں جیسے اصلاً اور اصلا - ظاہراً اور ظاہرا - بعضوں نے لکھا ہے کہ نہیں ایک قسم کا تنوینی الف بھی ہوتا ہے اور جس لفظ پر نصبی تنوین دینی منظور ہوتی ہے اُسکو وہاں ضرور لکھتے ہیں جیسے یقیناً - قاطبتاً - اِثباتاً وغیرہ -

یہی الف بشکلِ فارسی اور ہندی حالتِ اِمالہ میں یائے تحتانی سے بھی بدلا جاتا ہے جیسے کِتاب اور کِتیب - رکاب اور رکیب - حساب اور حسیب بلکہ سب سے بڑی بات یہ ہے کہ جسطرح ہندی میں یہ حرف کسی لفظ کے اوّل میں نفی کے واسطے آتا ہے اِسیطرح عربی میں بھی آتا ہے جسے ہمزۂ سلب کے نام سے تعبیر کرتے ہیں جیسے افلاس اور اعراب کیونکہ فُلس کے معنے پیسہ کے تھے جب اُسکے اوّل میں ہمزۂ سلب آگیا تو اُسنے اِسکے معنے اُلٹ دیے یعنے امیر سے غریب بنا دیا اِسیطرح عربت کے معنے فساد بعدہ کے تھے مگر جب یہ ہمزہ آیا تو اُسنے رفعِ فساد کے معنے کردئے یعنے وُہ حُرُوف جو عبارت کے فساد کو دُور کریں

## اب ہم فارسی الف کیطرف توجّہ کرتے اور دیکھتے ہیں کہ یہ حضرت کیا کیا گُل کھلاتے اور ہماری زبان میں کہانتک مدد دیتے ہیں -

فارسی الف صیغۂ امر کے آخر میں **فاعل** کے واسطے آتا ہے جیسے دانا - بینا - جویا - زیبا - گویا - توانا - شکیبا - اور نیز **مفعول** کے واسطے آتا ہے جیسے گوارا - پزیرا - اور **اتّصال** کے واسطے (دو متجانس کلموں میں) جیسے روارو - دوادو - رنگارنگ - لبالب - مالامال - شباشب - گوناگوں - **عطف** کے واسطے جیسے شبارُوز - تگاپو - سراپا - تگادو - مذبہ کے واسطے جیسے دریغا - حسرتا - دردا - **ندا** کے واسطے (کلمہ کے آخر میں) جیسے خداوندا - جہاندارا - خدایا - دِلا - جانا وغیرہ

## اسکے علاوہ یہ الف کبھی اوّل کبھی وسط کبھی اخیر میں زائد بھی آیا کرتا ہے چنانچہ بالترتیب ایک ایک دو دو مثالیں دیجاتی ہیں -

| اوّل | وسط | آخر |
|---|---|---|
| نوشابہ - انوشابہ | بے - ابے | حرام خور - حرام خوار |
| سپر - اسپر | نمکخور - نمکخوار | گفت - گفتا |
| فروغ - افروغ | ستمگر - ستمگار | رفت - رفتا |
| سکندر - اسکندر | رستخیز - رستاخیز | پارس - پارسا |
| بر - ابر | نگوں سر - نگونسار | سلطان - سلطانیا |

درویش - درویشا

جسطرح یہ الف ابتدا آتا ہے اسیطرح کلموں کے اوّل اور اوسط سے گر بھی پڑتا ہے

| اوّل | اِشنائنگ - شنائنگ | سامندر - سمندر |
|---|---|---|
| افراختن - فراختن | اناہید - ناہید | ماہار - مہار |
| آرام - رام | آروغ - روغ | پراگندہ - پرگندہ |
| آزاد - زاد | وسط | خرابہ - خربہ |
| اگر - گر | باہم - بہم | فراسودہ - فرسودہ |
| افراسیاب - فراسیاب | چاپاتی - چپاتی | ہاموار - ہموار |
| ایرمغان - یرمغان | زاچہ - زچہ | فلاخان - فلاخن |
| استرون - سترون | گاہوارہ - گہوارہ | روشان - روشن |

## تبدیل

اگرچہ فارس میں یہ بات مانی گئی ہے کہ فارسی کے تمام حروف باہم بدلتے ہیں مگر یہاں ہم وُہی حرف لکھتے ہیں جنکو ہمنے پُرانی کتابوں یا استادوں کے کلام میں بھی پایا ہے۔

ہمیں اِن باتوں کے تطابُق سے بخوبی ثابت ہوگیا ہے کہ کُل زبانوں میں اکثر حروف باہم بدلتے ہیں بلکہ بعض موقع پر ہمنے یہ بات بھی دیکھی ہے کہ جو حرف ایک زبان میں کسی حرف سے بدلتا ہے وُہی دوسری زبان میں بھی اُسی حرف سے بدلتا ہے جس سے اکثر زبانوں کا اوّل میں ایک ہونا اور نامعلوم الفاظ کا مادّہ دریافت ہوجانا نہایت آسان ہوگیا ہے مثلاً جوک Jocke جرمنی زبان میں بیلوں کے جوے کو کہتے ہیں تو انگریزی میں اُسی کو یوک Yoke کہتے ہیں اسیطرح ہندی میں جُوا فارسی میں جوغ پس اب ہم ثابت کرسکتے ہیں کہ یہ لفظ اصلاً ایک تھے جسطرح زبان جرمن اور انگریزی سے یائے تحتانی کا جیم عربی سے باہم بدل جاتا ہے اسیطرح ہندی اور فارسی میں بھی دیکھ لو۔ جیسے جُگ کہتے ہیں اُسکو یگ بھی کہتے ہیں جس شخص کا نام جُدھشتر ہے اُسیکا نام یُدھشتر بھی ہے اسیطرح فارسی میں جس قوم کو جہودی کہتے ہیں اُسکو یہودی بھی کہتے ہیں۔ پس اس سے ہمارا دعوےٰ ثابت ہوا۔ اب ہم زیادہ طُول دیکر اپنے خریداروں کو زیر بار کرنا

پسند نہیں کرتے چند حرفوں کی تبدیل لکھتے ہیں - **تبدیلات**

| اب | ان | انباز - ہنباز |
|---|---|---|
| اسفیدن - بسفیدن | اغول - نغول | اندام - ہندام |
| اخ | آورد - نورد | انگامہ - ہنگامہ |
| استہ - خستہ | او | ای |
| اد | ارچ - ورچ | ارمغان - یرمغان |
| آباں - بداں | اریب - وریب | اکدش - یکدش |
| ابو - بدو | آرنج - وارنج | افتاد - بفتاد |
| ایں - بدیں | آتغ - توغ | راوند - ریوند |
| اف | یکساں - یکسوں | آباد - آبید |
| الادہ - فلادہ | | آزار - آزیر |
| اگ | اہ | |
| استاخ - گستاخ | ایچ - ہیچ | یاسا - یاسہ |
| ال | افیون - ہیبون | سنگ خارا - سنگ خارہ |
| سگ آبی - سگ لابی | ارچند - ہرچند | مچاکا - مچلکہ |

ا - ہ - اِسم مذکر - انگریزی ( " ا ) لُغوی معنے سب جگہہ موجود - بھٹکار بھرٹی - رچا ہوا - نحو میں حُروف اِعراب کا پہلا اعراب

ع - الف معہ زبر + حرفِ ندا - سوُر

جسطرح عربی اور فارسی کا الف مختلف مقاموں پر مختلف کام دیتا ہے اسیطرح یہ بھی کبھی نفی کے لئے آتا ہے (اوّل میں) جیسے اماں - اَبدھ - اجھاگ - ال - اگم - اچل - اکارت - اُدھر وغیرہ - کبھی الصاق کے لئے (وسط میں) جیسے چلاچلی - بُوندا باندی - مارامار - دھینگا دھینگی - دُھواں دُھوں - برسا برس - جُھڑا جھڑ - ٹپراپڑ - تڑاتڑ - مُونہا مُونہہ - بھاگا بھاگ - چُھوا چُھو وغیرہ - کبھی عطف کے واسطے (وسط میں) ہاتھا پائی - دھکا پیل - ریلا پیل - بولا چال وغیرہ - کبھی فاعل کے لئے (آخر میں) جیسے ہل جوتا - گیرا - گھر دلا - بُزدلا - اکڑا - دوڑا - تیرا - کیرا - کبھی تصغیر کے واسطے (آخر میں) جیسے ٹھینیا - ٹھیا - ٹیا - کٹیا - کبھی تذکیر کے واسطے (آخر میں) جیسے لڑکا - گھوڑا - چنونا

ملا اردو زبان کے لکھنے میں یہ جو الف آتا ہے وہ عربی فارسی ہندی سب سے مشترک ہے ہماری زبان میں اسکی آواز ایک ہی ہے علیحدہ ہے اسی سبب سے نوآموز طلبا اور غیر زبان والوں کو اسکے تلفظ میں دھوکا ہوتا ہے اگر اسکا نام ہمزہ الف ا ع ہوتا تو بہتر تھا ۱۲

(سودا) ہے چرخ جب سے ابلق ایّام پر سوار — رکھتا نہیں ہے دستِ عناں کا یک قرار
(") جنکے طویلے بیچ کوئی دن کی بات ہے — ہرگز عراقی و عربی کا نتھا شمار
(") اب دیکھتا ہوں میں کہ زمانے کی ہاتھ سے — موچی سے کفش پا کو گٹھاتے ہیں ڈھونڈ ادھار

(دوہا) ساجن دکھیا کر گئے اور سکھ کو لیگئے ساتھ
اب دکھ دے رہا رے بھلی میری بہر نہ پوچھی بات

(ٹھمری) سن بھیو اب ہو راجی موری تو ری پر تیا لاگی
آج کد ر تم سجیا جو سو رین بھر توہی دیکھت جاگی

(لگن) اب کہاں جائیگو نیہا رے لگائے — نینا لگائے سکھ چینا نہ پائے اب کہاں

(۲) اسکے پیچھے - اسکے بعد - آیندہ - بعد ازیں - پھر - پھر کبھی آگے کو - دوبارہ - بارِ دیگر -

(عارف) اب تلخی دشنام حلاوت نہیں دیتی — کیجئے نہ زباں پاس اب ہم سے زیادہ

(فقرہ) اب ایسا کام نکرنا -

(۳) ابھی - فوراً - تھوڑی دیر میں - فی الفور - اسیوقت اسی گھڑی - اسی دم

(ذوق) عبث جان منتظر ہونٹوں پہ ہے وہ شوخ کب آیا
اگر چاہیں کبھی آیا تو ہم جانینگے اب آیا

(فقرہ) اب آئے کا آیا ہے -

**اب اب کرکے** - تابع فعل - عو - تھوڑے دنوں سے حال سے - تھوڑے عرصہ سے - اندنوں - آجکل - دیر تک

(فقرے) اب اب کرکے انکا مزاج ایسا ہوگیا ہے - پہلے تو چھوٹی سی کیاری تھیں اب اب کرکے دوست بنی ہیں - (عو)

**اب بھی** - تابع فعل (۱) اسوقت میں - اس حال میں - اس صورت میں -

(عارف) آوے اگر وہ اب بھی تو عمر خضر کو پھر — نسبت نہیں ہے میرے دم واپسیں کے ساتھ

(مثل) اب بھی میرا مردہ تیری زندہ پر بھاری ہے -

(۲) تسپر بھی - تو بھی - ہنوز - تاہم - ابھی تک -

(فقرے) اب بھی تیری وہی باتیں چلی جاتی ہیں - اب بھی کچھ نہیں گیا

**اب تب** - تابع فعل (پورب) مرکب ہے از इ + बेर ता + बेर (اِ + بیر - تا + بیر) اب اور پھر + ترت - ترنت - ابھی

**اب تب کرنا** - فعل لازم (پورب) آجکل کرنا - حیلہ حوالہ بتانا - ٹالے بالے دینا - تاخیر کرنا - ڈھیل ڈالنا

(فقرہ) دیتا ہے نہ دلاتا ہے اب تب کرکے ٹالدیتا ہے

**اب تب ہونا** - فعل لازم (پورب) گھڑی ساعت پر ہونا - کوئی دم کا مہمان ہونا - چلنہاروں میں ہونا - موت کا وقت قریب ہونا - مرنے پر ہونا -

اب بھی تو خبر لے او مسیحا + — اب تب ہے جاں نثار تیرا +

**اب تک یا ابتلک** - تابع فعل (عوام) ابتلک - (گنوار) (اب لو - اب لگ - اب لے - ابلوں - اب تائیں -)
(عو) اتوڑی (۱) اس گھڑی تک - آجتک - اسوقت تک - ابھی تک - ہنوز -

اب تک ہیں وہ خارجی کے جی میں — جلاد کہ ہے مصلحت اسی میں

(فقرے) تمہیں ابتک نوکری نہیں ملی؟ ابتلک انکا مزاج نہیں سنورا

**ابتو** - تابع فعل (۱) آجکل - اندنوں - ایسے وقت میں - اب

میری جانب کوئی وہ ملتفت ہوتا ہے اب عارف
غرور حسن ہے ابتو دو چند اس آفت جاں کو
نفرت ہوئی ہے وہ تری یکبیک سے نہ بچا — پھر نہ لگا جی ہیں ابتو ...

(فقرہ) ابتو وہ بھی پار ہوگئے -

(۲) بالفعل - فی الحال - (فقرہ) ابتو جانے دو! معاف کرو!

**اب سے** - تابع فعل - (گنوار) اب سوں - اب سوں
اب تئیں (۱) اسوقت سے - اس گھڑی سے

(فقرے) اب سے ہمنے بھی قسم کھائی - وہاں تو اب سے میلا بھرنا شروع ہو جائیگا

(۲) آیندہ - پھر کبھی - آگے - بعد ازاں - پھر

(فقرہ) اب سے وہاں نہ جانا -

لہ یعنے اس گئے گزرے وقت میں بھی تجسے بہتر ہوں -

# صحت نامہ

چونکہ بعض اشعار باوجود مقابلۂ دواوین مُتعدّدہ ہماری رائے میں مجوزہ مقررہ کے خلاف معلوم ہوئے لہذا ہم انکو درست کرکے لکھدینا مناسب جانتے ہیں اور نیز جو غلطیاں سنگ ساز یا کاتب سے ہوگئی تھیں انکو بھی صحیح کئے دیتے ہیں ناظرین کتاب سے اُمید ہے کہ قبل از مطالعہ لُغات انکو درست فرمالیں

| صفحہ | کالم | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|
| ۹ | ۱ | ۲ | سں | میں |
| ۹ | ۱ | ۳ | پہنچا ہو | پہنچا ہوا |
| ۱۱ | ۱ | ۷ | نازیست سے خفا ہوں | یہ زیست سے خفا ہوں |
| ۱۱ | ۲ | ۱۹ | بُرش تلوار میں | کہ بُرش تیغ میں (ہماری ہے میر) |
| ۱۲ | ۱ | ۲۸ | پیدا | پیدا |
| ۱۲ | ۲ | ۱۹ | رشک ہونیکے | رشک نہ ہونیکے |
| ۱۳ | ۲ | ۱۹ | سر مں | سر میں |
| ۱۴ | ۱ | ۸ | ارعوانی | ارغوانی |
| 〃 | 〃 | ۲۲ | حواص | خواص |
| ۱۵ | 〃 | ۱۷ | رونقیں یار کی دم سے ہیں آبادی ہے | رونقیں یار کی دم سے ہیں اور آبادی ہے |
| 〃 | 〃 | ۳۱ | چاہ میں چاہ بُری ہے برنامی | چاہ میں چاہ بُری ہے بدنامی |
| ۱۶ | ۲ | ۲۰ | گوہر | گُہر |
| ۱۷ | ۱ | ۲۳ | مری | میری |
| ۱۷ | ۲ | ۲۶ | آتا | آنا |
| ۱۸ | ۱ | ۳ | فقر | فِقرہ |
| ۱۸ | ۱ | ۲۹ | گر میں نتھا | گھر میں نیا نہ تھا |
| ۱۹ | ۲ | ۱۷ | گھر مں | گھر میں |
| ۱۹ | ۲ | ۲۸ | فقرہ | فقرے |
| ۲۰ | ۱ | ۹ | سنے | سے |
| ۲۲ | ۱ | ۳۱ | آشودگی رفق | آلودگی رفق |
| ۲۳ | ۲ | ۲۲ | جغرافیہ | زائد لکھا گیا |
| ۲۳ | ۲ | ۳۰ | ولیکں | ولیکن |

| صفحہ | کالم | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|
| ۲۴ | ۲ | ۲۵ | لابدہ | لابُد |
| ۲۶ | ۱ | ۳۱ | دروازہ ہی تک رہنی لگی آنکھ پہر ہم | رہنی لگی دروازہ ہی پر آنکھ پہر ہم |
| ۲۷ | ۲ | ۱۵ | جو گناہ | جو گنہ |
| ۲۸ | ۲ | ۳۱ | ہیرے | ہرے |
| ۲۹ | ۲ | ۲۰ | ٹھہرا ہی ہے جو دن بھرنا جینا | ٹھہرا ہی جو دن تو لگا بھرنا جینا |
| 〃 | 〃 | 〃 | ایسا گھبجاؤ تو کیا ہو کرنا جینا | ایسا گھبجاؤ تو کیا ہو کرنا جینا |
| 〃 | 〃 | ۲۱ | جو دم کہ کٹی خوشی سے سو بہتر ہے | جو دم کہ کٹے خوشی سے سو بہتر ہے |
| 〃 | 〃 | 〃 | آخر تو لگ ہا ہے یہ مرنا جینا | آخر تو لگا ہوا ہے، مرنا جینا |
| ۲۹ | 〃 | ۳۰ | آخر ایک روز گئے ہم | آخر ایک روز تو گئے ہم |
| ۳۰ | ۱ | ۲۸ | آخردم ع+ف۔ اخیر دم | آخر دم یا اخیر دم ع+ف |
| ۳۰ | ۱ | ۳۰ | آخر زمانہ | آخر زمانہ |
| ۳۰ | ۱ | ۳۰ | آخر زمانہ۔ف | آخر زمانہ ع+ف |
| ۳۱ | ۱ | ۱۵ | جُنبش لب اُن مژگاں کی مجھ پر جو چھُری سی چلگئی | جُنبش مژگاں کی مجھ پہ جو چھُری سی چلگئی |
| ۳۱ | ۲ | ۳۱ | احق | ناحق |
| ۳۴ | ۱ | ۱۲ | درباں | دربان |
| ۳۴ | ۲ | ۲۶ | قصہ ہے نباہ کا چھیڑا یا تونے | قصہ ہی نباہ کا چھیڑا یا تونے |
| ۳۵ | ۲ | ۷ | بے تمیزوں | بے تمیزوں |
| ۳۵ | ۲ | ۱۹ | گہیں | کہیں |
| ۳۵ | ۱ | ۲۲ | پست ہمت یہ نہوا ور پست قامت ہو تو ہو | پست ہمت یہ نہو وے پست قامت ہو تو ہو |
| ۳۶ | ۱ | ۹ | گُما ہی ہانگ میں دل جا میں ڈھونڈوں کدھر | گُما ہی ہانگ میں ان جا میں اسکو ڈھونڈوں کدھر |
| ۳۸ | ۲ | ۱۸ | بَری ہے | بُرھیے (ہماری ہے) |
| ۴۰ | ۱ | ۲۸ | حیرت | حیرتی |

# صحت نامہ



| صفحہ | کالم | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|
| ۷۰ | ۱ | ۳۰ | جوالی | جوانی |
| ۷ | ۱ | ۳ | رہے چھوتے ہم | رہا چھوتا میں |
| ۵۲ | ۱ | ۲۶ | یہی کہتا ہوں کب | یہی کہتا ہوں میں کب |
| ۷۲ | ۲ | ۲۱ | اِس قرینے میں | اِس قرینے پر |
| ۷۴ | ۲ | ۱۵ | بُلند | بلند |
| ۷۵ | ۲ | ۴ | گھولکر | کھولکر |
| // | ۲ | ۱۴ | سوار | سوار |
| ۷۶ | ۲ | ۱۶ | فِقرہ | فِقرے |
| // | // | ۱۷ | آوں آوں | آون آون |
| ۷۷ | ۱ | ۲۳ | آمی سامی | آمنے سامنے |
| ۷۷ | ۲ | ۴ | دُھرانا | دُہرانا |
| ۷۷ | ۲ | ۱۰ | آمیں | آمین |
| ۷۷ | ۲ | ۲۵ | پڑ | پُر |
| ۷۹ | ۱ | ۲ | ن | آن |
| ۸۰ | ۲ | ۱۸ | آنگن | آنگن |
| ۸ | ۲ | ۲۶ | ندیکھیں | ندیکھیں |
| ۸۱ | ۲ | ۱۳ | ہر لحظہ مری ہیچ عالم ہی ہے آپ کا | ہر لحظہ مری ہیچ عالم ہی ہے آپ کا |
| ۸۲ | ۲ | ۴ | بندھی | بندہی |
| ۸۲ | ۲ | ۲۸ | سن | سن |
| ۸۳ | ۲ | ۳۱ | پھول | پھول |
| ۸۳ | ۱ | ۱۷ | ہم تو ہیں روز تولد کے ہی دکھیا ہے | ہم تو ہیں روز تولد کے ہی دکھیا ہے |
| ۸۳ | ۱ | ۲۳ | نہیں | نہیں |
| ۸۳ | ۱ | ۲۲ | ہنسی پہ | ہنسنے پہ |
| ۸۴ | ۱ | ۲۴ | نام | نام |
| ۸۵ | ۱ | ۷ | ارادہ کرا | ارادہ کرنا |
| ۸۵ | ۲ | ۴۱ | اُٹھی | اُٹھی |

| صفحہ | کالم | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|
| ۸۵ | ۲ | ۲۶ | تصور | تصوّر |
| ۸۶ | ۱ | ۸ | چھپانا | چھپانا |
| ۸۶ | ۱ | ۲۴ | ٹیگ | ٹیک |
| ۸۶ | ۲ | ۷ | نجاری | نجارے |
| // | ۲ | ۸ | ٹپکنے لگا | ٹکنے لگا |
| ۸۹ | ۱ | ۱۰ | اوہ | وُہ |
| // | ۲ | ۹ | گانٹھہ | گانٹھہ |
| // | ۲ | ۲۹ | کیڑیاں | کیریاں |
| ۹۰ | ۲ | ۱ | آنچو | آنچو |
| // | ۲ | ۹ | گھُر | گہر |
| ۹۳ | ۱ | ۱۴ | پڑی پیری کی جب مخلص تیری آنکھہ | پڑی پیری کی جب سے مخلص تیری آنکھہ |
| ۹۳ | ۱ | ۲۵ | ہوں | ہوں |
| // | ۲ | ۲۱ | رر رسیلی آنکھہ | رسیلی آنکھہ |
| ۹۳ | ۲ | ۲۳ | باعث سٰے | باعث سے |
| // | ۲ | ۲۶ | دیکھنے | دیکھنے |
| ۹۴ | ۱ | ۲۸ | نہ دیکھیں | نہ دیکھیں |
| // | ۲ | ۱۸ | درگزر کرنا | درگزر کرنا |
| ۹۵ | ۱ | ۲۶ | درا | ذرا |
| // | ۲ | ۱۰ | مرے بعد | میرے بعد |
| // | // | ۳۱ | کربی | کرلی |
| ۹۶ | // | ۱۲ | آرہی | رہی |
| // | // | ۱۷ | قریب بگریہ ہونا | قریب بگریہ ہونا |
| ۹۷ | // | ۲۳ | ایسا | ایسا |
| ۹۸ | ۱ | ۳۰ | یھوڑ | پھوڑ |
| // | ۲ | ۲۱ | آشنوب | آشوب |
| ۹۹ | ۱ | ۱۴ | جبپکے | جھپکے |

| صفحہ | سطر | کالم | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|
| ۹۹ | ۱ | ۱۷ | تری | تیری |
| 〃 | ۲ | ۲۹ | سنخی | سخی |
| ۱۰۱ | ۱ | ۱۶ | ہونی | ہوتی |
| ۱۰۳ | ۱ | ۲۴ | سجائی | سجائی |
| 〃 | ۲ | ۲۵ | ساری | سازی |
| 〃 | 〃 | ۲۹ | بیں | میں |
| 〃 | 〃 | 〃 | سنے | سے |
| ۱۰۵ | ۲ | ۲۲ | خشم | چشم |
| ۱۰۶ | ۱ | ۲۰ | جنیا | چُبنا |
| 〃 | ۲ | ۳۰ | ڈھوکا | دھوکا |
| ۱۱۱ | ۱ | ۲۹ | زرے | ترے |
| ۱۱۳ | ۱ | ۲۰ | جتبلا | مُبتلا |
| 〃 | ۲ | ۲۰ | پل | بل |
| 〃 | 〃 | ۲۳ | حشم | چشم |
| 〃 | 〃 | ۲۷ بیرون کالم | سومرے آنکھ کے تارے سو جا | اس مثال کو صفحہ ۱۰۲ کالم ۲۰ سطر ۱۱ نمبر ۳ لفظ آنکھ کا تارا کے نیچے پڑھنا چاہئے۔ |
| ۱۱۴ | ۱ | ۳۳ بیرون کالم | سانحہ | سانحہ |
| ۱۱۵ | ۱ | ۹ | ایذار | ایذا |
| ۱۱۷ | ۱ | ۲۸ | تری | تیری |
| ۱۱۹ | ۲ | ۱۱ | بری | میری |
| 〃 | ۶ | ۳۱ | گزرا | گزارا |
| ۱۱۹ | ۱ | ۱۳ | انطار | انتظار |
| ۱۲۰ | ۲ | ۱۹ | گجرا | سجرا |
| ۱۲۱ | ۱ | ۲ | بتیلو کیطرح | پتیلو کیطرح |
| 〃 | ۲ | ۲۲ | جُورا | جُوڑا |
| ۱۲۳ | ۱ | ۱۱ | آتا | آیا |
| 〃 | ۲ | ۱۳ | کہ جسکو دیکھ کہ پتھر ابھی جان پڑ گیا | کہ جسکو دیکھ کہ پتھر میں جان پڑ گئی آنکھیں |
| 〃 | 〃 | برحاشیہ | ٹمکتے | ٹپکتے |
| ۱۲۵ | ۱ | ۲۳ | کلھا | کھال |
| ۱۳۸ | ۲ | ۲۳ | نعرہ ازنا | نعرہ مارنا |
| ۱۴۲ | ۱ | ۲۳ | نتکون | شگون |
| ۱۴۷ | ۱۰ | ۱ | دو دواین | دواوین |

## بقیہ آتش

صفحہ ۲۳ کالم ایک سطر ۴ لفظ آتش میں ہمنے اپنی رائے ظاہر کی تھی کہ ہماری نظر سے کوئی شعر بکسر تا نہیں گزرا چنانچہ نہایت تلاش کے بعد مولوی معنوی کا ایک شعر ہمارے ہاتھ لگا جس سے یہ ثابت نہیں ہوسکتا کہ بکسر تا صحیح مانا جاوے اور بفتح تا غلط کیونکہ بعض اوقات ضرورت قافیہ کے واسطے ایسی بات ہو بھی جاتی ہے۔ اسکے علاوہ زبان ژند سے جسپر فارسی زبان کا مدار ہے اور نہایت پرانی زبان ہے اور اُسیکے الفاظ نے مرور زمانہ کے باعث سے اس قسم کی تبدیلیاں انتیار کی ہیں ثابت ہوتا ہے کہ لفظ آترس بفتح تا سے یہ لفظ حسب قاعدہ راء مُہملہ گر کے آتس ہوا اور پھر بشین مُعجمہ آتش ہوگیا بلکہ یہی وجہ ہے کہ شعرائے فارس نے اپنے کلام میں بفتح تا ہی اسکا استعمال زیادہ کیا ہے دیکھو ہم صاحب فرہنگ جہانگیری سے بالکل خلاف ہیں اور مولوی معنوی کا شعر جو شاید تمام شعرا کے کلام میں ایک نئی مثال ہے ہم اسجگہ درج کرتے ہیں ؎ گفت آتش من ہمانم آتشم + اندر آ تا تو ببینی تابشم +

ہندوستانی اعلیٰ اخباروں کے ریویو جو اس کتاب کے نمونہ پر دئے گئے ہیں +

# اخبار انجمن پنجاب

نمبر ۲۹ جلد ۷ مطبوعہ ۲۱ جولائی سنہ ۱۸۷۶ء

یہ نو تالیف کتاب لُغات جسمیں لُغات مروّجۂ زبانِ اُردو بیان کئے گئے ہیں اپنی خاص خوبی کے جہت سے ایک عُمدہ نمونہ لیاقت اور محنت و جانکاہی مؤلف کا ہے اور بہت سے نو ایجاد قاعدوں پر مشتمل ہے۔ مؤلف نے ایک ایسی دلکش طرز اس کتاب کی تالیف میں اختیار کی ہے کہ اگر ہم یہ کہیں کہ اسی شخص کا یہ حوصلہ تھا کہ ایسے بڑے مشکل کام کو اُسنے انجام دیا اور اسی لایق مؤلف کا یہ حصّہ تھا جو اُسکے واسطے خالقِ عالم نے رکھا تھا تو مبالغہ نہو گا کیونکہ جو کتابیں اس قسم کی تالیف کی گئیں وہ بمقابلہ اس کتاب کے غیر مکمل اور ناقص ہیں۔ فی الحقیقت اگر مؤلف کو موجدِ فنِ لُغات اور مُصلح قدمار ماسبق کہیں تو بجا ہے + کُتب لُغاتِ سابقہ میں اُنکے مؤلفوں نے صرف لُغات کے معانی بیان کردینے سے بحث رکھی ہے اور لُغات کا بھی تمام و کمال احاطہ نہیں کیا بخلاف اس کتاب کے کہ اسمیں معانی لُغات کمال تحقیق سے بیان کرنیکے سوا ہر ایک لفظ کا ملفظ اور مادہ و الصرف و اشتقاق اور مواقع استعمال اور اُسی لفظ کو خفّت یا شدّت یا تبدیل لہجہ سے استعمال کرنیمیں جو جو معانی پیدا ہوتے ہیں اُنکی تشریح و تصریح نہایت بسط کے ساتھ لکھی ہے اور محاورات روزمرہ اور مُصطلحات اہل زبان اس وسعت سے بیان کئے گئے ہیں کہ ہندی و اُردو زبان کا کوئی لُغت یا محاورہ ایسا نہو گا جو اس کتاب میں نہ پایا جاوے۔ واقعی مؤلف کی محنت قابل اسکے ہے کہ اگر تمام اہلِ ہند اُسکی شکرگزاری کے لئے رطب اللسان اور عذب البیان ہوں تو حق بجانب ہے۔ چونکہ بہت سے علوم دینی و دُنیوی اُردو زبان میں جمع ہو گئے ہیں اور تمام اضلاعِ ہند میں مطالب علوم مُختلفہ اسی زبان کے ذریعہ سے سکھائے جاتے ہیں اور اب یہ زبان مُحتاج الیہ جُملہ طلبائے اہلِ ہند بنگئی ہے لیکن اسکی تعلیم کا اسباب جیسا چاہئے موجود نتھا خصُوص جزو کُل علم زبان کا منحصر ایسی ہی کتاب کی موجودگی پر ہے پس جب مُصنّف نے اپنی محنت شبا روزی سے یہ اسباب تسہیل و تعلیم زبان کا اپنے برادرانِ وطن کے لئے مہیّا کر دیا تو وہ نہ صرف مستوجب تعریف اہل زبان کا اس باعث سے ہوا کہ اُسنے اُنکی زبان کو استحکام اور رونق دیدی بلکہ جُملہ اہلِ ہند کے تحصیلِ علوم دینی و دُنیوی میں مددگار ہونیکے باعث مُستحق ہزار ہزار تحسین و آفرین کا ہے +

جو کتابیں لُغات کی پہلے مؤلفوں نے تالیف کیں اُنمیں ضروری اور جزوی الفاظ کے بیان کرنیکے سوا سند کسی لفظ کی شعراء کے کلام سے نہیں لی یہ عُمدہ کام خاص اسی مؤلف نے کیا ہے کہ اپنے وقت عزیز و محنت بیش بہا کو وقف افادہ برادرانِ وطن کر کے کتاب کو ایک مجموعۂ سند اساتذہ کا بنا دیا ہے۔ الحق ؎ این کار از تو آید و مرداں چُنیں کُنند + سچ ہے زندگانی اور علم ایسے ہی شخص کا مُبارک ہے جو اپنے برادروں اور ہموطنوں کو نفع علمی پہنچاوے جو جو محنتیں اس کتاب کی تالیف میں مؤلف نے کیں ہیں ہم اپنی تحریر و تقریر میں اسقدر وسعت نہیں دیکھتے کہ پُوری پُوری تعریف ایک خوبی کی بھی منجملہ تمام خوبیوں کے اپنے احاطہ میں لا سکیں +

کُتب سابقہ میں جو لُغات درج کئے گئے وہ محض ایک محدود حصّہ ہند کے ہی لُغات مروّجہ میں بخلاف اس کتاب کے کہ اسمیں جُملہ اقطاع و اضلاع ہند کے لُغات تحقیق کر کے لکھے گئے ہیں پس اس صفت کے باعث یہ کتاب اگر ہر طالب علم کی مونس بنجائے اور عام خلایق میں مرتبۂ ہر دلعزیزی پیدا کرے تو کچھ تعجب کی بات نہو گی۔

پہلے مؤلفوں نے جو لُغات فصیح دیکھے وہی اکثر اپنی کتابوں میں درج کئے اور ادنےٰ الفاظ کہ اُنکی رکاکت کے باعث اُنکو نظرِ حقارت سے دیکھتے تھے

قلم انداز کئے ظاہر ہے کہ یہ بات خلافِ دابِ مؤلفانِ لغات ہے اور اُسمیں ایک جُزو زبان کا مجہول و غیر معلوم رہجاتا ہے۔ اس کتاب میں اُن مؤلفوں کی تقلید نہیں کی گئی بلکہ ادنےٰ الفاظ سے لیکر اعلےٰ تک اپنے اپنے موقع پر بیان کر دیئے گئے ہیں +

علاوہ اِن تمام خوبیوں کے جہاں جہاں عبارت مؤلف نے متعلق تحقیقات الفاظ وغیرہ لکھی ہے وُہ ایسی سلیس و لطیف ہے جسکا ہر فقرہ پڑھنے سے حلاوت بے اندازہ حاصل ہوتی ہے دلربایانہ ادائے مطالب اور سیدھے سادے و بلاتکلف الفاظ نے کتاب کے حُسن کو دوبالا کر دیا اور مقبولِ طبایع خاص و عام بنادیا۔ مؤلف نے کلمات متنافر سے جو عبارت میں ربط نہ کھاویں اور اپنی سختی کے باعث تقریر میں نہ گُھسیں پرہیز کیا ہے کیوں نہو کہ اہلِ دہلی کی زبان اپنی سلاست اور بے تکلفی ہی کے باعث مرتبہ فوقیت کا رکھتی ہے اور اُسکی سماعت سامعہ کو ایک سرور اور اُسکا مطالعہ باصرہ کو ایک نور بخشتا ہے اہلِ تکلف و تصنع کی تحریر و تقریر پُرتکلفانہ تراش و خراش و استعمالِ الفاظِ غیر محاورہ کے باعث اس مرتبہ سے منزلوں دُور رہتی ہے۔ مؤلف اپنے دعوے میں صادق ہے یعنے جو سرپرستی اُسنے زبان کی اختیار کی ہے تو اُسکی ربوبیت کا اثر ادنیٰ و اعلےٰ الفاظ پر یکساں ہے +

سوائے اسکے اور کئی کتابیں خاص مؤید زباندانی کی مؤلف ممدوح کی تالیف سے ہیں اُنکے اسمائے مبارکہ یہ ہیں۔ **تزئین الکلام۔ تکمیل الکلام لغات النسا۔ تحقیق الکلام۔ رسُوم دہلی** اُنکا مُفید ہونا بھی اس کتاب سے کچھ کم نہیں ہے اور بعد میں ہم اُنکی اشاعت کے وقت اُنکی نسبت رائے لکھینگے۔ ہم اُمید کرتے ہیں کہ یہ کتاب ارمغان دہلی اپنی عام پسندی اور مشتاق الیہ ہونا روز افزوں دکھائیگی اور اُس ترقی پر جو ہمارے دل میں مکنون ہے بہت جلد پہنچ جائیگی اور اپنی خوبیوں کے سبب اور حکام سرشتہ تعلیم کی قدرشناسی کے باعث جُملہ مدارس تحصیلی و دیہاتی میں بجائے کُتب استعمالی کے موجود رہکر عام نفع رسانی میں ایک نمایاں اثر ظاہر کریگی +

آخر میں ہم دعا کرتے ہیں کہ مؤلف کو ایسی ایسی مُفید عام و ممد تعلیم کتابوں کے تالیف کرنیکا شوق اور مصروفیت زیادہ ہو اور برادرانِ وطن اُسکے علم اور محنت سے فیضیاب ہوں۔ آمین

## رہبر ہند

نمبر ۱ جلد ۲ مطبوعہ ۲۹ جنوری ۱۸۸۲ء

ہمارے پاس کچھ عرصہ سے اس کتاب کا اشتہار مع دو ورقہ کتاب کے پہنچا ہے جسکی بابت ہم آج بعد غور کچھ تحریر کرتے ہیں۔ ہمنے اوّل اشتہار کو پڑھا اور پھر دو ورقہ مطبوعہ کو۔ جہانتک ہم غور کر سکے ہیں ہمنے اشتہار کے دعووں اور کتاب کے طریقوں کو یکساں پایا ہے۔ یہ کتاب اُردو کی ایک جامع لُغات ہے اور منشی سید احمد صاحب ساکن دہلی اسکے مؤلف ہیں جنہوں نے رہیں یاد پڑتا ہے فیلن صاحب کے ساتھ اُردو انگریزی کی ایک بڑی ڈکشنری کے بنانے میں بہت کچھ کام کیا ہے۔ منشی سید احمد صاحب کا صاحب زبان اور تجربہ کار ہونا ارمغان دہلی کی عُمدگی کی بابت ایک اچھا خیال پیدا کرتا ہے۔ مصنف نے اس کتاب کے چار حصے کئے ہیں اور پہلا حصہ دہلی میں ۲۰ + ۲۶ - کاغذ سہ رام پوری کے آٹھویں حصہ پر چھپ رہا ہے اور اس حصے کے دو سو صفحے ہونگے اور قیمت عہ مع محصول ڈاک ہے۔ اس کتاب میں ایک ایک لُغت کی بخوبی تحقیق کی ہے تمام لغوی اور اصطلاحی خواہ مرادی معنے اور اُسکی اصل اور یہ کہ وُہ کس زبان کا ہے مع مثال لکھے ہیں۔ مؤلف اشتہار میں لکھتا ہے کہ ۱۱ برس میں یہ کتاب تیار ہوئی ہے اور بڑی محنت پڑی ہے۔ یہ اظہار کتاب کی ضخامت اور خوبی اور تحقیقات کے لحاظ سے لائق تسلیم معلوم ہوتا ہے اور اہلِ ملک کو مناسب ہے کہ ایسی کتاب کی پوری پوری قدر و منزلت کریں۔ یورپ میں بوجہ ترقی تعلیم کتابوں کی ایسی قدر ہے کہ ادنیٰ ادنیٰ کتابیں

اپنی پہلی اشاعت میں ہزاروں تک بکجاتی ہیں اور یہی سبب ہے کہ وہاں مصنفین اور تصنیفات کی کثرت ہے اگر ہمارے ملک والے بھی کتب کی ایسی ہی قدر کریں تو کوئی قابلیت نہیں ہے جو ہم میں نہیں اور کوئی لیاقت نہیں جو ہم پیدا نہیں کر سکتے ہمارے ایک مہذب دوست کا قول ہے کہ اگر نئی کتابیں بکثرت تصنیف ہوں تو ایک شوق کے ساتھ مطالعہ جاری ہو سکتا ہے اور مطالعہ کتب کے سبب سے ہمیشہ خیالات میں حرکت رہ سکتی ہے - یہہ نہایت درست ہے مگر تاوقتیکہ خریدار نہوں کتابیں تصنیف نہیں ہو سکتیں بہر حال ہم چاہتے ہیں کہ ارمغان دہلی کی سررشتہ تعلیم اور ریاستیں اور دیگر رئیس اور شریف لوگ قدر کریں تاکہ ایسی عمدہ اور مفید کتابوں کے تیار کرنیکا اہل فضل کو شوق اور جرأت ہو جاوے - ابھی اس کتاب کا پہلا حصہ چھپا ہے اور اسکے فروخت ہو جانے پر باقی حصے طبع ہونگے پس زیر طبع جلد بکنا چاہئے تاکہ باقی حصے طبع ہو کر کتاب پوری ہو جاوے - پنجاب کا سررشتہ تعلیم ایسے ڈھنگ پر چلا ہے کہ ملک کے مصنفین کو اس سے بہت کم فائدہ پہنچا ہے سررشتہ تعلیم پنجاب میں چند آدمی تصنیف و تالیف و ترجمہ کے لئے ملازم ہیں اور اس مد کا سب روپیہ انہیں پر خرچ ہو جاتا ہے یہ طریق بھی بشرط عمدہ انتخاب کے برا نہیں ہے - مگر اسمیں یہ نقص ہے کہ ملک میں عام اشتعال تصنیف و تالیف کا پیدا نہیں ہو سکتا - ہم اپنے صوبہ کے سررشتہ تعلیم کو بیدار کرتے ہیں کہ وہ ارمغان دہلی کی بابت اپنا پہلو بدلے +

## اکمل الاخبار دہلی

نمبر ۲۵ جلد ۱۲ مطبوعہ ۳۰ دسمبر ۱۸۷۷ء

اس لاجواب کتاب پر انشاء اللہ ہم اپنی رائے تو پھر لکھینگے مگر اسوقت صرف یہ گزارش کرتے ہیں کہ جو کچھ اشتہار مسطورہ بالا میں درج ہے اسمیں ایک ذرہ بھی مبالغہ نہیں ہے اردو زبان کی تحقیقات کو منشی سید احمد صاحب نے کمال کے درجہ تک پہنچا دیا ہے جیسے ہمارے فارسی زبان کی تحقیق کو جلا دی اور منشی صاحب نے اردو کے لغات و محاورات و اصطلاحات کو جو غیر محدود ہونے کی وجہ سے بالکل مردہ تھے جلا دیا ہے ایک لفظ جتنے معنوں پر مشتمل ہے اسکا ماخذ اور ہر ایک معنی کی مثال اساتذہ کے کلام سے دی ہے اور کیا تحقیقات کی ہے حق یہ ہے کہ علم زبان کو جس سے اہل ہندوستان چنداں واقف نہ تھے انگریزی سرمایہ کے طفیل سے اسی کینڈے پر اس کتاب کے ذریعہ سے شایع کیا ہے اور طرفہ یہ کہ پھر بھی روزمرہ کی بول چال اور اردو کے محاورہ کا کہیں رنگ نہیں بدلا ہے ہمکو امید ہے کہ سب سے زیادہ گورنمنٹ انگلشیہ کتاب اور مؤلف کتاب کی قدردانی فرمائیگی اور یہ کتاب جسقدر چھپی ہے ہاتھوں ہاتھ بکجائیگی خلاصہ یہ ہے کہ جسقدر اہل یورپ جناب ڈاکٹر فالن صاحب کا شکرگزار ہونا چاہئے کہ انہوں نے زبان ہندوستان کو آئینہ کر دکھایا ہے اسیقدر اہل ہند کو منشی سید احمد صاحب کا احسان مند ہونا چاہئے کہ انہوں نے علم زبان اور اسکی تکمیل کا چرباشل پیکر تصویر اٹھایا ہے +

## کوہ نور لاہور

نمبر ۱ جلد ۳ مطبوعہ جنوری ۱۸۷۸ء

ہمارے نزدیک بے شبہہ مؤلف صاحب کی محنت اہل ملک کے قدر کے قابل ہے نہایت افسوس کی بات ہے کہ جو کام ہمیں اپنی قوم و ملک کیلئے کرنا ضرور ہے وہ بھی غیر ملک کے لوگ کرتے ہیں چنانچہ اردو زبان کے لغات ابتک انگریزوں نے تو کئی دفعہ لکھہ بھی لئے بک بھی چکے اور عمدہ عمدہ تیار ہو رہے ہیں اہل ملک کی اسطرف توجہ ہی نہیں وہ کیا ہے صرف یہی وجہ ہے کہ اہل ملک کی توجہ ایسی چیزوں کی قدر کیطرف پوری پوری مائل نہیں ورنہ کیا انگریز بہ نسبت اہل ملک کے ہماری زبان سے زیادہ واقف ہیں ہرگز نہیں - ہم بہ منت اہل ملک سے درخواست کرتے ہیں کہ ادھر بھی اپنی عنان توجہ منعطف فرماویں تاکہ محنت کرنیوالوں کے حوصلے بڑھیں اور اہل ہندوستان کسی لائق ہوں +

## قیصر الاخبار

نمبر ۱ جلد ۲ مطبوعہ ۲۰ جنوری ۱۸۷۸ء

حقیقت میں ایسی کتاب لاجواب کی ضرورت بے نہایت تھی جسنے اشتہار محررہ بالا کے ذیل چند سطریں اُس کتاب کی لکھی جو بطور مشتے نمونہ از خروارے طبع کی گئی واقعی فوائد جدید اور منافع ازید اس سے ناظرین کو حاصل ہونگے

# تقریظ

## جناب منشی فقیر چند صاحب ہیڈ اسسٹنٹ دفتر ڈاکٹر فالن صاحب بہادر و سکرٹری انجمن عرب سراے دہلی

میرے دوست منشی سید احمد نے اپنی کتاب ارمغان دہلی کے اسّی صفحے جو ابھی تک چھپکر تیار ہوے ہیں مجھے دیکھنے کو دئے۔ اس کتاب کو میر صاحب دس بارہ برس سے بنا رہے ہیں اور اسی عرصہ میں اکثر موقعوں پر مجھسے گفتگو رہی ہے۔ اس کتاب کی تالیف میں جو جو محنتیں مصنف نے کیں ہیں اور جو جو دقتیں شوق نے اپنے اوپر گوارا کی ہیں انکو میں اچھی طرح جانتا ہوں +

ہر ایک زبان کے استقلال و استحکام کیواسطے اُس زبان کی کامل گریمر اور جامع ڈکشنری کا ہونا ضرور اور لابد ہے۔ ہندوستانی زبان کی گریمر ابھی تک کوئی ایسی نہیں ہے جسے ہم گریمر کہہ سکیں رہی ڈکشنری سو اس فن میں ارمغان دہلی پہلی ہی کتاب ہے اگرچہ ایسی کتاب کی بہت ہی ضرورت تھی مگر آجتک کسی صاحب نے توجہ نہیں کی +

اس کتاب کی نسبت اگرچہ ہم یہ نہیں کہہ سکتے کہ یہ نقص سے بالکل مبرا ہے یا چشم خردہ بین کے واسطے اسمیں گنجایش نہیں ہے مگر ہم یقینی طور پر یہ کہہ سکتے ہیں کہ اسمیں وہ عیوب اور نقوص جو طبیعت اپنی خاصیت کے موافق اور بعض موقعوں پر اپنی نازک خیالی اور باریک بینی کے سبب ظاہر کرے بمقابلہ اُن خوبیوں کے جو اس کتاب میں موجود ہیں کچھ نسبت نہیں رکھتے۔ منصف مزاج جسوقت اس کتاب کو دیکھتا ہے کلمۂ تحسین کو اپنی زبان سے نہیں روک سکتا +

مصنف نے اوّل ہر ایک لفظ کا مادہ و صورت اشتقاق و لغوی معنے کمال تحقیق کے ساتھ مختلف پرانی زبانوں سے تلاش کرکے نکالے ہیں (یہ ادا ہی قدم ہم جو اس راستہ پر ڈالا گیا ہے) بعدہٗ اصطلاحی معنے کمال شرح و بسط کے ساتھ لکھے ہیں اور ہر ایک معنی میں مختلف زبان کے مرادف لفظ جمع کئے ہیں اور ہر ایک معنے کے واسطے جداگانہ کئی کئی مثالیں مسلم الثبوت شاعروں اور نیز روزمرّہ زبانی گفتگو سے دی ہیں اور ان سب مختلف معنوں کو التزام خیال کے لحاظ سے کرسی نشین کیا ہے اُسکے بعد اُس لفظ کے تمام مرکب جملے جو زباندانی کا جزو اعظم ہے معہ معنی و موقع استعمال ترتیب وار دئے ہیں +

اس کتاب سے مصنف کی ذاتی لیاقت و علمی فضیلت کے سوا نہایت تجربہ اور واقفیت بھی معلوم ہوتی ہے۔ اخیر میں جسوقت ہم اہل ہند کو علم و ہنر کیطرف کم مائل ہیں اور انکو کتابوں کا کم شایق دیکھتے ہیں تو ہمکو نہایت افسوس ہوتا ہے کہ ایسی عمدہ محنت کی واجبی داد نہ ملی +

جبتک عام اہل ہند اور لوکل گورنمنٹ ایسے بڑے کام کی تکمیل میں دستگیری نہ کریں ہم نہیں اُمید کرسکتے کہ یہ بینظیر کتاب جو ایک بڑی قوم کی زبان کی بنیاد ہمیشہ کے واسطے قایم کرتی ہے حسب دلخواہ انجام کو پہنچے + دوستوں کا نیازمند فقیر چند ۲۸ - مارچ ۱۸۸۸ء

# تقریظ

## جناب منشی چرنجی لال صاحب اسسٹنٹ ڈاکٹر فالن صاحب بہادر و نائب سکرٹری انجمن عرب سراے دہلی

مینے منشی سیّد احمد صاحب کی لغات اردو کے حصۂ اوّل کو کہیں کہیں سے دیکھا۔ سیّد صاحب نے ہر لفظ کے معنے تقریباً ٹھیک ٹھیک بیان کئے ہیں۔ معنی کے ثبوت کی لئے مستند اُستادوں کے اشعار۔ ہندی کے دوہرے۔ گیت اور مثلیں وغیرہ بہت لکھی ہیں ہر لفظ کے ساتھ اُسکی زبان لکھنے کے علاوہ اُس لفظ کا مادہ بھی جو ایک مشکل کام ہے دیا ہے کہیں کہیں کسی لفظ کے ساتھ کئی زبانوں کے ملتے ہوئے الفاظ لکھکر انکو اصلاً ایک ثابت کردیا ہے اس کتاب میں کتابی ہی الفاظ نہیں ہیں بلکہ ہر فرقے ہر گروہ ہر صحبت کے محاورے اور روزمرے موجود ہیں مصنف نے جس لفظ کو لکھا ہے اُسکے متعلق جسقدر

محاورے عوام و خواص بولتے ہیں تقریباً سب ہی تو لکھے ہیں - ایک لفظ آنکھ کے متعلق ساڑھے چار سو سے زیادہ محاورے دیے اور پھر ہر محاورے کے کئی کئی معنے معہ مثال - لفظ آنا کے چھپن معنے بیان کئے ہیں اور انمیں ایک ایسا باریک فرق نکالا ہے جسکا سمجھنا آسان نہیں ہے چونکہ یہ کتاب اردو زبان میں پہلی ہے اور اسکے لغات اور انکے متعلق محاورات وغیرہ کا التزام انگریزی کے موافق حروف تہجی کی ترتیب پر (جو فارسی اور عربی لغات میں نہیں پایا جاتا) کیا گیا ہے اور انکے معنی فلسفہ کے موافق ترتیب وار رکھے گئے ہیں اسواسطے سید صاحب کو ہندوستان کا جونسن کہنا غیر واجب نہیں ہے +

فی الواقع ایسی کتاب کی مدرسوں کے لئے بہت بڑی ضرورت تھی (جسکو ہمارے سید صاحب نے پہلے سے انعام مقرر کرنے اور امداد دینے بغیر رفع کر دیا) ہماری زبان میں ابتک کوئی کتاب ایسی تھی جو ہمیں ایک وقت غیر زبان سے ترجمہ کرنے میں ٹھیک ٹھیک الفاظ بتاتی بیشک یہ کہ زبانکی بہت بڑی دقتوں کے رفع کرنیکا ایک مشکل کام سید صاحب نے اپنے ذمہ لیا مگر اب اس کام کا پورا کرانا ہمارے اہل ملک اور گورنمنٹ پر منحصر ہے ہندوستان کی تمام گورنمنٹوں کو اور خصوصاً پنجاب گورنمنٹ کو (جسکے عہد حکومت میں مصنف نے بلا امداد گورنمنٹ ایسی کتاب لکھی ہے) ضرور مدد کرنی چاہئے تاکہ اور لوگوں کو بھی گورنمنٹ کی قدردانی سے ایسی مفید کتابیں لکھنے کا حوصلہ پیدا ہو فقط

بندہ چرنجی لال

## اعتذار

چونکہ بالفعل ہمارے صاحب بہادر مع دفتر کوہ منصوری پر گرمی کے باعث سے تشریف لئے جاتے ہیں اور غایب میں اس لغات کا اہتمام ہمارے حسب دلخواہ ممکن نتھا اور نیز بعض احباب کی رائے یہ بھی تھی کہ پہلا حصہ جہانتک مختصر اور کم قیمت ہو اشاعت کے واسطے نہایت مفید ہے اس سبب سے ہمنے صرف الف ممدودہ تک اس حصہ کو رہنے دیا اور جسقدر کاپیاں ہمارے پاس تیار تھیں انکو جوں کا توں چھوڑ دیا اور قیمت میں اسی حساب سے جسکے موافق ہمنے اشتہار دیا تھا کمی کر دی +

دوسرا حصہ جس ڈھنگ سے چھاپا جائیگا اسکا نمونہ نفس کتاب کے اخیر اوراق کو سمجھنا چاہئے بلکہ اس عرصہ میں اول حصہ کو دیکھکر جو احباب و خریدار یا لائق اخباروں کے اڈیٹر مشورہ دینگے اسپر بھی بخوبی غور کیجائیگی اور پہاڑ سے آتے ہی یہ کتاب پھر چھپنی شروع ہو جائیگی باقی تین حصے اس سے کہیں بڑے ہونگے اور اسی قیمت پر جسکا وعدہ کیا گیا ہے ملینگے مگر اس صورت میں کاغذ یہی رہیگا البتہ ابکی دفعہ جو کاغذ کے بچاؤ اور کمی قیمت کے لحاظ سے بہت گنجان عبارت لکھی گئی ہے اسکا اخیر نمونہ کے موافق بند و بست کر دیا گیا ہے اور جو صاحب کاغذ کی شکایت کرینگے انکے واسطے دبیز کاغذ پر بھی یہ کتاب چھپے گی مگر اسکی قیمت اسی کاغذ کے موافق دینی پڑیگی

## قطعۂ تاریخ الطبع

از فکر تازہ جناب فضیلت مآب بصورت جوان و بہ سیرت پیر شاہ بہار الدین صاحب عرف عبد اللہ شاہ دہلوی المتخلص بہ بشیر سجادہ نشین درگاہ شریف حضرت سید مخدوم شاہ صدر جہاں صاحب قدس سرہٗ نبیرۂ حضرت شاہ نصیر صاحب دہلوی

الٰہی شکر ہے جس ارمغاں کی دھوم سنتے تھے
ہوا وقف نظر قسمت کھلی محو تماشا کی +

عطارد کلک منشی سید احمد اسکے موجد ہیں
ہوئی ہے ان سے شہرت اس کتاب ہوش افزا کی

جو کہئے ارمغان دہلی اسکا نام کیوں رکھا
بلفظ ارمغان ۱۲۹۲ تاریخ ترتیب آشکارا کی +

عبارت صاف صاف آئینہ کی صورت مصفا ہے
زمانہ محو حیرت ہے صفا پر روز مرا کی ++

ہر اک ضرب المثل کی اصل ثابت ہے حکایت سے
حقیقت متن و حسن کس عمدگی کے ساتھ انشا کی

| | |
|---|---|
| قدیم الفاظ ٹھیٹھ ہندی کے جس جس طرح پڑے ہیں | نئی ترکیب سے ہندی کی چندی سب ہویدا کی + |
| سند کے واسطے اشعار وُہ وُہ عمدہ سے لکھے ہیں | کہ جسنے عاشقوں کے دل کی بھی پوری تمنا کی |
| مہ کنعاں تو تارا تھا فقط چشم زلیخا کا + | یہ وُہ یوسف ہے جسنے پائی جا آنکھوں میں دنیا کی |
| بشیر القصہ جب تفتیش سال اسکا کیا مغز | سروش غیب نے ترغیب مجکو یوں بالیما کی |
| نمایاں مصرع تاریخ مطبوع طبایع ہے | عجب لکھی گئی توشیح اُردوے معلےٰ کی ۱۲۹۵ |

## تنبیہ

جس کتاب پر مصنف کے دستخط نہوں وُہ مسروقہ ہے

## اشتہار کتب موجودہ

**کنز الفوائد** یہ کتاب تقدیر اور تدبیر کے مناظرہ میں ایک عجیب شوق انگیز و لطف آمیز حکایت بنا کر تین ۳ باب میں لکھی گئی ہے اسکے پہلے باب میں تاریخی بحث ہے اور اُسکے ضمن میں کچھہ نیرنجات و طلسمات کا بھی ذکر آگیا ہے +

دوسرے باب میں عقلی گفتگو ہے جس سے سامعین کے دلکو سرور اور عقل کو مسائل مختلفہ پر عبور حاصل ہوتا ہے +

تیسرے باب میں محقق شاہ کا قول فیصل ہے غرض ہر ایک بحث اس خوبی کے ساتھہ چھیڑی گئی ہے اور ہر موقع پر ایسے برجستہ مثالیہ اشعار لائے گئے ہیں کہ ایک ورق دیکھہ کر کتاب ہاتھہ سے چھوڑنے کو جی نہیں چاہتا اس مناظرہ پر مصنف کو دو سو ۲۰۰ روپیہ کا انعام بھی ملا ہے اور اخبار انجمن پنجاب نمبر ۱۱ جلد ۱۸ مطبوعہ ۱۴ مئی ۱۸۷۸ء میں اُسپر رائے بھی اچھی دی گئی ہے قیمت معہ محصول ۸ر

**وقایع دُرّانیہ** اسکو مؤلف نے ۱۸۷۱ء میں روزمرہ بول چال کے موافق مختلف کتابوں سے احمد شاہ دُرّانی اور اُسکے خاندان اور عزل و نصب کے احوال میں تالیف کیا ہے اسپر بھی مؤلف کو ڈیڑھ سو روپے کا انعام ملا تھا (یہ کتاب چھپی نہیں) دو سو ۲۰۰ خریداروں کے بہم پہنچنے پر چھاپی جائیگی - قیمت فی جلد ۱۲ر

**انشائے ہادی النساء** اسکی سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ جس لب و لہجہ سے اعلےٰ خاندان کی عورتیں بولتی چالتی ہیں اُسکی گویا تصویر کھینچدی ہے اسکے خطوط عورتیں بہت خوش ہوکر دیکھتی ہیں اور مرد بھی جو اپنی زبان کو سادہ اور پُر فصاحت بنانا چاہتے ہیں بکمال شوق سے پڑھتے ہیں جن رسموں سے مستورات کو آٹھہ پہر کام پڑتا ہے وُہ بھی لکھی گئی ہیں - بچوں کے خطوط میں اُنکی میٹھی میٹھی باتیں اور بڑی بوڑھیوں کے رقعوں میں اُنکی سنجیدگی اور نصیحت عجب لطف دے رہی ہے - جناب ڈاکٹر فالن صاحب بہادر انسپکٹر مدارس شمول پنجاب کی رائے اور مختلف اخباروں کے ریویو سے اسکی عمدگی ظاہر ہے گورنمنٹ بنگال اور صاحب انسپکٹر بہادر لاہور وغیرہ نے بھی اسکی قدر دانی فرمائی اس کتاب کے ساتھہ ایک فرہنگ بھی موجود ہے قیمت معہ محصول ڈاک ۱۴ر

**ارمغان دہلی** - یہ کتاب تمام ضروری لغات اور مصطلحات اُردو مع امثال کا مجموعہ اور اُردو زباندانی کے سلسلہ کی پہلی کتاب ہے اسکا پہلا حصہ چھپ چکا قیمت معہ محصول ڈاک ۱۲ر

انکے علاوہ اور کتابیں بھی ہیں جو ابھی تک معرض طبع میں نہیں آئیں فقط

بندہ سید احمد مصنف و مؤلف کتب مذکورہ

تو سہیلی تا اُگجا تابی و کے طابع شوی ــــ عکسِ تو بر ہر کہ می اُفتد نشانِ دولت است

# اُردُو زباندانی کا سلسلہ

اِس سِلسِلہ میں سے اوّل کِتاب کا نام **ارمغان دہلی** ہے جو ایک نئی لُغات و مُصطلحات اُردُو کا بھاری مجمُوعہ ہے اِسمیں تمام شُعرائے اُردُو اور عوام النّاس کے محاورے بہ تحقیق کامِل مع امثلۂ نظم و نثر درج ہیں اِسکا پہلا حصّہ چھپ چُکا +

دُوسری کِتاب **لُغات النّساء** ہے جو تمام مستُورات ہِند کے لُغات و مُصطلحات و خیالات و رسُوم پر حاوی اور مدارسِ نسواں کی کامِل رہنما ہے +

تیسری کِتاب **تزئین الکلام** ہے جسمیں آٹھ ہزار ضرب الامثال اُردُو مروّجۂ ہِند مع قصص مُتعلّقہ و موقعِ اِستعمال و اکثر ضرب الامثال جدیدہ قابِل الرّواج اور صدہا چیستان ہِندی اور مُکری وغیرہ کا مجمُوعہ کہنا چاہیئے +

چوتھی کِتاب **تکمیل الکلام** ہے جسمیں اوّل تو خاص خاص گروہ اور پیشہ ور وں مثلِ دلّال ـ چابُک سوار ـ قصّاب ـ ٹھگ جُفت فروش وغیرہ کے وُہ اشارے اور محاورے جنسے اِنسان اکثر دھوکا کھا جاتا ہے لکھے گئے ہیں اور اُسکے بعد سیکڑوں دوہے پہیلیاں ـ بھجن ـ کبت اور بہت سی چیزیں جنکا ذکر اِس اِشتہار میں موجُود نہیں ہے مُندرج کی گئی ہیں +

پانچویں کِتاب **تحقیق الکلام** ہے یہ کِتاب ہِندوستانی فلولجی یعنے عِلمِ زبان کا پہلا رسالہ ہے جسمیں اِس زبان کے مُتعلّق بہت سے نُکتے ـ اچھّے اچھّے قاعدے ـ حرفوں کی حالت اُنکا تغیّر و تبدّل اثر باہم میل جول کرنا بدلنا تعلیلیں اور اکثر الفاظ کا کئی زبانوں میں یکساں پایا جانا ایک نئے ڈھنگ سے ثابت کیا گیا ہے +

چھٹی کِتاب **رس کھان** ہے یہ ہندوستانی زبان کے نہایت شوق انگیز گیتوں کا گُٹکا اور یہاں کے لوگوں کی طبیعتوں اور اُنکے خیالات کا مُرقّع کہنا چاہیئے ـ

## خاتمہ الطبع

الحمد للہ والمنّۃ کہ یہ کتاب آغاز ماہ نومبر ۱۸۷۷ء میں چھپنی شروع ہوئی اور اپریل ۱۸۷۸ء میں بحسن و خوبی اِختتام کو پہنچی فقط

بخطِ بے ربط احقر العباد نیاز علی کاتب

فقط